# اُردو مترادفات

احسان دانش

مرکزی اُردو بورڈ
۱- اے گلبرگ ، لاہور

# ابتدائیہ

اُردو زبان میں ایک عرصے سے ایسی لغت کی بے حد ضرورت تھی جس میں الفاظ کے معانی کے بجائے ان کے مترادفات درج ہوں اور جنھیں ادیب ، شاعر ، مقرر اور صحافی بالخصوص اور تحریر و تقریر سے دل چسپی رکھنے والے بالعموم ایک راہنما اور حوالے کی کتاب کے طور پر استعمال کر سکیں ۔ جہاں تک ہماری معلومات کا تعلق ہے اُردو زبان میں اس نوعیت کی کوئی جامع اور مبسوط لغت آج تک شائع نہیں ہوئی ۔ اُنیسویں صدی کے اواخر میں شائع ہونے والے مترادف الفاظ کے ایک دو مختصر سے رسالے نظر آتے ہیں یا پھر بعد میں شائع ہونے والی ایک چھوٹی سی ڈکشنری ہے جو لغت مترادفات کے اصل تقاضوں کو پورا نہیں کرتی ۔

مرکزی اُردو بورڈ نے اس سلسلے میں دو اہم منصوبوں کی بنیاد ایک ساتھ رکھی تھی ۔ پہلا منصوبہ جس پر بڑی دیر سے کام ہو رہا ہے انگریزی زبان کے معروف لغت مترادفات Roget's Thesaurus کے خاکے پر ہے ۔ جس میں الفاظ ، ان کے مترادفات اور مشتقات کو عنوانوں کے تحت تقسیم کیا گیا ہے اور ساتھ ہی آخر میں ایک انڈکس کی بنا ڈالی گئی ہے جس میں تمام الفاظ کو ابجد کے حساب سے یک جا کر دیا گیا ہے ۔ یہ منصوبہ زیر تکمیل ہے اور ابھی اس پر بہت وقت صرف ہوگا ۔

دوسرا منصوبہ جو اپنی مطبوعہ شکل میں اس وقت آپ کے سامنے ہے ایک لغت کی صورت میں ہے جس میں معروف اور عام استعمال میں آنے والے الفاظ کو 'رہنما الفاظ' تسلیم کر کے ان کے سامنے ہم معنی الفاظ درج کیے گئے ہیں ۔ مثلاً **آفتاب** یا **خورشید** یا **شمس** کے بجائے **سورج** کو رہنما لفظ مان کر اس کے آگے مترادفات درج کیے گئے ہیں ۔ اسی طرح **خادم** ، **ملازم** یا **پیش خدمت** کے بجائے **نوکر** کو مرکزی لفظ مان کر اس کے ہم معنی الفاظ دیے گئے ہیں ۔

اس کے علاوہ مرکزی لفظ سے بننے والی تراکیب بھی مترادفات کے بعد درج کر دی گئی ہیں تا کہ موقع و محل کے مطابق محرر یا مقرر کو اظہار بیان کے لیے مناسب تراکیب میسر آ سکیں اور وہ اپنی تحریر یا تقریر کے تقاضوں کے مطابق صحیح ترکیب منتخب کر سکے ۔ تراکیب کے علاوہ عام استعمال میں آنے والی اصطلاحات اور دیگر اصناف علم بھی متن میں درج کر دی گئی ہیں ۔ مثلاً مثلث مساوی ، مثلث مختلف الاضلاع ، مثلث قائم الزاویہ اور اضافتِ استعارہ ، اضافت توصیفی اور اضافتِ ابنی وغیرہ ۔

ہمارا ارادہ تھا کہ اس لغت میں ہر لفظ کے ساتھ اس سے متعلق محاورات اور ضرب الامثال بھی درج کر دی جائیں اور الفاظ کے صحیح استعمال کے لیے استادوں کے اشعار بھی سند کے طور پر داخل کر دیے جائیں ۔ لیکن اس سے ایک تو ضخامت کے بہت زیادہ بڑھ جانے کا اندیشہ تھا دوسرے محاورات ، ضرب الامثال اور اشعار کے آ جانے سے مترادف الفاظ کی ترتیب کے متاثر ہونے کا خطرہ تھا ۔ چنانچہ اس کام کو لغت کے پہلے ایڈیشن میں روک لیا گیا ۔ ہمیں یقین ہے کہ اگلے ایڈیشن کے لیے قارئین کرام ہمیں اپنی قیمتی آرا سے نوازیں گے اور اس کتاب کو معنوی اور صوری اعتبار سے بہتر بنانے میں ہماری راہنمائی فرمائیں گے ۔

بعض اصحاب کا خیال تھا کہ اس لغت میں ہر لفظ کے ساتھ تلفظ کا التزام کیا جائے لیکن بیشتر ناقد اس نظریے کے حامی تھے کہ چوں کہ یہ کتاب ادیبوں ، شاعروں ، مقرروں ، استادوں اور پیشہ ور صحافیوں کے لیے ہے اس لیے تلفظ دینے کی چنداں ضرورت نہیں ۔ چنانچہ مؤلف نے آخرالذکر رائے سے اتفاق کرتے ہوئے اس تکلف سے اجتناب کیا ۔

ہمیں اس حقیقت کا اعتراف ہے کہ ایسی لغت کے لیے آخر میں 'اشاریے' کا ہونا اگرچہ از بس ضروری ہے تاکہ قاری جس کے ذہن میں کسی خاص موضوع کے لیے صرف ایک ہی لفظ ہو وہ اسے ناخن گرہ کشا بنا کر مطلوبہ الفاظ کی زنبیل کھول سکے ۔ لیکن یہاں پھر مسئلہ ضخامت کا تھا اور اشاریہ اصل کتاب سے دو چند صفحات کا متقاضی تھا ۔ اس کے علاوہ اشاریے پر وقت صرف ہونے کی وجہ سے یہ لغت اتنی کم مدت میں تیار بھی نہ ہو سکتی تھی ۔ چنانچہ اس ضرورت کو بھی آئندہ کے لیے اٹھا رکھا گیا ۔

یہ لغت اپنی جگہ کس قدر مفید اور اہم ہے اس کا اندازہ وہی حضرات کر سکتے ہیں جنھیں ایسی کتاب کی برسوں سے آرزو تھی ۔ مرکزی اُردو بورڈ اس تالیف پر بجا طور پر فخر کر سکتا ہے ۔ لیکن اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں کہ یہ لغت اپنی جگہ پر مکمل اور جامع ہے ۔ اس میں ابھی بہت سی خامیاں اور کوتاہیاں ہیں اور اسے ایک جامع لغت بننے کے لیے پے در پے اشاعتوں کی کٹھالی سے گزرنا ہے ۔ لیکن اگر خود ستائی کا جذبہ اس قدر پست نہ ہوتا تو ہم اتنا ضرور عرض کرتے کہ مرکزی اُردو بورڈ نے اُردو مترادفات کے سلسلے میں ان تمام الفاظ کی بنیادی شیرازہ بندی کر دی ہے جو اس سے پہلے اس صورت میں کبھی نہ ہوئی تھی اور اس عظیم کام پر بورڈ بجا طور پر فخر کر سکتا ہے ۔

**اشفاق احمد**

# حرفے چند

اُردو زبان کی تحقیقی تاریخ کا مسئلہ ابھی صاف طور پر طے نہیں ہوا ۔ اس سلسلے میں مولانا آزاد ، حافظ محمود شیرانی ، ڈاکٹر زور ، نصیر الدین ہاشمی ، شمس اللہ قادری ، ڈاکٹر شوکت سبزواری اور ڈاکٹر مسعود حسین خان وغیرہ کی کوششیں قابل قدر ہیں ۔ ان سے پہلے قیاس کے بل پر قائم کیے ہوئے نظریات فرسودہ ہو چکے ہیں بلکہ یوں کہیے کہ محافظ خانوں کی زینت ہیں اور اب برج بھاشا ، کھڑی بولی ، پالی ، پنجابی اور ہریانی کے تقابلی مطالعے پر زور دیا جا رہا ہے اور اس تحقیق سے اُردو کے قدیم سے قدیم تر نمونے اور آثار سامنے آتے جا رہے ہیں ۔ جس دن یہ ریسرچ تکمیل کو پہنچ گئی اُس دن پاکستان میں بولی جانے والی ہر زبان کی تاریخ آسان ہو جائے گی اور اُردو زبان کا ارتقا بھی بے نقاب ہو کر سامنے آ جائے گا ۔ لیکن ایک بات واضح ہے کہ دنیا کی تمام زبانیں کسی ایک زبان ہی سے نکلی ہیں ۔ ابھی ہماری تحقیق وہاں نہیں پہنچی کہ ہم صحیح طور پر وہ زبان اور وہ خطۂ زمین معلوم کر سکیں کہ جہاں سے یہ لسانی چشمہ اُبلا ہے ۔ آثار قدیمہ کی کھدائیوں میں جو ڈھانچے آج تک دستیاب ہو چکے ہیں ان سے ثابت ہے کہ انسان ہندوستان میں پیدا نہیں ہوا بلکہ ہجرت کرکے یہاں آیا تھا ۔ کہاں اور کس طرف سے آیا ہے اور کب آیا ہے ؟ یہ ابھی معلوم نہیں ہو سکا ۔ ہاں اتنا ضرور پتا چلتا ہے کہ مغربی سمت کے لوگ ارض پرست تھے جو لاشوں کو دفناتے اور زمین کی مختلف طریقوں سے پوجا کرتے تھے ۔ اس کے خلاف دوسرا گروہ فلک پرستوں کا تھا جو سورج ، چاند ، بجلی ، بادل ، ہوا اور ستاروں وغیرہ کی پرستش کرتا تھا ۔ یہ فلک پرست گروہ اپنے مُردوں کو جلاتا تھا ۔ ان کے آثار اور ڈھانچوں کا پتا نہیں لگتا ۔ نہ ان سے اب تک کوئی تحقیق عمل میں آئی ہے ۔ ان دونوں گروہوں نے اپنے گرد و پیش کے نام الگ الگ رکھے اور جب یہ ایک دوسرے سے ملے تو ایک کو دوسرے کی زبان سمجھنا اور بولنا پڑی ، ضرورتاً یا مجبوراً ۔ یہ دونوں گروہ جتنے پھولتے پھلتے گئے ، اتنے ہی پھیلتے گئے اور جو جہاں گیا اس نے وہاں کے گرد و نواح کی چیزوں کے نام بھی جدا جدا رکھے اور نسلی طور پر ملنے جلنے سے ہر آدمی دور دراز کے علاقوں کی زبان کے خاص خاص الفاظ بولتا اور سمجھتا چلا گیا ، اور اس طرح مترادفات کا سلسلہ لسانی طور پر شروع ہوا جس کا عمل غیر محسوس اور غیر ارادی کہنا زیادہ صحیح ہوگا ۔ اس طرح حبشی قبائل کی زبان ، آسٹرک ، پروٹو آسٹرک ، آسٹرلائیڈ ، پروٹو آسٹرلائیڈ ، نیشن ، کول ، گونڈ ، بھیل سنتھال ، دراوڑ اور آریاؤں کی مختلف زبانوں اور بولیوں کے الفاظ آپس میں رشتے ناطے کرتے چلے گئے ۔ لیکن ہر دور میں اور ہر علاقے میں ایک زبان کے ساتھ ساتھ ایک پراکرت بھی مروج رہی ہے ، اور یہ پراکرت ہر اس پراکرت کے نزدیک ہوتی تھی جو پاکستان و ہندوستان کے کسی بھی گوشے میں بولی جاتی ہو اور یہی وہ ہندوستانی (اُردو) ہے جس کے متعلق مستشرقین کا خیال ہے کہ یہ پورے ہندوستان میں سمجھی اور بولی جاتی ہے ۔ خلجیوں سے لے کر مغلیہ لشکروں کی ہنگامہ آرائی تک اُردو کا پراکرتی مواد زبان کی حدود کو چھونے لگا یہاں تک کہ اورنگ زیب عالمگیر کے زمانے میں ولی گجراتی

نے شمالی و جنوبی ہند کے لسانی اشتراک سے ایک ایسی زبان کو جنم دیا جسے ہرگز بولی نہیں کہا جا سکتا اور جو یقیناً یہ پورے ہند و پاک کی مشترکہ زبان کہی جا سکتی ہے - اس لیے کہ اس کا ذخیرۂ الفاظ السنہ' مشرق وسطیٰ و یورپ کے علاوہ ہندوستان کی اُن ساڑھے آٹھ سو زبانوں سے ماخوذ ہے جن کا ذکر گریرسن نے لنگواسٹک سروے آف انڈیا میں کیا ہے -

ابھی یہ زبان کم سنی ہی میں تھی کہ بازاروں میں شور مچا ، درباروں میں گونج ہوئی ، مجلسوں میں داد و دہش ہوئی اور خانقاہوں میں حال و قال کے ہنگامے برپا ہوئے - فقیر کی جھونپڑی سے لے کر بادشاہ کے ایوان تک اس کے چرچے ہوئے اور کنیزوں سے لے کر بیگمات تک سب نے اسے سنوارا ، نکھارا اور اظہار کے صیقل سے اس میں چار چاند لگا دیے -بے تعصبی کے اعتبار سے شاید دنیا میں یہ پہلی زبان ہے جو امتیاز مذہب و ملت اور تفریق رنگ و نسل کے بغیر جامع ، نرم اور مترنم الفاظ کو اپنا لیتی ہے اور اس کے دامن میں آ کر الفاظ اپنا اصلی وطن تک بھول جاتے ہیں -

انسانوں کی طرح* الفاظ میں بھی بھائی بندی ، عزیز داری ، خویش پروری کے جذبات موجود ہوتے ہیں اور مختلف واردات اور کیفیات کے تحت الفاظ کی ایک دوسرے سے شادیاں ہوتی رہتی ہیں ، چنانچہ گنج العرش ، لاپتہ ، امام باڑہ ، فیروز اللغات ، لچکدار ، سمجھ دار وغیرہ سینکڑوں الفاظ اپنی سول میرج کی نشاندہی کر رہے ہیں اور بڑے بڑے عجیب الطرفینؓ الفاظ کی صف میں آ گئے ہیں اور انھیں وہی مقام حاصل ہے جو خاندانی الفاظ کو ملتا ہے -

اس میں شک نہیں کہ اُردو اپنی بنیاد کے اعتبار سے کوئی سنگین منصوبہ نہیں رکھتی لیکن عوام کے دل و دماغ اور جمہور کی اس تیز رو ندی میں سینکڑوں دریاؤں کی روحیں ملتی اور جذب ہوتی جا رہی ہیں - اور اب تو یہ ایک ایسا سمندر ہو گیا ہے جس کا اور چھور نہیں ملتا اور گہرائی ظن و تخمین سے باہر ہے - یہی سبب ہے کہ دنیا کے تمام ترقی یافتہ ملکوں کی یونیورسٹیوں نے اپنے یہاں اُردو کے شعبے قائم کر رکھے ہیں - اور یہ ایک واضح حقیقت ہے کہ باوجود اپنی کم عمری کے اُردو کئی مقامات پر انگریزی جیسی زبان سے بھی آگے دکھائی دیتی ہے -

چنانچہ آج بھی اگر ہم غیر جانبدارانہ انداز سے دیکھیں تو پاکستان میں اردو کے سوا کوئی اور زبان ایسی نہیں جو ہر علاقے میں سمجھی جا سکے اور جس کا سہارا لے کر ہر شخص اپنا ما فی الضمیر بیان نہ کر سکے -

میری ناقص رائے میں اگر لاہور کے مرکزی اردو بورڈ کی طرح تمام امداد لینے والے ادارے لغت کے اس رخ پر کام کریں تو اردو زبان کی وسعت تمام دنیا کی زبانوں کو جذب کر لینے کی تشنگی رکھتی ہے -

جب اردو پاکستان کی ایک قومی زبان قرار پائی تو میرے سامنے یہ سوال آیا کہ یہاں دہلی اور لکھنؤ کی اردو سے کام نہیں چلے گا - کوئی ایسا لغت مدون کیا جائے جس میں پاکستان کی تمام زبانوں کے اچھے ، ملائم اور مترنم الفاظ آ جائیں - چنانچہ پہلے تو میں نے محاورات کا ایک لغت 'فرہنگ دانش' کے نام سے شروع کیا لیکن دو ہزار صفحات لکھ کر نامکمل چھوڑ دیا - اس کے بعد ضرب الامثال پر کام شروع کیا اور چھ سو صفحات میں مکمل کر دیا لیکن میری تشنگی نہ بجھی کیونکہ میں چاہتا تھا کہ پاکستان کی تمام زبانوں کے علاوہ دنیا بھر کی زبانوں کے اچھے الفاظ یک جا ہو جائیں جو اردو میں بلا تکلف استعمال کیے جائیں - ایک دفعہ جی میں آئی کہ 'اردو مشتقات' پر کام کیا جائے جس

سے کسی اور لغت کی ضرورت نہ رہے لیکن اس کے لیے ایک مدت درکار تھی اس لیے اسے بھی نظر انداز کر دیا ۔ اس کے بعد مرکزی اردو بورڈ کے ڈائرکٹر جناب اشفاق احمد کے ایما پر اردو مترادفات پر قلم اٹھایا اور جیسا کچھ ہوا مکمل کر دیا ۔

مترادفات پر عربی فارسی میں اچھا خاصا کام ہوا ہے لیکن اردو میں یہ مثال ناپید تھی ۔ بعض بعض مصنفین نے اپنا اشہب قلم اس طرف موڑا ہے لیکن وہ رسالے یا پمفلٹ کہے جا سکتے ہیں ۔ یہ کام اردو میں جامع انداز میں نہیں ہوا ۔ اگرچہ اس کتاب میں عربی ، فارسی ، انگریزی ، ہندی ، سندھی ، بنگالی ، پٹھواری ، پشتو ، ہندکو ، ملتانی ، سرائیکی . لدھیانوی وغیرہ کے علاوہ ترکی ، براہوی ، روسی اور چینی الفاظ بھی دیے ہیں لیکن اس کے با وصف ، میں اسے بنیادی کام سے زیادہ نہیں سمجھتا ۔ اگر اسی کام کو ڈھب سے اور اطمینان سے کیا جائے تو یہ کسی طرح مشتقات سے کم اہم نہ ہوگا ۔ میں اس ایڈیشن میں بھی اسے وسعت دے سکتا تھا ، لیکن ادارہ مرکزی اردو بورڈ کی ہدایات قلم گیر و قدم گیر تھیں ۔ اگر زندگی بخیر رہی تو انشاء اللہ دوسرے ایڈیشن میں مفید اضافے کروں گا تا کہ اردو دان طبقہ دوسرے لغات سے بے نیاز ہو جائے ۔ اس کے ہر ایڈیشن میں ترمیم و اضافے کی گنجائش ہے ۔ کاش ہمارے نوجوانوں میں کوئی یہ زحمت اٹھائے ۔

**احسان دانش**

**آ** : حاضر ہو ، تان ، آلاپ ۔

آ بننا ، آ بندھنا ، آجمنا ، آ بنی ، آ بیٹھنا ، آجانا ، آ گرنا ، آ موجود ہونا ، آ پھنسنا ، آ پڑنا ، آ رہنا ، آ پکڑنا ، آ پہنچنا ، آ چکنا ، آ ٹوٹنا ، آ جھانکنا ، آ چڑھنا ، آ چلنا ، آ چھپنا ، آ دبانا ، آ دبا لینا ، آ دیکھنا ، آ ڈٹنا ، آ ٹھہرنا ، آ بسنا ، آ سکنا ، آ سمانا ، آ کھٹکنا ، آ گھیرنا ، آ لپٹنا ، آ لگنا ، آ لگی ، آ لینا ، آ مرنا ، آ مسلنا ، آ نکلنا ، آ دھمکنا ۔

**آب** : پانی ، جَل ، نِیر ، ماء ، پسینہ ، آنسو ، آف ۔

آبِ چاہ ، آبِ باراں ، آبِ خجلت ، آبِ ندامت ، آبِ انار ، آبِ گلاب ، آبِ مونگ ، آبِ حیات ، آبِ چشم ، آبِ بنگ ، آبِ تربز ، آبِ آتشیں ، آبِ انگور ، آب آب ، آبِ ارغوانی ، آب از سرگزشت ، آبِ باراں ، آبِ بقا ، آب پاش ، آب پاشی ، آبِ تلخ ، آب جاری ، آب جو ، آب جوش ، آبِ حرام ، آبِ حیواں ، آب خاصہ ، آبدار ، آبدار خانہ ، آبداری ، آبدان ، آبِ دہن ، آبدیدہ ، آبِ رحمت ، آبِ زر ، آبِ زمزم ، آبِ زلال ، آبِ زندگانی ، آبِ زیرِ کاہ ، آبِ سبیل ، آبِ سرخ ، آبشار ، آبِ شرم ، آبشور ، آبِ شیریں ، آبشورہ ، آبِ عنب ، آبکار ، آبکشی ، آبِ کوثر ، آبِ گریہ ، آبنائے ، آبِ نقرہ ، آبِ نے ، آبِ نیساں ، آب و خور ، آب و خرش ، آبِ وضو ، آب و طعام ، آب و گل ، آب و نان ، آب و نمک ، آب و ہوا ، آب ہونا ، آبی ، آبی نان ، آبیار ، آبگیر ، آبِ مروّق ، آبِ مژہ ، آبِ منجمد ، آبِ بستہ ، آبِ آخرت ، آبِ باریک ، آبِ پشت ، آبِ دل ، آبِ پاکیزہ ، آبِ غلیظ ، آبِ تہ دار ، آبِ زر ، آبِ خوننابہ سرشت (کنایہ از نہر فرات یا شراب) ، آبِ آتشیں ، آبِ جنباں ، آبِ رواں ، آبِ روشن ، آبِ شیریں ، آبِ صاف ، آب چکیدہ ، آبِ صافی ، آبِ شور ، آبِ کبود ، آبِ سیاہ ، آبِ محیط ، آبِ کندیدہ ، آبِ باد شمال یافتہ ، آبِ سرد ، آبِ خضر ، آبِ فرخ ، آبِ تحرک ، آبِ موجزن ، آبِ آئینہ ، آب مست ، آبِ برباد ، آبِ زرہ پوش ، آبِ دریائے دُر ، آبِ پایاب ، آبِ کف بلب ، آبِ موج خیز ، آبِ خوش جدول ، آب ریز ، آب آتش ، آب گُل ، آبرو ، آب ساحل ، آب عبرہ بمعنی عبور دریا ، آب بسیار ، آبدان ، آب شستہ ، آب زرہ بر زرہ بمعنی آب موجزن ، آبِ گہر (آبِ روشن) ، آبِ دریا ، آبِ دریا شکوہ ، آبِ خوش ، آبِ خوب ، آبِ خوشگوار ، آبِ خمار شکن ، آبِ مسرور کن ، آبِ تنک ، آبِ اندک ، آب سنگ ، آب ہضم کنندہ ، آب سوار ، آب جانی ، آب دلنواز ، آب از لب جو ، آب زلال خیر ، آبِ فراخ ، آبِ بیقرار ، آبجو ، آب سبزہ ، آب پُرشکن ، آبِ شیریں ۔

**آب** : جھلک ، رنگ ، بہار ، لطف ، ممیر ، جلا ، چمک ، تاب ، صیقل ، دمک ، صفائی ، خوبی ، لطافت ، رونق ، روشنی ، پانی ، آبرو ، دھار ، کاٹ ، تیزی ، باڑھ ، برّاق ، درخشندگی ، تازگی ، طراوت ۔

آبِ الماس ، آبِ دُر ، آبِ گوہر ، آبِ زمرّد ، آبِ یاقوت ، آبِ شمشیر ، آب آ جانا ، آبِ آہن ، آبِ آہن تاب ، آبِ آئینہ ، آب اُڑنا ، آب بگڑنا ، آبِ پیکاں ، آب تیغ ، آبِ خنجر ، آبِ مروارید ۔

**آبپاشی** : سینچائی ، پانی دینا ، سیرابی ، آبیاری ، چھڑکاؤ ۔

**آبِ حیات** : آبِ بقا ، آبِ زندگانی ، آبِ حیواں ، امرت ،

آبِ خضر ، زلالِ خضر ، سُدھا ، ماء الحیات ، جیون جل ۔

**آبخورہ :** کوزہ ، پیالہ ، جام ، ساغر ، کوب ، کوپ ، کپ ، کلّھڑ ، کوز ، کُجّا ، ساتگین ، پیمانہ ، کاسہ ، قدح ، فنجان ، ربعال ، راوق ، سکورہ ، سفال ، قرابہ ، رطل ، جتّرہ ، کنُدو ، ابریق ، کٹورہ ۔

**آبرو :** عزت ، حرمت ، نام ، ناموس ، توقیر ، پَت ، حیا ، لاج ، آن ، عصمت ، قدر و منزلت ، شرف ، امارت ، وجاہت ، ناموری ، ساکھ ، اعتبار ، بات ، شرم ، حیثیت ، شہرت ، بھرم ، عظمت ، بڑائی ، وقر ۔

آبرو اُتارنا یا آبرو ریزی کرنا ، آبرو بخشنا ، آبرو برباد کرنا ، آبرو پر پانی پھرنا ، آبرو پر پانی پھیرنا ، آبرو خاک میں ملانا ، آبرو ریزی ، آبرو سے ہاتھ اُٹھانا ، آبرو سے ہاتھ دھونا یا دھو بیٹھنا ، آبرو کا پاس یا لحاظ ، آبرو کا لاگو ہونا ، آبرو کے پیچھے پڑنا ، آبرو میں بٹّہ لگنا ۔

**آبشار :** جھرنا ، فال ، چشمہ ، بہاؤ ، سوتا ، سوت ، منبع ۔

**آبلہ :** چھالا ، پھپھولا ، تپخالہ ، دانہ ، چیچک ، اینک ، تاول ، باد آبلہ ۔

آبلہ پا ، آبلہ پائی ، آبلۂ دل ، آبلۂ فرنگ ۔

**آب و دانہ :** دانہ پانی ، رزق ، ان جل ، آزوقہ ، روزی ، آب و اِلف ، خوراک ۔

آب و دانہ اُٹھنا ۔

**آپ :** خود ، جناب ، حضور ۔

آپ آپ کرنا ، آپ دھاپ ، آپ روپ ، آپ سے آپ ، آپ سے آنا ، آپ ہی آپ باتیں کرنا ۔

**آپا :** بڑی بہن ، باجی ، آپا اماں ، آپا بی ، آپا جان ، آپا جانی ، آپا جنیا ۔

**آپا دھاپی :** نفس پرستی ، خود مطلبی ، نفسا نفسی ، مطلب پرستی ، خود غرضی ۔

**آپ بیتی :** سرگزشتِ خود ، سوانح حیات ، سربیتی ، آٹو بائیوگرافی ۔

**آپس :** باہمدگر ، باہم ، رشتہ داری ، قرابت ، میل جول ، یک جہتی ، رسم و راہ ، علاقہ ، تعلق ، یگانگت ، برادری ۔

آپس کی بات چیت ، آپس کی پھوٹ ، آپس میں ، آپس کی مخالفت ، آپس کی گفتگو ، آپس میں رہنا ، آپس میں گرہ پڑنا ، آپس داری ۔

**آتش :** آتیش ، آدیش ، آدش ، آدر ، الاؤ ، آگ ، اگنی ، نار ، فائر ، حریق ، لُوکا ، آس ، آنچ ، لَو ، شعلہ ، لاٹ ۔

آتش افروز ، آتش افسردہ ، آتشبار ، آتشباز ، آتش گیر ، آتش خوار ، آتش بیان ، آتشِ بیدود ، آتشپا ، آتش پرست ، آتش زیرپا ، آتشِ پنہاں ، آتشِ تر ، آتشِ تیز ، آتشِ جانسوز ، آتشِ نمرود ، آتش جگر ، آتش خاموش ، آتش افسردہ ، آتشخو ، آتشخوار ، آتش دان ، آتشِ دروں ، آتشِ دل ، آتشِ رُخ ، آتشِ رنگ ، آتش زباں ، آتشِ زرتُشت ، آتشِ سیّال ، آتشِ سینہ ، آتشِ طبع ، آتش عناں ، آتشِ طور ، آتش فشاں ، آتش قدم ، آتشکدہ ، آتشگیر ، آتشِ مردہ ، آتش مزاج ، آتش موسیٰ ، آتشناک ، آتش نفس ، آتشی ، آتشی آئینہ ، آتشیں رخ ، آتش فام ، آتش خانہ ، آتش داں ، آتش زباں ، آتش زدگی ، آتش زنی ، آتش کا پرکالہ ۔

**آتش پرست :** گبر ، آذر کیش ، ترسا ۔

**آتش زباں :** شعلہ بیان ، فصیح اللسان ، خوش بیان ، بے پروا ، تند زبان ۔

**آتش گاہ :** زردشت ، مہر ، نوش ، شعلہ زار ، آتش آباد ، آتش کدہ ، آذر آباد ، خرداد ، خربن ، اگن واد ۔

**آتش مزاج :** تند مزاج ، غصیل ، عصبانی ۔

**آٹا :** اوڑہ ، فلور ، آرد ، چُون ، آٹو ، میدہ ۔

آٹا آٹا کرنا ، آٹا آٹا ہونا ، آٹا گیلا ہونا ۔

**آٹھ :** ہشت ، ثمانیۃ ، ایٹ ۔
آٹھ پہر ، اٹھوان ، اٹھواڑہ ، آٹھ پہر چونسٹھ گھڑی ، آٹھ آٹھ آنسو رونا ، آٹھ پہر سولی ہے ۔

**آٹھ پہر :** مدام ، رات دن ، ہر آن ، ہر وقت ، سدا ، ہمیشہ ، ہر دم ، چوبیس گھنٹے ، دوام ، نت ، ہمیش ، شبانہ روز ۔

**آثار :** تاریخی عمارتیں ، قدیم یادگاریں ، نیو ، بنیاد ، اطوار ، علامات ، نقوش ، نشانات ، قرآئن ۔
آثار پائے جانا ، آثارِ حشر ، آثار خیر ، آثار دکھائی دینا ، آثار رکھنا ، آثار ڈالنا ، آثار شریف ، آثار ظاہر ہونا ، آثارِ قیامت ، آثارِ قدیمہ ، آثارِ نیک ۔

**آج :** امروز ، اس دن ، اس وقت ، اس دم ، فی الحال ، ان دنوں ، فی زمانہ ، آج کل ، زمانۂ حال ، الیوم ۔

**آج کل :** اس دور میں ، اس زمانے میں ، موجودہ وقت میں ، زمانِ حاضر میں ، ان دنوں ، ان حالات میں ، اس ماحول میں ، حالات حاضرہ میں ، عنقریب ، تھوڑے دنوں میں ۔
آج کل بتانا ، آج کل کرنا ۔

**آخر :** پایاں ، انتہا ، اخیر ، تمام ، خاتمہ ، سپری ، اختتام ، عاقبت ، اتمام ، انجام ، ختم ، عقبیٰ ، انتقال ، تہہ ، انت ۔
آخر آخر ، آخر کار ، آخرالامر ، آخر بیں ، آخر زمانہ ، آخرش ، آخر کو ، آخر وقت ، آخر ہونا ، آخری ۔

**آخر بیں :** پیش بیں ، عاقبت سنج ، مآل اندیش ۔

**آخرت :** عقبیٰ ، آجل ، دوسرا جہان ، روزِ محشر ، روزِ قیامت ، رجوع بہ معاد ، دوسری دنیا ، دارالبقا ، پرلوک ، عالم بالا ۔
آخرت بگاڑنا ، آخرت بنانا ، آخرت سنوارنا ۔

**آخری دم :** دمِ واپسی ، دمِ رحلت ، جان کنی میں ، وقتِ نزع ، جان کندنی ، دمِ مرگ ۔

**آداب :** تسلیم ، کورنش ، ڈنڈوت ، نمسکار ، نمستے ، بندگی ، سلام علیک ، سلام ، سلام و نیاز ۔
آداب تسلیمات ، آداب و القاب ، آداب بجا لانا ، آداب سکھانا ۔

**آداب :** دستور ، قواعد ، اصول ، تہذیب ، اخلاق ، عمدہ طریقے ، حفظِ مراتب ، لحاظ ، نگہداشت ، شائستگی ۔
آدابِ شاہی ، آدابِ صحبت ، آدابِ محفل ، ادب آداب ۔

**آدم :** انسان ، جد پیغمبراں ، بانی ، موجد ، پیر سرندیپ ، شاہ دو پاس ، شاہ نیمروز ، کیومرث ، گنج خاکی ، ابو البشر ، حیوان ناطق ، پیر چھل سالہ ۔
آدم ثانی ، آدم آبی ، آدم خور ، آدم زاد ، آدم شناس ، آدم صحرائی ، آدم کوہی ، آدم گری ، آدم باز ۔

**آدمی :** انسان ، اولاد آدم ، شریف ، با شعور ، باتمیز ، ملازم ، نوکر ، چاکر ، قاصد ، خاوند ، آشنا ، کس ، مردم ، شخص ، ناس ، انس ، بشر ، متنفس ، مانس ، منش ۔
آدمی بننا ، آدمی بنانا ۔

**آدمیت :** انسانیت ، بھلمنسی ، خلق و مروت ، ملنساری ، سلیقہ ، شرافت ، خوش سلیقگی ، خوش اخلاقی ، خوش خلقی ۔
آدمیت اٹھ جانا ، آدمیت اختیار کرنا ، آدمیت پکڑنا ۔

**آدھا :** نصف ، نیم ، نیمہ ، آدھ ، ادّھ ، ادّھا ، آدھا ۔
آدھا تیتر آدھا بٹیر ، آدھا ساجھا ، برابر کا شریک ، نصفا نصفی ۔

**آدھا سیسی :** دردِ نیم سر ، دردِ شقیقہ ۔

**آدھی رات :** نیم شب ، نصف رات ، ناف ِ شب ، ٹوٹتی رات ، نصف شب ۔

آدھی رات اِدھر آدھی رات اُدھر ، آدھی رات بارہ باٹ ۔

**آر :** سُتالی ، پینی ، اِدھر ، آنکس ، سؤا ، دیرفش ۔

**آرا :** کروتشت ، آرہ ، منشار ۔

آراکش ، آرے چلانا ، آرا چلنا ، آرا کھینچنا ۔

**آرام :** چین ، تسکین ، قرار ، سکون ، راحت ، نیند ، آسائش ، رفاہ ۔

آرام آنا ، آرام اُڑ جانا ، آرام پانا ، آرام پسند ، آرام پہنچانا ، آرام ِ جان ، آرام جانا ، آرام چھوڑ دینا ، آرام دینا ، آرام رساں ، آرام ِ روح ، آرام طلب ، آرام کرنا ، آرام کھونا ، آرام گاہ ، آرام لے جانا ، آرام ملنا ۔

**آرام :** شفا ، صحت ، افاقہ ، برواز ، رام ۔

**آرائش :** خوب صورتی ، تزئین ، سنگھار ، زینت ۔

آرائش ِ گیسو ، آرائش ِ جمال ۔

**آرزو :** حسرت ، تمنا ، منت ، سماجت ، التجا ، ارمان ، اُمید ، ہوس ، خواہش ، مراد ، اُمنگ ، اِچّھا ، نیت ، آشا ۔

آرزو ٹپکنا ، آرزو رہ جانا ، آرزو کرنا ، آرزو گاہ ، آرزو لے جانا ، آرزو مر جانا ، آرزو مند ، آرزو نکالنا ، آرزو بر لانا ، آرزو نکلنا ، آرزوے خام ۔

**آرزو مند :** خواہش مند ، خواہاں ، مشتاق ، متمنی ، شائق ۔

**آڑ :** پردہ ، اوٹ ، حجاب ، پارٹیشن ، گھاٹ ، کولا ، اوٹا ۔

آڑ پکڑنا ، آڑ توڑنا ، آڑ ڈھونڈنا ، آڑ لینا ، آڑ کرنا ، آڑ بند ۔

**آڑ :** سہارا ، ٹیک ۔

آڑ لگانا ، آڑ بنانا ، آڑ سے دیکھنا ، آڑ کے سہارے رہنا ۔

**آڑا :** ٹیڑھا ، ترچھا ، آریب ، جھکا ہوا ، کج ۔

آڑا پائجامہ ، آڑا لگنا ، آڑا ماننا ۔

**آڑو :** شفتالو ، خوخ ، اڑو ، شلتالو ۔

**آڑھت :** دستوری ، دلالی ، لین دین ، خرید و فروخت ۔

آڑھت کھولنا ، آڑھت لینا ، آڑھت لگانا ، آڑھت کرنا ، آڑھت دینا ۔

**آزاد :** بے تکلف ، بے باک ، من موجی ، مبرّا ، معرّا ، منزّہ ، پاک ، بے نیاز ، وارستہ ، بے خوف ، حُر ، مرد ، رند مشرب ، بے غم ، بے پروا ، بری ، مستثنیٰ ، رہا ، فارغ ، بے تعلق ، الگ ، جدا ، خود مختار ، بے قید و بند ، فری ، ذی اختیار ۔

آزاد رو ، آزاد طبع ، آزاد خیال ، آزاد لوگ ، آزاد مرد ، آزاد مشرب ، آزاد وضع ، آزادہ روی ، آزاد قلم ، مادر پدر آزاد ، آزاد مزاج ، آزادؔ مذہب ، آزاد میوہ ، آزاد درخت ، آزادہ رو ، آزاد نامہؔ ، آزاد وار ۔

**آزادی :** خود مختاری ، حرّیت ، رہائی ، خلاصی ، چُھٹی ، رستگاری ، چھٹکارا ، بے تکلفی ، برأت ، آزاد منشی ۔

**آزردگی :** ناخوشی ، دل گرفتگی ، پریشانی ، آزردہ دلی ، افسردگی ۔

**آزردہ :** رنجیدہ ، ناخوش ، خفا ، افسردہ ، ملول ، غمگین ، اندوہ گیں ، شکستہ خاطر ، دکھی ، اُداس ، خفا ، مُنغّص ۔

آزردہ خاطر ، آزردہ صورت ، آزردہ جبیں ۔

**آزمائش :** ابتلا ، امتحان ، تجربہ ، پرکھ ، جانچ پڑتال ، چھانٹ پھٹک ، پرچہ ۔

**آس :** اُمید ، آسرا ، بھروسا ، توقع ، سہارا ، اعتبار ، دھیرج ، تکیہ ، آشا ، آرزو ، خواہش ۔

آس ٹوٹنا ، آس بندھنا ، آس لگانا ، آس کرنا ، آس پوری ہونا ـ

**آسان :** عام فہم ، سریع الفہم ، عام ، سلیس ، سہل ، ترنوالہ ـ

**آسان پسندی :** سہولت پسندی ، آرام طلبی ، کام چوری ، احدی پن ، الکساہٹ ـ

**آسائش :** آرام ، سکھ ، چین ، راحت ، سہولت ، آسانی ، آسودگی ، فراغت ، اطمینان ، خوش حالی ، خوش معاشی ـ

آسائشِ حیات ، آسائشِ تہذیب ، آسائشِ لباس ، آسائشِ مکان ـ

**آس پاس :** ارد گرد ، قریب قریب ، گرد و پیش ، گردا گرد ، پڑوس ، گرد و نواح ـ

**آستان :** آستانہ ، دہلیز ، چوکھٹ ، عتبہ ، ڈیوڑھی ، دروازہ ـ

آستاں بوس ، آستاں گزیں ، آستاں پرست ، آستاں نشیں ـ

**آستین :** آستم ، آسقن ، آستیم ، بانہہ ـ

آستیں اُتارنا ، آستیں چڑھانا ، آستیں اُلٹنا ، آستیں پکڑنا ، آستیں جھاڑنا ، آستیں کھینچنا ، آستیں چننا ـ

**آسرا :** آس ، امید ، بھروسا ، توقع ، سہارا ، اعتبار ، دھیرج ، تکیہ ـ

آسرا ہونا ، آسرا ٹوٹنا ، آسرا نہ رہنا ـ

**آسمان :** چرخ ، گردوں ، فلک ، سپہر ، سما ، گنبدِ دوّار ، آکاش ، گنبد بے در ، گنبد خضرا ، گگن ، بلندی ، خلا ، فضا ، اڑمان ، خیمۂ ہزار میخ ، ہفت آسیا ، طارم فیروزہ ، طارم نیلگوں ، طاس آبگوں ، طاس گوں ، طاس نگوں ، طاس ارزق طاق ، بازیچہ رنگ طاق ، طاق فیروز رنگ ، طاق کُحلی ، طاق لاجوردی ، طاق مُقرنس ، طاق نیلوفری ، طاق نیم خانہ ، طاق نیم خایہ ، طاق کج ، طاق مینا ، طاؤس آتش پَر ، پنجرۂ لاجورد ، تختۂ مینا ، چتر آبگوں ، چرخ دولابی ، سروشستان ، کاسہ پشت ، تشت کبود ، کلاہِ زمیں ، گنبد تیزرو ، گنبد دود گشت ، خیمۂ نیلی پردہ ـ

**آسن :** بیٹھک ، نشست ، ران ، سادہ ، طریقہ ، ڈھنگ ، کرسی ، تخت ، مسند ، مِرگ چھالا ، سجادہ ، مصلیٰ ـ

**آسودگی :** صلح ، خاموشی ، امن و امان ـ

**آشفتگی :** پریشانی ، پراگندگی ، حیرانی ، سرگردانی ، ناگواری ، بے اطمینانی ، بے تابی ـ

**آشفتہ :** پریشان ، حیران ، عاشق ، دیوانہ ، پراگندہ خاطر ، سرگرداں ، کبیدہ خاطر ، ناگوار ـ

آشفتہ مند ، آشفتہ خاطر ، آشفتہ حال ، آشفتہ رہنا ، آشفتہ روز ، آشفتہ سر ، آشفتہ طبع ، آشفتہ مزاج ، آشفتہ مُو ، آشفتہ کاکل ، آشفتہ دل ، آشفتہ دماغ ، آشفتہ سفر ـ

**آشفتہ حال :** آشفتہ خاطر ، آشفتہ دل ، پریشان حال ، پراگندہ حال ، خراب حال ، زبوں حال ـ

**آشکار :** آکار ، صورت ، ظہور ، ظاہر ، فاش ، واضح ، لائح ، بیّن ، عیاں ، نمایاں ، روشن ، اُجاگر ، آشکارا ، آیاں ، پیدا ، ہویدا ـ

آشکار ہونا ، آشکار کرنا ـ

**آشنا :** دوست ، واقف ، روشناس ، شناسا ، آگاہ ، محبوب ، مِیت ، مونس ، ہمدم ، لنگوٹیا ، یار ـ

زود آشنا ، دیر آشنا ، کم آشنا ، مطلب آشنا ، لب آشنا ، زماں آشنا ، حرف آشنا ، صورت آشنا ، غرض آشنا ، درد آشنا ، رنج آشنا ، دست آشنا ، خود آشنا ـ

**آشنائی :** عشق ، محبت ، یارانہ ، آنٹ سانٹ ـ

**آشنائی :** روشناسی ، واقفیت ، صاحب سلامت ، شناسائی ـ

**آشوب :** ہنگامہ ، شور ، غوغا ، شر ، فتنہ و فساد ، پریشانی ، گھبراہٹ ، ہتلڑ ـ

شہر آشوب ، آشوب اٹھانا ، آشوبِ چشم
آشوب عالم ، آشوبِ روزگار ، آشوبِ زمانہ ،
آشوب گاہ ، دل آشوب ، ملک آشوب ۔

**آشیانہ :** آشیاں ، گھونسلا ، نشیمن ، جھونجھ ، آہلنا ۔
آشیاں اُٹھانا ، آشیاں اُجاڑنا ، آشیاں باندھنا ،
آشیاں بلند کرنا ، آشیانہ چھانا ۔

**آغاز :** شروع ، پہل ، ابتدا ، تمہید ، عنفوان ۔

**آغوش :** کنار ، گود ، جھولی ، بغل ، پہلو ، گودی ۔
آغوش بھرنا ، آغوش پھیلنا ، آغوش کا پروردہ ،
آغوش کشادہ ، آغوش کشائی ، آغوش کھولنا ،
آغوشِ مادر ۔

**آفات :** بلیّات ، حادثات ، مصائب ، دُکھ ، بلائیں ۔
آفاتِ آسمانی ، آفاتِ سماوی ، آفاتِ ارضی ۔

**آفت :** عیار ، شریر ، بد ذات ۔
آفت کی پڑیا ، آفت کی پوٹ ، آفت کا پرکالہ ،
آفت کا ٹکڑا ۔

**آفت :** بَلا ، مصیبت ، سختی ، بد بختی ، تکلیف ، مشکل ،
بپتا ، دقت ، آسیب ، زیاں ، قہر ، غضب ، عذاب ،
وبال ، فتنہ ، بیماری ، الجھن ، ناگہانی ، وبا ، قحط ۔
آفت اٹھانا ، آفت بالائی ، آفت برسانا ، آفت
پڑنا ، آفت توڑنا ، آفت توڑ مارنا ، آفت ٹالنا ۔
آفت ٹلنا ، آفت ٹوٹنا ، آفتِ جاں ، آفت رسیدہ ،
آفت کی پُڑیا ، آفتِ ناگہانی ، آفت جوتنا ، آفت
جھیلنا ، آفت خیز ، آفت دکھانا ، آفتِ دوراں ،
آفتِ دہر ، آفت ڈالنا ، آفت ڈھانا ، آفتِ روزگار ،
آفت زدہ ، آفتِ زمانہ ، آفت سہنا ، آفت مچانا ۔

**آفت رسیدہ :** آفت زدہ ، مصیبت زدہ ، مصیبت کا مارا ،
فلک زدہ ، درد کا مارا ۔

**آفریں :** شاباش ، مرحبا ، شاد باش ، واہ واہ ، احسنت ،
بارک اللہ ، جزاک اللہ ، زہے ، واہ جی ، کیا کہنا ،
عشق ، دھن ہو ، بل بے ، دھنّیہ باد ۔

**آقا :** مالک ، خداوند ، حاکم ، خداوندِ نعمت ، سرکار ،
حضور ، صاحب ، لارڈ ، بادشاہ ، کاو ، بزرگ ۔
آقائے دو جہاں ، آقائے ولی نعمت ، آقائے نامدار ،
آقائے وقت ۔

**آکاش بیل :** افتیمون ، آکاش ولی ، امر بیل ۔

**آگ :** آتش ، اگنی ، آترس ، آتیش ، آدبش ، فائر ،
نار ، آذر ، اُور ، بھا ، شعلہ ، حریق ، لُوکا ، آس ،
آنچ ، لو ، شعلہ ، لاٹ ۔
آگ لگنا ، آگ اُبلنا ، آگ اٹھنا ، آگ ببولا ،
آگ بتانا ، آگ بجھانا ، آگ برسانا ، آگ بھڑکانا ،
آگ تاپنا ، آگ سلگنا ، آگ کا دریا ، آگ
کجلانا ، آگ گاڑنا ۔

**آگ :** تیزی ، چڑچڑاہٹ ، غصہ ، تپا ، جھنّلاہٹ ،
حسد ، جلاپا ، عداوت ، حریق ۔
آگ پر لٹانا ، آگ پر لوٹنا ، آگ کا پُتلا ۔

**آگا :** سامنا ، مہرہ ، فرنٹ ، سینہ ، چھاتی ۔
آگا باندھنا ، آگا بھاری ہونا ، آگا پیچھا ،
آگا روکنا ، آگا سنبھالنا ، آگا مارنا ، آگا دیکھنا ،
آگا تاگا لینا ، آگا سوچنا ، آگا دیکھنا نہ پیچھا ۔

**آگا پیچھا :** ابتدا و انتہا ، آغاز و انجام ، پس و پیش ،
آگا پیچھا کرنا ، آگا پیچھا دیکھنا ، آگا نہ پیچھا ،
آگا پیچھا سنبھالنا ۔

**آگاہ :** واقف ، ہوشیار ، خبردار ، با خبر ، دانندہ ، عارف ،
تجربہ کار ، جانُو ، اہل دانش ۔
خدا آگاہ ، حق آگاہ ، شریعت آگاہ ، کار آگاہ ،
طریقت آگاہ ، حقیقت آگاہ ، رمز آگاہ ، جہاں آگاہ ،
چمن آگاہ ، طرب آگاہ ، معنی آگاہ ۔

**آگاہی :** خرد مندی ، دانش وری ، آگہی ، واقفیت ،
اطلاع ، علم ، خبر ، ہوشیاری ، عرفان ، دانش
مندی ، خبرداری ، ہوش داری ۔

**آگے :** آگم ، آئندہ ، اس کے بعد ، مزید براں ، آگاسی ،

دیگر ، مزید ، اور ، علاوہ ازیں ، باقی ، زیادہ ، بڑھ کر ، سوا ، دور ۔
آگے سوچنا ، آگے پڑھنا ، آگے بتانا ، آگے لکھنا ، آگے بولنا ، آگے چل کر ۔

**آگے** : رو برو ، پیش ، پیشتر ، سامنے ، قبالہ ۔
آگے آنا ، آگے چلنا ، آگے ہونا ، آگے جانا ، آگے لگانا ، آگے دھرنا ، آگے دینا ، آگے ڈال دینا ، آگے رہنا ، آگے کا اٹھنا ، آگے کا بچا ہوا ۔

**آگے** : قریب ، پاس ، نزدیک ۔
آگے آنا ، آگے بلانا ، آگے کرنا ، آگے ہونا ۔

**آلا** : محراب ، طاقچہ ، طاق ، دواکھا ۔

**آلاپ** : سرود ، راگ ، نغمہ ، آہنگ ، تان ، سُر ۔

**آلائش** : آلودگی ، عیب ، میل کچیل ، پھوڑے کی پیپ ، گندگی ، ریم ، گندہ مواد ۔

**آلو** : کالنج ، کوچ ، نیشو ۔

**آلودہ** : لتھڑا ہوا ، ملوث ، سنا ہوا ، بھرا ہوا ، لت پت ، آغشتہ ، تر ۔
آلودۂ معصیت ، آلودۂ گناہ ، آلودۂ دنیا ، آلودہ دامن ۔

**آم** : آنب ، انبہ ، اتی سورپ ، آمب ، امبہ ، نغزک ، آمر ، آمرہ ، مینگو ، منوتسر ، سدا کار ، ماکند ، کام بلو ، ابیخ ۔
آم لگانا ، آم تراشنا ، آم ٹپکنا ، آم چوسنا ، آم کی پال ، آم بلانا ، آم ہونا ، آم نچوڑنا ، آم کاٹنا ، آم ڈالنا ۔

**آمادہ** : رضامند ، تیار ، راضی ، کمر بستہ ، مستعد ۔

**آمد** : تشریف آوری ، رونق افروزی ، قدم رنجہ فرمائی ، مقدم ، ورود ۔
آمد و رفت ، آمد آمد ، آمدِ بہار ، آمدِ یار ، آمدِ خط ۔

**آمد و رفت** : آت جات ، آنا جانا ، آر جار ، آبر جاہر ۔

**آمر** : حاکم ، ڈکٹیٹر ، مطلق العنان ، خود رائے ۔

**آملہ** : آنولہ ، دھاتری پھل ، امرت پھل ، آملک ، سری پھل ، شوم ، املیج ۔

**آمنا سامنا** : رو برو ، مقابل ، مقابلہ ، سامنے ۔

**آن** : شان ، بان ، ناز و انداز ، معشوق کی ادا ، تمکنت ، حسن ، چھب ، وضع ، ڈھنگ ، آبرو ، بانکپن ۔
آن اکلنا ، آن بان والا ۔

**آن** : قسم ، عہد ، عادت ، خصلت ، ضد ، ہٹ ، اقرار ، روک ٹوک ، مناہی ۔
آن توڑنا ۔

**آن** : وقت ، ساعت ، تھوڑی دیر ، دم بھر ، لحظہ بھر ، لمحہ ، گھڑی ، پلک ، پل ، چشم زدن ، طرفۃ العین ۔
آن واحد ، آن کی آن میں ، آن کا مہمان ۔

**آنا** : مجئی ، آمدن ، پہنچنا ، نظر آنا ، دکھائی دینا ، واپس آنا ، پھرنا ، اندر آنا ، سمانا ، گھسنا ، فروکش ہونا ، اترنا ، نمودار ہونا ، طلوع ہونا ، پھلنا پھولنا ، پیدا ہونا ، آمادہ ہونا ، راغب ہونا ، مائل ہونا ، ٹھن جانا ، چڑھنا ، سنائی دینا ، جچنا ، اندازے میں آنا ، اٹکل میں آنا ، نازل ہونا ، نیچے اترنا ، وارد ہونا ، برسنا ، ٹپکنا ، پڑنا ، گرنا ، نقش ہونا ، چھپنا ، ملنا ، حاصل ہونا ، شمار ہونا ۔

**آنا** : چھالے پڑنا ، دکھنا ۔

**آنا** : چلنا ، گزرنا ، منقضی ہونا ، نکلنا ۔

**آنا** : اڑنا ، جمنا ، پچ کرنا ۔

**آنا** : چڑھنا ، امنڈنا ، امڈنا ، گھرنا ، چھانا ۔

**آنا** : اُگنا ، پھلنا ، بھیگنا ۔

**آنا** : سلیقہ ہونا ، (کسی کام پر) قادر ہونا ، معلوم ہونا ، جاننا ۔

**آنا** : مبتلا ہونا ، پھنسنا ، گرفتار ہونا ، قرض ہونا ۔

**آنا** : اکٹھا ہونا ، جمع ہونا ، پیدا ہونا ۔

**آنا جانا** : آمد و رفت ، آمدن و رفتن ، آر جار ، ایاب و ذہاب ، آہر جاہر ۔

**آناً فاناً** : فوراً ، درآں ، اسی وقت ، اچانک ، یکایک ، یک بیک ، اک دم ، ناگہاں ، ناگاہ ۔

**آن بان** : آب و تاب ، چمک دمک ، کر و فر ، نمود و نمائش ، ٹھاٹ باٹ ، تزک و احتشام ، شان و شوکت ، عزت و آبرو ، دھوم دھڑکا ۔

**آنت** : انتڑی ، اوجھ ، ناڑی ، بھونڑی ، آندر ، معاء ۔

آنت اترنا ، آنت کی آنت ، آنتیں سوکھنا ۔

**آنچ** : تپش ، تمازت ، حدت ، گرمی ، سینک ، تپن ، دھندک ، دندک ، لو ۔

آنچ لگنا ، آنچ دکھانا ، آنچ دینا ، آنچ کھانا ۔

**آنچ** : نقصان ، ضرر ، صدمہ ، الزام ، اتہام ، گزند ، ایذا ، تکلیف ، زیاں ، مضرّت ، بات ، حرف ۔

آنچ آنا ، آنچ پہنچانا ۔

**آنچل** : پلّو ، پلّہ ، کور ، کنارہ ، دامن ، سرگاہ ، گھونگھٹ ، آنچر ، انچل ۔

آنچل پکڑنا ، آنچل پھاڑنا ، آنچل دبانا ، آنچل کترنا ، آنچل سرکانا ، آنچل لینا ، آنچل ڈالنا ، آنچل اٹھانا ۔

**آندھی** : چالاک ، مستعد ، چُست ، نہایت تیز ۔

آندھی کی طرح اٹھنا ، آندھی کی طرح چڑھنا ، آندھی کی طرح آنا ۔

**آندھی** : صرصر ، ہنیری ، اندھیاؤ ، تندباد ، سیائے ، انیری ، طوفانِ باد ۔

**آنسو** : اشک سرشک ، آبِ چشم ، بنت العین ، آبِ دیدہ ، ٹسوہ ، آبِ گریہ ، ہنجو ، آتھرو ، نیر ، ٹیٹر ، آنجھو ، آسرو ، دمع ، نشانۂ گریہ ، ارس ۔

آنسو آنا ، آنسو بہانا ، آنسو پینا ، آنسو توڑ ، آنسو جاری ہونا ، آنسو ڈالنا ، آنسو ڈھلکنا ، آنسو کا چھالا ، آنسو گرنا ، آنسو نکلنا ۔

**آنکُس** : انکس ، آنکش ، آنکڑی ، کڑک ، کجک ، مقمعہ ۔

**آنکھ** : چشم ، بصر ، عین ، نین ، دیدہ ، انکھڑی ، تھیلغ ، چھم ، سترگہ ، آنی ، لوچن ۔

آنکھ آشنا ہونا ، آنکھ آنا ، آنکھ آشوب کر آنا ، آنکھ اٹکنا ، آنکھ اٹھا کر تکنا ، آنکھ اٹھانا ، آنکھ اُچٹ جانا ، آنکھ اُڑنا یا پھڑکنا ، آنکھ اُلجھنا ، آنکھ اونچی کرنا ، آنکھ بتانا ، آنکھ بچانا ، آنکھ مچولی ، آنکھ بدلنا ، آنکھ برابر نہ کرنا ، آنکھ بند کرنا ، آنکھ بنوانا ، آنکھ بھر آنا ۔

آنکھ بھبوکا ہونا ، آنکھ بہنا ، آنکھ بھوں چڑھنا ، آنکھ بھوں چلنا ، آنکھ بیٹھنا ، آنکھ بیمار ہونا ، آنکھ پانا ، آنکھ پر چڑھنا ، آنکھ پر تنکا رکھنا ، آنکھ پہچاننا ، آنکھ پھرنا ، آنکھ پھڑکنا ، آنکھ پھسلنا ، آنکھ پھوٹنا ، آنکھ پھیرنا ، آنکھ تاڑ جانا ، آنکھ ٹیڑھی رکھنا ، آنکھ لڑنا ، آنکھ جھپکنا ، آنکھ جھکانا ، آنکھ چرانا ، آنکھ چھپانا ، آنکھ دبنا ، آنکھ دکھانا ، آنکھ دوڑانا ، آنکھ دیکھنا ، آنکھ دینا ، آنکھ ڈالنا ، آنکھ کی چوبھ جھاڑنا ، آنکھ سے خون بہنا ، آنکھ سے دور ہونا ، آنکھ سے رینی ٹپکنا ، آنکھ سے سلام لینا ، آنکھ سے طوفان اٹھنا ، آنکھ سے گرانا ، آنکھ سے گنگا بہنا ، آنکھ شرمانا ، آنکھ کا پانی بہہ جانا ، آنکھ کا پردہ ، آنکھ کا تارا ، آنکھ کا تِل ، آنکھ کا تِل سفید ہونا ، آنکھ جانا ، آنکھ کا جالا ، آنکھ کا جھڑی لگانا ، آنکھ کا حجاب ، آنکھ کا ڈورا ، آنکھ کا ڈھلکا ، آنکھ کا اعتبار ، آنکھ کا غبار ، آنکھ کا لحاظ ،

آنکھ کا لہو کی بوٹی ہونا ، آنکھ کڑی پڑنا ، آنکھ کھلنا ، آنکھ کھٹکنا ، آنکھ کھلی کی کھلی رہ جانا ، آنکھ کے آگے ، آنکھ کی برائی بھوں سے ، آنکھ کی پُتلی پھرنا ، آنکھ کی پُتلی بنانا ، آنکھ کی حیا ، آنکھ کی سفیدی ، آنکھ کی سیل ، آنکھ کی گردش ، آنکھ کی مروت ، آنکھ گاڑنا ، آنکھ گلابی ہونا ، آنکھ لال کرنا ، آنکھ لجانا ، آنکھ لچکانا ، آنکھ لگنا ، آنکھ للچانا ، آنکھ مارنا ، آنکھ مچولا ، آنکھ ملنا ، آنکھ مندنا ، آنکھ میچی دھپ ، آنکھ موندنا ، آنکھ میلی کرنا ، آنکھ میں آنسو لانا ، آنکھ میں آنکھ ڈالنا ، آنکھ میں پانی آتر آنا ، آنکھ میں پُھلی پڑ جانا ، آنکھ میں جگہ کرنا ، آنکھ میں چوب آنا ، آنکھ میں خار معلوم ہونا ، آنکھ میں ڈر نہ ہونا ، آنکھ میں سرخی ہونا ، آنکھ میں سمانا ، آنکھ کی شرم ، آنکھ میں کھبنا ، آنکھ میں ٹھہرنا ، آنکھ میں نیل کی سلائی پھیرنا ، آنکھ ناک سے ڈرنا ، آنکھ نکلوانا ، آنکھ پڑنا ، آنکھ نہ پسیجنا ، آنکھ ٹھہرنا ، آنکھ جھپکانا ، آنکھ نہ چھپنا ، آنکھ نہ کھولنا ، آنکھ نہ لگنا ، آنکھ نیچی کرنا ، آنکھ والا ، آنکھوں ہی آنکھوں میں ، آنکھوں ہی آنکھوں میں پیے جانا ، آنکھوں ہی آنکھوں میں رات کٹنا ، آنکھوں ہی آنکھوں میں سحر ہو جانا ، آنکھوں پر بٹھانا ، آنکھوں پر پاؤں رکھنا ، آنکھوں پر پٹی بندھنا ، آنکھوں پر پردے پڑنا ، آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لینا ، آنکھوں پر جگہ دینا ، آنکھوں پر جگہ ملنا ، آنکھوں پر جھـّپان پڑنا ، آنکھوں پر چربی چھانا ، آنکھوں پر چڑھنا ، آنکھوں پر رکھنا ، آنکھوں پر رہنا ، آنکھوں پر رومال ہونا ، آنکھوں پر زور دینا ، آنکھوں پر غبار چھانا ، آنکھوں پر قدم رکھنا ، آنکھوں پر ہاتھ رکھ لینا ، آنکھوں تلے ، آنکھوں تلے اندھیرا آنا ، آنکھوں تلے پھرنا ، آنکھوں تلے لہو اُترنا ، آنکھوں خاک ، آنکھوں دیکھی ، آنکھوں سکھ کلیجے ٹھنڈک ، آنکھوں سے ، آنکھوں سے آنکھیں بندھنا ، آنکھوں سے آنسو برسنا ، آنکھوں سے اُترنا ، آنکھوں سے اٹھانا ، آنکھوں سے باراں برسنا ، آنکھوں سے بجا لانا ، آنکھوں سے بلانا ، آنکھوں سے بلائیں لینا ، آنکھوں پر پـٹّی باندھنا ، آنکھوں سے پھول اٹھانا ، آنکھوں سے تلوے سہلانا ، آنکھوں سے ٹکر ٹکر دیکھنا ، آنکھوں سے جان نکلنا ، آنکھوں میں چربی اُترنا ، آنکھوں سے چلنا ، آنکھوں سے چن کے اُٹھانا ، آنکھوں سے چنگاریاں اُڑنا ، آنکھوں سے حجاب اُٹھنا ، آنکھوں سے خون برسنا ، آنکھوں سے دریا بہنا ، آنکھوں سے دور ہونا ، آنکھوں سے دیکھنا ، آنکھوں سے دم نکلنا ، آنکھوں سے سُوجھنا ، آنکھوں سے شعلے اُٹھنا ، آنکھوں سے عزیز رکھنا ، آنکھوں سے قبول ہونا ، آنکھوں سے قدم لگانا ، آنکھوں سے لگانا ، آنکھوں سے مس کرنا ، آنکھوں سے مجبور ، آنکھوں سے ملنا ، آنکھوں سے نیل ڈھلنا ، آنکھوں سے نیند اُڑنا ، آنکھوں سے ہاتھ دھونا ، آنکھوں کا برسنا ، آنکھوں کا تیل نکالنا ، آنکھوں کا جادو ، آنکھوں کا جھمکا ، آنکھوں کا چلنا ، آنکھوں کا ڈھیٹ ، آنکھوں کا رونا ، آنکھوں کا لہو رونا ، آنکھوں کا لہو ہو جانا ، آنکھوں کا ناسور ہو جانا ، آنکھوں کا نور ، آنکھوں کا نور کھو جانا ، آنکھوں کو انتظار ہونا ، آنکھوں کو چکا چوندھی آنا ، آنکھوں کو روگ ہونا ، آنکھوں کے آگے آئے ، آنکھوں کے آگے تارے چھٹکنا ، آنکھوں کے آگے جہان تاریک ہونا ، آنکھوں کے آگے چاندنا ہو جانا ، آنکھوں کے آگے سے الوپ ہو جانا ، آنکھوں کے اندھے ، آنکھوں کے بھل ، آنکھوں کی بینائی ، آنکھوں کی پُتلی ، آنکھوں کے پردے ، آنکھوں کے حلقے ، آنکھوں کی چل پھر ، آنکھوں کی دوا کرو ، آنکھوں کے ڈورے ، آنکھوں کے ڈھیلے ، آنکھوں کے روبرو ، آنکھوں کی سفیدی ، آنکھوں کی سوئیاں ، آنکھوں کی سیاہی ، آنکھوں کی صفائی ، آنکھوں کی قسم ، آنکھوں کے گڑھے ، آنکھوں کے ناخن لو ، آنکھوں میں اشارے ہونا ، آنکھوں میں اعجاز ہونا ، آنکھوں میں انتظار ہونا ، آنکھوں میں اندھیرا ، آنکھوں میں بجلی سی چمک جانا ، آنکھوں میں بسنا ، آنکھوں میں بہار پُھولنا ، آنکھوں میں بیٹھنا ، آنکھوں میں پالنا ، آنکھوں میں پھر جانا ، آنکھوں میں پھیکا لگنا ، آنکھوں میں پی جانا ، آنکھوں میں تاڑ جانا ، آنکھوں میں

ترمرے پڑنا ، آنکھوں میں تصور بندھنا ، آنکھوں میں تصویر پھرنا ، آنکھوں میں تکلے چبھونا ، آنکھوں میں تِل بیٹھنا ، آنکھوں میں ُتلنا ، آنکھوں میں تیل لگانا ، آنکھوں میں تیور آنا ، آنکھوں میں ٹھنڈک پڑنا ، آنکھوں میں ٹھہرنا ، آنکھوں میں ٹیسو پھولنا ، آنکھوں میں جادو بھرا ہونا ، آنکھوں میں جان آنا ، آنکھوں میں جان اٹکنا ، آنکھوں میں جان ہونا ، آنکھوں میں جچنا ، آنکھوں میں جگہ پانا ، آنکھوں میں جی کھنچ آنا ، آنکھوں میں چبھنا ، آنکھوں میں چربی چھانا ، آنکھوں میں چکا چوند ہونا ، آنکھوں میں چلے آنا ، آنکھوں میں چھانا ، آنکھوں میں حلقے پڑ جانا ، آنکھوں میں حقیر ہونا ، آنکھوں میں خار گذرنا ، آنکھوں میں خاک ، آنکھوں میں خاک ڈالنا ، آنکھوں میں خمار ہونا ، آنکھوں میں خواب آنا ، آنکھوں میں خیال پھرنا ، آنکھوں میں دل لبھانا ، آنکھوں میں دم آنا ، آنکھوں میں رائے لینا ، آنکھوں میں رکھنا ، آنکھوں میں روشنی آ جانا ، آنکھوں میں رہنا ، آنکھوں میں سبک کرنا ، آنکھوں میں سرسوں پھولنا ، آنکھوں میں سرمہ دینا ، آنکھوں میں سماں بندھنا ، آنکھوں میں سوال و جواب ہونا ، آنکھوں میں سیل ہونا ، آنکھوں میں طراوت آنا ، آنکھوں میں طوفان بھرے ہونا ، آنکھوں میں غبار آ جانا ، آنکھوں میں کاجل بن کے پھرنا ، آنکھوں میں موتی بھرے ہونا ، آنکھوں میں کھائے جانا ، آنکھوں میں کھبنا ، آنکھوں میں گھر بنانا ، آنکھوں میں لبھا لینا ، آنکھوں میں لون مرچ بھرنا ، آنکھوں میں لے جانا ، آنکھوں میں موہنی ہونا ، آنکھوں میں نشہ چڑھنا ، آنکھوں میں نشہ بھر جانا ، آنکھوں میں نم نہ ہونا ، آنکھوں میں نیند بھری ہونا ، آنکھوں میں ہلکا ہونا ، آنکھیں آسمان پر رہنا ، آنکھیں آگلی پڑنا ، آنکھیں اُلٹ جانا ، آنکھیں اُمنڈنا ، آنکھیں اندر دھنس جانا ، آنکھیں اندھی ہونا ، آنکھیں انگارا بن جانا ، آنکھیں بچھانا ، آنکھیں بدل جانا ، آنکھیں بگاڑ دینا ، آنکھیں بنانا ، آنکھیں بند رکھنا ، آنکھیں بند کرنا ، آنکھیں بند ہونا ، آنکھیں بے نور ہونا ، آنکھیں پانی ہو کر بہہ جانا ، آنکھیں پاؤں سے ملنا ، آنکھیں پتھرا جانا ، آنکھیں پٹ پٹا جانا ، آنکھیں پٹر پٹر مارنا ، آنکھیں پُرنم ہو جانا ، آنکھیں پڑنا ، آنکھیں پلٹ جانا ، آنکھیں پونچھنا ، آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا ، آنکھیں پھٹ جانا ، آنکھیں پھرانا ، آنکھیں پھوٹنا ، آنکھیں پھیرنا ، آنکھیں ترسنا ، آنکھیں تلووں سے رگڑنا ، آنکھیں تلے اوپر ہو جانا ، آنکھیں تُلی ہونا ، آنکھیں تیورانا ، آنکھیں ٹمٹمانا ، آنکھیں ٹوٹ آنا ، آنکھیں ٹھنڈی رہنا ، آنکھیں جاتی رہنا ، آنکھیں جلنا ، آنکھیں جھپکانا ، آنکھیں چار کرنا ، آنکھیں چرانا ، آنکھیں چرنے گئی ہیں ، آنکھیں چڑھانا ، آنکھیں چڑھی ہوئی ہونا ، آنکھیں چمکانا ، آنکھیں چندھی ہونا ، آنکھیں چھت سے لگ جانا ، آنکھیں چھوٹی بڑی ہونا ، آنکھیں چیر چیر کے دیکھنا ، آنکھیں چیر کے نمک بھرنا ، آنکھیں خون میں ڈوبنا ، آنکھیں در پہ لگی ہونا ، آنکھیں دو چار ہونا ، آنکھیں دھو ڈالنا ، آنکھیں دیکھی ہیں ، آنکھیں دیوار ہو جانا ، آنکھیں ڈبڈبانا ، آنکھیں ڈگر ڈگر کرنا ، آنکھیں ڈھانکنا ، آنکھیں ڈھلنا ، آنکھیں رو رو کے سُجانا ، آنکھیں روشن کرنا ، آنکھیں زمین سے لگ جانا ، آنکھیں سر پر ہونا ، آنکھیں سینا ، آنکھیں سینکنا ، آنکھیں فرش راہ ہونا ، آنکھیں کڑوانا ، آنکھیں کور ہو جانا ، آنکھیں کھل جانا ، آنکھیں گرم کرنا ، آنکھیں گڑ جانا ، آنکھیں لال بھبوکا ہونا ، آنکھیں لگانا ، آنکھیں مانگنا ، آنکھیں مَلنا ، آنکھیں مِلنا ، آنکھیں نکالنا ، آنکھیں نیلی پیلی کرنا ، آنکھیں ہونا ۔

**آنکھ** : نظر ، نگاہ ، باصرہ ، ناظرہ ، طرف ۔

آنکھ پھوڑنا ، آنکھ چار کرنا ، آنکھ دینا ، آنکھ سامنے کرنا ، آنکھ سامنے نہ ہونا ، آنکھ سے آنکھ لڑنا ، آنکھ کڑی ڈالنا ، آنکھوں میں روشنی آ جانا ، آنکھ کڑی رکھنا ۔

**آنکھ** : توقع ، امید ، مروت ، محبت ۔

آنکھ رکھنا ، آنکھ پہچاننا ۔

**آنکھ** : پرکھ ، واقفیت ، امتیاز ، شناخت ، دخل ،

بصیرت ، حق شناسی ، جانچ ، اندازہ ، تخمینہ ، شعور ۔

آنکھ پیدا کرنا ، آنکھ والا ، آنکھ ہونا ، آنکھ سے اندازہ لگانا ، آنکھ سے جائزہ لینا ۔

**آنکھ کا تارا :** نور چشم ، دولارا ، پیارا ، قرۃالعین ، نورالعین ، آنکھ کی ٹھنڈک ، نورالبصر ، لخت جگر ، فرزند دل بند ، جگر گوشہ ، جگر پارہ ، جان کا ٹکڑا ، بیٹا ، عصائے پیری ، لعل ، فرزند ۔

**آنکھ مچولی :** لُکن میٹی ، ڈھائی ، دھائی دھکہ ، ڈھیّا ۔

**آنی جانی :** بے ثبات ، فانی ، گذراں ، زوال پذیر ، چند روزہ ، نا پائیدار ، وناشی ، بے بنیاد ، فنا پذیر ، بے بقا ، نقش برآب ، تبسم شرار ، حباب آسا ۔

**آوا :** پزاوہ ، پاجا ، بھٹہ ، بجاوا ، کورۃاللبن ، داش خشت ، داش ۔

**آوارہ :** پریشان ، سرگرداں ، کوچہ گرد ، بے ٹھکانہ ، بیہودہ ، شُہدہ ، بدکار ، بد چلن ، بد وضع ، اوباش ۔

آوارہ مزاج ، آوارہ وطن ، آوارہ سر ، آوارہ گرد ، آوارہ خو ۔

**آواز :** صدا ، بانگ ، آوا ، نوا ، ندا ، ہانک ، پکار ، صوت ، توک ، للکار ، غل ، شور ، ہانکا ۔

آواز اٹھانا ، آواز اُکھڑنا ، آواز بدلنا ، آواز بڑھنا ، آواز بیٹھنا ، آواز بگڑنا ، آواز بکا ، آواز بلند ہونا ، آواز بھاری ہونا ، آواز پھٹنا ، آواز پھولنا ، آواز تھرانا ، آواز کانپنا ، آواز درا ، آواز جکڑ جانا ، آواز دبنا ، آواز ڈوک میں آنا ، آواز سے آواز ملنا ، آواز سے شگون لینا ، آواز صور ، آواز شیب ، آواز کا پاٹ ۔

**آواز :** آہٹ ، کھٹکا ، چاپ ۔

آواز پا ، آواز پر کان دھرنا ، آواز ہونا ، آواز کا آتار چڑھاؤ ، آواز کان پڑنا ، آواز کرنا ، آواز کو بر دینا ، آواز کھل جانا ، آواز گرجنا ، آواز گریہ ، آواز گوش آشنا ہونا ، آواز گوش زد ہونا ، آواز گونجنا ، آواز لگنا ، آواز لگانا ، آواز ملانا ، آواز میں پتّی لگ جانا ، آواز میں پیچ دینا ، آواز میں چھریاں بھری ہونا ، آواز میں رعشہ ہونا ، آواز میں کھٹکا ہونا ، آواز میں کھنداے پڑنا ، آواز میں نمک ہونا ، آواز میں لوچ ہونا ، آواز نکالنا ۔

**آوازہ :** طعن و تشنیع ، بولی ٹھولی ۔

آوازے آنا ، آوازے پھینکنا ، آوازے سنانا ، آوازے کسنا ، آوازے کرنا ، آوازہ لگانا ۔

**آہ :** اِبلاس (کلمہ افسوس) ۔

آہ فلک پیما ، آہ آسماں توسن ، آہ فلک تاز ، آہ آسماں نورد ، آہ عنبریں ، آہ پُردرد ، آہ خوں آغشتہ ، آہ گلو گیر ، آہ فلک سیر ، آہ عرش پیما ، آہ شعلہ ور ، آہ سنبل فشاں ، آہ درد ناک ، آہ بے درنگ ، آہ دل آور ، آہ شعلہ پیکر ، آہ خارا گداز ، آہ آتش عناں ، آہ جگر تاب ، آہ آتشیں ، آہ آسماں خرام ، آہ فلک رسا ، آہ طاقت سوز ، آہ طاقت گداز ، آہ طاقت شکن ، آہ خونی ، آہ خونچکاں ، آہ صادق ، آہ شب خیز ، آہ اوج نورد ، آہ شرارہ بیز ، آہ آسماں گرد ، آہ بسیار ، آہ جنوں ریز ، آہ آتش افروز ، آہ افگار ، آہ خطا کردہ ، آہ بے اثر ، آہ دور سیر ، آہ ہرزہ تاز ، آہ گرم رو ، آہ خانہ پرداز ، آہ سینہ تاب ، آہ بلند رایت ، آہ قیمتی ، آہ نفس ربا ، آہ شمع طراز ، آہ بے جاں ، آہ سینہ پرداز ، آہ سوز ناک ، آہ بخوں ، آہ وداع ، آہ بے تابانہ ، آہ باردست ، آہ نشید ، آہ چاؤش بارگہ ، آہ جعد ، آہ زلف ، آہ رشتہ ، آہ برق ، آہ تیغ ، آہ تیر ، آہ تبر ، آہ خدنگ ، آہ ناوک ، آہ سناں ، آہ کمند ، آہ نخل ، آہ ابر سیاہ ، آہ علم ، آہ صبحگاہی ، آہ سوزکار ، آہ آہ ، آہ جگر کش ، آہ دزدیدہ ، آہ جگر دوز ، آہ سینہ چاک ، آہ جنوں آور ۔

**آہستہ آہستہ :** ہولے ہولے ، دھیرے دھیرے ، دھیمے دھیمے ، رفتہ رفتہ ، سہج سہج ، نرمیا ۔

**آہو :** ہرن ، مِرگ ، غزال ، ظبی ، ڈیر ، آسک ، سروان ، ٹھتک ، آف ، آہی ، تیبا ۔

آہو چشم ، آہو گیر ، آہو نگاہ ، آہوے چرخ ، آہوے حرم ، آہوے فلک ، آہو برّہ ، آہو پرستی ، آہوے زریں ، آہوے شیر افگن ، آہو گرفتن ، آہوے نالاں ، آہوے زخم خوردہ ، آہوے شیر مست ، بچہ آہو ، آہوے گرم خیز ، آہوے دوندہ ، آہوے سبزہ نوزادہ ، آہوے نازاں ، آہوے خوب خرام ، آہوے خوب چشم ، آہوے رمیدہ ، آہوے فربہ ، آہوے زبوں ، آہوے لاغر ، آہو سُریں ۔

**آہ و بکا :** فریاد و نالہ ، آہ و زاری ، آہ و فغاں ، واویلا ، نالہ و شیون ، گریہ و زاری ، دُہائی ۔

**آؤ بھگت :** خاطر تواضُع ، خاطر مدارات ، عزت ، آدر ، تعظیم ، حرمت ، قدر و منزلت ، توقیر ، احترام ۔

**آئے دن :** تیسوں دن ، ہر روز ، بارہ مہینے ، مدام ، سدا ، ہمیشہ ، نِت ، آٹھوں پہر ۔

**آئین :** زیب و زینت ، رسم و عادت ، طرز و روش ، آرائش ۔

**آئین :** قانون ، قاعدہ ، دستورالعمل ، رسم و رواج ، لائحۂ عمل ، ضابطہ ، اصول ، طریقہ ، شیوہ ۔

**آئینہ :** حیران ، ششدر ۔

آئینہ بنا دینا ، آئینہ بن جانا ، آئینہ دکھانا ۔

**آئینہ :** آرسہ ، آب افسردہ ، آب بستہ ، آب خفتہ ، آبینہ ، آئنہ ، آینہ ، شیشہ (منہ دیکھنے کا) ، مرآۃ ، سجنجل ۔

آئینہ دیکھنا ، آئینہ اُلٹا دکھانا ، آئینہ اندھا ہو جانا ، آئینہ اندھے کو دکھانا ، آئینہ تمثال ، آئینہ جڑنا ، آئینۂ حلب ، آئینہ خانہ ، آئینہ داری ، آئینہ ڈالنا ، آئینہ رُخ ، آئینہ رو ، آئینہ رخسار ، آئینہ سامنے سے نہ ہٹنا ، آئینہ سفر میں دیکھنا ، آئینہ عذار ، آئینۂ قد آدم ، آئینے کا جوہر ، آئینے کا گھر ، آئینہ گر ، آئینے میں بال آ جانا ، آئینے میں چاند دکھانا ، آئینۂ چینی ، آئینۂ محشر ، آئینۂ صاف ، گوہر آئینہ ، جوہر آئینہ ، آئینۂ زنگ خوردہ ، آئینۂ خاک بسر ، آئینۂ جہاں ، آئینۂ سیاہ روز ، آئینۂ صیقلی ، آئینۂ روشن ، آئینۂ تاب ناک ، آئینۂ گرد آلود ، آئینۂ راست گو ، آئینۂ دروغ گو ، آئینۂ بلند نور ، آئینۂ نورانی ، آئینۂ صاف باطن ، آئینہ ساز ، آئینۂ باطن ، آئینہ زانو ، آئینہ عیب نما ، آئینہ پش طوطی ۔

**آئینہ :** ظاہر ، عیاں ، صاف ۔

آئینہ باطن ، آئینہ کر دینا ، آئینہ ہونا ۔

**آیا :** اَنّا ، دایہ ۔

**آیت :** نشان ، علامت ، سِمبل ۔

**آیندہ :** آگے ، پھرکبھی ، دوبارہ ، مستقبل ، فردا ، آتی ۔

آیندہ کو کان ہونا ، آیندہ دوستی ختم ۔

## الف

**اب :** اس سے زیادہ ، سوا ، اس حالت میں ۔

اب غم کی تاب نہیں ، اب نہ سن سکوں گا ، اب بھی کچھ کہنا ہے ؟ اب تو اس سے باز آ جاؤ ۔

**اب :** اِس وقت ، فی الحال ، بالفعل ، الحال ، حالا ، اکنوں ، اینک ، ہمیدوں ، ابھی ، ہُن ، نے ۔

اب کے سال ، اب اب کر کے ، اب بھی ، اب تک ، اب کا ، اب آؤ ، اب دیکھو ۔

**اب :** آیندہ ، پھر کبھی ، دوبارہ ۔

اب کے برس ، آب نہ آنا ۔

**ابّا :** باپ ، پدر ، اب ، باوا ، پتا ، بابل ، والد ، باپو ، ڈیڈی ، بابا ، پیو ، ابو ، قعید ، جد ۔

**اُبال :** جوش ، غلیان ۔

**ابتدا :** آغاز ، اول ، شروع ، عنفوان ، پہل ۔

ابتدا ابتدا میں ، ابتدا بگڑنا ، ابتدا کرنا ، ابتدا پڑنا ، ابتدا ہونا ۔

**ابتدائی :** پرائمری ، تحتانی ۔

**ابتذال :** بے اعتباری ، بے قدری ، ہلکا پن ، فضول خرچی ، ذلیل ہونا ، ناپسندیدہ ، پستی ۔

**ابتر :** پریشان ، تتر بتر ، منتشر ۔

**ابتر :** دُم کٹا ، ناقص ، پراگندہ ، بگڑا ہوا ، لانڈا ، بد چلن ، آوارہ ، خراب ، بد معاش ۔

**ابتری :** بے ترتیبی ، افراتفری ، فتور ، گڑ بڑ ۔

**ابتری :** بربادی ، خرابی ، برہمی ، پریشانی ، تباہی ، گڑ بڑ ، سراسیمگی ، سرگردانی ، آشفتگی ۔

**ابد :** جاوداں ، جاوید ، نا انجام ، نوتاش ، ہرگزی ، ہمواره ، ہمیشک ، ہمیشک باش ، ہمیشک بود ، ہمیشک ہست ، ہنوارہ ، یکسوں ، یکساں ، ہمیشہ ، سدا ۔

ابدالآباد ، ابدی ، ابدی زندگی ، ابد پیوند ۔

**ابدی :** دائمی ، دوامی ، مدامی ، جاودانی ، لم یزلی ، سرمدی ۔

ابدی نیند ، ابدی مسرت ۔

**ابر :** گھٹا ، بدلی ، میغ ، سحاب ، میگھ ، بادل ، ابھرم ۔

ابر ُدر چکاں ، ابر لجہ بار ، ابر بارندہ ، ابر دریا بار ، ابر جہانگیر ، ابر بلند ، ابر مشکیں پرند ، ابر سیاہ ، ابر کافور بار ، ابر سیلاب ریز ، ابر پویاں ، ابر ُدرفشاں ، ابر زشت ، ابر سفید ، ابر آذری ، ابر نوروزی ، ابر سیل ریز ، ابر تند ، ابر نیساں ، ابر مایہ دار ، ابر سایہ دار ، ابر ُپر آب ، ابر ُپر شور ، ابر بہاری ، ابر سیہ مست ، ابر باراں دار ، ابر آب پاش ، ابر حیراں کن ، ابر خون ریز ، ابر محیط ، ابر نمک بار ، ابر شور بخت ، ابر غبار فشاں ، ابر ہوا خواہ ، ابر پنبہ دہاں ، ابر قرابہ ، ابر ممسک ، ابر آبکش ، ابر کوہ رنگ ، ابر بادہ بار ، ابر تفنگ انداز ، ابر با رعد ، ابر نالاں ، ابر گریاں ، ابر غراں ، ابر درخشاں ، ابر تاب زدن ، ابر شاداب ، ابر زمستانی ، ابر تابستانی ، ابر برودت افزا ، ابر سمن کار ، ابر تازہ رو ، ابر خروشاں ، ابر سفید چوں شیر ، ابر شیرگوں ، ابر سعادت منظر ، ابر گلزار ، ابر کرم ، ابر آب حیات ریز ، ابر لعل کار ، ابر تر دست ، ابر تر دامن ، ابر خانہ بدوش ، ابر قطرہ زن ، ابر و باد ، ابر شفق نگار ، ابر دریا نوال ، ابر دامن دار ، ابر وسیع ، ابر سیہ کار ، ابر بخیل ، ابر گلاب بار ، ابر نکہت ریز ۔

**ابرق :** چمکیلا ، چمک دار ، ابرک ، مائیکا ، بھوڈل ، بھڑیل ، ستارۂ زمیں ۔

ابرق کا کشتہ ، ابرق کی ورقیاں ، ابرق کا ُلگدہ ، ابرقِ سیاہ ، ابرق کا باروده ، ابرقِ سفید ، ابرق کا سفوف ، ابرق سرخ ۔

**ابرو :** برساں ، بھوں ، بھروٹے ، برو ، نیم ہلال ، وروزہ ۔

ابرو پر میل نہ آنا ، ابرو تاننا ، ابرو کماں ، ابرو میں چین آنا ، ابرو ہلنا ، ابروے پیوستہ ، ابروے کماندار ، ابروے کج ، محراب ابرو ، ابرو کماں ، فراخ ابرو ، ابرو تیغ ، ابرو کمند ، ابروے دلکشا ، ابروے قاتل ، ابروے عرقناک ، ابروے خوب طاق ، ابروے ہزار عشوہ ، تیغ ابرو ، ابروے دوتا ، شمشیر بہ ابرو ، خشمگیں ابرو ، گوشۂ ابرو ، جنبش ابرو ، خم ابرو ، رم ابرو ، طاق ابرو ، آراستہ ابرو ، اشارۂ ابرو ، ابروے دل نواز ، ابروے تنگ ، کشادہ ابرو ، کماں ابرو ، ہلال ابرو ، سیاہ ابرو ، قوس ابرو ، چہار ابرو ، شوخ ابرو ، پیوستہ ابرو ، حسین ابرو ، سفید ابرو ، زال ابرو ، تلخ ابرو ، ترش ابرو ، سرمہ ابرو ، زریں ابرو ۔

**ابلق** : دورنگا ، اسپ ۔

ابلق ایام ، ابلق روزگار ، ابلق چشم ، ابلق چرخ ، ابلق لیل و نہار ۔

**ابلیس** : شیطان ، عزازیل ، معلم الملکوت ، شیخِ نجدی ، معلمِ اول ، طاغوت ۔

**ابن** : پسر ، بیٹا ، فرزند ، لڑکا ، برخوردار ، جگرگوشہ ، لخت جگر ، آنکھوں کا اُجالا ، نور چشم ، عزیز از جان ۔

ابن مریم ، ابن الوقت ، ابن السبیل ، ابن آدم ، ابن الدنیا ، ابن الصبح ، ابن العرس ، ابن العنب ، ابن الوحید ۔

**ابن الوقت** : زمانہ ساز ، دنیا ساز ، مطلبی ، خود غرض ، خود کام ، گوں کا یار ، مطلب پرست ، طوطا چشم ۔

**اُبھارنا** : اُکسانا ، بھڑکانا ، برانگیختہ کرنا ، آمادہ کرنا ، اشتعالک دینا ، ترغیب دینا ، رغبت دلانا ، بہکانا ، ورغلانا ۔

**اُپج** : پیداوار ، تحریک ، ایجاد ، جدّت ، اختراع ۔

**اُپلا** : کنڈا ، پاتھی ، گُوہا ، پٹ پڑی ، تھاپی ، پاچک ، غوشاک ، خٹی ، پاچک دشتی ، ارنا ۔

**اپنا** : عزیز ، رشتہ دار ، ہمدرد ، ساتھی ، رفیق ، شریک ۔

اپنا پرایا ، اپنا بیگانہ ، اپنا سا جاننا ، اپنا کر لینا ، اپنانا ، اپنا بنانا ، اپنا بتانا ، اپنا سمجھنا ، اپنا کہنا ، اپنا ہونا ، اپنا گردانںا ، اپنا بگاڑنا ، اپنا خون ۔

**اپنا** : میرا ، ہمارا ، ذاتی ، خاص ، دز ، ویسے ، وتہی ۔

اپنا آپا ، اپنا اپنا ، اپنا اپنا مذاق ، اپنا اپنا راستہ ، اپنا اپنا کرنا ، اپنا اپنا کمانا ، اپنا اپنا لہنا ، اپنا اپنا مقدر ، اپنا ٹھکانہ ، اپنا اُلو سیدھا کرنا ، اپنا جوہر دکھانا ، اپنا جی ، اپنا راستہ لینا ، اپنا خون پینا ، اپنا رونا رونا ، اپنا سا منہ لے کر رہ جانا ، اپنا سر ، اپنا کام ، اپنا کہا کرنا ، اپنا کیا پانا ، اپنا گوشت کھانا ، اپنا گھر بھرنا ، اپنا گھر جاننا ، اپنا لہو بہانا ، اپنا مطلب نکالنا ، اپنا منہ دیکھنا ، اپنا ہاتھ اپنے سر ، اپنی آگ میں جلنا ، اپنی اپنی گانا ، اپنی اصل پر آنا ، اپنی ایڑی دیکھ ، اپنی بات اپنے ہاتھ ، اپنی بات پر آ جانا ، اپنی بانی نہ چھوڑنا ، اپنی بساط دیکھنا ، اپنی بکنا ، اپنی بلا سے ، اپنی بیتی ، اپنی پڑنا ، اپنی جان پیاری ہونا ، اپنی جگہ ، اپنی خبر ہونا ، اپنی خوشی ، اپنی سی ، اپنی سی کرنا ، اپنی سی نباہنا ، اپنی طبیعت ، اپنی غرض کا آشنا ہونا ، اپنی غرض کو ، اپنی طرف دھیان کرنا ، اپنی طرف سے ، اپنی طرف کھینچنا ، اپنی عزت اپنے ہاتھ ، اپنی عمر سے مرنا ، اپنی قدر آپ نہ جاننا ، اپنی قسمت کا لے آترنا ، اپنی تقدیر کو رونا ، اپنی کرنی پار اُترنی ، اپنی کرنی کرنا ، اپنی کملی میں مست ہونا ، اپنی کھال میں مست ہونا ، اپنی گانا ، اپنی گرہ کا ، اپنی گڑیا سنوار دینا ، اپنی گور اپنی منزل ، اپنی گوں کا یار ، اپنی ناک کٹنا ، اپنی ناک چوٹی گرفتار ، اپنی نظر میں ہونا ، اپنی والی ، اپنے آپ ، اپنے آپ کو کھینچنا ، اپنے لگے کسی کو نہ گننا ، اپنے اپنے حال میں مست ہونا ، اپنے اپنے گھر سدھارنا ، اپنے اختیار میں ہونا ، اپنے اللہ سے پائے ، اپنے اوپر لینا ، اپنے بھاویں ، اپنے پاؤں سے چلنا ، اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا ، اپنے پاؤں پر آپ کلھاڑی مارنا ، اپنے پر ، اپنے پرائے کی ٹھوکریں کھانا ، اپنے تئیں ، اپنے جامے سے باہر ہونا ، اپنے جامے سے نکل جانا ، اپنے جھونپڑے کی خیر مانگنا ، اپنے حال پر رونا ، اپنے حال میں مست ہونا ، اپنے حساب ، اپنے حق میں ، اپنے حق میں کانٹے بونا ، اپنے خدا کو مان ، اپنے دل کا بادشاہ ہونا ، اپنے دنوں کو رونا ، اپنے دنوں کو پورا کرنا ، اپنے زور میں آپ آ رہنا ، اپنے ساتھ لے ڈوبنا ، اپنے ساتھ لپیٹنا ، اپنے سائے سے وحشت کرنا ، اپنے سر آفت لینا ، اپنے سر لینا ، اپنے سے بہتر خدا ، اپنے قدح کی خیر منانا ، اپنے کام سے کام رکھنا ، اپنے کام کا نہ ہونا ، اپنے کیے کو رونا ، اپنے کیے کی سزا پانا ، اپنے کیے کی لاج ہونا ، اپنے گریبان میں منہ ڈالنا ، اپنے گھر کی راہ لینا ، اپنے لکھے کو رونا ، اپنے مطلب کا آشنا ، اپنے مطلب کی ، اپنے منہ پر

**بِدکنا :** کودنا ، اُچھلنا ، جست کرنا ۔

**بِدکنا :** بھڑکنا ، چوکنّا ہونا ، ڈر کر چونکنا ، اُچٹنا ، آکھڑنا ، ڈرنا ، سہمنا ۔

**بدگمان :** بد ظن ، شکی ، ظنّی ، مُتشکّی ۔

**بدگوئی :** غیبت ، برائی ، چُغلی ، غمازی ، چُغلخوری ، بدی ، عیب گوئی ۔

**بدل :** عوض ، بدلہ ، معاوضہ ، پلٹا ، مُبادلہ ، تبادلہ ، تبدل ، جزا ، مکافات ۔

**بد لحاظ :** بے ادب ، بے حیا ، بے شرم ، گستاخ ، بے لگام ، منہ پھٹ ، بے عزت ، دریدہ دہن ، بد لگام ، زباں دراز ، فحاش ، اسنگ ۔

**بدلہ :** ہرجا ، تاوان ، جبرِ نقصان ، ڈنڈ ، تلافی ، مکافات ، خون بہا ، کیفر ، تدارک ۔

**بدلہ :** معاوضہ ، عوض ، اجر ، انعام ، ثواب ، جزا ، صلہ ، بخشش ، اجرت ، محنتانہ ، قصاص ، آجورہ ، عطا ، بدل ، جود و سخا ۔

بدلہ اُتارنا ، بدلہ پانا ، بدلائی ، بدلہ دینا ، بدلہ کرنا ۔

**بدلہ :** انتقام ، پاداش ، اجر ، مکافات ، سزا ، خمیازہ ۔ بدلہ لینا ، بدلہ چُکانا ۔

**بدلی :** تبدیلی ، منتقلی ، پلٹی ۔

**بد مزاج :** بد دماغ ، تند خو ، ترش رو ، چڑچڑا ، غصہ ور ، جھلاّ ، چراندا ، اکھڑ ۔

**بد مزگی :** بے لذتی ، بد ذائقہ ، بے سوادی ، سیٹھا پن ، بشاعت ۔

**بد مزگی :** اختلاف ، شکر رنجی ، رنجش ، رنجیدگی ، ناچاقی ، آزردگی ، بگاڑ ، ناسوافقت ، سرد مہری ، جھگڑا ۔

**بد مزہ :** بد ذائقہ ، بے لذت ، بے سواد ، سیٹھا ، پھیکا ، خراب ، بک بکا ، بے مزہ ، بے لطف ، بے کیف ۔

**بدمعاش :** بد چلن ، بد اطوار ، بد افعال ، بدکار ، لُچا ، لفنگا ، حرام خور ، شریر ، بد ذات ، شُہدا ، گنڈا ، غنڈہ ، لُنگارا ، اُچکا ۔

**بدن :** جسم ، اندام ، قالب ، تن ، سریر ، انگ ، پنڈا ، جُثہ ، کاٹھی ، دیہہ ، ڈیل ، کایا ، خاکی ، باڈی ، کالبد ، جسد ، جُثان ، پیکر ، تنہ ، توش ، جوال ، خاک تاریک ، سبز باغ ، منزل جان ، میدانِ خاک ، مہرۂ خاک ، ڈھچر ۔

سہتاب بدن ، مخمل بدن ، زریں بدن ، بدن اندر سے پھوڑا ہونا ، بدن بگڑ جانا ، بدن پاک کرنا ، بدن پر بوٹی چڑھنا ، بدن پر بوٹی نہ ہونا ، بدن کے رونگٹے کھڑے ہونا ، بدن پھیکا ہونا ، بدن جلنا ، بدن چُرانا ، بدن نیلا ہونا ، بدن ٹوٹنا ، بدن پھٹنا ، نازک بدن ، گُل بدن ، سیم بدن ، نازک بدنی ، چور بدن ، پری بدن ، نسرین بدن ۔

**بدنا :** شرط لگانا ، ہوڑ لگانا ، قول کرنا ، تسلیم کرنا ، عہد کرنا ، قرار دینا ، ٹھہرانا ، بازی لگانا ، زبان دینا ، مقرر کرنا ، معیّن کرنا ۔

**بدنام :** رسوا ، انگشت نما ، نکٹو ، بد شہرت ، بے عزت ، بے آبرو ۔

**بد نصیب :** بد بخت ، بے طالع ، ابھاگی ، کم بخت ، نربھاگی ، بے نصیب ، حرماں نصیب ، بدقسمت ، سیاہ بخت ، تیرہ بخت ، خفتہ بخت ، واژوں بخت ، بد اختر ، نامراد ، برگشتہ بخت ۔

**بدنما :** کریہہ المنظر ، بد صورت ، بد ہیئت ، بد شکل ، بھدّا ، بھونڈا ، بد زیب ، مکروہ ۔

**بد نیّت :** بے ایمان ، بد دیانت ، بد نظر ، بد معاملہ ، لین دین کا کھوٹا ، بد باطن ۔

**بدّو :** صحرانشین ، خانہ بدوش ، بادیہ گرد ، بادیہ نشین ، اہل البادیہ ، باشندۂ صحرا ۔

**بدولت :** بہ اقبال ، آسرے سے ، طفیل ، باعث ، بسبب ، صدقے میں ، بہ وسیلہ ۔

**بد ہضمی :** اِمتلا ، گرانی ، سوے ہضمی ، اَن پچ ۔

**بدی :** بُرائی ، بد خواہی ، شر ۔

بدی پر آنا ، بدی چیتنا ، بدی کرنا ۔

**بدی :** برائی ، غیبت ، بدگوئی ۔

پیٹھ پیچھے کسی کی بدی کرنا ، کسی کی بدی نہ کرنا ۔

**بدی پر آنا :** برائی پر آمادہ ہونا ، حرامزدگی پر اُترنا ، دشمنی پر آنا ، سرکشی کرنا ، تمرّدی پر کمر باندھنا ، مُتمرّد ہونا ۔

**بدیہہ :** ظاہر ، برجستہ ، ٹھیک ، بلا تامّل ۔

بدیہہ گوئی ، بدیہی ، بدیہیّات ۔

**بدیہی :** ظاہر ، عیاں ، صریح ، روشن ، الم نشرح ، ظاہر و باہر ، بیّن ، نمایاں ، آشکارا ، واضح ، اَظہر مِن الشمس ۔

**بُڈھا :** بوڑھا ، کہن سال ، پیر ، مُسن ، عمر رسیدہ ، مُعمر ، سال خوردہ ، سن رسیدہ ، شیخ ۔

**بذاتہ :** اپنی ذات سے ، خاص اپنے دم سے ، آپ ہی ، بلا شرکتِ غیرے ، بذاتِ خاص ، بہ نفسِ نفیس ، خود ۔

**بُرا :** بَد ، شریر ، خراب ، نکمّا ، ناقص ، ناگوار ، نازیبا ، ناشائستہ ، ناکارہ ، نِکھد ، بیجا ، نجس ، زبوں ، بد ذات ، قبیح ، شنیع ، سیہ‌کار ، تر دامن ، فاسق ، فاجر ، فاحش ، طالح ، مُفجور ، فجّار ۔

برا بننا ، بُرا بنانا ، بُرا بھلا ، بُرا حال کرنا ، بُرا کام ، بُرا کہنا ، بُرا لگنا ، بُرا ہونا ، بُرا حال ہونا ، بُرا درجہ کرنا ۔

**برابر :** ہمیشہ ، سدا ، نِت ، ہر وقت ، یکساں ، تُل ۔

**برابر :** مساوی ، یکساں ، ایکسا ، مانند ، مشابہ ، ہم وزن ، ہم قدر ، ہم قیمت ، ایک جیسے ، رسدی ، طرح ۔

**برابر :** یکساں ، ہموار ، مسطّح ، کفِ دست ، سیدھا ، سپاٹ ۔

**برابر :** ہمسر ، ہم پایہ ، ہم مرتبہ ، ہم پلّہ ، ہمتا ، مُوازی ، اقران ، ہم چشم ، اَماثل ، ہم رتبہ ۔

**برابر :** آدھوں آدھ ، نِصفا نِصفی ۔

برابر برابر بانٹنا ، برابر برابر دینا ۔

**برابر :** قریب ، پہلو میں ، پاس ، ساتھ ، ہم جنب ، دوش بدوش ۔

برابر بیٹھا ، برابر آنا ، برابر برابر ۔

**برابر :** مسلسل ، متواتر ، لگاتار ، پیہم ، علی الاتصال ، سینہ بسینہ ، ترتیب وار ، سلسلہ وار ، بلا ناغہ ۔

برابر روتے رہنا ، برابر گائے جانا ، برابر ہنسنا ، برابر گالی دیے جانا ۔

**برابر کی ٹکّر :** برابر کی چوٹ ، برابر کا جوڑ ، ہم پلّہ ، ہمسر ، ہم رتبہ ، ہم طاقت ۔

**بُرا بھلا :** نیک و بد ، کھوٹا کھرا ، نفع نقصان ، نکمّا سکمّا ، سخت سُست ، نازیبا ، ناملائم ، خلافِ تہذیب ، لعنت ملامت ، گالی گلوچ ، نرم گرم ۔

**بَرات :** شادی کا جلوس ، مجمع ، بھیڑ بھاڑ ، ہجوم ، انبوہ ، گروہ ، ازدحام ۔

برات اترنا ، برات جانا ، برات چڑھنا ، برات لے جانا ، برات میں جانا ، براتی ، برات کا چھیلا ساون کا کھیلا ، براتیوں کو کھانے کی چاہ دولھا کو دلھن کی چاہ ، برات چلنا ۔

**ُبرادا** : ریزہ ، ُچورا ، پوڈر ، ُسونش ، سفوف ، ُبکنی ، ُسحالہ ، ؔنشارة ۔

**برادری** : بھائی بندی ، بھائی چارہ ، اپنائیت ، ذات برادری ، قرابت ، رشتہ داری ، ناتا ، قوم ، ذات ، گوت ، گھرانا ، خاندان ، یگانگت ، جماعت ، سنگت ، فرقہ ۔

**برآمدہ** : برانڈہ ، ورانڈہ ، غلام گردش ، ُصفّہ ، ُظلّہ ، صالُون ۔

**برائی** : غیبت ، بد گوئی ، افترا ، الزام ، جھوٹ ، پس گوئی ، ہجو ، تہمت ۔

**برائی** : نقصان ، خرابی ، ہرج ، قباحت ، نحوست ، خباثت ، آک ، عیب ، ننگ و عار ۔

**برائی** : شر ، بدی ، دشمنی ، عداوت ، ؔبیر ، زبونی ، ؔسیئّہ ۔

**برائے** : واسطے ، لیے ، وجہ سے ، مطلب سے ۔

برائے نام ، برائے چندے ، برائے خدا ، برائے مصلحت کار ، برائے اصلاح ، برائے افادہ ، برائے سود ۔

**برباد** : تباہ ، ویران ، اُوجڑ ، کھویا ہوا ، خراب ، غارت ، ضائع ، تلف ، اُجاز ، ستیاناس ، خاک سیاہ ، بے خانماں ۔

**برباد ہونا** : تباہ ہونا ، اُجڑنا ، غارت ہونا ، ُلٹنا ، نام و نشان نہ رہنا ، نیست و نابود ہونا ، قلاش ہونا ، مفلس ہونا ۔

**بربادی** : تباہی ، ویرانی ، خرابی ، ناس ، بیخ کنی ، استیصال ، قلع قمع ، لوٹ کھسوٹ ۔

**برتری** : ُعمدگی ، فضیلت ، بڑ ہن ، فوقیت ، تفوّق ، ترجیح ، ، بڑائی ، بلندی ، مہتری ۔

**برتن** : باسن ، بھانڈا ، ظرف ، آوند ، پاٹ ، اِناء ، چناق ۔

**برجستہ** : بے ساختہ ، بر وقت ، فی البدیہہ ، بر محل ، عین وقت پر ، حسبِ موقع ، بے سوچے ، بے بنائے ، موزوں ، واجب ، معقول ، شائستہ ، درست ، ٹھیک ، پھبتا ، متناسب ۔

بر جستہ جواب دینا ، بر جستہ بولنا ، برجستگی ، برجستگان ، برجستہ گفتار ۔

**برخلاف** : اُلٹا ، علی الرغم ، برعکس ، خلاف ، اُلٹ ، متضاد ، نقیض ، متبائن ، مختلف ، مغائر ، مخالف ، ناموافق ، غیر مطابق ۔

**بردار** : (امر ، برداشتن = اُٹھانا)

کفش بردار ، کفش برداری ، عصا بردار ، چلم بردار ، چلم برداری ، عصا برداری ، بلّم بردار ، بلّم برداری ، ؔعلم بردار ، ؔعلم برداری ، حکم بردار ، حکم بردای ، حقّہ بردار ، حقّہ برداری ، فرماں بردار ، فرماں برداری ، خرچ بردار ، غاشیہ برداری ، خاص بردار ، سونٹا بردار ، بار بردار ، غلط بردار ، بار برداری ، جھنڈا بردار ، ُگرز بردار ، نشان برداری ، نیزہ برداری ، آب بردار (وہ مال جس میں دکاندار کو جھوٹ بولنے کی گنجائش ہو) ، تیغ سوزن بردار ، نام بردار ، زلّہ بردار ، دروغ بردار ۔

**برداشت** : ضبط ، تحمّل ، سکون ، صبر ، شانتی ، دھیرج ، سہار ، ُبرد باری ، سنتوکھ ، ہمت ، قوت ۔

برداشت کرنا ، برداشت نہ کر سکنا ، برداشت سے باہر ہونا ، قوّتِ برداشت ۔

**برداشتہ** : اٹھانا ۔

قدم برداشتہ ، قلم برداشتہ ، دل برداشتہ ۔

**ُبردبار** : متحمّل ، صابر ، دھیرا ، دھیا ، بھاری بھرکم ، گمبھیر ، سہنے والا ، برداشت کرنے والا ، سلیم الطّبع ، اہلِ صبر ، حلیم ۔

**برسات** : برشگال ، فصلِ باراں ، برکھا ُرت ، مینہ ، ؔچو ماسا ، بارش کا موسم ، لبسارة ، برکھا ، ورشا ۔

**بُرش :** مُطار ، تفرشاة ، مُو قلم ، کونچی ، پچارا ۔

**برطرفی :** معزولی ، موقوفی ، علیحدگی ، جواب ، چھٹی ، برخاستگی ۔

**برعکس :** بر خلاف ، خلاف ، اُلٹا ، اُلٹ ، متضاد ، علی الرغم ، نقیض ، متباین ، مختلف ، مغائر ، مخالف ، پُٹھتّا ۔

**برف :** پالا ، ہم ، اولا ، یخ ، آئس ، ثلج ، آبِ خفتہ ، موتی ، ژالہ ، پرل ، گوہر ، گہر ، گڑا ، این ۔

برفاب ، برف باری ، برف پڑنا ، برف جمنا ، برف کی کھتی ، برف گرنا ، برف میں لگانا ، برف پرورد ، برفانا ۔

**برق :** بجلی ، رعد ، کوندہ ، صاعقہ ، دامنی ، گاج ، الیکٹریسٹی ۔

با برق ، بُل برق ، بل برق ، بل برقہ ، بن برق ، بن برقا ، بے برق ، بے برقا ، پُر برق ، پُر برقی ، ذو برق ، ذی برق ، ذی برقی ، لا برق ، لابرقیت ، لا برقیہ ، نا برق ، ہم برق ، ہم برقی ، برق آزاری ، برق پا ، برقاس ، برقارا ، برق آزما ، برق آزار ، برق افروز ، برق افروزہ ، برق داں ، برق دار ، برق دانی ، برق رسیدہ ، برق رو ، برق رانی ، برق رساں ، برق ریز ، برق رسانی ، برق داں ، برق رسیدہ ، برق دیدہ ، برق راں ، برق روی ، برق ریزی ، برق زائی ، برق زاد ، برق داں ، برق زن ، برق زدہ ، برقستان ، برق زنی ، برق سال ، برق سوز ، برق سرائے ، برقستانی ، برق شگاف ، برق ضمیر ، برق سیرت ، برق سیری ، برق طبع ، برق طبعی ، برق طینت ، برق فن ، برق کیش ، برق کردار ، برق کرداری ، برق گھر ، برق مائل ، برق کیشی ، برق مزاج ، برق سایہ ، برق محل ، برق مشرب ، برق مشربی ، برق منش ، برق منزل ، برق مزاج ، برق نامہ ، برق نظری ، برق نگاہ ، برق نظر ، برق نگار ، برق نگارچی ، برق نگارہ ، برق نمائی ، برق نماچی ، برق ہیں ، برق دار ، برق نویس ، برق وارہ ، برق نویسی ، برق وال ، برقاوا ، برق والا ، برق ، برق وان ، برقیا ، برق وش ، برق وشی ، برقیانی ، برقیات ، برقیات داں ، برقیہ ، برقیت ، برقیات دانی ، برق یار ، برقیارا ، برقیانا ، برقیاؤ ، برقیانہ ، برقایا ، برق افزا ، برق افشاں ، برق آگاہ ، برق آگیں ، برق آگاہی ، برق آگینی ، برق آلودہ ، برقالا ، برقالہ ، برقالو ، برق آلود ، برقان ، برق آمیز ، برق آمیزی ، برق اندوزہ ، برق انداز ، برق اندازی ، برق انگیز ، برق انگیزی ، برقانی ، برقانیت ، برقاؤ ، برق بازی ، برق باں ، برق بانی ، برق برآر ، برق براری ، برق بند ، برق پاشی ، برق بیز ، برق اندامی ، برق آشنائی ، برق پارہ ، برق پرواز ، برق پیشہ ، برق پروازی ، برق بنگ ، برق پیکر ، برق پیکری ، برق حاجز ، برق خو ، برق خیال ، برق خوئی ، برق دست ، برق دماغ ، برق رفتار ، برق رنگی ، برق رنگ ، برق زور ، برق زباں ، برق زوری ، برق سیر ، برق سیری ، برق شعار ، برق سنج ، برق شگافی ، برق شناس ، برق فریب ، برق طراز ، برق فریبی ، برق طرازی ، برق افگن ، برق فروش ، برق فروشی ، برق کاری ، برق کار ، برق کشائی ، برق کدہ ، برق کشا ، برق کش ، برق گاہ ، برق گری ، برق گداز ، برق گر ، برق گرداں ، برق گستر ، برق گریز ، برق گستری ، برق گوں ، برق گیرہ ، برق گیر ، برق ناک ، برق پاش ، برق پزیرہ ، برق پرست ، برق پرور ، برق پروری ، برق پیاوی ، برق پیچ ، برق پیا ، برق تاب ، برقاتا ، برقاتی ، برق تابی ، برق جو ، برق تابہ ، برق تاز ، برق تازی ، برق جوش ، برق خرام ، برق جوشی ، برق خرامی ، برقچی ، برق خند ، برق خانہ ، برق خیز ، برق خیزہ ، برق خیزی ، برقین ، برقیت ، برقیتا ، برقیرا ، برقینہ ، برقیزہ ، برقیلا ، برق زار ، برقیا ، برقیائی ، بیش برق ، تند برق ، بیش برقہ ، بیش برق ، تیز برق ، تند برقہ ، تیز برق ، تیز برقہ ، خلاف برق ، سیر برق ، سیر برقہ ، کم برق ، کم برق ، کم برقہ ، برق آشنا ، برق اندام ، برق نگاہی ، برق نہادی ، برق نہاد ۔

**برقرار** : باقی ، قائم ، جوں کا توں ، بحال ، ٹھہر ، مستقل ۔

**برقع** : مقنع ، پردہ ، نقاب ، گھونگھٹ ، روپوش ۔

**برقی** : الیکٹرک ، کہربائی ۔

**برکت** : کرم ، فضل ، فیض ، رحمت ۔

**برکت** : افزونی ، کثرت ، فراوانی ، ترقی ، نعمتوں کی زیادتی ، افزائش ، بہتات ، افراط ، ازدیاد ، بیشی ، درازی ، افزونیِ نعمت ، بڑھوتری ۔

**برکت** : نیکی ، دعا ، بِر ۔

**برگزیدہ** : چیدہ ، منتخب ، ممتاز ، مشہور ، جُغادری ، پسندیدہ ، مقبول ، خدا رسیدہ ۔

**برگشتہ** : منحرف ، باغی ، سرکش ، پھرا ہوا ، متمرّد ، مخالف ، دشمن ، روگرداں ۔

برگشتہ بخت ، برگشتہ خاطر ، برگشتہ روزگار ، برگشتہ خو ، برگشتہ مزاج ، برگشتہ فطرت ، برگشتہ دل ، برگشتہ نگاہ ۔

**برمحل** : بر موقع ، موزوں ، بر وقت ، برجستہ ، درست ، ٹھیک ، اُچت ، اچھے وقت پر ، ٹھیک موقع پر ، حسبِ موقع ۔

**برملا** : ڈنکے کی چوٹ سے ، ببانگِ دُہل ، علانیہ ، سرِ دربار ، کھلے بندوں ، کھلم کھلا ، سرِ بازار ، کھلے خزانے ، منہ در منہ ۔

**بر وقت** : برمحل ، برجستہ ، موزوں ، درست ، ٹھیک ، برموقع ، اُچت ، عین موقع پر ، حسبِ موقع ۔

**بَری** : مُبرّا ، مُعرّا ، آزاد ، منزّہ ، پاک ، صاف ، رہا ، مستثنیٰ ، سبکدوش ، چُھوٹا ہوا ، خارج ، محفوظ ۔

بَری الذمّہ ، بَریّت ۔

**بریّت** : خلاصی ، نجات ، رہائی ، چُھٹکارا ، معافی ، عفو ، رُست گاری ، سبکباری ، سبکدوشی ، آزادی ، مُخلصی ، چُھوٹ ۔

**بڑ** : برگد ، بوہڑ ، ذات الذوائب ۔

**بڑ** : (مخففِ بڑا) ۔

بڑ بولا ، بڑ دنتا ، بڑ بھاگی ، بڑ پتا ، بڑ کتّا ، بڑ مُکھا ، بڑ پیٹو (بسیار خور) ، بڑگرو ، بڑمہی ۔

**بڑا** : سخت ، سنگین ، عظیم ، کبیر ۔

**بڑا** : رفیع ، بلند ، اونچا ، عظیم الشان ، گرانڈیل ، طویل ، لمبا ۔

**بڑا** : مربّی ، سرپرست ، ولی ، وارث ، نگہبان ۔

**بڑا** : زیادہ ، بکثرت ، نہایت ، ازحد ، اشد ۔

**بڑا** : اعلیٰ ، ممتاز ، برتر ، معزز ، معتبر ، ثقہ ، ذی عزت ، عالی خیال ، فیاض ، بزرگ ، عظیم ، کبیر ، جلیل ، معظم ۔

**بڑائی** : عظمت ، منصب ، مرتبہ ، شان ، بزرگی ، گرامی ، شہامت ، سامی ، جزالت ، کلانی ۔

**بڑائی** : فوقیت ، فضیلت ، برتری ، تفوق ، ترجیح ، خوبی ۔

**بڑائی** : حجم ، ضخامت ، موٹائی ، وسعت ، طوالت ، لمبائی ، اونچائی ، سطبری ، مُٹاپا ، جسامت ۔

**بڑائی** : خود ستائی ، شیخی ، لاف زنی ، غرور ، گھمنڈ ، ناز ۔

**بڑائی** : مدح ، تعریف ، ستائش ، ستودگی ، تقریظ ، ثنا ۔

**بڑبولا** : بسیار گو ، بکی ، بکواسی ، گپی ، شیخی مارنے والا ، ڈینگیا ، زود گو ، ڈینگ ہانکنے والا ، شیخی خورہ ، بیہودہ گو ، بڑبڑیا ۔

**بڑھاپا :** پیری ، پیرانہ سالی ، کہن سالی ، کبرسنی ، ضعیفی ۔

بڑھاپا اگنا ، بڑھاپا اگنوانا ، بڑھاپے میں عقل ماری جانا ، بڑھاپا آنا ، بڑھاپے میں مٹی خراب ہونا ۔

**بڑھئی :** نجّار ، ترکھان ، کارپینٹر ، فیتق ، کشکار ، نہامی ، درود گر ، کنگر ، چوب تراش ، کھاتی ۔

بڑھئی بلانا ، بڑھئی سے کام کرانا ، ماہر بڑھئی ۔

**بڑھیا :** فائق ، بہتر ، برتر ، اعلیٰ درجہ کا ، اعلیٰ قسم کا ، فائن ، قیمتی ، بیش قیمت ، نہایت اعلیٰ ۔

**بڑھیا :** عجوزہ ، پیر زال ، ضعیفہ ، پیر فرتوت ، چٹ سری ، بڑی بی ، بوڑھی عورت ، شہبرہ ، ماتا ، اماں ۔

**بزاز :** کپڑے والا ، پارچہ فروش ، جامہ فروش ، بجاز ۔

بزازہ ، بزازی ، بزاز کی گٹھڑی پر جھینگر ناچے ۔

**بزدل :** خائف ، ہیز ، نامرد ، کمزور ، ڈرپوک ، گیدی ، ہیٹا ، بودا ، کم ہمت ، جبان ، تھڑ دلا ، پاداپونی ، پدوڑا ۔

**بزرگ :** عارف ، ولی ، خدا رسیدہ ، رشی ، خدا شناس ۔

**بزرگ :** آباؤ اجداد ، بڑے ، سلف ، معمّر ، سن رسیدہ ، بڑا ، کلاں ، معزز ، شریف ، نجیب ، معظم ، مربّی ، سرپرست ، پرکھا ۔

بزرگوں کا نام بلند کرنا ، بزرگ کا کہا ماننا ، بزرگوں کے نقش قدم پر چلنا ۔

**بزم :** محفل ، مجلس ، انجمن ، حلقہ ، صحبت ، بساط ، مسند ، چار بالش ، فرش ، ندوہ ، سبھا ۔

بزم یار ، بزم یاراں ، بزم پری رخاں ، بزم چمن خزاں ، بزم مہتاب ، بزم گاہ انجم ، بزم بادہ نوشاں ، بزم خورشید وشاں ، بزم شاہانہ ، بزم رندانہ ، بزم معشوقانہ ، بزم خوباں ، بزم دلفریب ، بزم زینت و زیب ، بزم پیراستہ ، بزم آراستہ ، بزم یاراں ، بزم بادہ خواراں ، بزم گہرستان ، بزم یوسفستان ، بزم قدسیاں ، بزم زعفران ، بزم خندہ و نشاط ، بزم آسماں ، بزم نمکیں ، بزم مہرویاں ، بزم رنگ و زیب ، بزم شاہداں ، بزم سپہر زیب ، بزم دل نشین ، بزم خلد آسا ، بزم فردوس وش ، بزم نزہت منزل ، بزم طرب ، بزم متفقاں ، بزم حسن طرازاں ، بزم شب ، بزم تعیش ، بزم نشاط ، بزم نوروز ، بزم شادی ، بزم ماتم ، بزم جلوہ طراز ، بزم لہو و لعب ، بزم ناز و نعم ، بزم ارجمنداں ، بزم رقص و سرود ، بزم مطرباں ، بزم ساز و نغمہ ، بزم گل اندماں ، بزم عاشقاں ، بزم خستہ جاناں ، بزم مفلساں ، بزم بے ساماں ، بزم طیّب ، بزم خاص ، بزم عیسیٰ ، بزم آئینہ رویاں ، بزم بخور و عود و عنبر ، بزم مشکبو ، بزم مغبر نوش ، بزم چنگ و رباب ، بزم ساغر و مینا ، بزم نوشانوش ، بزم صبوحی نوشاں ، بزم مستاں ، بزم بادہ پیما ، بزم قدح خواراں ، بزم پری چہرگاں ، بزم زہاد ، بزم نشاط افروز ، بزم ناز ، بزم نعما ، بزم نشاط منداں ، بزم عشوہ طرازاں ، بزم جواناں ، بزم شادمانی ، بزم عشرت گراں ، بزم عشرت افزا ، بزم کیقباد ، بزم جم ، بزم شاہاں ، بزم گدایاں ، بزم درویشاں ، بزم قلندرانہ ، بزم خوش نشیناں ، بزم خوش نصیباں ، بزم فریدوں فر ، بزم ستودہ خصالاں ، بزم خوش وقتاں ، بزم زرافہ نمط ، بزم ملوکانہ ، بزم نور ، بزم سرور ، بزم حور ، بزم خوبرویاں ، بزم باربداں ، بزم خنیا گراں ، بزم زہرہ ، بزم شکر ریزاں ، بزم شبانہ ، بزم صحرا نشیناں ۔

**بزور :** جبراً ، قہراً ، حکماً ، زبردستی سے ، بزور بازو ، ہیکڑی سے ، زور آوری سے ۔

**بس** : اختیار ، قدرت ، قابو ، زور ، دسترس ، دخل ، طاقت ، قوت ، مرضی ، رسوخ ، بَل ، ادھیکار ، گوس ۔

بس چلنا ، بس میں ، بس میں آنا ، بس کی بات ، بس میں رکھنا ، بس نہ چلنا ۔

**بس** : حاصلِ کلام ، القصہ ، مختصر ۔

**بس** : کافی ، بہت ، کثرت سے ، موقوف ، تمام ، ختم ، وافی ، بھرپور ، مُکتفی ۔

**بساط** : بضاعت ، سرمایہ ، پونجی ، ہستی ، حیثیت ۔

**بساط** : قدرت ، ہمت ، وسعت ، طاقت ، استطاعت ، حوصلہ ، مقدور ، قوت ۔

**بسانا** : مُعطر کرنا ، مہکانا ، خوشبو لگانا ۔

**بسانا** : معمور کرنا ، آباد کرنا ، ٹھہرانا ۔

**بساند** : عفونت ، دُرگند ، سڑاند ، غمر ، زہم ، زہُومہ ، دُہُومہ ، سہک ۔

**بست** : (امرِ بستن = باندھنا) ۔

سنگ بست ، دار بست ، پا بست (قیدی) ، پشت بست ، چوب بست ، دیوار بست ، خار بست ، سربست ، نے بست ، (چھپر) ۔

**بستر** : بچھونا ، فرش ، بسترہ ، قالین ، غالیچہ ، بیڈ ، بساط ، توشک ، وثار ، فراش ۔

بستر سنگ و خشت ، بستر خاک ، بستر خار ، بستر نرم ، بستر مرگ ، بستر بیماری ، بستر غم ، بستر خواب ، بستر آتش ، بستر مخملیں ، بستر گل ، بستر ہجر ، بستر تحمل ، بستر کہن ، بستر کفن ، بستر ہمخوابی ، بستر بے خوابی ، بستر خوابِ عدم ، بستر سمور ، بستر زمین ، بستر تربت ، بستر گدا ، بستر گرم ، بستر صاف ، داغ بستر ، برخوردار بستر ، بستر خواب نوش ، بستر غم افزا ، بستر سادہ ، بستر سبک ، تار بستر ، خار بستر ۔

**بستہ** : جُزدان ، بُقچہ ، کَنور ، گٹھڑی ۔

**بستہ** : باندھنا ۔

سر بستہ ، کمر بستہ ، پر بستہ ، در بستہ ، دست بستہ ، پُل بستہ ، پا بستہ ، پنبہ بستہ (زخمی) ، حنا بستہ ، دل بستہ ، زباں بستہ ، گلوبستہ ، سنگ بستہ (مضبوط) ، نظر بستہ (چشم بستہ) ۔

**بستی** : قریہ ، قصبہ ، موضع ، آبادی ، گاؤں ، شہر ، کالونی ، کھیڑا ، معمُورہ ، نگری ، نگر ، حلق ۔

**بسر کرنا** : گزارنا ، پُورا کرنا ، کاٹنا ۔

زندگی بسر کرنا ، بری بھلی بسر کرنا ، عُسرت میں بسر کرنا ، صبر شکر سے بسر کرنا ۔

**بسر و چشم** : شوق سے ، بہ دل و جاں ، خوشی سے ، سر آنکھوں پر ، جی جان سے ۔

**بِسمِل** : عاشق ، مجنوں ، مفتوں ، مُبتلا ، مضطر ، مشغوفِ محبت ۔

**بسیرا** : گھونسلا ، بسرام کی جگہ ، شب نشینی ، سرائے ، تکیہ ، فرودگاہ ، شب باشی ۔

**بطخ** : بطک ، بط ۔

**بطور** : برسبیل ، بہ طریق ، بطرز ، از راہ ، طور پر ، واسطے ۔

بطورِ خاص ، بطورِ تبرک ، بطورِ ہدیہ ، بطورِ تحفہ ، بطورِ ارمغان ، بطورِ نظر ۔

**بظاہر** : ظاہراً ، ظاہر میں ، دیکھنے میں ۔

**بعد** : پیچھے ، آخر ، پس ۔

بعد ازاں ، بعد از خرابیِ بسیار ، بعدِ غور و خوض ، بعد میں ، بعد قطعِ منازل ۔

**بعید العقل** : خلافِ عقل ، بعید از قیاس ، بعید از عقل ، بچار باہر ، بُدھ بپریت ، عقل سے باہر ، عقل سے دور ، بیہودہ ، فضول ، عقل کا نقیض ، خلافِ قیاس ۔

بعید العقل بات ، بعید العقل فیصلہ ، بعید العقل بیان ، بعید العقل اعلان ۔

**بعینہ** : بجنسہ ، ہوبہو ، ویسا ہی ، بِن و عن ، بے کم و کاست ، جوں کا توں ، عین مین ، حقیقتاً ، بذاتہ ، مو بمو ، سراپا ، سراسر ، بڈوں ، مڈھوں ، ٹھیک ٹھیک ، بنفسہ ۔

**بغاوت** : غدر ، شورش ، سرکشی ، خروج ، سرتابی ، بلوہ ، روگردانی ، مخالفت ، بدامنی ، نافرمانی ، بلڑ ، تمردی ، انحراف ۔

**بُغچہ** : بقچہ ، گٹھڑی ، جامہ بند ، بغچیا ، جامدانی ، بوغبند ، پٹلیا ۔

**بُغض** : کینہ ، عناد ، عداوت ، حسد ، کپٹ ، بیر ، دشمنی ، ارکھا ، لاگ ، پیٹ پاپ ، حسد ۔

بُغض للّٰہی ، بُغض رکھنا ، گناہ بُغض ۔

**بغل** : پہلو ، آغوش ، کنار ، گود ، گودی ، کانکھ ، خش ، کلک ، بل ، ترخ ، کنچھ ، ابط ، ضبر ، عطف ، جانب ، بازو ، بر ۔

بغل بلائی ، بغل بند ، بغل پرورده ، بغل سونگھنا ، بغل گرم کرنا ، بغل گیر ہونا ، بغل میں بیٹھنا ، بغل کا پھوڑا ، بغل کا دشمن ، بغل میں مارنا ، بغل گند ، بغل میں دبانا ، بغلی ، بغلی تکیہ ، بغلی ڈوبنا ، بغلی گھونسا ، بغلیں کانا ، بغلیں جھانکنا ، بغلیں لینا ۔

**بغلگیر ہونا** : معانقہ کرنا ، ہم آغوش ہونا ، گلے لگنا ، لپٹنا ، ہم بغل ہونا ۔

**بغیر** : بجز ، بن ، بدوں ، سوائے ، علاوہ ، جز ، بلا ۔

**بقا** : زیست ، زندگی ، وجود ، قیام ، حیات ، پایندگی ، مداومت ، ہمیشگی ، پائیداری ۔

بقائے دوام ، بقائے نسل ، بقائے نام ، بقائے نمود ، بقائے انساں ۔

**بقایا** : باقی ، بقیہ ، بچا کھچا ، بچا ہوا ، پس ماندہ ، بچت ۔

**بُقچہ** : بُغچہ ، گٹھڑی ، جامدانی ، جامہ بند ، بغچیا ، بوغبند ، پٹلیا ، برزی ۔

بقچہ اٹھانا ، بقچہ کھولنا ، بقچہ باندھنا ، بقچہ لے کر چلنا ۔

**بِکاؤ** : فروختنی ، بکری کا ، قابلِ فروخت ، بیچنے کا ، بکری کے لائق ۔

بکاؤ مال ، بکاؤ زمین ، بکاؤ ہونا ، بکاؤ نہ ہونا ۔

**بکواس** : بک بک ، جھک جھک ، خرافات ، بسیار گوئی ، ٹنک ، کھپ ، دراز نفسی ، ہرزہ گوئی ، طولِ کلام ، زژ ، بیھ بیھ ، زٹل ، فضولیات ، بڑ بڑ ، مغز چٹی ، ہذا ، ٹرٹرہ ، ہذیان ، مزخرفات ، بڑ ، جھک ، ہرزہ سرائی ۔

**بِکھرنا** : منتشر ہونا ، پراگندہ ہونا ، تتر بتر ہونا ، پریشان ہونا ، کھنڈ جانا ، الگ الگ ہونا ، خستہ ہونا ، کھیل کھیل ہونا ، پھیلنا ، علیحدہ علیحدہ ہونا ۔

**بکھیڑا** : انگڑ کھنگڑ ، مال اسباب ، کاٹھ کباڑ ، کوڑا کرکٹ ، کام دھندا ، چیز بست ، مال و متاع ، ساز و سامان ، بوریا بدھنا ، ٹاٹ پلان ۔

بکھیڑا ڈالنا ، بکھیڑا سمیٹنا ۔

**بکھیڑا** : جھگڑا ، دنگا ، فساد ، غل غپاڑا ، حجت ، تکرار ، ہنگامہ ، خرخشہ ، اندیشہ ، قضیہ ، غل شور ، غوغا ، لڑائی ، مارکٹائی ۔

بکھیڑا چکانا ، بکھیڑا ڈالنا ، بکھیڑیا ، بکھیڑا کرنا ، بکھیڑا ہونا ۔

**بکھیڑا** : مخمصہ ، ٹنٹا ، جنجال ، کھکھیڑ ، بیھ ، الجھاؤ ، الجھیڑا ، پیچ ، کھڑاگ ، آل ۔

بکھیڑے میں ڈالنا ، بکھیڑے میں پھنسانا ، بکھیڑا خریدنا ، بکھیڑا سر لینا ۔

**بِگاڑ** : خرابی ، تباہی ، برائی ، نقصان ، ہرج ، ضرر ، کھوٹ ، عیب ، نقص ، عبث ۔

بگاڑنا ، بگاڑ دینا ، بگاڑ آنا ، صورت بگاڑنا ۔

**بِگاڑنا** : ورغلانا ، بہکانا ، پھیرنا ، برگشتہ کرنا ۔

اولاد کو بگاڑنا ، شاگرد کو بگاڑنا ، ساتھیوں کو بگاڑنا ۔

**بِگاڑنا** : خراب کرنا ، تباہ کرنا ، برباد کرنا ، ضائع کرنا ، مسخ کرنا ۔

بار بار بگاڑنا ، بگاڑ کر بنانا ۔

**بِگاڑنا**: دشمنی پیدا کرنا ، جھگڑا کرنا ، رنجش پیدا کرنا ، خفا کرنا ، نا خوش کرنا ، آزردہ کرنا ، ناراض کرنا ۔

دوستوں سے بگاڑنا ، تعلقات بگاڑنا ، بے وجہ بگاڑنا ۔

**بَگ ٹُٹ** : بگ چھٹ ، سر پٹ ، بے تحاشا ، عناں گسستہ ، بہت تیز ، بے باگ ، آزاد ، بے روک ٹوک ۔

**بگڑنا** : خراب ہونا ، تباہ ہونا ، ضائع ہونا ، اکارت جانا ، فرق آنا ، تغیر ہونا ، بے ترتیب ہونا ، بِکھرنا ۔

**بگڑنا** : باغی ہونا ، خفا ہونا ، روٹھنا ، ناراض ہونا ، برہم ہونا ، متمرد ہو جانا ، پِھرنا ، برگشتہ ہونا ، برافروختہ ہونا ، لال پیلا ہونا ۔

**بگڑنا** : بے عصمت ہونا ، فاحشہ ہونا ، بد راہ ہونا ، بے چین ہونا ، عیاش ہونا ، آوارہ ہونا ۔

**بِگُل** : قرنا ، صُور ، تُرم ، بیوگل ، تُرئی ، نرسِنگا ، نفیری ، بُوق ، شبّور ، قُبع ۔

**بگلا** : بوتیار ، ماہی خور ، غم‌خوارک ، مالک‌الحزین ۔

**بگلا بھگت** : کپٹی ، مکار ، گربہ مسکین ، زاہدِ خشک ، بھیگی بلی ، منافق ، ریا کار ، دو رُخا ، دو بھیا ، مکّار ، گندم نما جو فروش ۔

**بگولا** : گرد باد ، ببولا ، باؤ رولا ، واورولا ، بونڈلا ، دیو باد ، اعصار ، روبعہ ، باد گولہ ۔

**بل** : پیچ ، تاب ، مَروڑ ، گانٹھ ، پھیر ، بَٹ ، وٹ ۔

**بل** : قوت ، طاقت ، زور ، دم خم ، کس ، بوتا ، سہارا ، لیاقت ، برتا ، پُرچک ، حمایت ، توانائی ، شکتی ، قدرت ، ہمت ، قابلیت ۔

کسی کے بل کودنا ، بل بھرنا ، ہاتھ کے بل ، سر کے بل ، بلا بل ، بل بوتا ، بل بھدر ، بل چڑھنا ۔

**بل** : خم ، کجی ، ٹیڑھ ، خمیدگی ، بانک ، خم وچم ۔

**بل** : چین ، شکن ، بٹ ۔

تیوری کا بل ، جبیں کا بل ، پیٹ کا بل ، بل پڑنا ۔

**بلا** : آسیب ، چڑیل ، ڈائن ، سایہ جن و پری ، ڈنکنی ، بُھتنی ، سہیب ، ڈراؤنا ، ہیبت ناک ، خوفناک ، جن ، بھوت ۔

بلا ہونا ، بلا کی طرح پیچھے پڑنا ، بلا کی طرح لپٹنا ، بلا کی طرح نازل ہونا ، بلاؤں سے بچنا ، بلائے آسانی ، بلائے بد ۔

**بلا** : قہر ، غضب ، آفت ، عذاب ، مصیبت ، تکلیف ، دکھ ، بِپتا ، زحمت ، سختی ، صدمہ ، ذاہیہ ، نازلہ ، نائبہ ، رنج ، ناگہانی ، پیغمبری وقت ۔

بلا پیچھے لگانا ، بلا گرداں ، بلا لینا ، بلا اپنے گلے باندھنا ، بلا اُترنا ، بلا پڑنا ، بلا ٹالنا ، بلا جھیلنا ، بلا رد ہونا ، بلا سر پر آنا ، بلا سر منڈھنا ، بلا کاٹنا ، بلا کش ، بلائے سنگین ، بلائے جان ۔

**بِلا تردّد** : بلا تامل ، بے ہس و پیش ، بے چون و چرا ، بلا توقف ، بغیر دیر کیے ، فوراً ، بغیر ڈھیل دیے ، بے اندیشہ ، بلا وسواس ، بے فکری سے ، بے شش و پنج ، تُرت ۔

**بلا تکلف :** بلا تصنع ، بے ساختہ ، ارتجالاً ، فی البدیہہ ، بلا وسواس ، بلا تشویش ۔

**بلا توقف :** بلا تاخیر ، فی الفور ، تُرت ، بے تامل ، جلد ، فوراً ، اُلٹے پاؤں ۔

**بلا شک :** لا ریب ، بے شبہ ، بے شک ، یقیناً ، یونہی ، بغیر شرط کے ۔

**بَلا کا :** غضب کا ، انتہا کا ، بے انتہا ، از حد ، نہایت ، آتش کا پرکالہ ، آفت کا ٹکڑا ۔

بلا کا جاڑا ہے ، بلا کی گرمی ہے ، بلا کا پسینہ ہے ۔

**بلا ناغہ :** روزمرہ ، برابر ، ڈیلی ، متواتر ، سلسلہ وار ، بغیر از تعطیل ، روز روز ، نِت ۔

**بُلاوا :** دعوت ، طلبی ، نیوتا ، طلب ، بلاؤ ، مناداۃ ، نیوندرا ۔

**بلاواسطہ :** بلا وسیلہ ، براہ راست ، بے توسط ، سیدھا ، ڈائریکٹ ، بغیر ذریعے کے ، بغیر سفارش کے ۔

**بلاواسطہ :** بے وجہ ، بے سبب ، ناحق ، مفت میں ، خوا مخواہ ، بلا وجہ ، یونہی ۔

بلا واسطہ تنگ کرنا ، بلا واسطہ چھیڑنا ۔

**بُلبل :** بوبرد ، بوبردک ، تندر ، تند رو ، زند باف ، زند خواں ، زند داں ، زند لاف ، سار ، سارک ، ساری ، سازج ، شب آہنگ ، شب خواں ، شب خیز ، صبح خواں ، صبح خیز ، مرغ چمن ، مرغ باغ ، سحر خواں ، سحر خیز ، شب آہنگ ، ہزار ، ہزار آوا ، ہزار آواز ، ہزار داستاں ، ہزار دستاں ، عندلیب ، گل دُم ، مرغ سحر ، کعبت ، فتال ۔

بلبل رامشگر ، بلبل مست ، بلبل نغمہ ریز ، بلبل زمزمہ راں ، بلبل نغمہ گر ، بلبل تبنگ ، بلبل نغمہ ور ، بلبل زمزمہ انگیز ، بلبل زار ، بلبل خوش الحان ، بلبل چمن پرست ، بلبل چمن زار ، بلبل قفس نصیب ، بلبل چمن سیر ، بلبل سرایندہ ، بلبل دستاں سرا ، بلبل عالی آواز ، بلبل نالہ زن ، بلبل نغمہ سنج ، بلبل درد مند ، بلبل دور افتادہ ، بلبل باغ در دست ، بلبل افسردہ ، بلبل خزاں نصیب ، بلبل غم زدہ ، عندلیب زمزمہ آرا ، بلبل زمزمہ پرداز ، بلبل خوش نوا ، بلبل غم نوا ، بلبل چمن بدر ، بلبل نغمہ نفس ، بلبل زمزمہ پرداز ، بلبل زباں بند ، بلبل سوسن زباں ، بلبل نوحہ سرا ، بلبل افسوں نغمہ ، بلبل نغمہ انگیز ، بلبل نظم خواں ، بلبل خوش الحاں ، بلبل قفس نفس ، بلبل حزیں ، بلبل منقار کشا ، بلبل رہزن عشاق ، بلبل نشاط سخن ، بلبل ہزار دستاں ، بلبل چالاک نوا ۔

**بُلبلا :** حباب ، بتاسا ، غوزۂ آب ، پُھلا ، فُقاع ۔

**بُلبلا پانی کا :** نقش بر آب ، تبسم شرار ، اوس کا موتی ، چشمکِ برق ، پانی کا بتاسا ، فانی ، ناپائیدار چیز ، نازک چیز ، فنا پذیر ، جلد مٹنے والا ۔

**بل بوتا :** تاب و تواں ، دم خم ، کس بل ۔

**بلند :** رفیع ، اونچا ، عالی ، برتر ، بالا ، بڑا ، عال ۔

بلند آشیاں ، بلند آواز ، بلند احتشام ، بلند اختر ، بلند مرتبہ ، بلند پرواز ، بلند حوصلہ ، بلند خیال ، بلند نظر ، بلند ہمت ، بلند ہمّتی ، بلند بین ، بلند گرائے ، بلند و پست دیدہ (تجربہ کار) ، بلند نظری ، بلند خیالی ، بلند حوصلگی ۔

**بلند :** طویل ، دراز ، لمبا ، لم چھڑ ۔

بلند و بالا ، بلند تر ، بلند قامت ۔

**بلند پایہ :** عالی پایہ ، بلند مرتبہ ، عالی رتبہ ، عالی مقام ۔

**بلند پرواز :** اونچی اُڑان ، بلند فکری ، بلند خیالی ، فلک سیر ۔

**بلندی :** رفعت ، اونچائی ، عظمت ، برتری ، اونچان ، ارتفاع ، عُلُو ۔

**بلندی :** درازی ، لمبائی ، طوالت ، اونچائی ۔

**بلندی :** نخوت ، غرور ، خیالِ امارت ، برتری ۔

بخت کی بلندی ، نظر میں بلندی ہونا ، رتبے کی بلندی ، مقام کی بلندی ، عہدے کی بلندی ۔

**بِلّی :** پیشو ، کیٹ ، گربہ ، ہربرہ ، مانو ، پوش ، ہرہ ، پشیا ،

بلی الانگنا ، بلی لوٹن ۔

**بلیغ :** کامل ، پورا ، انتہا درجہ کا ، مکمل ، فصیح ، خوش تقریر ۔

**بموجب :** موافق ، مطابق ، حسب ۔

بموجبِ احکام ، بموجبِ دستور ، بموجبِ ادب ، بموجبِ آئین ۔

**بَن :** جنگل ، مرغزار ، دشت ، رَکھ ، جھاڑ جھنکاڑ ، صحرا ، بیابان ، ریگستان ، بیلا ۔

بَن باس ، بن باسی ، بن بہار ، بن بھانٹا (جنگلی بینگن) ، بن پھل ، بن جھاڑنا ، بن ہانکنا ، بن چل ، بن چری ، بن کٹی ، بن کر ، بن کس ، بن کھنڈ ، بن ماچھی ، بن مالا ، بن مانس ، بن بلاؤ ، بن کربلا ۔

**بناوٹ :** ترکیب ، ساخت ، وضع ، قطع ، ساختگی ۔

**بناوٹ :** تکلف ، تصنع ، دکھاوا ، ریاکاری ، ظاہر داری ، جھوٹی بندش ، نمود ، دکھاوٹ ۔

بناوٹ سے عاری ، بناوٹ ہونا ، بناوٹ کو دور کرنا ۔

**بنجارا :** تاجرِ غلہ ، بڑا سوداگر ، بیوپاری ، غلہ فروش ، قافلۂ غلہ فروشاں ۔

بنجاری ، بیچے سو بنجارا رکھے سو بتیارا ، بنجاری کتا ۔

**بنجر :** غیر ممکن الزراعت ، ناقابلِ کاشت ، شور ، کاری زمین ، غیر مزروعہ ، اجاڑ ، ویران ، وعر ، مرت ، بانجھ ، خشکسار ، ویرانہ ، راپڑ ، بے آب و گیاہ ۔

بنجر توڑنا ، بنجر جدید ، بنجر خارج الجمع ، بنجر قدیم ، بنجر کمی ، بنجر زمین ۔

**بند :** مینڈھ ، پشتہ ، روک ، دیوار ، ڈول ، ڈگّا ۔

**بند :** اعضا ، جوارح ، جوڑ ۔

بند بند دُکھنا ، بند بند ٹوٹنا ، بند بند جدا ہونا ، بند بند جکڑ جانا ، بند بند ڈھیلے کرنا ، بندوست ۔

**بند :** (امرِ بستن = باندھنا) ۔ •

آڑ بند (لنگوٹ) ، ازار بند ، ہتھیار بند ، چک بندی ، بازو بند ، ہتھیار بندی ، بوغ بند ، نقش بند ، نقش بندی ، بھیج بند ، لنگوٹ بند ، پری بند ، تہ بند ، دیو بند ، علی بند ، تلوار بند ، تلوار بندی ، زیر بند ، کمر بند ، نظر بند ، پیش بند ، پیش بندی ، پابند ، پابندی ، گل بند ، مس بند ، مو بند ، مست بند ، نخل بند ، نسق بند (عامل ، ناظم) ، ہنگامہ بندی ، نعل بندی ، بہار بند ، سینہ بند ، صف بندی ، فرزیں بند ، علاقہ بندی ، فرقہ بندی ، فریق بندی ، فقرے بندی ، قط بندی ، قافیہ بندی ، قطعہ بند ، قلعہ بند ، کار بند ، قلم بند ، کوچہ بندی ، کوکھ بند (بانجھ) ، کھُر بندی (نعل بندی) ، گلو بند ، لڑی بند ، منڈاسا بند ، دستار بند ، دستار بندی ، عمامہ بند ، عمامہ بندی ، مینڈ بندی ، ناخن بندی (مدد معاش) ، ٹھاٹر بندی ، تاؤ بند ، ترجیع بند ، جکڑ بند ، ترکیب بند ، ٹک بندی ، تورہ بندی ، جز بندی ، ڈھولا بندی ، دل بند ، جگر بند ، چیرا بند (کنواری) ، چکلہ بندی ، چھپر بندی ، حسین بند ، حلقہ بندی ، خاتم بندی ، دانہ بندی ، خیال بندی ، درز بندی ، تفصیل بند ، دہ بندی ، دھوتی بند ، ڈھٹ بندی ، زنار بند ، سطر بندی ، جماعت بندی ، سلاح بند ، سلسلہ بندی ، سر بندی ، شکار بند ، نعل بند ، ناک بند ، ناکا بندی ، چھری بند (قصائی) ، زبان بندی ، نمک بند ، نرخ بندی ، نرکہ بند ، نیچہ بند ،

نیچہ بندی ، دکان بندی ، ہوا بندی ، پری بند ، پشتہ بند (پـل) ، پیرایہ بند ، پنجہ بند ، فیل بند ، تپ بندی ، تختہ بند (مقیّد) ، تہ بندی ، جز بندی ، چشم بند ، چہرہ بند ، حنا بند ، خستہ بند (پٹی) ، خشک بند ، تر بند ، خواب بند ، دست بند (گجرا) ، آتش بند ، استخوان بندی ، (ربط و انتظام) ، برگ بند ، دیوار بند ، دہن بند ، رصد بند ، راہ بند (رہ زن) ، رگ بند (پٹی) ، شقیقہ بند ، زہ بند ، سیم بندی ، شاخچہ بندی (تہمت لگانا) ، شکستہ بند ، شہر بند ، طاق بندی ، شیشہ بندی ، فندق بند ، قیزہ بند (لنگوٹ بند) ، گردن بند ، گرگ بند ، ماست بند ۔

**بندر :** بوزنہ ، میمون ، بوزینہ ، شدی ، قرد ، منکی ، بیزو ، بھولو ، باندر ۔

بندر بھبکی ، بندر کی طرح گـُھرکی دینا ، بندر کی طرح نچانا ، بندر والا ، بندروں کی نسل ، بندر کا گھاؤ ، بندریا ، بندر کی آشنائی ۔

**بندش :** امتناع ، ممانعت ، رکاوٹ ، مناہی ، روک ٹوک ، بندک ، بندھا ، بندی ، مناعی ۔

**بندش :** بناوٹ ، ساخت ، گھڑت ، ترتیب ، گانٹھ ، گرہ ، بندھن ، گٹھت ۔

بندش باندھنا ، بندشِ الفاظ ۔

**بندگی :** عبادت ، پرستش ، تپسیا ، غلامی ، داس پن ، ڈنڈوت ، آداب ، کورنش ، تسلیم ، عجز ، انکسار ، مسکینی ، غریبی ۔

بندگی بجا لانا ، بندگی ایسی اور انعام ایسا ، بندگی بیچارگی ، بندگی میں خدائی قبول کرنا ، بندگی بجا لانا ، بندگی قبول کرنا ، بندگی لینا ۔

**بندوبست :** نظم و نسق ، رتق و فتق ، بست و کشاد ، انضباط ، حل و عقد ، انتظام ، اہتمام ، انصرام ، تدبیر ، ترتیب ، ڈھنگ ، انقیاد ، ضابطہ ، قاعدہ ، سلیقہ ، سُگھڑاپا ، بھند بوڑ ، انتظامِ محصلات (زمین کا بندوبست کرنا) ۔

بندوبستِ چند روزہ ، بندوبستِ سابق ، عارضی بندوبست ، بندوبستِ قانونی ، بندوبستِ سرسری ، بندوبستِ استمراری ، بندوبستِ اراضی ۔

**بندوق :** توپک ، گن ، رائفل ، تفنگ ، ٹوپک ۔

بندوق بھرنا ، بندوق چلانا ، بندوق لگانا ، بندوق مارنا ، بندوقچی ۔

**بندہ :** نیازمند ، خاکسار ، فدوی ، کمترین ، تابع ، اسیرِ نیاز ، نیاز آئیں ، نیاز آگیں ۔

بندہ پرور ، بندہ پروری ۔

**بندہ :** غلام ، پابند ، داس ، نوکر ، چاکر ، ملازم ، فرماں بردار ، عاجز ، انسان ، بشر ، آدمی ، متنفس ، مخلوق ، نفر ، مطیع ، خانہ زاد ، خادم ، سیوک ، عبد ۔

آیا بندہ آئی روزی گیا بندہ گئی روزی ، بندہ پرور ، بندۂ درگاہ ، بندہ زادہ ، بندہ نواز ، بندہ بشر ، بندۂ برگزیدہ ، بندۂ خدا ، بندہ گندہ ، بندۂ بے دام ۔

**بندہ پرور :** بندہ نواز ، آقا ، ذرہ نواز ، عالی جاہ ، حضرت ، خداوند ، سردار ، جناب ۔

**بندی :** رکاوٹ ، سدباب ، دیوارِ راہ ، ممانعت ، مناہی ، بند ، بندش ۔

دفعہ بندی ، اوسرا بندی ، حلقہ بندی ، زبان بندی ، حنا بندی ، شیرازہ بندی ، نیچہ بندی ، کمر بندی ، گلدستہ بندی ، سلح بندی ، علاقہ بندی ، خیال بندی ، دہن بندی ، تورہ بندی ، نعل بندی ، فقرہ بندی ، ناخن بندی ، جلد بندی ، سلسلہ بندی ، حاشیہ بندی ، شکار بندی ، چھپر بندی ، تخت بندی ، تختہ بندی ، جعل بندی ، دستار بندی ، ازار بندی ۔

**بَنیا :** بخیل ، کنجوس ، کفایت شعار ، کمینہ ، رذیل ، کم حوصلہ ، بُزدل ، ممسک ، تھڑ دلا ۔

**بنیا :** بقال ، لودھی ، ویش ، تاجر ، بـدال ۔

**بنیاد :** طاقت ، مقدور ، اِستطاعت ، بساط ، حوصلہ ، مُشیاد ۔

**بنیاد :** جڑ ، اصل ، نیو ، بنا ، اساس ، طرح ، بیخ ، ابتدا ، آغاز ، شروع ، نیہ ، جذر ۔

بنیاد ڈالنا ، بنیاد رکھنا ، بنیادِ فساد مٹانا ، بنیاد کا پتھر رکھنا ، بنیاد نہ ہونا ، بے بنیاد ، بنیادی ۔

**بو :** نکہت ، خوشبو ، باس ، سہک ، گند ، شمیم ، رائحہ ، مُقتار ، ذفر ، ذکاء ۔

بُو نکلنا ، بوے گل ، بُو آنا ، بُو باس ، بواڑنا ، خوشبو ، بد بُو ، شبّو ، عنبر بو ، کم بو ، تیز بو ، سمن بو ، مشک بُو ، شاہ بو ، تند بو ، دستن بو ، بو بسنا ۔

**بُو :** دُرگند ، بدبو ، سڑاند ۔

بُو آنا ، بو پُھوٹنا ، بو پھیلنا ، بو تیز ہونا ۔

**بوجھ :** بار ؟ وزن ، لاد ، لادی ، ثقل ، گرانی ، بھار ، بوجھا ، گٹھڑی ، رِعب ، حمل ۔

بوجھ اُتارنا ، بوجھ اُٹھانا ، بوجھ بھار ، بوجھ پڑنا ، بوجھ سر پر ہونا ، بوجھ ہونا ۔

**بوجھل :** وزنی ، گراں بار ، بھاری ، ، ثقیل ، سنگین ، لدا ہوا ، وقیر ۔

**بوریا :** حصیر ، چٹائی ، صف ، قنیقہ ، رِعدل ، برب ، قدرہ ، کوب ، بوب ۔

بوریا نہ ہونا ، بوریا سمیٹنا ، بوریا اٹھانا ، بوریا باف ، بوریا بدھنا ، بوریا بغل میں دابنا ۔

**بوڑھا :** پیر ، پیر سال ، پیر مرد ، کُہن سال ، خوردہ سال ، سال خوردہ ، ضعیف ، شیخ ، ہرَم ، یفن ، خرف ، کھول ، فرتوت ، اولڈ ، عمر رسیدہ ، بڈھا ، جھڑوس ، ڈکرا ، مُسین ، کھوسٹ ۔

بوڑھا بالا برابر ، بوڑھا بونک ، بوڑھا چونچلا ، بوڑھا چونچلا جنازے کے ساتھ ، بوڑھا چونڈا ، بوڑھا چونڈا پلانا ، بوڑھا خرانٹ ، بوڑھا کھپاٹ ، بوڑھا گھاگ ، بوڑھا ہونا ، بوڑھی جُروا ، بوڑھے منہ مُہاسے ۔

**بوس :** (امر بوسیدن = چومنا) ۔

زمیں بوس ، زمیں بوسی ، قدم بوس ، قدم بوسی ، دست بوسی ، پابوس ، پابوسی ، خاک بوسی ، آستاں بوسی ، دیدہ بوس ، سُم بوس ۔

**بوسہ :** چوما ، چُمی ، ببی ، پپی ، مچھی ، مِٹّھو ، مِٹھی ، قُبلہ ، لثمہ ، بُبلہ ، پیار ۔

بوسہ بازی ، بوسہ زن ، بوسہ گاہ ، بوسہ دینا ، بوسہ لینا ، دیدہ بوسی ، قدم بوسی ، آستاں بوسی ، زمیں بوسی ، لب بوسی ، گل بوسی ، رخسار بوسی ، دہلیز بوس ، فلک بوس ، خایہ بوسی ۔

**بوسیدگی :** فرسودگی ، کہنگی ، رثاثہ ، گلا پن ۔

**بوسیدہ :** فرسودہ ، کہنہ ، پھٹا پرانا ، سڑا ، گلا ، پرانا ، زدہ ، رث ، رمیم ، رُفات ۔

بوسیدہ خیال ، بوسیدہ مضمون ، بوسیدہ کتاب ، بوسیدہ کاغذ ، بوسیدہ لباس ۔

**بول :** قول ، کلمہ ، سخن ، بات ، بچن ، گِل ، کلام ، گفتگو ، کہاوت ۔

بول اٹھنا ، بول چال ، میٹھے بول ۔

**بول :** گیت کا ٹکڑا ، انترا ، راگ ، لَے ، تان ۔

بول سننا ، بول سنانا ، مکھڑے کے بول ۔

**بونا :** بیج ڈالنا ، تخم ریزی کرنا ، کاچھی دبانا ۔

**بَونا :** پست قد ، چھوٹے قد کا ، ٹھنگنا ، کوتاہ قامت ، قلیل القامت ، بالشتیا ، ناٹا ، گِٹھا ، کوتاہ قد ، گِنّا ، قلیل القد ، چھوٹا ، کوتاہ ، پگمیز ، گٹکی ، پستہ قد ، مندھرا ۔

بونا بیوی کا کھلونا ۔

**بُوند :** قطرہ ، چھینٹ ، نطفہ ، بُوچہ ، چکہ ۔

بوند پڑنا ، بوندا باندی ، بوند چرانا ، بوند سا دن ،

بوند کی بوند ، بوند گرنا ، بوند بوند کرکے تالاب بھرتا ہے ۔

**بوندا باندی :** ترشُّح ، تقاطرِ باراں ، پُھوار ۔

**بھابی :** بھاوج ، ژنگہ ، زنِ برادر ، بھاوجہ ، کتّنہ ، بھرجائی ، ینگہ ۔

**بھاپ :** دُخان ، بخارات ، دُھوآں ، بھاپھ ، دُودِ دیگ ، تفِ دیگ ، اواڑ ، سٹیم ، بخار ، بھپار ۔

بھاپ اُٹھنا ، براپ دینا ، بھاپ نکالنا ، بھاپ لینا ۔

**بہادُر :** شجاع ، دلیر ، جری ، جواں مرد ، جی دار ، دلاور ، سورما ، سُوربیر ، جنگی ، عالی حوصلہ ، نڈر ، نبردہ ، غازی ، خلس ، مُتہوّر ، مُبارز ، باسل ، بسُول ، بطل ، جودھا ، ساونت ، راوت ، شجیع ، جودھا ۔

**بہادُری :** بسالت ، شہامت ، شجاعت ، بطالت ، دلیری ، جرأت ، جواں مردی ، دلاوری ، مردانگی ، سورما پن ، پامردی ، تہوّر ، تہاکتہ ۔

بہادری دکھانا ، بہادری کا سکّہ بٹھانا ، بہادری کا زعم ہونا ۔

**بہار :** فصلِ ربیع ، فصلِ گل ، بہارستان ، بسنت رُت ۔

موسمِ بہار ، بہار آنا ، بہار آگیں ، بہار پیرا ، بہار کے دن ، بہار گل ، بہار چمن ، بہار عمر ۔

**بہار :** رونق ، لُطف ، شباب ، آغازِ جوانی ، جوبن ۔

بہار پر آنا ، بہار ہونا ، بہارِ جوانی ، بہارِ حُسن ، بہار اندر بہار ۔

**بہار :** سُرور ، آنند ، لُطف ، کیفیت ، خوشی ، موج ، لہر ۔

بہار ہونا ، بہار لُوٹنا ، شبابِ بہار ۔

**بہار :** موسم ، رُت ، سماں ۔

آموں کی بہار ، جامنوں کی بہار ، پھولوں کی بہار ۔

**بھاری :** وزنی ، بوجھل ، مشکل ، کٹھن ، گراں ، سنگین ، گراں بار ۔

بھاری بھرّہر ، بھاری پن ، بھاری پتھر ، بھاری شہتیر ۔

**بھاری :** ناگوارِ خاطر ، بارِ خاطر ، اجیرن ، دوبھر ، تکلیف دہ ، شاق ، گراں ، وبالِ جان ۔

بھاری رات ، بھاری لگنا ، بھاری ہونا ، جی بھاری ہونا ۔

**بھاری :** غالب ، زبر ، سخت ، مُستحکم ۔

بھاری ہونا ، دس پر بھاری ہونا ، دن بھاری ہونا ۔

**بھاری :** گراں بہا ، بیش قیمت ، کثیر ، بہت ، قیمتی ۔

بھاری جوڑا ، بھاری خرچ ، بھاری زیور ، بھاری چوری ، بھاری ڈاکا ۔

**بھاری :** ضخیم ، حجیم ، بڑا ، جسیم ، موٹا ، جُثّہ ، فربہ ، گراں ڈیل ، کلاں ۔

بھاری بھرکم ۔

**بھاری :** منحوس ، نحس ، نا مُساعد ، نا مبارک ، وبالِ جان ۔

بھاری شب ، یہ دور بھاری ہے ، یہ سال بھاری ہے ، مکان بھاری ہے ۔

**بھال :** آنی ، سنان ، پیکان ۔

**بھالا :** برچھا ، سبل ، بلّم ، سانگ ، نیزہ ، رُمح ، قنات ، آسل ، حربہ ، الّہ ۔

**بھالُو :** خرس ، ریچھ ، دُبّ ۔

بھالو نچانا ، بھالو کا غصہ ، بھالو کا کینہ ۔

**بھانجا :** خورےؔ ، پنیواں ، ہمشیر زادہ ، خواہر زادہ ۔

**بھانجی :** خورزہ ، پنیویں ، ہمشیر زادی ، خواہر زادی ۔

**بھانڈ :** نقّال ، مسخرا ۔

**بہانہ** : عذر ، حیلہ ، معذرت ، لیت و لعل ، رِس ، حوالہ ، ٹال مٹول ، دغا ، عذرِ بے جا ، تصنع ، بناوٹ ، ظاہر داری ، دھوکا ، مکر ، دم ، فریب ، جھانسا ، چھل ، سبب ، وسیلہ ، باعث ، کارن ، ڈھب ، موقع ، ترکیب ، بُتّا ، پتّا ، لارا لیری ، بل بتولا ، لارا لپا ، ہیر پھیر ۔

بہانہ بنانا ، بہانہ جُو ، بہانہ چلنا ، بہانہ ڈھونڈنا بہانہ ساز ، بہانہ طلب ، بہانہ کرنا ، بہانہ ملنا ، بہانہ لانا ، بہانہ خور ۔

**بہاؤ** : روانی ، ڈھلاؤ ، چڑھاؤ ، طغیانی ۔

**بھاؤ** : قیمت ، نرخ ، مول ، شرح ، ارتھ ، نرخ بازاری ۔

بھاؤ اُترنا ، بھاؤ بتانا ، بھاؤ بننا ، بھاؤ دیکھنا ، بھاؤ تاؤ ، بھاؤ چڑھانا ، بھاؤ تیز ہونا ، بھاؤ نکالنا ، بھاؤ بڑھانا ، بھاؤ چڑھنا ۔

**بھائی** : اخوان ، بیر ، ما جایا ، بھیّا ، ویر ، برادر ، بھرا ، دادر ، آغا ، آکا ، اِبنی ، بھراتا ، بھراتر ، براس ۔

بھائی بند ، بھائی بندی ، بھائی چارہ ، بھائی بھائی ہونا ۔

**بہبود** : بھلائی ، بہتری ، فلاح و بہبود ، رفاہ ، خیر طلبی ، نفع ، فائدہ ، خیریت ، عافیت ، فراغ بالی ، خوش اقبالی ، بہی خواہی ، سود مندی ۔

بہبودِ دنیا ، بہبودِ عقبیٰ ، بہبود زندگی ، بہبودِ علم ، بہبودِ ادب ۔

**بہت** : بے شمار ، بے حد ، بے انتہا ، بے غایت ، فزوں ، بیش ، بیشتر ، وفور ، کثرت ، غفیر ، متوافرہ ، زیادہ ، نہایت ، ات گت ، کثیر ، فراواں ، از حد ، وافر ، بکثرت ، وافی ، کافی ، بس ، تمچ ، ڈھگ ، گرکی ، بہوں ، افراط ، بسیار ، از بس ، بسے ، خیلے ، بے کراں ، بے قیاس ، بے پایاں ، بے حساب ، بے اندازہ ، موفور ، فرط ، مفرط ، خطیر ، لا تُعد ، لاتُحصیٰ ، جزیل ، جزیلہ ، غزیر ۔

بہت اچھا ، بہت دور ہو ، بہت ہونا ، بہت پینا ، بہت اُڑنا ، بہت بڑی عمر ، بہت رات ہونا ، بہت دن ہوئے ، بہت سر پٹخنا ۔

**بُہتات** : افزونی ، کثرت ، وفور ، افراط ، زیادتی ، فراوانی ، ریل پیل ، افزائش ، بڑھوتری ۔

**بُہتان** : اِفترا ، اِتہّام ، تہمت ، طوفان ، دوش ، اِلم ، کلنک ، نندا ، حرف ، تُہمّدا ، بدنامی ، عیب ، دھبّا ۔

بہتان اُٹھنا ، بہتان باندھنا ، بہتان جوڑنا ، بہتان دھرنا ، بہتان لینا ، بہتان رکھنا ، بہتان لگانا ۔

**بہتری** : بہبود ، بھلائی ، خیریت ، نیکی ، خوبی ، عمدگی ، ترقی ، فلاح ، رفاہ ، خیر طلبی ، نفع ، فائدہ ، عافیت ، فراغ بالی ، خوش اقبالی ، بہی ، حسنہ ۔

بہتری ہونا ، بہتری جاننا ، بہتری سوچنا ، بہتری چاہنا ۔

**بھتیجا** : وراره ، نیفیو ، پتیجا ، برادر زادہ ۔

**بھتیجی** : وربرہ ، پتیجی ، برادر زادی ۔

**بھدا** : بھدیسلا ، بھپّس ، بھونڈا ، بد حیثیت ، بدہیئت ، بھوندو ، کندۂ ناتراش ، ناتراشیدہ ، بے ڈول ، بے ڈھنگا ، آنگھڑ ، بھنگم ، بھوہڑ ، لُر ، گیدی ، بد شکل ، بد صورت ، بیڑا ، بھدیس ۔

بھدا ہونا ، بھدا دکھائی دینا ، بھدا معلوم ہونا ۔

**بہرا** : اَصم ، کنتر ، گراں گوش ، سنگین گوش ، گوڑا ، آگندہ گوش ، ڈورا ، آوقر ، بولا ۔

بہرا بھنڈ ، بہرا ہونا ، بہرا کرنا ، بہرا بننا ، بہرا پتھر ، بہرا جنّتی اندھا دوزخی ۔

**بہرا پن** : ثقلِ سماعت ، گراں گوشی ۔

**بُھربُھرا** : خستہ ، کرارا ، مُرکنا ۔

**بھرپور :** پورا ، کامل ، بالتمام ، مملو ، معمور ، پُر ، لبریز ، مشمون ، ملبب ، لبالب ، بھرا ہوا ، سرشار ۔

بھرپور ہاتھ پڑنا ، بھرپور ہونا ، بھرپور نظر ، بھرپور جام ، بھرپور صراحی ۔

**بہرحال :** بہرکیف ، ہر طرح ، بہرصورت ، ہر حیثیت سے ، ہر طور ، ہر حالت میں ، کسی نہ کسی طرح ، جس طرح ہو سکے ، جس طرح بنے ، الغرض ، الحاصل ۔

**بھرم :** شک ، شبہ ، گمان ، وسواس ، ظن ، دھوکا ، سندیہ ۔

بھرم کُھلنا ، بھرم جانا ، بھرم کرنا ۔

**بھرم :** اعتماد ، بھروسا ، اعتبار ، ساکھ ، پرتیت ، شہرت ، عزت ، وقعت ، آبرو ۔

بھرم باندھنا ، بھرم بنا رکھنا ، بھرم جانا ، بھرم کی ٹٹی ، بھرم گنوانا ، بھرم نکلنا ، بھرم نہ ہونا ، بھرم ٹپّا ۔

**بھرم کُھلنا :** بھید کھلنا ، راز فاش ہونا ، قلعی کُھلنا ، اعتبار جاتا رہنا ، ساکھ نہ رہنا ، اعتبار اٹھنا ۔

**بہروپیا :** نقّال ، سوانگی ، بھیس بدلنے والا ، دھوکے باز ، شعبدہ باز ، بھپٹ باز ، حیلہ ساز ، مکّار ، فریبی ، چکّر باز ۔

**بھروسا :** اعتبار ، اعتماد ، توکل ، آسرا ، اُمید ، سہارا ، آشا ، توقع ، اِتّکا ، تکیہ ، یقین ، پرتیت ۔

**بِھڑ :** زنبور زرد ، زنبور سرخ ، تتیّا ، بِتّر ، زنبّع دبر ، دھنبوڑی ، ڈیمو ، کلیز ، کنبت ، تمنج ، سوسہ ، درجفت ، گُسمز ، برنی ۔

بِھڑ کا چھتّا ، بِھڑ کی لات کیا عورت کی بات کیا ، بِھڑ کا کاٹنا ، بھڑ کا ڈنک ۔

**بھڑاس :** دل کا بخار ، غصّہ ، کینہ ، عداوت ، دشمنی ، باطنی عداوت ۔

بھڑاس نکالنا ، بھڑاس نہ نکلنا ، بھڑاس رہنا ۔

**بھڑک :** چمک دمک ، جلوہ ، روشنی ، تجلّی ، تاب ، نمود ، رونق ، ٹیپ ٹاپ ، زیب و زینت ، اشتعال ، لہک ، التہاب ، وہج ۔

بھڑک اٹھنا ، بھڑکنا ، بھڑک دار ۔

**بھڑکنا :** مُشتعل ہونا ، برافروختہ ہونا ، سیخ پا ہونا ، شعلہ زن ہونا ، زیادہ لَو اٹھنا ، التہاب ہونا ، بِدکنا ، چوکنّا ہونا ، مُتوحّش ہونا ، غصّہ ہونا ، خفا ہونا ، بھبکنا ، چمکنا ، پھڑکنا ، جوش میں آنا ، زبانہ زدن ۔

**بِھڑنا :** تصادم ہونا ، ٹکرانا ، جوڑ سے جڑ ملنا ، پیوستہ ہونا ، متّصل ہونا ، گُتھنا ، کُشتی لڑنا ۔

باہم بِھڑنا ، روکتے روکتے بِھڑ جانا ۔

**بَھڑوا :** قرمساق ، قلتبان ، کُٹنا ، دلّال ، دیّوث ، بِچولیا ، قوّاد ، دیبوب ۔

بَھڑوا پن ، بَھڑوا تڑوا کرنا ، بَھڑوا بنانا ، ہولی کا بَھڑوا ۔

**بہشت :** جنّت ، خُلد ، عدن ، اِرم ، مینو ، فردوس ، پردوس ، جناں ، بیکنٹھ ، سُورگ ، باغِ رضواں ، باغِ بدیع ، باغِ رفیع ، بہنام ، سراچۂ سرود ، مینوے مینواں ، منزل ، باغِ گلش ، گلزار ، باغِ ارم ۔

بہشتِ بریں ، بہشتِ شدّاد ، بہشت کا جانور ، بہشت کا میوہ ، بہشت کی قمری ، بہشت میں ٹھوکر مارنا ، بہشت والا ، بہشت میں لات مارنا ، بہشتی ۔

**بِھکاری :** فقیر ، گدا گر ، منگتا ، لُنگڑ گدا ، بِھک منگا ، مُتسوّل ، مُتکدّد ، مُتکفّف ۔

**بہکانا :** گمراہ کرنا ، بوشکانا ، ورغلانا ، اغوا کرنا ، راستہ بھلانا ، دھوکا دینا ، فریب دینا ، کان بھرنا ۔

**بَھلا :** نیک ، پاکدامن ، نکوکار ، شریف ، نجیب الطرفین ۔

بھلا مانس ، بھلا آدمی ۔

**بَھلا** : اچھا ، عمدہ ، بہتر ، خوب ، انوکھا ، عجیب ، سہاونا ، دل پسند ، دل آویز ، دل کش ، اعالیٰ ، خوش نما ، موزوں ، چنگا ، سُہانا ۔

بھلا آدمی ، بھلا چنگا ، بھلا لگنا ، بھلا مانس ، بھلا ماننا ، بھلا بُرا ، بھلا چاہنا ۔

**بَھلا چَنگا** : صحیح و سالم ، تندرست ، اچھا بھلا ، صحت یاب ، موٹا تازہ ، اچھا خاصا ، اچھا بھلا ۔

**بہلانا** : خوش کرنا ، پُلسانا ، جی بہلانا ، پُھسلانا ۔

دل کا بہلانا ، کسی کا بہلانا ، خود کو بہلانا ۔

**بھلائی** : فلاح ، بہبود ، بہتری ، خیر خواہی ، بہی خواہی ، خیر سگالی ، احسان ، سلوک ، نیکی ، اچھائی ، خوبی ، نکوئی ، منفعت ، عمدگی ۔

بھلائی کی بات ، بھلائی رہنا ، بھلائی لینا ، بھلائی چاہنا ۔

**بہن** : خواہر ، ہمشیرہ ، ما جائی ، باجی ، سِسٹر ، بُوا ، بَھینا ، گواہر ، گوہار ، آپا ، جی جی ، دیدی ۔

بہناپا ، بہن بھلی نہ بھیا سب سے بھلا روپیہ ، بہن سو برس کی بھائی پانچ برس کا ۔

**بِھنڈی** : رام توری ، پلول ولایتی ۔

**بھنگ** : سرنجاسف ، بشنیز ، بشنیزہ ، بومادران ، لوماران ، حشیش ، ورق النشاط ، سبزہ گھوڑا ، بجیا ، سبزی ، برتاسک ، برتاشک ، برترامک ، برتراشک ، برنجاسب ، برنجاسپ ، برنجاست ، موہنی ، جیا ، قنب ، ٹھنڈائی ۔

**بھنگن** : مہترانی ، حلال خورنی ، خاکروبن ، چوڑھی ۔

**بَھنور** : پانی کا چکّر ، ورطہ ، گرداب ، گھمیری ، چرخاب ، گھمن گھیری ، دُر ، دَور ، چکّر ۔

بھنور میں پڑنا ، بھنور میں گھرنا ، بھنور پڑنا ۔

**بہو** : نون ، پتوہ ۔

**بُھوت** : پریت ، خبیث ، شیطان ، شیو جی کے جاسوس ، شیوجی کی فوج ، پرانی ، جیودھاری ، جنتو ، ذی روح ، چمچچڑ ، گندی روح ، بدہیئت ، بدصورت ، کالا بھجنگ ، بری روح ، سایہ ، بُھتنا ، جن ، آسیب ، عفریت ۔

بھوت آتارنا ، بھوت اُترنا ، بھوت آنا ، بھوت بننا ، بھوت جلانا ، بھوت چڑھنا ، بھوت جان نہ مارے ستا مارے ، پٹھان کا پوت گھڑی میں اولیا گھڑی میں بھوت ۔

**بُھوسہ** : بوس ، بھوس ، پھولک ، بُھس ، تُوڑی ۔

**بھوک** : جوع ، گرسنگی ، اشتہا ، شودھا ، ہنگر ، خواہش ، چاہ ، ضرورت ، حاجت ، کڈُپ‌ّدیا ، غرث ، طوئل ، مَخمصہ ، مَسغبہ ۔

بھوک محسوس ہونا ، بھوک لگنا ، بھوک مرنا ، بھوک ختم ہونا ، بھوکا ، بھوک بند ہونا ، بھوک بھاگنا ، بھوس پیاس ۔

**بھوکا** : گرسنہ ، مُتمنّی ، خواہاں ، خواہش مند ، آرزو مند ، ترشنہ ، عازم ، قلانچ ، شائق ، مشتاق ، جائع ، جوعان ، غرثان ، گشنہ ، ساغب ، سغبان ، منہوم ۔

بھوکا ہونا ، بھوکا مرنا ، محبت کا بھوکا ، اِخلاص کا بھوکا ، دو دن کا بھوکا ۔

**بھوک ہڑتال** : مقاطعہ جوعی ، مرن برت ۔

**بھول** : نسیان ، فراموشی ، چُوک ، غلطی ، سہو ، خطا ، قصور ، لغزش ، بِسراہٹ ، غفلت ، بے خبری ، عدمِ توجہی ۔

بھول آنا ، بھولا بِسرا ، بھول بھٹک ، بھول بھلّیاں ، بھول بیٹھنا ، بھول چُوک ، بھول ڈالنا ۔

**بھولا** : سادہ لوح ، سادہ دل ، سیدھا سادھا ، مورکھ ، اللہ لوک ، بے کپٹ ، بے کینہ ، نادان ، کم عقل ، نا تجربہ کار ، نا آزمودہ کار ، کم فہم ، معصوم صفت ، بِغر ۔

بھولا بننا ، بھولا بالا ، بھولی ، بھولا ہونا ، بھولا پن ، بھولپن -

**بُھولا بِسرا :** از یاد رفتہ ، بُھولا چُوکا ، چِت سے اُترا ہوَا ، راہ گم کردہ ، راہ فراموش کردہ ، بُھولا بھٹکا ، نسی منسی -

بھولا بسرا گانا ، بھولا بسرا ساتھی ، بھولا بسرا محاورہ ، بھولا بسرا راستہ -

**بُھول بُھلیّاں:** گورکھ دھندا ، بھنور جال ، پیچ دار -

**بِہی :** بہ ، سفرجل ، ؟

**بھیانک :** ہیبت ناک ، مہیب ، خوف ناک ، ڈراؤنا ، دہشت ناک ، متوحّش ، ہول ناک ، ہیبت زدہ ، وحشت زدہ ، بھیاون ، بھیاوہ ، بھیاونا ، مخُوف ، مہوُل -

**بھید :** سِر ، راز ، رمز ، نکتہ ، خفیہ معاملہ ، اصل حال ، بُوجھ ، پہیلی ، انتر ، بھیتر ، گپت ، پوشیدہ بات ، سُراغ ، تھانگ ، پتہ ، مسئلہ ، سریرہ ، نجیث -

بھید پانا ، بھید دینا ، بھید کھولنا ، بھید کی بات ، بھید لگانا ، بھید لینا ، بھیدیا ، بھید کہنا -

**بھیدی :** محرمِ راز ، راز داں ، راز دار ، ہم راز ، بھیدیا ، واقف الحال ، بھیدو ، بھیدک ، دُرت ، واقف کار ، نجی ، بِطانہ ، ویسجہ -

بھیدی ہونا ، گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے -

**بھیڑ :** بھیڑی ، میش ، گوسفند ، غنم ، نعاج ، ضان ، گڈہ ، رڈھ ، شیپ -

**بھیڑیا :** ذئب ، گُرگ ، سرحان ، سِیدُ -

**بھیک :** گدائی ، بِھکشا ، خیرات ، کدُیہ ، گدیہ -

بھیک بر اوقات بسر ہونا ، بھیک دینا ، بھیک کا ٹکڑا ، بھیک کا ٹھیکرا ، بھیک کا کاسہ ، بھیک کے نوالوں کا مزہ پڑنا ، بھیک مانگنا ، بھیک کے ٹکڑے بازار میں ڈکار ، بھیک مانگے اور آنکھ دکھائے -

**بھیگی بِلّی بنانا :** ٹالنا ، حیلہ کرنا ، بہانہ کرنا ، عذر بیجا کرنا ، کام سے بچنا -

**بھینس :** میخہ ، مج ، میہہ ، میس ، گاؤ میش مادہ ، جاموسہ ، رڈ ، جاموس -

**بھینگا :** احول ، کج نظر ، امبرتکو ، ڈھیرا ، کژ چشم ، دوبین ، ٹیرا ، اقبل -

بھینگا آدمی ، بھینگا ہونا ، بھینگی آنکھ ، بھینگی لڑکی -

**بھینی بھینی :** لطیف ، سبک ، ہلکی ہلکی ، دھیمی دھیمی ، میٹھی میٹھی -

بھینی بھینی خوشبو ، بھینی بھینی روشنی ، بھینی بھینی پُھوار -

**بے :** بِن ، بغیر ، بدون ، بِلا ، بِنا ، سوائے -

بے اثر ، بے اختیاری ، بے اثری ، بے اختیار ، بے ادب ، بے ادبی ، بے اصل ، بے آرام ، بے آرامی ، بے ایمان ، بے اندازہ ، بے اولاد ، بے اعتبار ، بے اطمینان ، بے اعتباری ، بے ایمانی ، بے بال و پر ، بے بدل ، بے بہرہ ، بے بہا ، بے بس ، بے التفاتی ، بے بسی ، بے پیر ، بے بہرگی ، بے پروائی ، بے پر ، بے پروا ، بے پری ، بے پردگی ، بے پردہ ، بے تقصیر ، بے پیرا ، بے تحاشا ، بے تاب ، بے تاثیری ، بے تابی ، بے تاثیر ، بے تابانہ ، بے تمیزانہ ، بے تقصیری ، بے تمیزی ، بے تکلف ، بے تکلفی ، بے تکلفانہ ، بے تمیز ، بے جان ، بے تھاہ ، بے توجہ ، بے ثباتی ، بے توجہی ، بے ٹھکانے ، بے ثبات ، بے تھوڑ ، بے چینی ، بے جا ، بے چین ، بے جوڑ ، بے چوبہ ، بے چارہ ، بے چراغ ، بے چارگی ، بے حرمتی ، بے حال ، بے حجابی ، بے حرمت ، بے حجاب ، بے حد ، بے حجابانہ ، بے حس و حرکت ، بے آبرو ، بے حسابی ، بے آبروئی ،

بے حساب ، بے عزتی ، بے خبر ، بے حمیت ،
بے خودی ، بے خطرہ ، بے خودانہ ، بے حمیتی ،
بے حیائی ، بے حیا ، بے حواسی ، بے حواس ،
بے خبری ، بے خبرانہ ، بے خود ، بے خطر ،
بے خطرانہ ، بے خطری ، بے درد ، بے خور و
خواب ، بے داغ ، بے دخلانہ ، بے داغی ،
بے دخلی ، بے دخل ، بے دستور ، بے دردی ،
بے دست و پائی ، بے دردانہ ، بے دریغ ،
بے دست و پا ، بے دوش ، بے دل ، بے دماغی ،
بے دلی ، بے دماغ ، بے دلانہ ، بے دم ،
بے دُم ، بے ڈھنگا پن ، بے ڈھنگا ، بے دھڑک ،
بے ڈھب ، بے ڈول پن ، بے دید ، بے ڈول ،
بے رخ ، بے راہ ، بے ریا ، بے روپ ، بے ریائی ،
بے روزگار ، بے روزگاری ، بے ریش و بروت ،
بے زوال ، بے زر ، بے زری ، بے ریشہ ،
بے زبان ، بے زبانی ، بے سر و سامان ،
بے سرا ، بے سروپائی ، بے سرا پن ، بے سُرا ،
بے سُرا پن ، بے شرم ، بے سر و سامانی ،
بے شعوری ، بے سلیقہ ، بے شعور ، بے سلیقگی ،
بے صبرانہ ، بے شرمی ، بے صبرا پن ، بے شک ،
بے صبرا ، بے صبر ، بے عزت ، بے شمار ،
بے عزتانہ ، بے طرح ، بے عزتی ، بے طرحی ،
بے طرفی ، بے طرف ، بے غرضانہ ،
بے غل و غش ، بے غیرت ، بے فائدہ ،
بے غیرتی ، بے غرضی ، بے عقلی ، بے علاقہ ،
بے عیب ، بے عیبی ، بے غرض ، بے فکری ،
بے فکر ، بے فکرا ، بے فکرا پن ، بے فیض ،
بے قدری ، بے قاعدگی ، بے قاعدہ ، بے قابو ،
بے کلی ، بے قید پن ، بے کل ، بے کسی ،
بے کس ، بے کراں ، بے کاری ، بے کار ، بے
کم و کاست ، بے لاگ ، بے گھرا ، بے گھرا پن ،
بے گناہ ، بے گناہی ، بے لگامی ، بے لاگ پن ،
بے لگام ، بے لحاظ ، بے لطفی ، بے لحاظی ،
بے مروتی ، بے مزہ ، بے مروت ، بے محل ،
بے لگاؤ ، بے لگاؤ پن ، بے محابا ، بے محابا پن ،
بے منتہا ، بے منّت ، بے مقدوری ، بے مقدور ،
بے معنی ، بے مزگی ، بے نصیبی ، بے موجب ،
بے نصیب ، بے موسم ، بے نام و نشان ،

بے موقع ، بے نیاز ، بے نظیر ، بے ننگ
و ناموس ، بے نظیری ، بے نقط ، بے نمک ،
بے نماز ، بے نیازی ، بے وقعتی ، بے وحدت ،
بے وقعت ، بے وفائی ، بے وفا ، بے وحدتی ،
بے ہمتی ، بے وقت ، بے وقوفی ، بے وقر ،
بے وقوف ، بے وقری ، بیہودگی ، بے ہنر ، بیہودہ ،
بے ہنری ، بے ہوشی ، بے ہنگم ، بے ہوش ،
بے ہنگم پن ، بے آشنا ، بے پروا ، بے مثل ،
بے دوست ، بے اصولی ، بے آب ، بے رونق ،
بے اندامی ، بے ڈول پن ، بے برگ ، بے سر و
سامان ، بے پایاں ، بے پرکار ، بے قاعدہ ،
بے ڈول ، بے تہہ ، بے حوصلہ ، بے تہی ،
بے حوصلگی ، بے توشہ ، بے تحاشی ، بے باکی ،
بے جگری ، بے حیا ، بے چشم و رو ،
بے حضور ، بے خود ، بے خویشتن ، بیمار ،
بے حضوری ، بے دہن (بات کرنے سے
معذور) بے دیدہ ، بے شرم ، بے بصر ، بے رگ
(بے غیرت) بے رنگ ، بے رونی ، بے توجہی ،
بے ستون ، بے زینہار ، بے رونقی ، بے رنگی ،
بے شک ، بے سخن ، بے سر (ماں باپ کی
تربیت سے محروم) ، بے سر و دل (بے پروا) ،
بے سکون (چنچل) ، بے سکہ (بے قدر) ، بے سنگ
(بے اعتبار) بے سوال ، بے شکوہ ، بے گلہ ،
بے فرمان (جو محکوم نہ ہو) ، بے فرزانہ
(بے عقل) ، بے قرین (بے نظیر) ، بے قرینگی
(بے نظیری) ، بے قیمت ، بے کس و کو
(بے برادری) ، بے گاہ (بے وقت ، شام) ، بے گاہاں
(رات) ، بے مغز ، بے محلی ، بے نماز (زنِ حائض) ،
بے وزن ، بے وقعت ، بے نوا ، بے نوائی ،
بے آشنا ، بے خوف ، بے ہنجار (جہاں رستے کا
نشان نہ ہو) بے یار ، بے مددگار ، بے پیرا ،
بے استادا ، بے زر ، بے زار ، بے لباس ، بے ٹکٹ ،
بے اجازت ، بے شعور ، بے خیال ، بے خیالی ،
بے موسم ، بے موسمی ، بے دود ، بے شمع ،
بے چراغ ، بے بہار ، بے تکلف ، بے باگ ،
بے پگہ ، بے نام ، بے پتا ، بے مہار ، بے لجام ،
بے شور و شر ، بے آباد ۔

**بے آبرو :** بے عزت ، ذلیل ، آبرو باختہ ، بے حرمت ۔
بے آبروئی ، بے آبرو ہونا ، بے آبرو کرنا ۔

**بے اثر :** بے نتیجہ ، بے ثمر ، بے سود ، بے فائدہ ، بے تاثیر ، بیکار ۔
بے اثر دوا ، بے اثر دعا ، بے اثر تعلیم ، بے اثر ہدایات ۔

**بے اختیار :** تُرت ، فوراً ، خود بخود ، بلا ارادہ ، غیر شعوری طور پر ۔
بے اختیار داد دینا ، بے اختیار بلائیں لینا ، بے اختیار پیار کرنا ۔

**بیان :** گفتگو ، تقریر ، قول ، مقولہ ، بات ، لیکچر ، اُپدیش ، سخن روشن ، بچن ۔
بیان بدلنا ، بیان تائیدی ، بیان کرنا ، بیانِ تقریری ، بیان دعویٰ ، بیان ضمنی ، روشن بیاں ، رنگین بیاں ، روشن بیانی ، پاکیزہ بیاں ، آتش بیاں ، شیریں بیاں ، راست بیانی ، راست بیاں ، غلط بیاں ، نازک بیاں ، نازک بیانی ، جادو بیاں ، جادو بیانی ، سحر بیاں ، سحر بیانی ، تند بیاں ، خلافِ بیان ، سرد بیاں ، افسردہ بیاں ، تند بیانی ، افسردہ بیانی ، خلاف بیانی ۔

**بیان :** ذکر ، کیفیت ، حال ، گفتگو ، تفسیر ، تفصیل ، تشریح ، خبر ، اطلاع ، رپورٹ ، تذکرہ ۔
بیانِ تحریری ، بیان کرکے رونا ۔

**بے اولاد :** لاولد ، اُوت ، نپوتا ، نپوت ۔

**بیاہ :** شادی ، کتخدائی ، عقد ، ازدواج ، نکاح ، گٹھ بندھن ، رِویا ، عروسی ، دامادی ۔
بیاہ آنا ، بیاہ پر جانا ، بیاہ کا جوڑا ، بیاہ رچانا ، بیاہ کرانا ، بیاہ لانا ، بیاہ ہو جانا ، بیاہ پیچھے بڈھار ، بیاہ کیے کی لاج ہے ۔

**بے پروا :** مستغنی ، بے نیاز ، لا اُبالی ، لا پروا ، غافل ، خود مختار ، بے فکر ، بے غرض ، بے حاجت ۔

**بے تاب :** مضطر ، بے چین ، بے قرار ، بے کل ، مضطرب ، بیاکل ، غیر متحمل ۔
بے تاب ہونا ، بے تاب کرنا ، بے تاب رہنا ۔

**بیت الخلا :** جائے ضرور ، پاخانہ ، سنڈاس ، ٹٹی ، مبال ، ادب خانہ ، تشت خانہ ، آب ریز ، آبشتن ، لیٹرین ۔

**بیٹا :** اِبن ، فرزند ، پسر ، لڑکا ، پُوت ، پُتر ، سپُتر ، سن ، لعل ، زادہ ، پور ، خلف ، بِن ، ولد ، سُلالہ ، زوئے ، پُت ، پسرک ، برخوردار ، جگرگوشہ ، لختِ جگر ، نورِ چشم ۔

**بیٹھک :** دیوان خانہ ، نشست گاہ ، ڈرائنگ روم ، ٹھیکا ، جائے قرار ، جائے آرام ۔

**بیٹی :** بِنت ، صبیہ ، دختر ، لڑکی ، پُتری ، جائی ، ردھی ، کنُڑی ، فرزندِ مادینہ ، دخت ، سلیلہ ، اِلبہ ، لور ، ڈاٹر ، نور چشمی ، دخترک ۔

**بیج :** تخم ، دانہ ، بیا ، اصل ، جڑ ، بنیاد ۔
بیج بونا ، بیج پڑنا ، بیج پھوٹنا ، بیج جمنا ، بیج ڈالنا ، بیج ناس کر دینا ۔

**بے جا :** ناشائستہ ، نامناسب ، نازیبا ، ناجائز ، آسدہ ۔

**بے جا :** بے محل ، بے موقع ، بے ٹھکانا ، نامناسب ، بے سبب ، بے ٹھور ، ناحق ، ناجائز ، بہنگم ۔

**بے جوڑ :** غیر مربوط ، بے ربط ، انمیل ، بے میل ، اُکھڑا ہوا ، غیر موزوں ، نامناسب ، متناقض ،
بے جوڑ میل ، بے جوڑ ہونا ، بے جوڑ فقرہ ۔

**بیچ :** مرکز ، وسط ، قلب ، میانہ ، منجھ ، ناف ، درمیان میں ، اندر ، بھیتر ، مابین ، سنٹر ۔
بیچ کا ، بیچ کی راس ، بیچ کی انگلی ، بیچ میں پڑنا ۔

**بے چارہ :** مجبور ، معذور ، عاجز ، ناچار ، بے اختیار ، بے بس ، فرومانده ، درمانده ، مفلس ، غریب ،

مسکین ، بد نصیب ، بد بخت ، لاچار ، بے وس ، بے کس ، بے یار و مددگار ۔

بے چارہ انسان ، بے چارہ لڑکا ، بے چارہ ہونا ۔

**بیچنا** : بیع کرنا ، قیمتاً دینا ، فروخت کرنا ، مول دینا ۔
زمین بیچنا ، مکان بیچنا ، ضمیر بیچنا ، کپڑا بیچنا ۔

**بے چین** : بے صبر ، بے قرار ، ناصبور ، ناشکیبا ، مضطر ، بے تاب ، بے کل ، بے آرام ، آتش زیر پا ، سیماب پا ، سیماب وار ، نعل در آتش ، ساہی۔ بے آب ، غیر قانع ، مضطرب ۔

**بے حد** : بے حساب ، بے شمار ، بے انتہا ، بے نہایت ، بے غایت ، بے اندازہ ، اَن گنت ، لا تعداد ، بے کنار ، بیکراں ، لا انتہا ، اَپار ، غیر محدود ، لامتناہی ، اپرم پار ، ات گت ، بے پایاں ، بے انت ۔

**بے حیا** : بے حمیّت ، بے غیرت ، بے شرم ، ناجتّا ، چکنا گھڑا ، بے ننگ و ناموس ، نرلاج ، دیّوث ، بے آزرم ، وقیح ، آہن رُو ، سگ رُو ، سنگ رُو ، شنگ ، لول ، لور ، ڈھیٹ ۔

**بے خود** : از خود رفتہ ، وارفتہ ، بیہوش ، مدہوش ، آپے سے باہر ، مخمور ، سرشار ، بدحواس ، بے اوسان ۔

بے خود ہونا ، بے خود کرنا ، بے خود سمجھنا ، بے خودی ۔

**بید** : بینت ، کین ۔

**بیدار** : جاگتا ، چوکس ، ہوشیار ، خبردار ، مستیقظ ، یقظان ، باغا ۔

بیدار بخت ، بیدار دل ، بیدار مغز ، بیدار ہونا ، بیدار کرنا ۔

**بے داغ** : بے عیب ، بے نقص ، پاک و صاف ، نس کلنک ، بے جرم ، بے گناہ ، ہول سم ۔

**بے درد** : بے رحم ، بے مہر ، سنگ دل ، بے ترس ، کٹھور ، کٹر ، نردئی ، نرموہی ، ظالم ، ستمگر ، انسّانی ، جور پیشہ ، مردم آزار ، بے انصاف ، سفّاک ۔

بے درد قصائی کیا جانے پیڑ پرائی ، بے درد معشوق ، بے درد زمانہ ۔

**بے دید** : بے لحاظ ، بے مروت ، طوطا چشم ، ناملنسار ، اکل کُھرا ، بے وفا ، بد لحاظ ۔

**بے ڈول** : بدنما ، بد وضع ، بد قطع ، بھونڈا ، بے ڈھنگا ، گڈھب ، بھنگم ، آن گھڑ ۔

**بے ذوق** : کم سواد ، کور ذوق ، بد ذوق ۔

بے ذوق آدمی ، بے ذوق مصاحب ، بے ذوق دوست ۔

**بیر** : کُنار ، زنبق ، بھدری پھل ، کرکٹا • بھوئٹا ، گوگنتی ، یکم گنٹی کاد قسم دوہمی شنگدچھا ، گنیش پھلا ، سوویر پکا ، کول لچھی ، کرکند ، واگو کا ۔

**بے رخی** : سرد مہری ، بے توجہی ، بے التفاتی ، بے لحاظی ، بے مروتی ، عدم توجہی ۔

بے رخی سے پیش آنا ، بے رخی برتنا ، بے رخی دکھانا ۔

**بیڑا اُٹھانا** : ذمہ لینا ، ہامی بھرنا ، عزم بالجزم کرنا ، ارادہ کرنا ، مستعد ہونا ، آمادہ ہونا ، تیار ہونا ، شرط باندھنا ۔

**بیڑی** : جولان ، سلسلہ پا ، زنجیر پا ، بند پا ، سلاسل ، قید ، ادہم ، نکل ، زاولانہ ، کبل ۔

بیڑی بڑھانا ، بیڑی پڑنا ، بیڑی پہنانا ، بیڑی ڈالنا ، بیڑی کٹنا ۔

**بیز** : (امر بیختن = چھاننا) ۔

مشک بیز ، پارچہ بیز ، نور بیز ، گہر بیز ، گہر بیزی ، عطر بیزی ، عطر بیز ، خاک بیز ، عنبر بیز ، آرد بیز ، تنک بیز ، غالیہ بیز ، نرم بیز ، گرمہ بیز ۔

**بیزار :** دِق ، متنفر ، اُچاٹ ، ملول ، خفا ، رنجیدہ ، ناراض ، ناخوش ۔

بیزار ہونا ، بیزار کرنا ۔

**بیش :** زیادہ ، بہت ۔

بیش قرار ، بیش بہا ، بیش بہار ، بیش فروش ، بیش قیمت ۔

**بے شرم :** بے مروت ، بے لحاظ ، بے حیا ، دھویا دیدہ ، بے دید ، شوخ چشم ۔

**بیع :** فروخت ، بِکری ۔

بیعِ استطاعی ، بیع بالوفا ، بیع پٹّہ ، بیع جائز ، بیع دار ، بیع شرطی ، بیع فاسد ، بیع ناقص ، بیع سلطانی ، بیع نامہ ، بیع و شرا ۔

**بیع نامہ :** دستاویزِ فروخت ، بِکری پتّر ، بیع کا قبالہ ، قبالہ نیلامی ۔

بیع نامہ دینا ، بیع نامہ لکھنا ۔

**بے فائدہ :** لا حاصل ، عبث ، بے سود ، بے کار ، تحصیلِ حاصل ، بے کاج ، ناحق ، بے سبب ، بے وجہ ، بے موجب ، مفت میں ، فضول ، بے فیض ، اکارت ، بِرتھا ، لاطائل ۔

بے فائدہ کام ، بے فائدہ گفتگو ، بے فائدہ سفر ۔

**بے کار :** عبث ، لاحاصل ، بے سود ، بے کاج ، غیر مفید ، بِرتھا ، فضول ۔

**بے کار :** بے کام ، بے روزگار ، بے شغل ، خانہ نشین ، معزول ، نکما ، ناکارہ ، بتّھال ، سُندل ، نٹھلا ، خالی ، ٹھالی ، نٹھلا پن ۔

بے کار بیٹھنا ، بے کار ہونا ، بے کار آدمی ، بے کار اولاد ۔

**بے کم و کاست :** مِن و عَن ، بجنسہٖ ، جوں کا توں ، بغیر گھٹائے بڑھائے ، ٹھیک ٹھیک ، صحیح صحیح ، ہُو بہو ، مکمل ۔

بے کم و کاست کہہ دینا ، بے کم و کاست سنا دینا ، بے کم و کاست لکھنا ۔

**بیگانگی :** مغایرت ، اجنبیت ، غیریت ۔

بیگانگی برتنا ، بیگانگی ظاہر کرنا ۔

**بے گناہ :** بے قصور ، معصوم ، بے خطا ، ناکردہ گناہ ، پاک ، نِردوش ، بے جرم ، بے دوش ، نِس پاپ ۔

بے گناہ لوگ ، بے گناہ انسان ، بے گناہ کون ہے ۔

**بَیل :** نر گاؤ ، نبد ، تاوک ، تاول ، تلبا ، جودر ، جودرہ ، جوغ ، چغ ، چودر ، چودرہ ، چوغ ، خیش ، رنگ ، سہر ، غاو ، کلک ، گاوہ ، مارخوار ، مارخوارہ ، ڈھگا ، ورزاو ، ثور ، قینس ، بدھیا ، بُـل ، بجار ، بہڑا ، سانڈ ، بردہ ، بقر ، کھیڑع ، بلد ۔

**بیل :** بلاذر ، بل شوکھ ، مالور ، سدا پھل ، ہمجی پھل ، کھد کرم ، شاندکی ، کنتکی ، کُھریا بیرم ، کہی ۔

**بیلچہ :** پھاوڑا ، مجرفہ ، مسحا ، پھاولہ ، کلند ، کُدال ، کسّی ، کئی ، بیل ، پاروپ ، پار ۔

**بیلن :** مِطلُمہ ، مِرقاق ، شوبک ۔

بیلن پر روٹی بڑھانا ، روٹی بیلنا ، چکلا بیلن ۔

**بیلی :** محافظ ، ناصر ، معاون ، مددگار ، نگہبان ، حامی ۔

اللہ بیلی ، داتا بیلی ۔

**بیمار :** علیل ، ناساز ، ماندہ ، صاحبِ فراش ، رنجور ، دکھی ، مریض ، روگی ، آزاری ، شاک ، سقیم ، عمید ، دنف ، کسل مند ، انگشتال ، مار ۔

بیمار پُرسی ، بیمار پڑنا ، بیمار خانہ ، بیمار دار ، بیمار داری ۔

**بیمار پُرسی :** عیادت ، مزاج پُرسی ، تیمارداری ، بیمار داری ۔

**بیماری** : عِلت ، عادت ، لَت ۔

**بیماری** : عِلت ، عارضہ ، آزار ، شکایت ، درد ، دُکھ ، رنجوری ، مرض ، روگ ، علالت ، کسل مندی ، کسل ، سُقم ، لغوب ۔

بیماری میں مبتلا ہونا ، بیماری کا آ دبوچنا ۔

**بےمعنی** : لا یعنی ، لا طائل ، لغو ، مہمل ، بیہودہ ۔

**بیمہ** : ٹھیکہ ، ضمانت ، انشورنس ، ذمہ ، ہنڈا ، بھاڑا ، سِیکورتا ۔

بیمہ اُٹھانا ، بیمے کی زندگی ، بیمہ کرائی ، بیمہ کرانا ۔

**بِیں** : (امر ، دیدن = دیکھنا) ۔

باریک بیں ، پیش بیں ، پیش بِینی ، باریک بِینی ، عیب بِینی ، عیب بیں ، حق بیں ، حق بِینی ، تماشا بیں ، کوتاہ بیں ، تماشا بِینی ، خود بیں ، خود بِینی ، شانہ بیں ، ظاہر بیں ، ظاہر بِینی ، کم بیں ، کوتاہ بِینی ، ناتواں بیں ، نکتہ بیں ، انجام بِینی ، مصلحت بیں ، مصلحت بِینی ، خُرد بیں ، دور بیں ، سینہ بیں ، سیر بیں ، بلند بیں ، خُردہ بیں ، جام جہاں بیں ، خویش بیں ، خویشتن بیں ، راہ بیں (محقق) ، دو بیں (بھینگا ، مشرک) ، ہزار بیں ، غلط بیں ، فراخ بیں ، مو بیں (باریک بیں) ، ناتواں بیں (حاسد) ۔

**بےنظیر** : لاثانی ، یکتا ، بے ہمتا ، بے مانند ، لاجواب ، فقید النظیر ، بے مثال ، بے عدیل ، فرید الدہر ، بے بدل ، بے جوڑ ، یگانہ ، انوپ ، بے ہمال ، بے مثل ، غیر مشابہ ۔

بے نظیر انسان ، بے نظیر شعر ، بے نظیر تصویر ۔

**بینگن** : باٹینگن ، بادنجان ، بتاؤں ، بیگن ، بٹوا ۔

**بےوفا** : بد عہد ، بیگانۂ وفا ، دشمنِ وفا ، وفا دشمن ، بے مروت ، بے دید ، بے احسانا ، ناشکر گزار ۔

**بےوقوف** : احمق ، بے خِرد ، بے عقل ، خِرد باختہ ، اُلو ، ازبک ، اَوت ، گھن چکر ، گیگلا ، ہونّق ، بغلول ، گاؤدی ، بودم بے دال ، بیگانۂ عقل ، مورکھ ، نادان ، مودھو ، فول ، کودن ، بے شعور ، سادہ دل ، بلید ، غبی ، بلد ، سفیہ ، بوالفضول ، جاہل ، بدھو ، سادہ لوح ، سادہ خاطر ، بھولا بھالا ، ابلہ ، ابوجھ ، کوڑھ مغز ، ٹھوٹ ، جُھڈو ، ڈھولا ، ڈھانڈا ، خیلا ، بیہودہ ، پھوہڑ ، لغو ، گنوار ، پوچ ، لچر ، بے ڈھنگا ، بے تمیز ، اناڑی ، نا تراشیدہ ، ناشائستہ ، کلہ دراز ۔

**بیوہ** : رانڈ ، بِدھوا ، نخصمی ، وِڈّو ، اَیّم ، ارملہ ، مُقتّامہ ، ودھوا ، سفتہ ، کالم ، کالمہ ، رنڈی ، ارمل ، کونڈہ ۔

بیوہ قابض ، بیوہ ہونا ، بیوہ کرنا ، بیوگی ۔

**بیوی** : زوجہ ، عورت ، اہلیہ ، بیگم ، رفیقۂ حیات ، قبیلہ ، گھر والی ، دھرم پتنی ، جورو ، لُگائی ، جیون ساتھی ، زنانی ، تیمی ، وایف ، اِستری ، حلیلہ ، قعیدہ ، طلّہ ، شریکِ حیات ، خزہ ، رن ، زال ، تریمت ، شریکِ زندگی ، منکوحہ ، مکواۃ ، امرأۃ ۔

بیوی کا غلام ، بیوی کا دانہ کھانے والا ، بیوی کا کونڈا ۔

**بیہودگی** : غیر منفعت ، لغویت ، خرافات ، مزخرفات ، واہیات ، اوٹ پٹانگ ، بطالت ، خرابی ، بد اسلوبی ، بے سلیقگی ، پھوہڑ پن ، بے ڈھنگا پن ، ناشائستگی ، عربدہ ، بیہودہ پن ۔

**بیہودہ** : لغو ، لاطائل ، لایعنی ، مہمل ، بے معنی ، بے سروپا ، پوچ ، واہیات ، خرافات ، خراب ، نِکمّا ، بد اسلوب ، ناشائستہ ، غیر مہذب ، نامعقول ، بے سود ، بے فائدہ ، لا حاصل ، عربید ، مُعربد ، یاوہ ، ہرزہ ، گزاف ، بے تکی ، لچر ، لاطائل ۔

بیہودہ خرچ ، بیہودہ باتیں ، بیہودہ گفتگو ، بیہودہ گوئی ۔

**بیہودہ گوئی :** فضول گوئی ، ہرزہ درائی ، لغویت ، ہذیان ، ژاژ خائی ، بک بک ، جھک جھک ۔

بیہودہ گوئی سے پرہیز کرنا ، بیہودہ گوئی کی عادت دور کرنا ۔

**بے ہوش :** بے حواس ، مدہوش ، بے سدھ ، بے خبر ، ناواقف ، سرشار ، غافل ۔

بے ہوش ہونا ، بے ہوشی دور ہونا ، بے ہوش کرنا ۔

**بے ہوشی :** بے خودی ، وارفتگی ، از خود رفتگی ۔

بے ہوشی طاری ہونا ، بے ہوشی دور کرنا ۔

# پ

**پا :** پانو ، قدم ، ٹانگ ، جڑ ، بنیاد ، گام ، پہاز ، پیر ۔

پا بجولاں ، پا بہ زنجیر ، پابوسی ، پابوس ، پاانداز ، پابند ، پابندی ، پاسنگ ، پاخانہ ، پاجامہ ، پاپیادہ ، پاپوش ، پاتابہ ، پاتراب ، پایاب ، پازیب ، پاشویہ ، پاموز (کبوتروں اور مرغیوں کی ایک نسل جس کے پنجوں پر پر ہوتے ہیں) ، پاافزا (جوتی) ، پامال ، پامالی ، پاانشارا (وہ تختی جسے جولاہے بنتے وقت پاؤں سے دباتے رہتے ہیں) ، پا برجا (قائم) ، پا بہ رکاب ، پایہ رنجن (جھانجن) ، پا در ہوا ، پا بر ہوا ، پابستہ ، پابست (عمارت کی بنیاد ، مضبوط ، قیدی) ، پاپیچ (نقاہت سے پاؤں میں کھنچاؤ ہونا) ، پاتکیہ (سوتے میں جو پاؤں کے نیچے رکھتے ہیں) ، پا چاہ (جولاہوں کی کھڈی) ، پاخطہ (مہرکنوں کا ایک اوزار) ، پادام (پھندوں کا وہ جال جو گھوڑے کی دم کے بالوں سے بنایا جائے) ، پا در گل ، پادست (ادھار لی ہوئی چیز) ، پا دو (وہ شخص جو سوار کے ساتھ پیدل دوڑے) ، پا رکابی (قلیل مقدار) ، پاسبز (رہنما ، ایلچی ، منحوس) ، پا سوار (تیز رو پیادہ) ، پا علم خواں (علم کے سائے میں نوحہ پڑھنے والا) ، پافراز (جوتہ) ، پا کار (بھنگی نوکر) ، پا کوبی (رقص) ، پارنج (کسی کے آنے کا معاوضہ) ، پامزد (پارنج) ، پالغز (ٹھوکر) ، پاورق (آئندہ صفحے کا شروع لفظ جو صفحے کے نیچے لکھا جائے) ، پا دکانی (تیسرے درجے کا دکان دار جو بڑے دکاندار کے پاس بیٹھ کر اس کی مدد سے سودا بیچے) ، پاداماں (دامن کا وہ حصہ جو زمین کے قریب ہو) ، پاداش ، پائداری ، پائدار ، پائے ہمت ، تیز پا ، خاک پا ۔

**پاتال :** تحت الثریٰ ، اسفل السافلین ، زمین کا ساتواں طبقہ ، نیچے کا لوک ۔

**پاجامہ :** پرتوگ ، پاے جامہ ، زیر جامہ ، شلوار ، پائچہ ، سروال ، غرارہ ، زیر پوش ، تنبا ، اوٹنگا ۔

**پاجی :** ذلیل ، خوار ، محتاج ، کمینہ ، بے حقیقت ، بے وقعت ، دنی ، سفلہ ، رذیل ، فرومایہ ، بے تمیز ، نالائق ، بے شعور ، پست ، زبوں کار ، غنڈہ ، بدذات ، کم ظرف ، شریر ، لچا ، پجوڑا ، اوچھا ، ٹچا ، دیوث ، بھڑوا ، قرمساق ، بھاڑو ، گرا ، عتبان ، غلطان ، کشخان ، غرغر ، نیچ ، بے عزت ، بے شرم ، حقیر ۔

پاجیانہ ، پاجی پرست ، پاجی پن ، پاجی پنا ، پاجی مزاج ۔

**پار :** وریٰ ، پرلے کنارے ، پرے ، دوسری طرف ، اس طرف ، ادھر ، ٹکڑا ، حد ، کنارہ ، ختم ، پورا ، گذشتہ ، رفتہ ،

پارسال ، پار بول جانا ، پار اتارنا ، پار اترنا ، پار رہنا ، پار پہنچنا ، پار کرنا ، پار لگنا ، پار لگانا ،

پار نکلنا ، پار لے جانا ، پار لنگھانا ، پار ہو جانا ، پار والے ۔

**پارا :** (پارہ) سیماب ، زیبق ، شیم ، بھوبھیچ ، جیوہ ، ٹکڑا ۔

پارا اُڑنا ، پارا بھرا ہونا ، پارا مارنا ، پارا پینا ، پارا پلانا ، پارے کا پیالہ ، پارے کا کافور ، پارے کا کشتہ ، پارے کا کنواں ، پارے کی کان ، پارے کی دیوار ، ماہ پارہ ، جواہر پارہ ، سیپارہ ، شکر پارہ ، آتش پارہ ، چار پارہ ، الماس پارہ ، پوست پارہ ، پیش پارہ ، شکم پارہ ، نان پارہ ، سنگ پارہ ، کوہ پارہ ۔

**پارسا :** صالح ، عفیفہ ، خدا پرست ، پاک دامن ، پرہیز گار ، نگہبان ، پاک طینت ، متقی ، زاہد ، عابد ، بھگت ، سنت ، نیک ، پاک سیرت ، پاک خو ، صاف باطن ، خشک دامن ۔

پارسائی ، پارسا ہونا ، پارسا بننا ۔

**پارسال :** پرسال ، گذشتہ سال ، اگلے سال ۔

**پارسائی :** پرہیز گاری ، زہد ، تقویٰ ، اِتّقا ، ورع ۔

**پارسل :** گٹھا ، پلندہ ، بنڈل ، پیکٹ ۔

پارسل کرنا ، پارسل باندھنا ، پارسل وصول کرنا ، پارسل ہونا ۔

**پارسی :** آتش پرست ، گبر ، زرتشتی ۔

**پارلیمنٹ :** ادارۂ قانون ساز ، مقنّنہ ۔

**پاس :** لحاظ ، ملاحظہ ، خیال ، طرف داری ، مروت ، رُو رعایت ، حق شناسی ۔

پاس کرنا ، پاس رکھنا ، پاس ہونا ، پاس آ جانا ، پاسِ ادب ، پاسِ آبرو ، پاسِ ایمان ، پاس داری ، پاسِ شرع ، پاسِ نمک ، پاسِ خاطر ، پاسِ انفاس ۔

**پاس :** قریب ، نزدیک ، لگ بھگ ، متصل ، ملصق ، ملزق ، ملحق ، کنے ، کول ، نال ۔

پاس ہونا ، پاس رہنا ، پاس جانا ، پاس رکھنا ، پاس لگے رہنا ، پاس پھٹکنا ، پاس پاس ، پاس بیٹھنا ، پاس پڑوس ، پاس آنا ، پاس آ لگنا ۔

**پاسا :** قُرعہ ، رُخ ، پاشا ، نرد ۔

پاسا پڑنا ، پاسا اُلٹنا ، پاسا پلٹنا ، پاسا اُلٹا پڑنا ، پاسا پھینکنا ۔

**پاسنگ :** وزنہ ، پارسنگ ، پاشکُو ۔

پاسنگ ہونا ، پاسنگ کرنا ، پاسنگ رکھنا ، پاسنگ بھی نہ ہونا ، پاسنگ باندھنا ، پاسنگ کھولنا ۔

**پاک :** صاف ، ستھرا ، بے لوث ، طاہر ، نیک ، پرہیزگار ، بے گناہ ، منزّہ ، بے عیب ، بے غش ، متقی ، پارسا ، ایمان دار ، پاکیزہ ، مبرّا ، مقدس ، محفوظ ، بری ، مباح ، حلال ، روا ، جائز ۔

پاکباز ، پاک بیں ، پاک رائے ، پاک مغز ، پاک دامنی ، پاک دامن ، پاک زاد ، پاک سرشت ، پاک صاف ، پاک کرنا ، پاک ہونا ، پاک نظر ، پاک نگاہ ، پاک محبت ، پاک طینت ، پاکیزہ ، پاک نہاد ۔

**پاک :** بیباق ، منقطع ، چُکتا ، فارغ ، بری ، معرّا ، مبرّا ۔

حساب پاک ہونا ، قضیہ پاک ہونا ، گناہ سے پاک ہونا ۔

**پاک دامن :** عفت مآب ، با عصمت ، عفیف ، عفیفہ ، با حیا ، غیرت والی ، شرم والی ، ناک والی ، نیک بخت ، با آبرو ، آبرو مند ، آبرو والی ۔

**پاگل :** مجنون ، باؤلا ، دیوانہ ، سودائی ، سِڑی ، احمق ، بے وقوف ، سر پھرا ، مخبوط الحواس ، خبطی ، شوریدہ سر ، مفتون ، آشفتہ ، مجذوب ، پگلا ، واہی ، خارج العقل ، فاترالعقل ، سودائی ، جنونی ، جھلّا ، کملا ، رملا ۔

پاگل ہونا ، پاگل کرنا ، پاگل بننا ، پاگل پن ، پاگل سمجھنا ، پاگل خانہ ۔

**پالا** : سابقہ ، سروکار ، واسطہ ، کام ۔

پالا پڑنا ، پالا ڈالنا ۔

**پالتو** : گھریلو ، ڈومسٹک ، پالُو ۔

پالتو کُتا ، پالتو بلّی ، پالتو ہرن ، پالتو شیر ، پالتو کبوتر ، پالتو مُرغی ۔

**پالش** : صفائی ، صیقل ، جلا ، چمک ، رنگ و روغن ، قلعی ، آب و تاب ۔

**پالک** : اسپناخ ، اسفاناخ ، تاسکیا ، برداکشہ ، سلکی ، بلکی ، مواکیج ، بھگشا ، مہاروہا ، گندیری ، کندکی ، سسروا ، من کر نیکا ۔

پالک بونا ، پالک کاٹنا ، پالک نچوڑنا ، پالک کھانا ، پالک ابالنا ۔

**پالکی** : فینس ، محافہ ، پینس ، ڈولی ۔

پالکی نشین ، پالکی سوار ۔

**پالنا** : ذمہ داری لینا ، برداشت کرنا ۔

**پالنا** : پرورش کرنا ، خبرگیری کرنا ، خدمت کرنا ، تربیت کرنا ، ناز و نعم سے رکھنا ۔

**پالیسی** : مصلحت ، حکمتِ عملی ، دانائی ، دوراندیشی ، مصلحتِ وقت ، طریقِ کار ، لائحہٴ عمل ، چال ۔

غلط پالیسی ، پالیسی بنانا ، پالیسی ناکام ہونا ، پالیسی چلنا ۔

**پان** : برگِ تنبول ، ورق التنبول ، تنبول ، تانبول ، بیڑا ۔

پان پتّا ، پان بنوانا ، پان بنانا ، کان کا پان ، پان کھانا ، پان چبانا ، پان کھلانا ، پان دینا ، پان کی پتّی ، پان کا پتّا ، پان کھلائی ، پان کی تحریر ، پان کی لالی ، پان لگانا ، پان مر جانا ، پان کا لاکھا ، پان کا لکھوٹا ، پان کھا کے پیک ڈال دینا ، پان دان ۔

**پانا** : حاصل کرنا ، وصول کرنا ، ملنا ، نصیب ہونا ، پہنچنا ۔

داد پانا ، انعام پانا ، جگہ پانا ، وصول پانا ، پنشن پانا ، مقام پانا ۔

**پانا** : بُھگتنا ، سہنا ۔

دُکھ پانا ، سزا پانا ، تکلیف پانا ۔

**پانا** : کھوج لگانا ، سُراغ لگانا ، پکڑ لینا ۔

سراغ پانا ، پتہ پانا ، راز پانا ، راستہ پانا ، آبرو پانا ۔

**پانا** : معلوم کرنا ، پہچاننا ، تاڑ جانا ۔

بات پا جانا ، آثار پانا ، اندازہ پانا ، نشان پانا ۔

**پانچ** : خمسہ ، پنج ، پنجہ ، گنڈا ۔

پانچ روپے ، پانچ حواس ، پانچ سال ، پانچواں ، پانچوں ، پانچوں انگلیاں گھی میں سر کڑھائی میں ، پانچ جوتیاں اور حقے کا پانی ، پانچ اندری ، پانچوں تر ہیں ، پانچوں عیب ، پانچوں کپڑے ، پانچ ہتھیار ، پانچوں سواروں میں نام لکھانا ، پانچوں انگلیاں برابر نہیں ، پانچوں عیب شرعی ۔

**پانی** : آب ، ماء ، جل ، واٹر ، نیر ۔

پانی اُتارنا ، پانی اُٹھانا ، پانی خرچ کرنا ، پانی انڈیلنا ، پانی باندھنا ، پانی بجھانا ، پانی بڑھنا ، پانی بنانا ، پانی بند کرنا ، پانی بہانا ، منہ میں پانی بھر آنا ، پانی بھرنا ، پانی پر بنیاد ہونا ، پانی پر لکھا ہونا ، پانی پلانا ، پانی پھر جانا ، پانی پھوٹنا ، پانی پھیر دینا ، پانی پھونکنا ، پانی پھینکنا ، پانی پیا منہ کو آتا ہے ، پانی پی پی کر کوسنا ، پانی پی پی کر دعا دینا ، پانی چٹانا ، پانی ٹپکنا ، پانی تارا ہونا ، پانی پی کر ذات پوچھنا ، پانی سوکھنا ، پانی جذب کرنا ، پانی کھینچنا ، پانی پینا ، پانی پیجے چھان کر پیر کیجیے جان کر ، پانی توڑنا ، پانی تھر جانا ، پانی نتھر جانا ، پانی تیز ہونا ، پانی ٹپکانا ، پانی ٹوٹ جانا ، پانی ٹھنڈا لگنا ، پانی جلنا ، پانی چُھوانا ، پانی چڑھنا ، پانی چڑھانا ،

پانی چھاننا ، پانی چھوڑنا ، پانی چھڑوانا ، پانی دکھانا ، پانی دم کرنا ، پانی دیکھنا ، پانی رکھنا ، نام لیوا نہ پانی دیوا ، پانی روکنا ، پانی سر سے اونچا ہونا ، پانی سمونا ، پانی سو نیزے چڑھنا ، پانی سو نیزے چڑھانا ، پانی سے پہلے پاڑ باندھنا ، پانی قدِ آدم ہونا ، پانی کا بتاسا ، پانی کا بُلبلا ، پانی کا بُتّلا ، پانی کاٹنا ، پانی کا چڑھاؤ ، پانی کا سانپ ، پانی کا گھونٹ گلے سے نہ اترنا ، پانی کا بَکّا منہ پر آنا ، پانی کرنا ، پانی کمر کمر ہونا ، پانی کھڑا ہونا ، پانی کے آگے پاڑ باندھنا ، پانی کی بھڑک ، پانی کی پوٹ ، پانی کی چادر ، پانی کے چھینٹے لڑنا ، پانی کی دھونکنی لگنا ، پانی کے کچے گھڑے بھروانا ، پانی کے ریلے میں بہانا ، پانی کی کربلا ہونا ، پانی کی لکیر ، پانی کی لہریں گننا ، پانی کے مول ، پانی کے نیچے نہ پانی کے اوپر ، پانی گرانا ، پانی گلے تک آجانا ، پانی گُھٹنی گُھٹنی ہونا ، پانی میں اترنا ، پانی گلے گلے ہونا ، پانی گھول دینا ، پانی لگانا ، پانی لگنا ، پانی لینا ، پانی مانگنا ، پانی مرنا ، پانی میں آگ لگانا ، پانی میں گہن دیکھنا ، پانی نہ پچنا ، پانی نہ مانگنا ، پانی وار کر پینا ، پانی وانی ، پانی میں پھول پڑنا ۔

**پائپ** : کشکا ، سُنکا ۔

پائپ پینا ، پائپ بجھنا ، پائپ ٹھنڈا ہونا ، پائپ اَٹنا ، پائپ بند ہونا ، پائپ کا عادی ہونا ۔

**پائل** : جھانجھن ، پنجن ، گھنگھرو ، پازیب ، جھانجھر ، پایال ، گوجری ، جھاکل ، خلخال ، زنگولہ ، پابرنجن ۔

**پاؤ** : چوتھائی ، چوتھا حصہ ، پا ، کوارٹر ، رُبع ۔

پاؤ آنہ ، پاؤ سیر ، پاؤ روٹی ، پاؤ بھر سے سوا ، پاؤ ہو جانا ، پاؤ گھنٹہ ، پاؤلا ، پاؤلی ، پاؤ ادھا رہنا ۔

**پاؤں** : پَیر ، قدم ، پا ، ٹانگ ، چرن ۔

پاؤں رکھنا ، پاؤں اتارنا ، پاؤں سنبھال کر رکھنا ، پاؤں آگے بڑھنا ، پاؤں آنکھوں سے لگانا ، پاؤں آگے نہ پڑنا ، پاؤں اتر جانا ، پاؤں اٹھا کے چلنا ، پاؤں اٹھا دینا ، پاؤں اٹھا کے جانا ، پاؤں اٹھانا ، پاؤں اٹھ جانا ، پاؤں اٹھتے جانا ، پاؤں اٹھنا ، پاؤں الجھنا ، پاؤں باندھ رکھنا ، پاؤں باہر نکلنا ، پاؤں باہر نکالنا ، پاؤں بِچکنا ، پاؤں بڑھانا ، پاؤں بھاری کرنا ، پاؤں بھاری ہونا ، پاؤں بھر جانا ، پاؤں بہکنا ، پاؤں پاک ، پاؤں پر ڈالنا ، پاؤں پر سر جھکانا ، پاؤں پر رکھنا ، پاؤں پر گرنا ، پاؤں پر لوٹنا ، پاؤں پڑنا ، پاؤں پسارنا ، پاؤں پسرنا ، پاؤں پکڑ لینا ، پاؤں پکڑنا ، پاؤں پوجنا ، پاؤں پھٹنا ، پاؤں رپٹنا ، پاؤں پھسلنا ، پاؤں پھنسنا ، پاؤں پھولنا ، پاؤں پھونک پھونک کے رکھنا ، پاؤں پھیرنا ، پاؤں پھیلا کے سونا ، پاؤں پھیلانا ، پاؤں پھیلنا ، پاؤں پھیلائے پڑا رہنا ، پاؤں پیٹ پیٹ کر مر جانا ، پاؤں پیٹنا ، پاؤں پیچھے ہٹنا ، پاؤں کس جانا ، پاؤں تلے سے زمین نکل جانا ، پاؤں تلے کی زمین سرکنا ، پاؤں تلے کی مٹی چولھے میں جلانا ، پاؤں تلے کی مٹّی نکل جانا ، پاؤں تلے ملنا ، پاؤں توڑنا ، پاؤں ٹِکنا ، پاؤں ٹوٹنا ، پاؤں ٹھہرنا ، پاؤں جوڑنا ، پاؤں جھنّانا ، پاؤں چِپّی کرنا ، پاؤں چلانا ، پاؤں چلنا ، پاؤں چل جانا ، پاؤں چور ہونا ، پاؤں چومنا ، پاؤں چھلنی ہونا ، پاؤں چھٹنا ، پاؤں دبانا ، پاؤں دب جانا ، پاؤں دبوانا ، پاؤں درد کرنا ، پاؤں دُکھنا ، پاؤں دوڑی کرنا ، پاؤں دھرنے کی جگہ ، پاؤں دھلانا ، پاؤں دھو کے پینا ، پاؤں رکاب میں رہنا ، پاؤں ڈِگنا ، پاؤں رگڑنا ، پاؤں رہ جانا ، پاؤں زمین پر نہ ٹھہرنا ، پاؤں زمین پر نہ رکھنا ، پاؤں میں زمین نہ لگنا ، پاؤں سکیڑنا ، پاؤں سمیٹنا ، پاؤں سنسنانا ، پاؤں سن ہو جانا ، پاؤں سوج کے چھکڑا ہو جانا ، پاؤں سو جانا ، پاؤں سے پاؤں باندھ کر بٹھانا ، پاؤں سے پاؤں باندھنا ، پاؤں سے پاؤں باندھ کر چلنا ، پاؤں سے پاؤں جوڑ کر کھڑے ہونا ، پاؤں سے لگی سر میں بجھی ، پاؤں شل ہو جانا ، پاؤں کا چکر ، پاؤں کا پسینہ سر تک آنا ، پاؤں کا دھوون ، پاؤں کاٹھ مارنا ، پاؤں کا کھٹکا ، پاؤں کا نشان ، پاؤں کانپنا ، پاؤں کٹ جانا ، پاؤں کھل جانا ، پاؤں کھنچنا ، پاؤں کھینچ کر بیٹھ رہنا ، پاؤں کہیں سے کہیں پڑنا ،

پاؤں کی آہٹ ، پاؤں کے انگوٹھے بندھنا ، پاؤں کی بیڑی ، پاؤں تلے ملنا ، پاؤں کی ٹھکرائی کا سر چڑھنا ، پاؤں کی جوتی ، پاؤں کی جوتی سر کو چڑھنا ، پاؤں کی جوتی سر کو لگنا ، پاؤں کی خاک ہونا ، پاؤں کی چھچھوندر ، پاؤں کی چیونٹی کیا اونچے سے گرے گی ، پاؤں کی زنجیر ، پاؤں کی مہندی چھٹ جانا ، پاؤں کی مہندی نہ گھسنا ، پاؤں کے نیچے کی مٹی بھی ایسی نہ ہونا ، پاؤں کے نیچے آنکھیں ملنا ، پاؤں کے نیچے ملنا ، پاؤں گردش میں ہونا ، پاؤں گن گن کے رکھنا ، پاؤں گور میں لٹکانا ، پاؤں گھسنا ، پاؤں گھسانا ، پاؤں لٹکانا ، پاؤں لرزنا ، پاؤں لگانا ، پاؤں لگ جانا ، پاؤں لنگر میں ہونا ، پاؤں لینا ، پاؤں مارنا ، پاؤں مربد ، پاؤں من بھر کا ہو جانا ، پاؤں میں بلیاں بندھے ہونا ، پاؤں میں رلنا ، پاؤں میں زنجیر پڑنا ، پاؤں میں سر دینا ، پاؤں میں سنیچر اتر آنا ، پاؤں میں سنیچر ہونا ، پاؤں میں مہندی لگی ہونا ، پاؤں نہ اٹھنا ، پاؤں نہ دھلوانا ، پاؤں نہ رکھنا ، پاؤں ہلانا ، پاؤں کی چاپ ، پاؤں کی آواز ۔

**پائے** : پاؤں ، پیر ، پگ ۔

پائے تخت ، پائے بند ، پائے تابہ ، پائے بندی ، پائے دار ، پائے تراب ، پائمالی ، پائجامہ ، پائمال ، پائے زیب ، پائے خانہ ، پائے کاشت (وہ کسان جو دوسرے گاؤں میں کھیتی کرنے کو آئے) ، پائے سوز ، پائے بست ، پائے بستہ ، پائے حوض (بدنامی کی جگہ) ، پائے خست ، پائے خستہ (روندی ہوئی چیز) ، پائے خوان (ترجمہ) پائے خوشہ (دلدلی زمین جو اوپر سے خشک ہوتی ہے) ، پائے دارہ (مددگار) ، پائے دام (رسی کا وہ حلقہ جس کے ذریعے درخت پر چڑھتے ہیں — پیٹی) ، پائے داماں ، پائے زار (جوتی) ، پائے کار ، پائے کوب ، پائے کوبی ، پائے گاہ ، (صف نعال ، مرتبہ ، قدر ، پایاب) ، پائے گزار (مددگار) ، پائے گیر (پابند) ، پائے لغز ، پائے مردی ، پائے مزد (دست و پا کا معاوضہ) ، پائے گیر ۔

**پایہ** : پاوا ، ڈھولا ، ستون ۔

پایہ ٹوٹ جانا ، پایہ بنانا ، پایہ لگانا ، پایہ گھڑنا ۔

**پایہ** : رتبہ ، عزت ، مرتبہ ۔

کوہ پایہ ، بلند پایہ ، پیل پایہ ، خوان پایہ ، فلک پایہ ، گراں پایہ ، بلند پائگی ۔

**پبلک** : عوام ، جنتا ، جمہور ، پرجا ، رعایا ۔

**پپیتا** : ارنڈ خربوزہ ، وینڈ خربوزہ ۔

**پت** : صفرا ، تلخہ ، مرہ ، سودا ، گرمی دانے ۔

پت ڈالنا ، پت آنا ، پت بند ہونا ، پت نکلنا ،

**پتا** : برگ ، پان ۔

پتا لگانا ، پتا باندھنا ، پتا بھی بے حکم خدا نہیں ہلتا ، پتا توڑ کر بھاگنا ، پتا کھڑکنا ، پتا کھڑکا بندہ سرکا ، پتا لگنا ، پتا نہ ہلنا ، پتا ہلانا ، پتوں والی (مولی) ، پتا بونا ۔

**پتا** : سرنامہ ، ایڈریس ۔

پتا لکھنا ، پتا بھولنا ، پتا کاٹنا ، پتا بدلنا ۔

**پتا** : ٹھور ، ٹھکانا ، نام و نشان ۔

پتا ہونا ، پتا رکھنا ، پتا بتانا ، پتا لکھنا ۔

**پتا** : سراغ ، علامت ، نشان ، کھوج ، جا ٹکانہ ۔

پتا چلنا ، پتا نہ ہونا ، پتے کی بات ، پتے کی کہنا ، پتے کی سنانا ۔

**پتلا** : رقیق ، لطیف ، سیال ۔

پتلا دودھ ، پتلا شربت ، پتلا شوربا ۔

**پتلا** : دبلا ، لاغر ، چھریرا ، اکہرا ، دھان پان ، مریل ، لسا ، ماڑا ، کمزور ۔

پتلا حال ہونا ، دبلا پتلا ، پتلا ہو جانا ۔

**پتلا** : مہین ، باریک ، کاغذی ، حریری ، بودا ، نازک ۔

پتلا کپڑا ، پتلا کاغذ ، پتلا رومال ۔

**پُتلا** : بُت ، مورت ، اسٹیچو ، مجسمہ ، پتلکا ۔

پُتلا بنانا ، پُتلا ڈھالنا ، پُتلا گاڑنا ۔

**پُتلا** : مجسم ، سرتاسر ۔

لالچ کا پُتلا ، حرص کا پُتلا ، عقل کا پُتلا ، نور کا پُتلا ، خاک کا پُتلا ۔

**پتلون** : پینٹ ۔

پتلون پہننا ، پتلون بنانا ، پتلون سینا ، پتلون کاٹنا ۔

**پُتلی** : مردمک ، مردم ، بوٹس ، دھری ۔

سیاہ پُتلی ، نیلی پُتلی ، پُتلی پھیر لینا ، پُتلی کا تارا ، پُتلیاں آلٹ جانا ، پُتلیاں بدل جانا ، پُتلیاں پتھرا جانا ، پُتلیاں پھر جانا ، پُتلیوں میں گھر کرنا ، پُتلی میں دم پڑ جانا ، پُتلی کا نیل ڈھل جانا ۔

**پتن** : گھاٹ ، کنارہ ۔

**پتنگ** : گڈی ، کانٹ ، لغڑ ، لگڑ ، ٹکل ، کن کوا ۔

پتنگ آڑانا ، پتنگ بازی ، پتنگ لڑانا ، پتنگ کا پیچ ، پتنگ کٹنا ، پتنگ کی ڈھیل ، پتنگ جوڑنا ، پتنگ پھٹنا ۔

**پتوار** : کنّھم ، اڑواڑ ، چپّو ۔

پتوار اٹھانا ، پتوار پھینک دینا ، پتوار سنبھالنا ، پتوار چلانا ۔

**پتھر** : سنگ ، حجر ، سٹون ، پاکھان ، پاشان ۔

پتھر ادھیڑنا ، پتھر پر لگانا ، پتھر پھوڑنا ، پتھر تراشنا ، پتھر چاٹنا ، پتھر چٹا ، پتھر چٹانا ، پتھر چلانا ، پتھر چلنا ، پتھر چھاتی پر رکھنا ، پتھر کا جواب پتھر ، پتھر کا چھاپا ، پتھر گلا ، پتھر کھانا ، پتھر کی لکیر ، پتھر گھسنا ، پتھر مارنا ، پتھراؤ ، پتھر وٹا ، پتھری ، پتھریلا ، پتھریلی ۔

**پتھری** : سنگدان ، قانصہ ، سنگدانہ ، وٹی ۔

**پتّی** : شرکت ، چندہ ، حصہ ۔

پتّی دار ، پتّی ڈالنا ، پتّی نکالنا ، پتّی ختم کرنا ، پتّی لینا ، پتّی دینا ، پتّی وصول کرنا ۔

**پتّی** : کونپل ، اکھوا ۔

چائے کی پتّی ، پھول کی پتّی ، پتّی توڑنا ، پتّی پُھوٹنا ، پتّی نکلنا ۔

**پتیلا** : دیگچا ، قزقان ۔

پتیلا قلعی کرنا ، پتیلا بنانا ، پتیلا چڑھانا ، پتیلا پکانا ۔

**پٹ** : ران ، زانو ۔

پٹ لینا ، پٹ پکڑنا ، پٹ دکھانا ، پٹ کھینچنا ، پٹ سہلانا ، پٹ ملنا ، پٹ بجانا ۔

**پٹّا** : شناختی نشان ، قلادہ ، پٹکا ، گلوبند ، مخنقہ ۔

پٹے والا کتّا ، پٹا باندھ دینا ، پٹا کھول دینا ، پٹا ڈال دینا ۔

**پٹاخا** : پٹاکا ۔

پٹاخا چلانا ، پٹاخا چھوڑنا ، پٹاخا بنانا ۔

**پٹری** : نہر کا کنارا ، فٹ پاتھ ۔

**پٹسن** : جیوٹ ، سنہری ریشہ ۔

**پٹکا** : کمر بند ، پٹی ، نطاق ، منطقہ ، کمر پیچ ۔

پٹکا باندھنا ، پٹکا بنانا ، پٹکا کسنا ، پٹکا کھولنا ، پٹکا پکڑنا ، درباری پٹکا ، دستوری پٹکا ، عروسی پٹکا ۔

**پُٹلا** : پشتارہ ، گھٹڑ ، پنڈ ۔

پُٹلا باندھنا ، پُٹلا کھولنا ، پُٹلا بنانا ، چھوٹا پُٹلا ، بڑا پُٹلا ۔

**پِٹّھو** : دلال ، ایجنٹ ، منہ چڑھا ، منہ لگا ، مصاحب ، ریزہ چیں ، حاضر جواب ، خیر خواہ ، حمایتی ، معمول ، جمہورا ۔

**پچاس** : پنجاہ ، خمسین ۔

**پِچکاری** : حُقنہ ، کھوکھلا نل ، انیا ، عمل طائر ، سرنج ، کھوکھلی نلی ، آب دزدک ۔

پچکاری بھرنا ، پچکاری دینا ، پچکاری دبانا ، پچکاری چلنا ، پچکاری کرنا ، پچکاری مارنا ، پچکاری کا جلاّب ۔

**پچھاڑ** : شکست ، چت ہو جانا ، مات کھا جانا ۔

**پِچھلا** : آخری ، پیچھے کا ، سحری ، سحور ، گذشتہ ۔

پچھلے پہر کا کھانا ، پچھلا حصہ ، پچھلا سبق ، پچھلا پہر ، پچھلے پاؤں پھرنا ، پچھلی ٹکیہ ، پچھلے پہرے ، پچھلے دن ، پچھلے کو ، پچھلی رات ۔

**پِچھواڑا** : عقبی حصہ ، پچھلا حصہ ، بیک سائڈ ، پشت کی طرف ۔

**پُختگی** : مضبوطی ، استحکام ، پکا پن ۔

**پُختگی** : تجربہ کاری ، آزمودگی ، دانش و عقل ، سُوجھ بُوجھ ۔

**پُر** : بہت ، لبریز ، کامل ، پورا ، لبالب ، سرشار ، بھر ۔

پر آب ، پر آبلہ ، پر آرزو ، پر آشوب ، پر ارمان ، پُر پیچ ، پر تکلف ، پر خم ، پر درد ، پر زر ، پر زور ، پر سوز ، پر شکم ، پر غم ، پر فضا ، پر فن ، پرقلم ، پرگو ، پرکیں ، پرکینہ ، پر مغز ، پر نم ، پر جوش ، پر معنی ، پر دل ، پرکار ، پر خورا ۔

**پَر** : دوسرا ، دیگر ، الگ ، اجنبی ، پرایا ، جدا ، غیر ۔

پر بیتی ، پرایا ، پردیس ، پرلوک ، پر بس (غیر کے بس میں) ، پربال ، پرچون ، پرچونیا ، پرلا ، پرونا (اصل پرپوتا) ، پروایا (اصل پرپایہ) ، پرچھاواں ، پرچھائیں ، پردادا ، پرشہر ، پرکاج (کار غیر) ، پرمت (دوسرے کی سمجھ) ، پرنالا ، پرنالی ، پرچھتی (ٹانڈ ۔ مچان) ، پرسال ، پرتال (دوسری بار کی تول) ۔

**پَر** : پنکھ ، بازو ، بال ۔

پر لگا کر اُڑنا ، پر قینچ کرنا ، پر باندھنا ، پر نوچنا ، پر بند ، پر پُرزے نکالنا ، پر پا ، پر پُرزوں سے درست ہونا ، پر تولنا ، پر جلنا ، پر افشاں ، پر جمنا ، پر جوڑنا ، پر جھاڑنا ، پر دار ، پرِ طاؤس ، پرِ کاہ ، پر کترنا ، پرکٹ ، پرکٹنا ، پر کٹی اُڑانا ، پر کھانا ، پر گیری ، پر لگانا ، پر لگ جانا ، پر لینا ، پر مارنا ، پر نہ ملنا ، پر نکالنا ، پر نہ مارنا ، پر و بال ۔

**پرات** : تھال ، طشت ، صحنی ، لگن ، ٹرے ۔

پرات میں کھانا چننا ، پرات مانجھنا ، پرات چمکانا ، پرات خریدنا ۔

**پراگندہ** : منتشر ، تتر بتر ، غیر مربوط ، ریزہ ریزہ ، ٹکڑے ٹکڑے ، لخت لخت ، دانہ دانہ ، پریشان ۔

پراگندہ خیال ، پراگندہ روزی ، پراگندہ دل ، پراگندہ حال ۔

**پرانا** : قدیم ، پارینہ ، دیرینہ ، ماضی بعید ، کہنہ ، پران ، پاستاں ، پراچین ، پراتن ، بوسیدہ ، فرسودہ ، عتیق ، مندرسی ، رث ، پراتم ، مزمن ۔

پرانا دُکھڑا ، پرانا دھرانا ، پرانا فیشن ، پرانا ہونا ، پرانی شراب ، پرانے چاول ، پرانے وقتوں کا ۔

**پرائیویٹ** : خانگی ، نجی ، گھریلو ، ذاتی ۔

پرائیویٹ معاملہ ، پرائیویٹ سیکریٹری ، پرائیویٹ گفتگو ۔

**پرایا** : بیگانہ ، غیر ، اجنبی ، نا آشنا ، ناواقف ۔

پرایا مال ، پرایا سر دیوار کے برابر ، پرایا سر قرآن کے برابر ، پرایا مال پشم کا بال ، پرائی آگ میں پڑنا ،

پرائی آگ میں کود پڑنا ، پرائی آگ میں گرنا ، پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں ، پرائی بات ، تجھ کو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو ، پرائے برتے پر ، پرائے برتے پر شکرا پالنا ، پرائے بھروسے آزاد کرنا ، پرائے بس میں ، پرائے سر کی بلا لینا ، پرائے شگون اپنی ناک کٹانا ، پرائے گھر کا ہونا ، پرائے گھر کا کوڑا ، پرائے مال پر دیدے لال ، پرائے مال پر یا حسین ، پرائے ہاتھ پر شکرا پالنا ۔

**پرتَو :** نور ، شعاع ، کرن ، تجلی ، روشنی ، چمکارا ، جھمکار ، لشکار ۔

پرتو فگن ، پرتو پڑنا ، پرتو نظر آنا ۔

**پردادا :** جدِ اعالی ، فرجد ، جدالاب ، پڑداڈا ۔

**پرداز :** (امر۔ پرداختن = مشغول ہونا) ، مشغولیت ، مصروفیت ، عدیم الفرصتی ۔

کار پرداز ، شعلہ پرداز ، افترا پرداز ، عشوہ پرداز ، چہرہ پرداز ، افترا پردازی ، کار پردازی ، انشا پرداز ، انشا پردازی ، فتنہ پردازی ، ہنگامہ پردازی ، ہنگامہ پرداز ، مفسدہ پرداز ، تفرقہ پرداز ، نکتہ پرداز ، چہرہ پرداز (مصور) ، حوصلہ پرداز ، خانہ پرداز (گھر لٹاؤ) ، ریش پرداز ، سفرہ پرداز (بسیار خوار) ، شکم پرداز (بسیار خوار) ، عشق پرداز ، کاسہ پرداز ، غزل پرداز ، نقش پرداز (نقاش) ۔

**پردہ :** آڑ ، اوٹ ، چلمن ، چق ، تتق ، شادروان ، سرادق ، خدر ، حائل ، حجاب ، ستر ، نقاب ، برقع ۔

پردہ اٹھانا ، پردہ باندھنا ، پردہ پڑ جانا ، پردہ پکارنا ، پردہ پھاڑنا ، پردہ پھٹ جانا ، پردہ چھوڑنا ، پردہ روکنا ، پردہ گرانا ، پردہ لگانا ، پردہ ہو جانا ، پردے چھٹنا ، پردے سے لگنا ، پردے میں ، پردے میں بٹھانا ، پردے میں شکار کھیلنا ، پردے میں گیردہ لگانا ۔

**پردہ :** گھونگھٹ ، نقاب ، حجاب ۔

پردہ اٹھانا ، پردہ اٹھا دینا ، پردہ اٹھنا ، پردہ الٹ جانا ، پردہ الٹنا ، پردہ باندھنا ، پردہ پڑ جانا ، پردہ پھاڑنا ، پردہ دار ، پردہ نشیں ، پردہ درمیان ہونا ، پردہ رکھنا ، پردہ رہ جانا ، پردہ سنور جانا ، پردہ کرانا ، پردہ کرنا ، پردہ کھلنا ، پردہ لگنا ، پردہ ہونا ، پردہ ہے ، پردے بٹھانا ، پردے چھٹنا ، پردے کی بو بو ، پردے کی دیوار ، پردے کے لوگو پردے ہو ، پردے میں رہنا ، پردہ سوز ۔

**پردہ :** راز ، بھید ، پوشیدہ بات ، اخفا ، رو پوش ، اوجھل ۔

پردہ کھولنا ، پردہ رکھنا ، پردہ اٹھانا ، پردہ اٹھنا ، پردہ پوش ، پردہ پوشی ، پردہ پوشیدہ ہو جانا ، پردہ دار ، پردہ داری ، پردہ در ، پردہ دری ، پردہ ڈالنا ، پردہ ڈھانکنا ، پردہ ڈھکنا ، پردہ ڈھک جانا ، پردہ رکھنا ، پردہ فاش کرنا ، پردہ کھلنا ، پردہ کھولنا ، پردے پردے میں ، پردے کی بات ، پردے میں پوچھنا ، پردہ رہ جانا ۔

**پردیس :** اجنبی ملک ، بیگانہ ملک ، بدیس ، دیارِ غریب ، بلاد الغربۃ ، دار الغربۃ ، پر شہر ۔

پردیسی ، پردیسن ، پردیس جانا ، پردیس کا مال ، پردیس سدھارنا ، پردیس محسوس کرنا ، دیس پردیس پھرنا ۔

**پرست :** پرستش کرنے والا ، پوجنے والا ، ماننے والا ، پرستندہ ۔

آتش پرست ، بت پرست ، آتش پرستی ، بت پرستی ، آشنا پرست ، شاہ پرست ، شاہ پرستی ، احباب پرستی ، احباب پرست ، آفتاب پرست ، پاجی پرست ، حق پرستی ، حق پرست ، خدا پرست ، خود پرست ، خدا پرستی ، آذر پرست (آتش پرست) ، آہو پرستی ، آئین پرستی ، بادہ پرست ، بالیں پرست (کاہل) ، بو پرست ، پیکر پرست ، پائیں پرست ، چوگاں پرست ، حکمت پرست ، خورشید پرست ، خیال پرست ، سایہ پرست ، دانش پرست ،

دنیا پرست ، سخن پرست ، شکم پرست ، شب پرست ، ورع پرستی (تقویٰ) ، نفس پرستی ، سر پرست ، تن پرست ، سر پرستی ، زر پرستی ، عیش پرست ، عیش پرستی ، ظاہر پرست ، صورت پرست ، ظاہر پرستی ، باطن پرستی ، معنی پرست ، قدامت پرست ، قدامت پرستی ، مے پرست ، پیر پرست ، مے پرستی ، پیر پرستی ، ہوا پرست ، گور پرست ۔

**پُرسش :** باز پُرس ، تعزیت ، عیادت ، دریافت ، خبر گیری ، توجہ ، پوچھ گچھ ، مواخذہ ۔

پرسشِ حال ، پُرسشِ غم ۔

**پرسوں :** تیسرا روز ، پربروز ، پریر ، قبل الامس ۔

**پرکھ :** تمیز ، پہچان ، شناخت ، جانچ ۔

پرکھانا ، پرکھ کرنا ، پرکھائی ، پرکھنا ، پرکھوانا ، پرکھوائی ، پرکھیا ۔

**پرلا :** دوسری طرف کا ، انتہائی حد کا ، آس پار کا ۔

پرلے درجے کا ، پرلے سرے کا ، پرلا مکان ، پرلا کنارا ۔

**پرمٹ :** اجازت نامہ ۔

**پرنالہ :** ناودان ، نودان ، نادیدان ۔

**پرندہ :** طائر ، مرغ ، پرند ، طیر ، پنچھی ، پکھیرو ، جنور ۔

پرند اُڑنا ، پرند کی اقسام ، پرندے کی اُڑان ، پرندہ پر نہیں مار سکتا ۔

**پرنسپل :** مہتممِ اعلیٰ ۔

**پروا :** حاجت ، خواہش ، تمنا ، فکر ، لحاظ ، احتیاج ، رغبت ۔

پروا نہ ہونا ، پروا نہ رکھنا ، بے پروا ، اُسے پروا ہوتی تو ضرور آتا ، اُسے ہماری پروا نہیں ، اُسے دوستوں کی پروا کہاں ، وہ تو محبت کے معاملے میں بے پروا ہے ۔

**پروا :** فرصت ، فراغت ، توجہ ، آرام ۔

**پروا :** بیم ، اندیشہ ، التفات ، خوف ، ڈر ۔

پروا ہونا ، پروا کرنا ، پروا رکھنا ، بے پروا ۔

**پرواز :** اُڑنا ، اُڑان ۔

خوش پرواز ، بلند پرواز ، بلند پروازی ، عرش پرواز ، تیز پرواز ، تیز پروازی ، خوش پروازی ، سبک پرواز ، دیر پرواز ، گراں پرواز ، نوپرواز ۔

**پروانہ :** پتنگ ، پتنگا ۔

پروانۂ چراغ ، پروانۂ بیخواب ، پروانۂ سوختہ جاں ، پروانۂ سوختہ بال ، پروانۂ سرگرداں ، پروانۂ آتش بجاں ، پروانۂ جاں باز ، پروانہ نور جُو ، پروانۂ دل سوز ، پروانۂ سوختہ داماں ، پروانۂ سوز ناک ، پروانۂ پر فروش ، پروانۂ بے قرار ، پروانۂ فانوس ، پرونۂ چراغ خوباں ، پروانۂ بیتاب ، پروانۂ تاریک ، پروانۂ حسن ۔

**پرور :** محافظ ، پالن ہار ۔

بندہ پرور ، بندہ پروری ، ذرہ پرور ، ذرہ پروری ، تن پرور ، سخن پرور ، تن پروری ، سخن پروری ، مہماں پرور ، سفلہ پرور ، مہماں پروری ، علم پرور ، احباب پرور ، احباب پروری ، شریف پرور ، شریف پروری ، قبیلہ پرور ، دوست پرور ، قبیلہ پروری ، ہنر پرور ، کمینہ پرور ، شکم پرور ، شکم پروری ، غریب پروری ، غریب پرور ، قوم پرور ، قوم پروری ، ناز پرور ، کنبہ پرور ، نفس پرور ، نکتہ پرور ، روح پرور ، جاں پرور ، معنی پرور ، مُسافر پروری ، دست پرور ، آب پرور ، آتش پرور ، خانہ پرور ، جہاں پرور ، دروں پرور (زاہد) ، دیں پرور (خوش نویس) ، سایہ پرور ، ستم پرور ، سرمہ پرور ، عدل پرور ۔

**پرورش :** پال پوس ، دیکھ بھال ، صحت و درستی ، سر پرستی ، تعلیم و تربیت ، پالنا ۔

**پروف** : کاپی ، نقل ، مُثنّٰی ، عکس ۔

پروف نِکالنا ، پروف بنانا ، پروف اُٹھانا ، پروف دیکھنا ۔

**پروگرام** : تعیُّنِ وقت ، کام کی تفصیل ، ارادہ ، منشا ، لائحۂ عمل ۔

پرگرام بنانا ، پروگرام رکھنا ، پروگرام ہونا ۔

**پرہیز** : احتراز ، اِجتناب ، علیحدگی ، خودداری ، شکیبائی ، حذر ، دوری ۔

**پرہیزگار** : متقی ، پاکباز ۔

**پرہیزگاری** : تقویٰ ، پارسائی ، اتقا ، زہد ، پاکیِ داماں ، ورع ، بھگتائی ۔

**پری** : خوبصورت ، حسین ، محبوب ، معشوقؑ ، نازک ۔

پری رو ، پری وش ، پری بن جانا ، پری پیکر ، پری چہرہ ، پری زاد ، پری شیشے میں اُتارنا ، پری طلعت ، پری کا ٹکڑا ، پری یا پریوں کا اکھاڑا ، پریوں کا تخت اُتارنا ، پریوں کا جمگھٹا ۔

**پرے** : علیحدہ ، دُور ، الگ ۔

پرے بیٹھنا ، پرے پرے رہ ، پرے بٹھانا ، پرے ہٹنا ، گھر سے پرے ملنا ۔

**پرے** : (ورے کے خلاف) اُس پار ، اُس طرف ، اُس جانب ، اُدھر ، دوسری طرف ۔

بادلوں کے پرے ، وادی کے پرے ، دریا کے پرے ، باغ سے پرے ۔

**پریس** : مطبع ، چھاپہ خانہ ۔

**پریشان** : حیران ، متحیّر ، ششدر ، حیرت زدہ ۔

پریشان ہونا ، پریشانی ، پریشان کرنا ۔

**پریشان** : ابتر ، تِتّر بِتّر ، منتشر ، پراگندہ ، آشفتہ ، بے نوا ، بے چارہ ، مصیبت زدہ ، بے یار و مددگار ، بے سہارا ، سرگرداں ، سرگراں ، پراگندہ خاطر ، کبیدہ خاطر ۔

پریشان حال ، پریشان کرنا ، پریشانی ، زلفِ پریشاں ، پریشان روزگار ، پریشاں روزی ، پریشان دل ، پریشان دماغ ۔

**پریشان** : مُتردد ، اندیشہ مند ، متفکر ، مضطر ، افسردہ ، اُداس ، زچ ، تنگ ، حیران ، مضطرب ۔

پریشان خاطر ، پریشان دل ، پریشانی ۔

**پڑھنا** : سبق لینا ، درس لینا ، ورد کرنا ، تعلیم پانا ، سیکھنا ۔

•

**پس** : بعد ، بعد ازاں ، علاوہ ، پھر ، پیچھے ، عقب میں ۔

پس افگندہ ، پس انداز ، پسپا ہونا ، پسِ پشت ڈالنا ، پس خوردہ ، پس فردا ، پس ماندہ ، پس ماندگان ، پسِ مرگ ، پس پا ، پس پائی ، پس آوردہ (ربیب) ، پس آہنگ (پیچھے کی فوج ۔ وہ لوہا جسے جوتی کے پچھلے حصے میں ڈال کر اس میں قابل داخل کرتے ہیں) ، پساچین (باغوں کا گرا پڑا میوہ) ، پسادست (ادھار لی ہوئی شے) ، پس افتادہ (ساتھیوں سے بچھڑا ہوا) ، پس اندیش (ماضی کی باتیں یاد دلانے والا) ، پس جانشین (دکاندار کا گماشتہ) ، پس خیز (وہ شاگرد جس کو پہلوان سب کے بعد کشتی لڑائے) ، پس دستی (پس انداز کرنا) ، پس رو (پیش رو کی ضد) ، پس نہاد (پس انداز ۔ میراث) ۔

**پسارنا** : کھولنا ، پھیلانا ، وا کرنا ۔

پاؤں پسارنا ، دامن پسارنا ، ہاتھ پسارنا ۔

**پست** : کم رتبہ ، کمینہ ، نیچ ۔

پست رتبہ ، پست ذہنیت ، پست ذات ۔

**پست** : نیچا ، نشیب ، چھوٹا ۔

پست خیال ، پست فطرت ، پست قد ، پست قسمت ، پست کرنا ، پست و بلندِ دہر ، پست ہمت ، پست ہونا ، پستی ، پست رہنا ۔

**پستان :** چھاتی ، تھن ، پڑول ، جام شیر ، جوبن ، آنچل ، چوچی ، ممّا ، ضرع ، دودھی ، کُچ ، کُچیں ، طبی ، جیجی -

**پستول :** پسٹل ، تپنچہ ، طمنچہ ، ریوالور ، طپنچہ -

**پستہ :** برغنج ، برغند ، فُستق -

**پسرنا :** لیٹنا ، پڑنا ، دراز ہونا ، آڑنا -

**پسلی :** ضلع ، پاسری ، پوختئی ، پنجر ، ڈھچر -

پسلی پھڑکنا ، پسلی کا آزار ، پسلیاں نکل آنا -

**پسند :** مقبول ، مرغوب ، ترجیح ، انتخاب ، چوائس ، جلچن -

دل پسند ، خود پسند ، خود پسندی ، عیش پسند ، عیش پسندی ، شاہ پسند ، عالم پسند ، مردہ پسند ، منقول پسند ، معقول پسندی ، مشکل پسند ، خاطر پسند ، مشکل پسندی ، درشت پسند -

**پسو :** کیک ، برغوث ، طامر ، فُدۃ ، ورگد ، پشّہ ، چچڑ -

**پسیجنا :** ترس کھانا ، رحم آنا ، مہربان ہونا ، مہربانی پر مائل ہونا -

**پسینا :** پگتھر ، پسینا آنا ، عرق آنا -

پسینا بہنا ، پسینا آنا ، پسینے میں شرابور ہونا ، پسینا پونچھنا ، پسینا ٹپکنا ، پسینا جھاڑنا ، پسینا چھوٹنا ، پسینا نکالنا ، پسینا برا ہونا ، پسینے پر پسینے آنا ، پسینوں پر پسینے آنا ، پسینے پر لہو گرانا ، پسینے پسینے کر ڈالنا ، پسینے پسینے ہو جانا ، پسینے کے قطرے ، پسینے کی جگہ خون بہانا ، پسینے کے ڈوب ، پسینے کے شرّاٹے ، پسینے میں ڈوبنا ، پسینے میں لت پت ہونا ، پسینے میں نہانا -

**پُشت :** پیٹھ ، ظُہر ، کمر ، پُوشت ، دیم -

پشت بزمین رسید ، پشت خار ، پشت دست ، پشت دست کاٹنا ، پشت دکھانا ، خار پشت ، سنگ پشت ، شورہ پشت ، شورہ پشتی ، ماہی پشت ، آزردہ پشت (کبڑا) ، تہی پشت ، چال پشت ، حلقہ پشت ، خشک پشت ، دامن پشت ، کوز پشت ، سرخ پشت ، کاسہ پشت (کچھو) ، کبود پشت ، سفال پشت ، کلا پشت ، کمان پشت ، کوہ پشت ، قوی پشت ، گاؤ پشت ، گراں پشت (قوی) ، لاک پشت (کچھوا) -

**پشم :** اون ، رُواں -

**پشواز :** لہنگا ، دامن ، گھگری -

**پکا :** پختہ ، رسیدہ ، یقیع ، نضیج ، راسخ ، مضبوط ، مستحکم ، پائدار ، دیر پا -

پکا مکان ، پکی سڑک ، پکی دیوار ، پکا گھر ، پکا مزار -

**پگڈنڈی :** فٹ پاتھ ، فٹ پیری ، بٹیا ، جادہ ، راہچہ -

پگڈنڈی پر چلنا ، پگڈنڈی بنانا -

**پگڑی :** عزت ، آبرو -

پگڑی اتارنا ، پگڑی پیروں میں رکھنا ، پگڑی اُتر جانا ، پگڑی اٹکانا ، پگڑی اُچھالنا ، پگڑی اُچھلنا ، پگڑی بندھنا ، پگڑی دونوں ہاتھوں سے تھامنا ، پگڑی رکھ گھی چکھ ، پگڑی کی شرم رکھنا -

**پگڑی :** دستار ، عمامہ ، شارغ ، پھینٹا ، پٹکا ، پنکے ، لڑبن ، پگ ، سافا ، ڈل ، صافہ ، پگڑ ، ڈوپٹہ ، لہریا ، پاگ ، مُنڈاسا -

پگڑی باندھنا ، پگڑی اُتارنا ، پگڑی کھولنا ، پگڑی اُچھلنا ، پگڑی اچھالنا ، پگڑی گرنا -

**پل :** دم ، آن ، لمحہ ، پلک ، لحظہ ، ساعت ، گھڑی ،

**پُل :** قنطرہ ، جسر ، معبر ، شانکا -

**پلانا :** نوش کرانا ، دینا ، چُسانا -

**پلپلا :** پولا ، نرم ، کھوکھلا ، گداز ، تھل تھل ، ڈھیلا ، متخلخل ، اچ پچا ، پھسپھس ۔

پلپلا آم ، پلپلا تکیہ ، آم کو پلپلانا ۔

**پلٹنا :** رخ بدلنا ، الٹا کرنا ، الٹنا ، اوندھا کرنا ۔

ہوا پلٹنا ، حالات پلٹنا ، وقت پلٹنا ۔

**پلک :** مژہ ، مژگان ، ھدبہ ، جفن ، پپنی ۔

پلک بھیگنا ، پلک بچھانا ، پلک پیٹا ، پلک جھپکنا ، پلک جھپکانا ، پلک سے پلک آشنا ہونا ، پلک سے پلک لگانا ، پلک مارنا ، پلک لگنا ، پلک پسیجنا ، پلک ہلنا ، پلکوں سے اٹھانا ، پلکوں سے نمک اٹھانا ، پلکوں سے زمین جھاڑنا ، پلکیں سینا ، پلکیں چڑھنا ، پلکیں کترنا ۔

**پلّو :** دامن ، کنارہ ، آنچل ، پلاّ ، پاند ۔

پلو سمیٹنا ، پلو بچانا ، پلو لینا ، پلو کی آڑ میں ہونا ، پلو دینا ، پلو بچھانا ۔

**پلید :** ناپاک ، اپتوتر ، نجس ، قذر ، گندہ ، متعفن ۔

پلید جانور ، پلید کپڑے ، پلید ہونا ۔

**پناہ :** امن ، حفاظت ، سایہ ، ظلّ ۔

پناہ گاہ ، پناہ میں رہنا ، پناہ میں آنا ، دست پناہ ، فضیلت پناہ ، شجاعت پناہ ، غیرت پناہ ، جہالت پناہ ، الٰہی پناہ ، مہمل پناہ (جاہل) ، ایزد پناہ ، گیتی پناہ (دنیا کا نگہبان) ۔

**پنج :** پانچ ، خمس ۔

پنج آیت ، پنج ارکان ، پنجاہ ، پنجتن پاک ، پنج روزہ ، پنج سورہ ، پنج شاخہ ، پنج شنبہ ، پنج عیب ، پنج عیب شرعی ، پنجگانہ ، پنج گنج ، پنج گوشہ ، پنجم ، پنجمیں ، پنج نوبت ، پنج وقتی ، پنج ہزاری ، پنج ہا ، پنج پایہ ، پنج پایک (کیکڑہ) ، پنج گاہ (موسیقی کے ایک پردے کا نام) ، پنج نوش (ایک معجون) ۔

**پنجرہ :** قفس ، روزنہ ، نیم در ، درب کوچک ، غبکین ، پنجر ، بزندار ، پھٹک ، پھٹکی ، پھٹکا ۔

**پنجہ :** کف دست ، برثن ، مخلب ، مقطم ، پنج انگشت ،

پنجہ پھیرنا ، اینٹ کا پنجہ ، پنجہ ٹیکنا ، پنجۂ شانہ ، پنجہ کرنا ، پنجہ کش ، پنجہ لڑانا ، پنجہ لے جانا ، پنجہ مروڑنا ، پنجۂ مریم ، پنجہ موڑنا ، پنجوں پر چلنا ، پنجوں کے بل چلنا ، پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑنا ، پنجہ لگانا ، پنجۂ الماس ، پنجہ بیچارہ ۔

**پنجہ :** قبضہ ، گرفت ، نرغہ ، قابو ، چنگل ، اختیار ۔

پنجہ مارنا ، پنجے سے چھوڑنا ، پنجے گاڑنا ، پنجے جانا ، پنجے میں لانا ، پنجے میں لینا ، پنجے میں جکڑنا ۔

**پنچایت :** مجلس مشاورت ، کمیٹی ، جیوری ، جلسہ ۔

**پنڈلی :** ساق ، کاک پا ، رشن ۔

**پنکھا :** باد زن ، بادبیز ، بادکش ، مروحہ ، مرواح ۔

**پنکھڑی :** برگ گل ، پتی ۔

**پوتا :** نمسے ، نبیرہ ، پوترا ۔

**پوتڑا :** نہالچہ ، گوڈر ، پھریا ، رومالی ۔

**پوچھنا :** معلوم کرنا ، دریافت کرنا ، واقفیت حاصل کرنا ، پرسش کرنا ، خبر لینا ، خبر ہونا ، سوال کرنا ۔

**پودا :** بوٹا ، پودھا ۔

**پودینہ :** نعناع ، پودنہ ، فوتینج ، فودنج ، حبق ۔

پودینے کی گٹھی ، پودینے کا ست ، پودینے کی کیاری ، پودینے کی چٹنی ، پودینے کی خوشبو ، پودینے کے پتے ، پودینے کا عرق ۔

**پُورا :** لبریز ، لبالب ، بھر پور ، بھرا ہوا ، سرشار ، لکٹّونک ، ڈٹاڈول ، کناروں سے چھلکتا ہوا ۔

پورا بھرنا ، پورا کر دینا ، پورا پورا بھر کر دینا ، چھلکا دینا ۔

**پُورا :** کامل ، تمام ، تمامتر ، مکمل ۔

پوری عمر ، پوری بات ، پوری پڑنا ، پوری ڈالنا ، پوری ہونا ، پوری زندگی ، پوری کتاب ، پورا کام ، پورا سفر ، پورا دن ، پورا پڑنا ، پورا ہونا ، پورے دنوں سے ہونا (نو ماہ) ، پورا عرصہ ، پورا وقت ۔

**پوش :** (امر، پوشید = ڈھانپنا) ۔

خطا پوش ، کفن پوش ، پا پوش ، بسنتی پوش ، سرّ پوش ، پلنگ پوش ، میز پوش ، گلابی پوش ، سرخ پوش ، سبز پوش ، کمبل پوش ، صوف پوش ، بالا پوش ، پردہ پوش ، پردہ پوشی ، تخت پوش ، چلم پوش ، تورہ پوش ، عیب پوش ، آہن پوش ، عرق پوش ، کملی پوش ، قاقم پوش (سفید پوش) ، کفچل پوش ، کلاہ شب پوش ، کفش پوش (شاطر و عیار) ، گلگوں پوش ، نطع پوش (پہلوان) ، گوہر پوش ، پرنیاں پوش ، خفتان پوش ، نقاب پوش ، خوان پوش ، زانو پوش ، زرہ پوش ، سلح پوش ، زین پوش ، سیاہ پوش ، سفید پوش ، نمد پوش ، ستر پوش ، پلاس پوش (فقیر) ، تاج پوش ، پوست پوش (فقیر) ، خرقہ پوش (فقیر) ، خس پوش ، دلق پوش (فقیر) ، خش پوش (فقیر) ، رو پوش (برقع ، سلمع) ، ژندہ پوش (فقیر) ، زیر پوش ، شال پوش ، سایہ پوش ۔

**پوشیدہ :** مخفی ، مکنون ، نہاں ، پنہاں ، نہفتہ ، درپردہ ، خفیہ ، چھپا ہوا ، پیٹھ پیچھے ، مستتر ، گُپت ، خفی ، باریک ، الوپ ، پُراسرار ۔

پوشیدہ رہنا ، پوشیدہ بات ، پوشیدہ زندگی ، پوشیدہ حرکات ، پوشیدہ امراض ، پوشیدہ معالجہ ۔

**پونجی :** راس المال ، بضاعت ، سرمایہ ، بساط ، جائداد ، حقیّت ، جمع جکڑی ، کمائی ، جمع جوکھوں ۔

**پہاڑ :** جبل ، کوہ ، ماؤنٹین ، غر ، کہسار ، طور ، ردہ ، روہ ڈونگر ۔

پہاڑ کا دامن ، پہاڑ کی ترائی ، پہاڑ گونج اٹھنا ، پہاڑ کی ڈاک ، پہاڑ والی (چیچک) ۔

**پھاڑنا :** شق کرنا ، چیرنا ، چاک کرنا ، ٹکڑے ٹکڑے کرنا ، دریدن ، خرق ، مزق ، اُدھیڑنا ۔

**پھال :** پھالی ، پھل ، چو ، کوسا ، پھار ، آہن ، آماج ، آہن گاؤ ، مقلب ۔

**پھانسنا :** گرفتار کرنا ، پکڑنا ، گھیرنا ، فریب میں لانا ، داؤں کرنا ، بس میں لانا ، قابو میں کرنا ، اختیار پانا ۔

**پھانسی :** پھندا ، گلوکش ، کندیل ، خناق ، پھائی ، پھا ، پھان ، سولی ۔

پھانسی پانا ، پھانسی پڑنا ، پھانسی چڑھانا ، پھانسی دینا ، پھانسی لگانا ، پھانسی سے اُتارنا ۔

**پھاہا :** شترابہ ، پھایا ۔

**پھٹکڑی :** پھٹکر ، زاک سفید ، زاج بلور ، شب یمانی ، زاج الابیض ، بھاتّی ، سپتیکاچھا ، امرتا کاشٹی ، کاشتی ، سورا ، در سنسوا ، مرتکا ، سرمرتک ، زمہ بلور ۔

**پھٹنا :** چاک ہونا ، تڑقنا ، جدا ہونا ، علیحدہ ہونا ، شق ہونا ، شگاف پڑنا ، دریدہ ہونا ۔

قمیض پھٹنا ، بادل پھٹنا ، زمین پھٹنا ، دودھ پھٹنا ، مکان پھٹنا ، گھوڑے کا پھٹ کر چلنا ، پھٹے پھٹے دیدے ، پھٹے میں پاؤں ، پھٹے میں پاؤں اڑانا ، آواز پھٹنا ، ہونٹ پھٹنا ، لکڑی کا پھٹنا ۔

**پہچان :** تمیز ، درک ، شناخت ، تعرف ، سمجھ ، دخل نشانی ، علامت ۔

پہچاننا ، پہچان کرنا ، پہچان رکھنا ، پہچان ہونا ۔

**پہچان** : واقفیت ، شناسائی ، واقف کاری ۔
جان پہچان ، پہچان والے ، پہچان ہونا ۔

**پُھدکنا** : کُدکنا ، جست بھرنا ، اُچھلنا ، کودنا ، پُھدکی ۔

**پھر** : تب ، تو ، بعد ازاں ، دوبارہ ، پس ازیں ، مکرر ، ثُم ، باز ۔
پھر لوٹنا ، پھر آنا ، پھر بیٹھنا ، پھر بھی موچی کے موچی رہنا ، پھر پڑنا ، پھر پھر کر ، پھر جانا ، پھر کون جیے کس کا راج ، پھر کہنا ، پھر کے دیکھنا ، پھر کے پس پشت نہ دیکھنا ، پھر کے نہ دیکھنا ، پھر مانگو ، پھر نہ کہنا ، پر پھر کے آنا ، پھر یاد آنا ۔

**پھر** : اور ، مزید براں ، اُس پر ۔

**پہرا** : زمانہ ، وقت ، دور ، عہد ، ساعت ۔

**پُھرتی** : چالاکی ، چستی ، تیزی ، جلدی ، ترارا ، پُھرت ، تیز روی ، ہوشیاری ۔
پُھرتی دکھانا ، پُھرتی سے کام کرنا ، پُھرتی سے کھیلنا ۔

**پِھرکی** : دمڑکا ، فر فروک ، فرفرہ ، گھِرّی ، ریل ، بنگی چکنی ، خذرون ، خرّارہ ، ترصافہ ۔

**پھرنا** : گشت کرنا ، گھومنا ، ٹہلنا ، چہل قدمی کرنا ، مصروفِ خرام ہونا ۔
باغ میں پھرنا ، نظر میں پھرنا ، خوابوں میں پھرنا ، ذہن میں پھرنا ، مارا مارا پھرنا ، آوارہ پھرنا ، گلی گلی پھرنا ، مانگتے پھرنا ۔

**پھڑیا** : خوردہ فروش ، پرچونیا ، پھٹکل فروش ، کریانہ فروش ۔

**پُھسلانا** : دام میں لانا ، رضا مند کرنا ، راضی کرنا ، جھانسا دینا ۔
پُھسلانا ، پُھسلاوا ، باتوں ہی باتوں میں پُھسلا لینا ۔

**پھسلنا** : مائل ہونا ، راغب ہونا ، فریفتہ ہونا ، پھسل جانا ، عاشق ہو جانا ، بہکنا ، گمراہ ہونا ، لغزش ہونا ۔
دل پھسلنا ، طبیعت پھسلنا ، نظر پھسلنا ، پھسلے پڑنا ۔

**پھسلنا** : رپٹنا ، لڑھکنا ، ڈھلکنا ۔
پھسلنا پتھر ، پھسلن ، پھسلنی جگہ ، برف پر پھسلنا ۔

**پُھکنی** : دھونکنی ، دم کش ، آتش افروز ، منفخ ، منفاخ ، تلام ، حملاخ ، درفش ، پنکھا ۔
پُھکنی پُھونکنا ، پُھکنی لگانا ۔

**پھل** : ثمر ، میوہ ، فروٹ ، بار ۔
پھل آنا ، پھل پات ، پھل اُتارنا ، پھل پھلاری ، پھل تاڑ ، پھل دار ، پھل دینا ، پھل جانا ، پھل چلنا ، پھل کا نیا کرنا ، پھل لگنا ، پھلے پھولے ، پھل دار ۔

**پھل** : پیکاں ، نیل و معبلہ ، تیر کی مکھی ، نوکِ تیر، انی ، ٹاپ آف آبرو ، پھال ، نصل ۔

**پھلا پھولا** : شاداب ، تر و تازہ ، سرسبز ، آباد ، با رونق ۔

**پُھلانا** : ہوا بھرنا ، پھونک بھرنا ، تاننا ۔

**پُھلبہری** : برص ، پُھول ۔

**پُھلجھڑی** : گل فشاں ، گل ریز ۔

**پہلو** : کنار ، بغل ، آغوش ، رخ ، طرف ، جانب ، سائیڈ ، پاسا ، سمت ، جہت ، پھناز ، قرب ، پڑوس ، پاس ، ساتھ ، نزدیک ، متصل ۔
پہلو بدلنا ، دوسرا پہلو ، ایک پہلو اچھا ہے دوسرا برا ۔

**پہلو** : طریقہ ، انداز ، طرز ، ڈھب ، تدبیر ، روش ۔
پہلو بٹھانا ، پہلو بدلنا ، پہلو پر آنا ، پہلو پھیرنا ، پہلو چلنا ، پہلو سوچنا ، پہلو مارنا ، پہلو ملنا ، پہلو نکالنا ، پہلو نکلنا ۔

**پُھلواری** : چھوٹا باغ ، باغیچہ ، گلزارچہ ، چمن ، بوستان ، گل کدہ ۔

**پہلوان** : کُشتی گیر ، مل ، ریسلر ، زور آزما ، لڑنتیا ۔
پہلوانی ، پہلوانی کے داؤں پیچ ۔

**پہلوان** : قوی جثہ ، توانا ، درشت اندام ، نیرو مند ، تنو مند ، بہادر ، بیمور ، شجاع ، لڑیت ، لڑیتا ، دلاور ، دلیر ، رستم ، سورما ، سور بیر ۔
پہلوان آدمی ، پہلوان بننا ، پہلوانی کرنا ، پہلوانی کا لپکا ۔

**پہلوٹی** : (پہلونٹی) پلوٹھی ، جیٹھا ، اولادِ اوّلیں ۔

**پہلی** : ابتدائی ، اول کی ، شروع کی ، آغاز کی ، اولیں ۔

**پہلے** : اول ، مقدم ۔
پہلے پہل ، پہلے تم پیچھے ہم ، پہلے چوہے گال کاٹا ، پہلے سے چھٹی کے دھان کوٹنا ، پہلے سے سونا ، پہلے گھر کے پیچھے باہر کے ، پہلے سارے سو میری ۔

**پہلے** : آگے ، اگلے زمانے میں ، شروع میں ۔
پہلے لوگ ، پہلی باتیں ، پہلے ایام ، پہلے زمانے ۔

**پھن** : کفچہ مار ، راس الحیّہ ، پھنی ۔

**پہنچ** : رسید ، وصولی ۔

**پہنچ** : دخل ، باریابی ، رسائی ، حوصلہ ، اختیار ۔

**پھندا** : جال ، حلقہ ، دام ، فخ ، پھاند ۔
پھندا پڑنا ، پھندا چُھڑانا ، پھندا دینا ، پھندا ڈالنا ، پھندا لگنا ، پھندا مارنا ، پھندے سے چُھٹنا ، پھندا لگانا ، پھندا توڑنا ۔

**پھندنا** : جھبا ، شترابہ ، لٹکن ۔

**پھنسنا** : ماخوذ ہونا ، گرفتار ہونا ، پکڑا جانا ، دھرا جانا ، مقیّد ہونا ۔

**پھنسنا** : اُلجھنا ، اَٹکنا ۔

**پُھنسی** : پُھڑیا ، بَتر ، پھمنی ۔

**پُھنکار** : دم ، نفس ، سانس ، پھونک ۔
پُھنکار مارنا ، غصے میں پُھنکارنا ، سانپ کی پُھنکار ۔

**پہننا** : زیب تن کرنا ، مَلبوس ہونا ۔

**پَھوار** : پھوہار ، رذاذ ، شؤبوب ، تَرشح ، بوندابانڈی ، رشاشہ ۔

**پُھوٹ** : ٹُوٹ پُھوٹ ، شکستگی ، ٹُوٹن ، توڑ پھوڑ ، تفرقہ ، مفارقت ، فرقت ، جدائی ، نفاق ، نااتفاقی ، تتر بتر ، ابتری ، پراگندگی ۔

**پُھوٹنا** : برآمد ہونا ، دکھائی دینا ، عیاں ہونا ، اُبھرنا ، نکلنا ، ظاہر ہونا ، کِھلنا ، شگفتہ ہونا ۔
کونپل پھوٹنا ، شاخ پھوٹنا ، بیج پُھوٹنا ، زخم پھوٹنا ، بَو پھوٹنا ، بال پھوٹنا ۔

**پُھوٹنا** : پَھٹنا ، ٹوٹنا ۔

**پھوڑا** : گومڑا ، سُوجن ، ورم ، دُنبل ، آلا ، پُھنسی ، گِلٹی ، آماس ، غُدّۃ عُجرہ ، قمعولہ ، بمپ ، جتن ، دانہ ، خراج ، لباد ۔
پھوڑا پڑنا ، پھوڑا پھوٹنا ، پھوڑا کا ورم کم ہونا ۔

**پھوڑنا** : ٹکڑے کرنا ، توڑنا ، شِکستہ کرنا ۔

**پھول** : ُگلکاری ، نقش و نگار ، کاغذ کی پھلواری ۔

**پھول** : ُگل ، ُپشپ ، ورد ، َفلاور ، ُپھل ۔

ُپھول آنا ، پھول لگنا ، ُپھول اترنا ، پھول پان ، پھول پان دینا ، پھول پان کی گدھی ، پھول پان کی طرح اُلٹ پلٹ کرنا ، ُپھول جھڑنا ، ُپھول پھولنا ، پھول پھول کر کے چنگیر بھرتی ہے ، ُپھول چڑھانا ، ُپھولوں کی چادر ، پھول ُچننا ، ُپھول سا بدن ، ُپھول سونگھ کے رہنا ، ُپھول کان میں رکھنا ، ُپھول کاہنسنا ، ُپھول کترنا ، ُپھول کرنا ، ُپھول کمھلانا ، ُپھول کِھلنا ، ُپھول کی جگہ پنکھڑی ، پھول کی چھڑی نہ لگانا ، پھول گوبی ، ُپھول لانا ، ُپھول لگنا ، ُپھول مر جانا ، ُپھول مرجھانا ، پھول نہیں پنکھڑی سہی ، منہ سے ُپھول جھڑنا ، ُپھول وہی جو مہیش چڑھے ، پھول ہونا ُپھولوں سے لدنا ، پھولوں کا بستر ، ُپھولوں کا گہنا ، ُپھولوں کی چادر ، ُپھولوں کی چھڑی ، پھولوں کی سیج ، پھولوں کا بچھونا ، ُپھولوں کے کانٹے میں ُتلنا ، ُپھولوں میں ُتلنا ۔

•

**پھولا** : آبلہ ، پھپھولا ، چھالا ، َنفطہ ، نفاخ ، ُپھلی ، خمک ، بیاض العین ، گل چشم ، گل دیدہ ۔

پھولے پھوٹنا ، پھولا پڑنا ، ُپھولا دینا ، (قلیل الاستعمال ہے) ۔

**ُپھولنا** : نازاں ہونا ، اِترانا ۔

**ُپھولنا** : ورم ہونا ، ُسوجنا ۔

**پھونکنا** : جلانا ، ستانا ، کھولانا ، دھونکنا ، بھڑکانا ، بھسم کرنا ، خاکستر کرنا ۔

**پھوہڑ** : ُپھونڑ ، بے سلیقہ ، بے تمیز ، بے ُہنر ، بد ذوق ، بد مذاق ، َخرقاء ۔

ُپھوہڑ کا مال ہنس ہنس کھائے ، ُپھوہڑ کی جھاڑو سگھڑ کا لیپا دونوں ُچھپتے نہیں ، ُپھوہڑ پن ۔

**پہیّا** : گول حلقہ ، وہیل ، چکتّر ، چرخی ۔

**پھپھڑا** : ُشش ، رِیہ ، َسحر ۔

**پھیر** : چکتّر ، گھاؤ ، موڑ ، راہ کی کجی ، احاطہ ، حلقہ ، دائرہ ، راؤنڈ ۔

پھیر پڑنا ، پھیر دینا ، پھیر ڈالنا ، پھیر کھانا ، پھیر لانا ۔

**پھیر** : جال ، پیچ ، فریب ، چکتّر ، پھندا ۔

**پھیرنا** : موڑنا ، مائل کرنا ، راغب کرنا ۔

توجّہ پھیرنا ، نظر پھیرنا ، منہ پھیرنا ۔

**پھیرنا** : جپنا ، ُدہرانا ، ُسمّرنا ، تکرار کرنا ، بار بار پڑھنا ۔

**پھیرنا** : گُھمانا ، چکتّر دینا ، پِھرانا ، گشت کرانا ۔

**پھیری** : گشت ، َدورہ ، چکر ۔

**پِھیکا** : ُسست ، بے مزہ ، بے کیف ، بار ساعت ۔

**پِھیکا** : بے رونق ، بے رنگ ، ماند ۔

پھیکا پڑ جانا ، پھیکی گرمیوں کے چوچلے ، پھیکی ہنسی ، پھیکا پِنڈا ، پھیکی آنکھیں ۔

**پِھیکا** : کج ُخلق ، روکھا ، کج اخلاق ۔

**پھیلانا** : مشتہر کرنا ، رواج دینا ، شائع کرنا ، َپرگھٹ کرنا ۔

**پھیلانا** : کشادہ کرنا ، بڑھانا ، کھولنا ، َچوڑانا ، بکھیرنا ، کونڈانا ، وسیع کرنا ۔

**پھیلنا** : مشتہر ہونا ، رائج ہونا ، مشہور ہونا ، شہرت پانا ، شائع ہونا ۔

**پھیلنا** : کُھلنا ، کشادہ ہونا ، بڑھنا ، وسیع ہونا ، فراخ ہونا ، لمبا ہونا ، دراز ہونا ، بچھنا ۔

**پہیلی** : ُلغز ، چیستان ، ُبجھارت ، معمہ ، ُبھوج ، بجھول ، ِگردک ۔

**پیادہ :** شطرنج کا مُہرہ ، پیذق ، پیدلی ، پیدل ۔

**پیادہ :** ہرکارہ ، نفر ، روند ، چپراسی ، ہرکارہ ، پیدل ، راجل ۔

پیادۂ محاصل ، پیادہ بھیجنا ، پیادے دوڑانا ۔

**پیار :** پریت ، محبت ، پریم ، عشق ، چاہ ، اُلفت ، دُلار ، لاڈ ، ماستا ، شفقت ، التفات ، مہربانی ، تعشق ، حُب ۔

**پیار :** دوستی ، اخلاص ، ربط ، میل جول ۔

**پیاز :** بَصل ، عُنصُل ، گنٹھا ، پلانڈا ، دہادل رکھ ، ورگندھا ، سُکھدو ، کہک ، لتاک ، دورم ، پِہاز ، سوخ ، گنڈا ۔

ہاتھ نہ گلے ناک میں پیاز کے ڈلے ، پیاز کے سے پرت اُتارنا ، پیاز کے سے چھلکے اُدھیڑ کے رکھ دینا ۔

**پیاس :** تَرے ، دَون ، تشنگی ، عَطش ، تِرکھا ، تِس ، تِرشنا ، ظَمأ ، تشنہ لَبی ، شذ ، تریہہ ، تھرسٹ ، ڈھکوس ۔

پیاس بجھنا ، پیاس بھڑکنا ، پیاس لگنا ، پیاس مارنا ، پیاس کا چٹکا ۔

**پیاسا :** تشنہ ، شائق ، خواہش مند ، بھوکا ۔

**پیالہ :** کاسۂ گدا ، بھیک کا ٹھیکرا ، کھپّر ، کمنڈل ، کشکول ۔

**پیالہ :** آب بستہ ، بکماز ، بکول ، بلبلی ، بلوتک ، پیغالہ ، پیمانہ ، تکول ، چامہ ، دورہ ، دوستگاں ، رکاب زرین ، گاوسامری ، ساغر ، سبزک ، شاخ ، کدو ، کمانہ کدونیمہ ، گشنیلہ ، لبتر ، نفساغ ، ساغر ، کاسہ ، جام ، قدح ، ظرف ، کٹورا ، ایاغ ، بیلا ، ڈھوبرا ، عُس ، مِشکلہ ، صحفہ ، قصعہ ، جَفنہ ، دور ۔

پیالہ بجانا ، پیالہ بجنا ، پیالہ بھر جانا ، پیالہ بہنا ، پیالہ بھر دینا ، پیالہ پلانا ، پیالہ پھوٹنا ، پیالہ پینا ، پیالہ چڑھانا ، پیالہ چھلک جانا ، پیالہ لبریز ہونا ، ہم پیالہ ہم نوالا ، زہر کا پیالہ ۔

**پیالی :** چھوٹا پیالہ ، کپ ، کٹوری ، چھنّی ، فِنجان ، سکوملہ ۔

**پیپ :** پیک ، راد ، قیح ، پنّس ، مَواد ، مِدت ، ریم ۔

**پیپا :** بِرمیل ، بتّیہ ، ڈرم ، کنستر ، کنس ۔

**پیپل :** درختِ لرزاں ، سیامر ، استھیا ، کشیر ، برچھ ، گجاسن ، ہریواس ، چکدر ، منگل ، بودہات ، رپپّل ۔

**پیپل :** فلفل دراز ، مگھہ ، چپلا سالا ، ماگدھی ، ماگدھو ، کرن کرسنا ، اوپ کرسنا ، چھونڈی ، تیکشن گل ۔

**پیپل :** برنج ، شَبہ ، صفر ، براذن ۔

**پیٹ :** معدہ ، شکم ، بطن ، پوٹا ، لاف ، توند ، پکھال ، ڈھینڈا ۔

پیٹ اُبھرنا ، پیٹ باندھنا ، پیٹ بجانا ، پیٹ بری بلا ہے ، پیٹ بڑا ہونا ، پیٹ بڑھانا ، پیٹ بڑھنا ، پیٹ بولنا ، پیٹ بھاری ہونا ، پیٹ بھرا ، پیٹ بھر کا ، پیٹ بھرجانا ، پیٹ بھرنا ، پیٹ بھرے رذالے اور بھوکے بھلے مانس سے ڈریے ، پیٹ بھرے کی باتیں ، پیٹ پاٹنا ، پیٹ میں پانی ہونا ، پیٹ پورا کرنا ، پیٹ پھاڑنا ، پیٹ پھٹنا ، پیٹ پھلانا ، پیٹ پھول کر نقارہ ہو جانا ، پیٹ پھولنا ، پیٹ پیٹنا ، پیٹ پیٹھ ایک ہو جانا ، پیٹ ٹھنڈا رہنا ، پیٹ جاری ہونا ، پیٹ چھنٹنا ، پیٹ چھوٹنا ، پیٹ سے پاؤں نکلنا ، پیٹ سے باہر پاؤں نکالنا ، پیٹ سے سلوتے جاری ہو جانا ، پیٹ سے مٹکا باندھنا ، پیٹ کا پانی نہ ہلنا ، پیٹ کا پردہ ، پیٹ کا پٹھو ، پیٹ کاٹنا ، پیٹ کا دکھیا ، پیٹ کا دھندا ، پیٹ کا کپٹی ، پیٹ کا کتّا ، پیٹ کا کھایا کوئی نہیں دیکھتا ، پیٹ کی آگ ، پیٹ کی آنچ ، پیٹ کے لیے ، پیٹ کے لیے دوڑنا ، پیٹ گڑگڑانا ، پیٹ مَلوانا ، پیٹ میں آزار

ہونا ، پیٹ میں آنت نہ منہ میں دانت ، پیٹ میں آڑ ہونا ، پیٹ میں انگارے بھرنا ، پیٹ میں بل پڑنا ، پیٹ میں پٹھو ، پیٹ میں پڑنا ، پیٹ میں ٹکڑا ڈالنا ، پیٹ میں چیونٹے کی گرہ ہونا ، پیٹ میں ڈالنا ، پیٹ میں روٹی پڑنا ، پیٹ میں قراقر ہونا ، پیٹ میں گڑبڑ ہونا ، پیٹ میں گھوڑے دوڑنا ، پیٹ ہڑبڑانا ، پیٹ ہے یا چمڑے کی پکھال ۔

**پیٹ** : شکم ، بچہ دان ، رحم ، جوف ۔

دائی سے پیٹ نہیں چھپتا ، پیٹ پونچھن ، پیٹ کھرچن ، پیٹ پھولنا ، پیٹ چوٹی ، پیٹ ڈالنا ، پیٹ رکھانا ، پیٹ رکھوانا ، پیٹ رہ جانا ، پیٹ سے ہونا ، پیٹ کا بچہ ، پیٹ کا لڑکا ، پیٹ کے بال ، پیٹ گدرانا ، پیٹ گرانا ، پیٹ گروانا ، پیٹ ملوانا ، پیٹ والی ۔

**پیٹ** : باطن ، بھیتر ۔

پیٹ کا کھایا کوئی نہیں دیکھتا اور تن کا پہنا سب دیکھتے ہیں ، پیٹ کا گہرا ، پیٹ کا ہلکا ، پیٹ کی بات ، پیٹ میں بات رکھنا ، پیٹ میں بات نہ سمانا ، پیٹ میں غم پالنا ، پیٹ میں بیٹھنا ، پیٹ میں داڑھی ہونا ، پیٹ میں رکھنا ، پیٹ میں گھسنا ۔

**پیٹنا** : نوحہ کرنا ، ماتم کرنا ، سینہ کوبی کرنا ۔

**پیٹو** : اکال ، اکول ، عمشل ، پیٹ پجاری ، شکم پرور ، لت انبان ، جرضم ، بطن ، شکم پرست ، بندۂ شکم ، کھاؤ ، بسیار خوار ، بلا چٹ ، بلا نوش ، چٹورا ، ڈاکن ۔

پیٹو مرے پیٹ کو نامی مرے نام کو ، پیٹو کو کوئی مہمان نہیں رکھتا ، پیٹو اپنی ذات کے لیے خود عذاب ہے ۔

**پیٹھ** : حمایت ، مدد ، پشت ، پناہ ، سہارا ، کمک ۔

پیٹھ پر ہونا ، پیٹھ ٹھونکنا ، پیٹھ موڑنا ، پیٹھ سنبھالنا ، پیٹھ دھونا ، پیٹھ ملنا ، پیٹھ سہلانا ۔

**پیٹھ** : پشت ، ظہر ، مطاً ، صُلب ، متن ، شا ، کھر ، بیک ، عقب ، میان ، لک ، ملا ، ویسٹ ، چیلھ ملا ۔

پیٹھ پر کھانا ، پیٹھ پر ہاتھ پھیرنا ، پیٹھ تھپتھپانا ، پیٹھ پھیر کر بیٹھنا ، پیٹھ پھیرنا ، پیٹھ پیچھے ڈال دینا ، پیٹھ توڑنا ، پیٹھ جھک جانا ، پیٹھ چارپائی سے لگ جانا ، پیٹھ زمین کو لگنا ، پیٹھ سیدھی کرنا ، پیٹھ کا کچا ، پیٹھ لگانا ، پیٹھ نہ لگنا ، پیٹھ موڑنا ، پیٹھ کا ناپ لینا ۔

**پیٹھا** : بھوا کھنڈا ، محدبہ ، لگارو ، قرع ، کدوے شیریں ، قباق ، کشانڈ ، وش بھلا ، گومکا ، مہابھلا ، کرکارو ، اپرا ، لبدھا ، ارواج ، کوکنی ۔

**پیٹی** : پٹکا ، کمر بند ، چمڑے کا چوڑا تسمہ ۔

**پیچ** : لپیٹ ، بل ، تاب ، کور ، پھیر ، چکر ، کجی ، تاؤ ، اینٹھ ، مڑوڑ ۔

پیچ پر پیچ ، چوٹی کے پیچ ، پگڑی کے پیچ ، پیچ پر پیچ کھانا ، پیچ و تاب ، پیچ کھانا ، پیچ کھلنا ، پیچ و تاب کھانا ، پیچ و خم ۔

**پیچ** : گرہ ، الجھاؤ ، پھندہ ، پتنگ کے پیچ ۔

پتنگ کے پیچ پڑنا ، پیچ اٹھانا ، پیچ پڑنا ، پیچ کھولنا ، پیچ دار ، پیچ ڈالنا ، پیچ کاٹنا ، پیچ لڑانا ، پیچ لینا ، پیچ میں آنا ، پیچ میں پڑنا ۔

**پیچ** : مانڈ ، کانف ، بسیٹو ، پیچھ ، مایا ، مانڈی ، مانڈو ، فوارہ الاڑز ۔

**پیچ** : کُل ، پُرزہ ۔

**پیچش** : زحیر ، مروڑ ، سنگ رہنی ۔

**پیچک** : ریل ، گٹی ، ککڑی ، گولی ، کبکوب ۔

**پیچھے** : بعد ، عقب ، پشت ، پس ، دنبال ، مپس ، غیبت ، قفا ۔

پیچھے آنا ، پیچھے بلا لگانا ، پیچھے پڑا رہنا ،

پیچھے پڑنا ، پیچھے پھرنا ، پیچھے پیچھے ، پیچھے چھوڑنا ، پیچھے ڈالنا ، پیچھے رہنا ، پیچھے سے ، پیچھے لپٹنا ، پیچھے لگا دینا ، پیچھے لگنا ۔

**پیچیدگی :** اُلجھاؤ ، مشکل ، دقت ، اُلجھیڑا ، تعقید ، ابہام ، اشکال ، تیرگی ۔

**پیدا :** ہویدا ، ظاہر ، موجود ، عیاں ، آشکار ۔

**پیدا :** جنا ہوا ، متولد ، زائیدہ ، جنم لینا ۔

**پیدائش :** تکوین ، وجود ، آفرینش ، توالُد ، تولید ، جنم ، خلقت ، فطرت ۔

**پِیر :** ہادی ، مرشد ، رہنما ۔

پیران ، پیرانِ پیر ، پیرانی ، پیرائی قوم ، پیر بُھچڑی ، پیر بھچڑی کی کڑاہی ، پیر خرابات ، پیر دیدار کا کونڈا ، پیر زادہ ، پیر طریقت ، پیرِ فلک ، پیر کا نیزہ ، پیر کرنا ، پیر کنعاں ، پیر کو نہ فقیر کو پہلے کالے چور کو ، پیر کی پیری سے کام پیر کے فعلوں سے کیا کام ، پیر کی چوٹی ، پیر مغاں ، پیر مولا ، پیر و مرشد ، پیر ہٹیلے ۔

**پِیر :** دوشنبہ ، یوم الاثنین ، سوموار ۔

**پَیر :** پاؤں ، چَرن ، قدم ۔

پَیر بھاری ہونا ، پیر پھیرنے والا ، پَیر پھیلا کر سونا ، پَیر کا ناخن نہ دکھانا ۔

**پَیرو :** مُقَلِّد ، مُتبع ، چیلا ، مُرید ، پچھ لگُو ، معتقد ۔

**پیڑ :** درخت ، شجر ، پروا ، روکھ ، برچھ ، ترور ، دوحہ ۔

**پِیڑ :** درد ، تکلیف ، دُکھ ، پین ، پِیڑا ۔

**پیسا :** پَول ، فلس ، پُل ، پَشیز ، خال خالی ، پہچے ،

پیسے پر دھر کے بوٹیاں اُڑانا ، پیسا ہاتھ کا میل ہے ، پیسے پیسے کو حیران ہونا ، پیسے دھڑی ، پیسے ڈولی ، پیسے کے تین دھیلے بُھنانا ، پیسے کی جگہ دھیلا اُٹھانا ، سب پیسے کا کھیل ہے ۔

**پیسا :** دولت ، مال ، زر ، منی ، سرمایہ ۔

پیسا اُٹھانا ، پیسا اُٹھنا ، پیسا اُڑانا ، پیسا پھونکنا ، پیسا ٹھیکری کر دینا ، پیسا جوڑنا ، پیسا چلنا ، پیسا دُنیا سے اُڑ جانا ، پیسا ڈبونا ، پیسا ڈوبنا ، پیسا کھانا ، پیسا گانٹھ کا بیٹا پیٹ کا ، پیسا نہیں پاس تو کیونکر سونگھیں باس ، پیسے کا میت ، پیسے کی خرابی ، پیسے والا ۔

**پِیسنا :** ریزہ ریزہ کرنا ، سفوف کرنا ، باریک کرنا ، مہین کرنا ، دَلنا ، آٹا آٹا کرنا ، گِھسنا ، رگڑنا ۔

**پیش :** آگے ، پہلے ، سامنے ، قبل ، آئندہ ۔

پیش آمد ، پیش آنا ، پیش از مرگ واویلا ، پیش امام ، پیش بندی ، پیش بیں ، پیش بینی ، پیش پا اُفتادہ ، پیش پانا ، پیش پیش ، پیشتر ، پیش جانا ، پیش چلنا ، پیش خدمت ، پیش خوانی ، پیش خیمہ ، پیش دست ، پیش دستی ، پیش دستی کرنا ، پیش رو ، پیش قبض ، پیش قدمی ، پیش کار ، پیش کاری ، پیش کرنا ، پیش کش ، پیش گاہ ، پیش لے جانا ، پیش نماز ، پیشِ نظر ، پیش نہاد ، پیش و پس ، پیشانی ، پیش بند ، (وہ چمڑے کا تسمہ جو گھوڑے کی پوزی اور تنگ کے بیچ میں بندھتا ہے تاکہ گردن نیچے کو جھکی رہے) پیش دامن ، پیشاب ، پیش رفت ،پیشِ مصرع ، پیش طاق ، پیش تر ، پیش خواں ، پیش گوئی ، پیش گاہ ، پیش گو ، پیش رس ، پیشیں ، پشواز (اصل میں پیش باز ہے) ، پیشوا ، پیش آہنگ ، پیش آمد (سلوک) ، پیش رفتار (قسمت) ، پیشار (بیمار کا قارورہ) ، پیشا دست (پیشگی اُجرت) ، پیشکار ، پیش انداز ، (کارچوبی رومال جو عورتیں سینے پر ڈالتی ہیں یا وہ رومال جو کھانے کے وقت زانو پر ڈالتے ہیں یا دسترخوان) ، پیش ایوان (صحن) ، پیش باز (استقبال کرنے والا) ، پیش پا اُفتادہ (کمھلی اور عام بات) ، پیش پارہ (ایک مٹھائی کا نام) ، پیش جنگ (آگے لڑنے والا ہراول دستہ) ، پیش حرف (جس کی بات غالب رہے) ،

پیش خانہ (دالان) ، پیش خرید (تیاری سے پہلے خریدا ہوا مال) ، پیش خورد (نہاری ، قیمت یا اُجرت جو پیشگی لی گئی ہو) ، پیش خیز (وہ شاگرد جس کو اُستاد سب سے پہلے کشتی لڑائے یا آلاے) ، پیش داد (پہلا شخص جو حاکم کے پاس فریاد لے جائے یا پہلا حاکم جو مظلوم کی فریاد سنے یا پیشگی مزدوری) ، پیش دامن (خدمتگار) ، پیش دست ، پیش دستی (سبقت) ، پیش دندان (نہاری) ، پیش رس ، (وہ پھل جو باغ میں پہلے پک جائے یا وہ پھول جو پہلے کھلے) ۔

**پیشاب** : قارورہ ، بول ، شاش ، زہرآب ، مُوت ، مُتّر ، مُتر ۔

پیشاب بند ہونا ، پیشاب بھی نہ کرنا ، پیشاب خطا ہونا ، پیشاب سے چراغ جلتا ہے ، پیشاب کرنا ، پیشاب کی دھار پر مارنا ، پیشاب کی راہ بہانا ، پیشاب نکلنا ۔

**پیشگی** : سائی ، بیعانہ ، ایڈوانس ، تقدمہ ، پیشا دست ۔

**پیشہ** : شغل ، کسب ، عمل ، کام ، حرفہ ، دھندا ، روزگار ، ہنر ، فن ، آرٹ ، کرتب ۔

تجارت پیشہ ، نوکری پیشہ ، جفا پیشہ ، کرم پیشہ ، سخاوت پیشہ ، ملازمت پیشہ ، شاگرد پیشہ ، سپاہی پیشہ ، ہم پیشہ ، نزاکت پیشہ ، جور پیشہ ، عجز پیشہ ، قیامت پیشہ ، مقلّد پیشہ ، مقمر پیشہ (قمار پیشہ) ، نظارت پیشہ (نگہبان) ، وحدت پیشہ ، شقاوت پیشہ ، ضلالت پیشہ ، ہزار پیشہ ، ہنر پیشہ ۔

**پیشین گوئی** : آگم بدیّا ، آگم ودّیا ، فال گوئی ، جیوتشی ، رمالی ، کہانت ، پیش بینی ، مآل اندیشی ، انجام اندیشی ، پیش گفتاری ۔

**پیغام** : پیام ، زبانی بات ، سندیسا ، سدا ، سنیہا ، میسیج ۔

پیغام بھیجنا ، پیغام و سلام ، پیغامبر ، پیغام دینا ، پیغام لانا ، پیغامی ۔

**پیغمبر** : مرسل ، نبی ، نائبِ خدا ، اوتار ، پیمبر ، سفیر ، قاصد ، ایلچی ، دوت ، آموختگانِ ازل ۔

**پیکر** : جثہ ، صورت ، شکل ، تن ، بدن ، جسم ، کالبد ۔

پیکر کافوری ، پیکر نور ، پیکر نغز ، پیکر ہمایوں ، پیکر بہار ، نسترن پیکر ، پیکر دلفریب ، پیکر نوآئیں ، پیکر آراستہ ، پیکر یکہ ، پری پیکر ، حور پیکر ، ماہ پیکر ، روز پیکر ، آب پیکر (ستارے) ، آتش پیکر ، آتشیں پیکر (سورج) ، کہربا پیکر (زرد) ، دو پیکر (جوڑا) ، زرد پیکر ، ظفر پیکر ، زر پیکر ، قیامت پیکر ، کوہ پیکر ، گاؤ پیکر ، مار پیکر ، یاقوت پیکر ، نہاں پیکر ، فرشتہ پیکر ، برہنہ پیکر ۔

**پیلا** : زرد ، زعفرانی ، پیلو ، اصفر ، کیسری ، کافوری ،

**پیلو** : فیل مرغ ، ہیرو ۔

**پیمانہ** : جامِ شراب ، ساغر بادہ ۔

پیمانہ بھر جانا ، پیمانہ بھر دینا ، پیمانہ پُر ہونا ، پیمانہ چڑھانا ، پیمانہ چھلکنا ، پیمانہ کش ، پیمانہ لبریز ہونا ۔

**پیمانہ** : کیل ، نپانہ ، ناپ ، سکیل ۔

**پیمائش** : اندازہ ، ناپ ، مساحہ ، نپان ، نپت ۔

**پینا** : برداشت کرنا ، ضبط کرنا ، جھیلنا ، سہائی کرنا ، خاموش رہنا ، ٹالنا ۔

غصہ پینا ، بات کو پینا ، دشنام پینا ۔

**پیندا** : تلا ، تلی ، سافل ، پائینِ ظرف ۔

**پینگ** : ہلکورہ ، جھونک ، جھونکا ، جُھلارہ ، جُھلکا ، جھونٹا ، پینگھا ، جھولا ، جھولنا ۔

پینگ بڑھانا ، پینگ دینا ۔

**پیوست** : ملاپ ، جوڑ ، ہمراہ ، چسپاں ۔

پیوست کرنا ، پیوست ہونا ، پیوستگان ، پیوست رکھنا ۔

**پیوستہ :** بیٹھا ہوا ، گُھسا ہوا ، درہم بستہ ، جا ہوا ، وابستہ ۔

**پیوستہ :** متصل ، مماس ، مُعانِق ، ملا ہوا ، ملحق ، ہمسائیگی ، قربت ، نزدیکی ، ملاپ ۔

گذشتہ سے پیوستہ ، ابروے پیوستہ ۔

**پیوند :** بندش ، بستگی ، اتصال ۔

پیوند لگانا ، پیوند ملانا ، پیوند کرنا ۔

**پیوند :** پیوست ، جوڑ ، تھگلی ، رفو ، جزو ، مدغم ، جذب ، ایک جان دو قالب ، پارہ ، چیپی ، رقعہ ۔

پیوند خاک ، پیوند زمیں ، جگر پیوند ، پیوندی ، پیوند گانٹھنا ، مخمل میں ٹاٹ کا پیوند لگانا ، پیوند پارہ ۔

**پیوند :** قلم لگانا ، ترکیبِ اشجار ۔

پیوند لگانا ، پیوند دار ، پیوندی ، پیوندی آم ، پیوندی آڑو ۔

# ت

**تا :** تک ، جب تک ، جس وقت تک ۔

مشرق تا مغرب ، تا بخانہ ، تا ایں دم ، تا حشر ، تا دم زیست ، تا امکان ، تا بحیات ، تا بہ زیست ، تا بکجا ، تا کجا ، تا بکے ، تا بمقدور ، تاحال ۔

**تابڑ توڑ :** متواتر ، لگاتار ، پیہم ، اوپر تلے ، پے درپے ، برابر ، بلا ناغہ ، متصل ، علی‌الاتصال ۔

تابڑ توڑ حملے کرنا ، تابڑ توڑ مظالم ہونا ، تابڑ توڑ سوالات کرنا ۔

**تابوت :** نعش کش ، مُردے کا صندوق ، جنازہ ، لاش ، اران ، تعزیہ ۔

**تاثیر :** اثر ، خاصیّت ، عمل ، گُن ، سبھاؤ ۔

**تاثیر :** ثمر ، پھل ، نتیجہ ۔

**تاج :** مُکٹ ، شاہی ٹوپی ، دیہیم ، افسر ، اِکلیل ، اورنگ ، قلنسوہ ، کلاہ ۔

تاج بخش ، تاج بخشی کرنا ، تاج خواہ ، تاج دار ، تاجداری ، تاج رکھنا ، تاج شمع ، تاجور ، تاجِ فلک ، تاجِ فیروزہ ، تاج وری ۔

**تاجر :** تجّار ، سوداگر ، بیوپاری ، بنجارا ، بزنس مین ، بازرگان ، معاملہ گر ، بازارگان ۔

**تاخیر :** ڈِھیل ، دیر ، وقفہ ، تعویق ، توقّف ، درنگ ، لیٹ ، ابطلا ، تامل ، تساہل ۔

**تار :** ٹیلیگراف ، تار برق ، ٹیلیگرام ۔

**تار :** سلسلہ ، قطار ، لگّا ، لانگاتیر ، پے در پے ۔

تارِ باراں ، تار باندھنا ، تار تیار کرنا ، تار بندھنا ، تار ٹوٹنا ، تار لگانا ، تارِ نفس ، تارِ نگہ ، تار کھینچنا ، تار دبانا ۔

**تارا :** ستارہ ، کوکب ، نجم ، نیّر ، نِچھتر ، اختر ۔

تارا ٹوٹنا ، تارا جھلملانا ، تارا چمکنا ، تارا منڈل ، تارا دارا ، تاروں بھری رات ، تاروں کی چھاؤں ، تاروں کی گرہ ، تاروں کی محفل ، تارے اُتارنا ، تارے توڑنا ، تارے چھٹکنا ، تارے دکھانا ، تارے کِھلنا ، تارے گنوانا ، تارے گننا ، تارا ڈوبنا ۔

**تارک :** تیاگی ، ترک کرنے والا ، چھوڑنے والا ۔

تارک الصّلٰوۃ ، تارک الدّنیا ۔

**تارک الدنیا :** سبز پوش ، کانوزی ، پرتاس ، عزلت گزیں ، گوشہ نشیں ، زاویہ نشیں ، خلوت گزیں ، اُکانتی ، بن باسی ۔

**تاریخ :** نظم الزماں ، ہسٹری ۔

تاریخی لوگ ، تاریخی شواہد ، تاریخ نویس ، تاریخ نویسی ، تاریخ داں ۔

**تاریک :** کالا ، سیاہ ، تار ، مکدّر ، بلیک ، مُظلم ، شام رنگ ، بے نور ، اندھیرا ، تیرہ ، تیرگی ، ظلمت ، قیر فام ، قیر گوں ۔

تاریک رات ، تاریک دل ، تاریکی ، چہرہ تاریک ہو جانا ، تاریک خیال ، تاریک باطن ، تاریک بخت ، تاریک راہ ، تاریک تر ، شبِ تاریک ، تاریک گھر ، تاریک دنیا ، تاریک عقبیٰ ، تاریک چشم ۔

**تاڑنا :** پہچاننا ، بھانپنا ، جان لینا ، سمجھ لینا ، قیافے سے جاننا ، لہنا ۔

باتوں باتوں میں تاڑنا ، نگاہوں سے تاڑنا ، دل کی حالت تاڑ جانا ، تاڑو ، تاڑیا ۔

**تازگی :** طراوت ، سرسبزی ، ہریالی ، تری ، شادابی ، نضرت ، نضارت ، مُطرّا ، آب داری ، شگفتگی ، چمک دمک ۔

تازگیِ رخ ، تازگیِ بہار ، تازگیِ چمن ۔

**تازگی :** نیا پن ، جِدّت ، رونق ، عُبطہ ۔

ذہن کی تازگی ، خیالات کی تازگی ، فکر کی تازگی ، تصور کی تازگی ، مشاہدے کی تازگی ۔

**تازہ :** جدید ، نیا ، حال کا ، نو ، نو بنو ، شگفتہ ، نوساخت ، نو آمد ، نومولود ۔

تازہ خیال ، تازہ شگوفہ پھولنا ، تازہ شگوفہ چھوڑنا ، تازہ فقرہ ، تازہ کار ، تازہ گل کِھلنا ، تازہ مشق ، تازہ وارد ، تازہ ولایت ، تازہ وضو ، تازہ دم ، تازہ دماغ ، تازہ گو ۔

**تازہ :** تر ، مرطُوب ، طری ۔

حقہ تازہ کرنا ، تازہ ہوا ، تازہ روشنی ، تازہ صبح ۔

**تازیانہ :** چابک ، قمچی ، کوڑا ، سوط ، وتام ، دُرّا ، شلاق ، ہنٹر ۔

تازیانہ کھانا ، تازیانہ ہونا ، تازیانۂ عبرت ، تازیانہ لگانا ۔

**تاسیس :** بنیاد رکھنا ، جڑ بنانا ، مضبوط کرنا ، اساس رکھنا ، نیو رکھنا ۔

یومِ تاسیس ، تقریباتِ تاسیس ، شہرتِ تاسیس ۔

**تاش :** کارڈ ، ورق ۔

تاش کھیلنا ، تاش بانٹنا ، تاش پھینٹنا ، تاش لگانا ، تاش پہچاننا ۔

**تاک :** ٹکٹکی ، گھات ، شست ، نشانہ ، انتظار ۔

تاک باندھنا ، تاک کر مارنا ، تاک جھانک ، تاک رکھنا ، تاک لگانا ، تاک میں رکھنا ، تاک میں رہنا ، تاک میں لگنا ۔

**تاکنا :** جھانکنا ، چھپ چھپ کر دیکھنا ، دیکھ دیکھ کر چھپنا ، پہچاننا ، تاڑنا ، موقع دیکھنا ، داؤ میں رہنا ، گھات لگانا ، نشانہ باندھنا ، ڈھونڈنا ، تلاش کرنا ، جستجو کرنا ، گھورنا ۔

**تاکید :** تقاضا ، کوشش ، بار بار کہنا ، سخت حکم کرنا ، زور دینا ۔

تاکید کرنا ، تاکید پر عمل کرنا ، تاکید پر غور نہ کرنا ۔

**تاکید :** اصرار ، ہٹ ، ضد ، استبداد ۔

تاکیداً ، تاکیدی ، تاکیدی حکم ۔

**تالا :** قفل ، غَلَق ، فرلاج ، مِغلاق ، لوک ، جندرا ۔

**تالاب :** چھپڑ ، ٹوبہ ، پول ، تلاء ، ڈابر ، آبگیر ، تال ، غدیر ، کولاب ، چشمہ ، پوکھر ، آضاۃ ، ٹانکاء

برکہ ، ٹینک ، آب خور ، گھاٹ ، جوہڑ ، جوئے بار ، ڈور ، پشکر ، پیرائی ۔

**تالو** : چندیا ، تارِسر ، جانداند ، تشنک ، یا فوخ ، رمّاعہ ، چاند ، ٹنری ، کھوپڑی ۔

تالو پر چوٹ لگنا ، تالو پر گوسڑا پڑنا ، تالو کا دھڑکنا ۔

**تالی** : کف ، صفقہ ، کلیپ ۔

تالی بجانا ، تالی بج گئی ، تالی پٹنا ، تالی گونجنا ، تالی لگانا ۔

**تالیف** : باہم الفت دینا ، یک جا کرنا ، اکٹھا کرنا ، موافق کرنا ، ربط دینا ، مربوط کرنا ۔

تالیف کرنا ، تالیفِ قلوب ، تالیف مزاج ۔

**تامُّل** : انکار ، شک ، شبہ ، تذبذب ، ہچکچاہٹ ، پس و پیش ، فکر ، سوچ ، اندیشہ ، غور ۔

**تامُّل** : دیر ، توقف ، وقفہ ، درنگ ، عرصہ ۔

تامل کرنا ، تامل برتنا ، تامل ہونا ۔

**تان** : آلاپ ، سُر ۔

تان اٹھانا ، تان لگانا ، تان اڑا لینا ، تان بھرنا ، تان کھینچنا ، تان تروز ، تان توڑنا ، تان کی جان ، تان کی لینا ، تان لینا ، تان مارنا ، تان میں مُکلیں اڑانا ، تانوں کے لچھے ، تان رس خاں ، تان سین ۔

**تانا** : تار ، تانی ، سدی ، ستاہ ۔

تانا بانا ، تانا بانا کرتے پھرنا ، تانے گھاٹ کہ بانے گھاٹ ، تانا بتھاری ۔

**تانبا** : تامبا ، تامبا ، مِس ، نحاس ، کوپر ، صاد ، روی ، تراماں ، تامڑا ۔

تانبا سا آسمان ہو جانا ، تانبے کا چراغ ، تانبے کا تار ۔

**تانتا** : سلسلہ ، قطار ، لانگائیر ، تتری ، لنگار ۔

تانتا بندھنا ، تانتا ٹوٹنا ، تانتا پنواڑا ۔

**تانتوا** : فتق مائی ، ہرنیا ، آنتوا ، ہائیڈروسیل ، نزول الماء ، قیلہ مایہ ، آبی قیلہ ۔

**تاننا** : سیدھا کھڑا کرنا ، عمود وار کھڑا کرنا ۔

برچھی تاننا ، نیزہ تاننا ، مکا تاننا ، لاٹھی تاننا ۔

**تاویل** : عذرِ بیجا ، دلیلِ بیجا ۔

تاویلات سے کام لینا ، تاویل کی آڑ لینا ، تاویل کے سہارے چلنا ۔

**تائب** : مستغفر ، منفعل ، متاسف ، توبہ کرنے والا ۔

**تائید** : طرفداری ، رعایت ، صاد کرنا ، مدد ، امداد ، معاونت ، پشتی ، حمایت ۔

تائید کلام ، تائید شہادت ، تائید مزید ۔

**تب** : پھر ، بعدازاں ، اس وقت ، جب ، تد ، فیر ۔

تب بھی ، تب تو ، تب تک ۔

**تبادلہ** : بدل ، عوض ، معاوضہ ۔

**تبادلہ** : تبادُل ، تبدیلی ۔

تبادلۂ خیالات ، تبادلۂ افکار ، تبادلۂ نظریات ۔

**تباہ** : برباد ، خراب ، ویران ، تباہ حال ، اجڑا ہوا ، خستہ حال ، شکستہ ، غارت ، غرق ، فنا ، نیست و نابود ، معدوم ، نشٹ ، یبّاب ، تلپٹ ۔

دولت تباہ کرنا ، گھر تباہ کرنا ، زندگی تباہ ہونا ، کسی کے لیے تباہ ہونا ، کشتی تباہ ہونا ، تباہی زدہ ، تباہی کا مارا ، تباہی آنا ، تباہی کی طرف لگنا ۔

**تبخیر** : بھاپ ، اسٹیم ، گیس ۔

عمل تبخیر ، پانی کی تبخیر کرنا ۔

**تبدیل** : پلٹنا ، بدلنا ، دگرگوں کرنا ، چینج ، تبدیلی (غلط العوام) ۔

تبدیلِ آب و ہوا ، تبدیلِ نادرست ، تبدیل کرنا ، تبدیل ہونا ۔

**تبرّا** : لعن طعن ، لعنت ملامت ، گالی گلوچ ، دشنام ۔

تبرّا کرنا ، تبرّائی ، مجلس تبرّا ۔

**تبرّک** : مبارک ، متبرک ، مقدس ، پاک ، با برکت ، بھاگوان ۔

تبرکاً تیمّناً ، تبرک سمجھنا ، تبرک لینا ، تبرک تقسیم کرنا ۔

**تبسم** : مسکراہٹ ، خندۂ نیم ، خندۂ زیرِ لب ۔

تبسم غنچہ ، تبسم نمکیں ، تبسم شیریں ، تبسم دزدیدہ ، تبسم شرمگیں ، تبسم نمکزار ، تبسم گل ، تبسم ابلق ، تبسم زیرِ لب ، تبسم فتنہ ساز ، تبسم طباشیر ، تبسمِ رنگیں ، تبسم لعلیں ، تبسم نوش آگیں ، تبسمِ پنہاں ، تبسم تلخ ۔

**تبصرہ** : تصریح ، تفصیل ، توضیح ، تشریح ، تفسیر ۔

حالاتِ حاضرہ پر تبصرہ ، تبصرہ نگاری ، تبصرہ خوانی ، تبصرۂ کتاب ، تبصرۂ سیاست ، تبصرۂ علمی ۔

**تبلیغ** : پہنچانا ، اشاعت کرنا ، پھیلانا ۔

تبلیغِ علم ، تبلیغِ عمل ، تبلیغِ تصوف ، تبلیغِ طریقت ، تبلیغِ دین ۔

**تپاک** : خاطر مدارت ، التفات ، آؤ بھگت ۔

**تپانا** : تاؤ دینا ، گرم کرنا ۔

**تپائی** : سہ پائی ، بینچ ، اسٹول ۔

**تپش** : سوزش ، جلن ، تف ، کھولن ۔

**تپش** : اضطرار ، بے قراری ، اضطراب ، آتشِ زیر پا ، بے چینی ، بے کلی ۔

تپشِ دل ، تپشِ روح ۔

**تتا** : جلتا ہوا ، نہایت گرم ، بھبکتا ہوا ۔

**تتر بتر** : منتشر ، پراگندہ ، پریشان ، متفرق ، بکھرا ہوا ، الگ الگ ، جدا جدا ، تار بتار ، تار کتار ، شذر مذر ، تین تیرہ ، درہم برہم ۔

**تِتلی** : تیتری ، بھنبھیری ، مروحۃ الجن ، بٹر فلائی ۔

**تج** : تودوج ، ورنگ ، شکل ، تجو ، جاترک ، ورنگلات ، ورنگھن ، سرنگھن ، گور تولک ، سرن پھوبن ، فرنجمشک ۔

**تجارت** : بنج ، سوداگری ، بیوپار ، بزنس ، بیوہار ، لین دین ، معاملہ ، کاروبار ، پیشہ کار ۔

**تجربہ** : جانچ ، امتحان ، آزمائش ، پرکھ ، ایکسپیریمنٹ ۔

**تجربہ کار** : آزمودہ کار ، واقف کار ، پختہ کار ، جہاندیدہ ، گرگِ باراں دیدہ ، کائیاں ، خرانٹ ، گھاگ ، ہوشیار آدمی ۔

**تجنا** : چھوڑنا ، ترک کرنا ، تیاگنا ، کنارہ کرنا ، دست بردار ہونا ۔

**تجویز** : رائے ، تدبیر ، اُپائے ، منصوبہ ، ارادہ ، ریزولیوشن ، قرار داد ۔

**تجھ** : تو ، تیرے ، تم ۔

تجھ سے پھرے تو خدا سے پھرے ، تجھ بن دنیا سونی ۔

**تحت** : نیچے کا حصہ ، زیریں ، زیر ، نیچے ، تلے ۔

تحت الحنک ، تحت الثریٰ ۔

**تحریر** : نوشت ، لکھت ، لکھاوٹ ۔

**تحریر** : عبارت ، انشا ، ڈھنگ ، انداز ، طرز ، اسلوب ، ترقیم ، لکھائی ، نقش قلم ، نقش و نگار ۔

منفرد اندازِ تحریر ، پُر اثر تحریر ۔

**تحریف :** تبدیل کرنا ، بدلنا ، خلاف بیان کرنا ، تغیر ، تغییر ۔

**تحریک :** رغبت ، ترغیب ، حرکت دینا ۔

**تحریک :** اشتعال ، جوش ، اُبھارنا ، انگیخت ۔

**تحسین :** سراہنا ، تعریف ، آفریں ، واہ واہ ، مرحبا ، شاباش ، توصیف ، مدح ، ستائش ، افرا ، انوشا ، چنانہن ، چناہن ، رہازہ ، فریش ۔

داد و تحسین سے نوازا جانا ، داد و تحسین کے دونگڑے برسنا ، قابلِ تحسین کام کرنا ، تحسینِ کلام ، تحسینِ محبت ، تحسینِ کار ، تحسینِ ادائے فرض ، تحسین ناشناس ، تحسینِ علم ، خراج تحسین ۔

**تحصیل :** اکتساب ، حصول ، یافت ، پراپت ۔

تحصیلِ علم ، تحصیلِ فن ، تحصیلِ کتب ، تحصیلِ زر ۔

**تحفہ :** سوغات ، ہدیہ ، ارمغان ، گفٹ ، ڈالی ، نذرانہ ، عطیہ ۔

**تحقیق :** پوچھ گچھ ، چھان بین ، ٹوہ ، تفتیش ، تجسس ، کھوج ، سراغ ، دریافت ، پتا ، امتحان ، جانچ ، تجربہ ، تدقیق ، تشخیص ۔

**تحویل :** تفویض ، حوالگی ، سپردگی ، ودیعت ۔

تحویل میں دینا ، تحویل میں آنا ، تحویل سے نکل جانا ، تحویل میں ہونا ۔

**تخت :** سنگھاسن ، سریر ، اورنگ ، عرش ، راج گدی ، مسند ، اریکہ ۔

تخت آبنوسی ، تخت اُترنا ، تخت بخت ، تخت پر بٹھانا ، تخت پر بیٹھنا ، تخت پوش ، تخت چڑھنا ، تخت رواں ، تخت سلیمانی ، تخت طاؤسی ، تخت کا تختہ ہو جانا ، تخت کی رات ، تخت نشیں ، تخت نشینی ، تخت نشیناں ، تخت یا تختہ ، تختۂ تابوت ۔

**تختہ :** پٹڑا ، سلیپر ، پھٹا ، پھڑا ، ٹھٹیا ۔

تختہ الٹنا ، تختہ بند ، تختہ بندی ، تختۂ پل ، تختۂ گردن ، تختۂ نرد ، تختہ ہو جانا ۔

**تختہ :** بورڈ ، نوٹس بورڈ ۔

**تختی :** لوح ، پھٹی ، تختۂ مشق ۔

تختیاں پڑنا ، تختی پر تختی میاں جی کی آئی کمبختی ، تختی پوتنا ، تختی سکھانا ، تختی لکھنا ۔

**تخم :** نطفہ ، نسل ، اولاد ۔

تخمِ بد ، تخم ٹھہرنا ۔

**تخمیناً :** اندازے سے ، از روے اندازہ ، قیاس سے ، اُٹماں سے ، قریب قریب ، تقریباً ، کم و بیش ، انکل سے ، میزان ، جوڑ ، ٹوٹل ، آنک ۔

**تدبیر :** حکمت ، چال ، ترکیب ، اُپاج ، جوڑ توڑ ، اُپاے ، بیارش ۔

**تدبیر :** خیال ، فکر ، اندیشہ ، غور ، تامل ، منصوبہ ، سوچ ۔

**تدبیر :** تجویز ، علاج ، چارہ ، بندوبست ، اُپاے ، درماں ۔

تدبیر سوجھنا ، تدبیر کرنا ، حفاظتی تدابیر اختیار کرنا ۔

**تدوین :** ترتیب ، جمع ، تالیف ، انتخاب ، سلیکشن ، مدون کرنا ، ایڈٹ کرنا ۔

تدوینِ حدیث ، تدوینِ ادب ۔

**تذبذب :** شش و پنج ، گومگو ، دبدا ، دھکڑ پکڑ ، شک و شبہ ، بے اطمینانی ، بے یقینی ۔

تذبذب میں مبتلا ہونا ، تذبذب کی کیفیت طاری ہونا ۔

**تذکرہ :** سرگزشت ، سوانح عمری ، آپ بیتی ، آٹو بائی گرافی ۔

تذکرۂ شعرا ، تذکرۂ علماء ، تذکرۂ حکما ۔

**تر :** مرطوب ، نمدار ، گیلا ، سیلا ، بھیگا ، پُرنم ، مبلول ، مُبتل ، مُخضل ، نمناک ، ہرا ، کچا ، نم آلود ، نرم ، کومل ، ملائم ، چکنا ، چرب دار ۔

تر بتر ، تر ترکاری ، تر تہوار ، تر دستی ، تر و خشکِ زمانہ ، تر ہونا ، تری ، تر جبیں ، تر دامن ، تر دست ، تر زبان ، تر دماغ ، ترخندہ ۔

**ترارا :** تیز رفتاری ، فرّاٹا ، زنّاٹا ، طفرہ ۔

ترارے بھرنا ، ترارے میں آنا ۔

**ترازو :** تکڑی ، تک ، میزان ، مقیاس ، برج میزان ، تلا راس ، قسطاس ، کنڈا ، کانٹا ، تلہ ، تک ، تکڑ ، ترکڑی ۔

ترازو ہو جانا ، ترازوے عدل ، ترازوے قیامت ۔

**تراش :** انداز ، طریق ، ہیئت ، کٹ ، تشکیل ، کاٹنا ، پہلو نکالنا ، کٹاؤ ، کاٹ ، کانٹ چھانٹ ، کتر بیونت ۔

کوٹ کی تراش ، پتلون کی تراش ، تراشنا ، تراشیدہ ، مو تراش ، قلم تراش ، سنگ تراش ، آبگینہ تراشی ، الماس تراشی ، بت تراشی ، صنم تراشی ، قلم تراشی ، سخن تراش ، بہانہ تراش ۔

**تراش :** قطع ، وضع ، آرائش ، آراستگی ، بناؤ ، طرز ، سنگھار ، ہیئت ، ڈھنگ ، سج دھج ، حلیہ ، لباس ۔
تراش خراش ، تراش خراش نکالنا ۔

**ترانہ :** نغمہ ، راگ ، آواز ، سرود ، زمزمہ ، اُھذوجہ ۔

ترانہ پرداز ، ترانہ سرا ، ترانہ زن ، ترانہ سنج ، ترانہ ریز ، ترانہ ساز ، پیار کا ترانہ ۔

**ترائی :** نم ناک زمین ، مرطوب زمین ، برغیل ۔

**تربوز :** تربُز ، حبحب ، تربزہ ، ادھوانا ، ہندوانہ ، بطیخ ہندی ۔

**تربیت :** تعلیم ، تادیب ، تعلیمِ اخلاق و تہذیب ، سکھانا ۔

تربیت دینا ، تربیت پانا ، تربیت ملنا ۔

**تربیت :** پرورش ، پرداخت ، دیکھ بھال ، پال پوس ۔

تربیت پذیر ، تربیت کرنا ، فنِ تربیت ۔

**ترپال :** ٹرپالن ، پاکر ، برکتون ، برکتان ، تجفاف ، پاکھر ، قنات ، سائبان ۔

**ترتیب :** درستگی ، انتظام ، آراستگی ، ڈیل بندی ، صف بندی ، تسلسل ، سلیقہ ، ڈھنگ ، اسلوب ۔

ترتیب وار ، ترتیب دینا ، ترتیب سے رکھنا ، ترتیبی صلاحیتیں ۔

**ترجمان :** مُترجم ، شارح ، مُعبّر ، دو بھاشیا ، مفسّر ، ٹرانسلیٹر ، تر زبان ، ترزنان ، ترزوان ، بچواک ، بچوہ ، تاجمان ، دلماج ۔

**ترجیح :** غلبہ ، افزونی ، فوقیت ، بہتری ، برتری ، فضیلت ، بڑائی ، تفوّق ، تفضیل ۔

ترجیح دینا ، ترجیحی سلوک روا رکھنا ، ترجیح بلا مُرجح ، ترجیح رکھنا ۔

**ترچھا :** ٹیڑھا ، آڑا ، بینڈا ، کج ، مُحرّف ، بانکا ، اُریب ، کاڑ ، احول ، گاج ، مخالف ۔

ترچھی نظروں سے دیکھنا ، ترچھا چلنا ، ترچھا وار ۔

**تردید :** رد کرنا ، کاٹنا ، منسوخ کرنا ، منسوخی ، لوٹانا ، کسی بات کا جواب دینا ۔

**ترس :** ڈر ، خوف ، دہشت ، بیم ، بھے ، رحم ، دیا ، کرپا ۔

ترس کھانا ، ترس آنا ، ترسا ، ترسان ، ترس ناک ۔

**ترسٹھ :** ثلث و ستون ، تریٹھ ، تریسٹھ ۔

**تُرش :** کھٹا ، کامین ، ناگوار ۔

تُرش رو ، تُرش ابرو ، تُرش روئی ، ترش رخسار ، ترش طبع ۔

**ترغیب** : تحریص ، تشویق ، فریفتگی ، اِغوا ، بھکاوٹ ، پُھسلاوٹ ۔

ترغیب پانا ، ترغیب دینا ، ترغیب ملنا ۔

**ترقی** : برتری ، افزائش ، بلندی ، فزونی ، ازدیاد ، بیشی ، زیادتی ، اضافہ ، بڑھوتری ، پروگریس ، امپروومنٹ ، پروموشن ۔

ترقی پانا ، ترقی پذیر ، ترقی خواہ ، ترقی ہونا ، ترقی دینا ، ترقی کرنا ، ترقی کا مستحق ۔

**ترک** : چھوڑنا ، واگذاشت ، درگزر ، فروگذاشت ، تیاگ ، دست برداری ۔

ترکِ ادب ، ترکِ موالات ، ترکِ طلب ، ترک کرنا ، ترکِ اولیٰ ، ترکِ وطن ، ترکِ دُنیا ، ترکِ عقبیٰ ، ترکِ ترک ۔

**ترکاری** : بھاجی ، تَرہ ، ساگ پات ، بقلہ ، سبزی ، خُضرت ، خَضِیر ، خَضارت ۔

**ترکش** : تیردان ، تُون ، جَعبہ ، کنانہ ، جائے تیر ، تبکیش ، چولہ ۔

**ترکہ** : میراث ، ورثہ ، ارث ۔

ترکہ بٹنا ، ترکۂ پدری ۔

**ترکیب** : حکمت ، تدبیر ، چال ، آپاج ، ڈھب ، طَور ، ڈھنگ ، ڈَول ، طریقہ ، اُپج ۔

ترکیب سے چلنا ، ترکیب کرنا ، ترکیب نکانا ، ترکیب نکالنا ، ترکیب سوچنا ۔

**ترکیب** : ساخت ، بناوٹ ، وضع ، تناسب ، تشکیل ۔

**تُرمتی** : کھوسٹ ، چُغد ، گھگو ، چھوٹا الّو ، بل تبوری ، چکوتری ۔

**ترمیم** : تصرف ، تغیّر و تبدّل ، ردّ و بدل ، ادل بدل ، پھیر بھار ، نظر ثانی ، اصلاح ، کاٹ چھانٹ ، درستی ، تخفیف و اضافہ ۔

**ترنگ** : لہر ، موج ، ہلکورا ، اُمنگ ، اُچنگ ، ولولہ جوش ، جنون ، شوق ، دھیان ، نِشاط ، عِشرت ۔

تَرنگ میں آنا ، تَرنگ دکھانا ، تَرنگ آنا ، تَرنگ سوجھنا ،

**ترنّم** : گانا ، نغمگی ، غِنا ، لَے ، سُر ، تان ، خوش الحانی ۔

ترنم سے پڑھنا ، خوبصورت ترنم ، رسیلا ترنم ۔

**تریاق** : زہر مُہرہ ، فادالزہر ، بِس مار ۔

تریاق زہر ، تریاق افیون ، تریاق شراب ۔

**تُڑانا** : بُھنانا ، ریزگاری لینا ، خوردہ کرنا ، توڑوانا ، خریج لینا ، بھان لینا ، چُھٹّا لینا ، جدا کرنا ۔

**تڑپ** : پھڑک ، بے قراری ، بے چینی ، اضطراب ، بے کلی ۔

تڑپ اُٹھنا ، تڑپ کر ، تڑپا دینا ، تڑپاہٹ ۔

**تسبیح** : سبحہ ، سمرن ، جپ جاپ ، مالا ، ورد ، وظیفہ ۔

تسبیح ، پھیرنا ، تسبیح خواں ، تسبیح سلیمانی ۔

**تسخیر** : جاذبیت ، کشش ۔

**تسکین** : افاقہ ، تخفیف ، آرام ، سکون ، تسلی ، تشفی ، دلاسا ، ڈھارس ، اطمینان ، دلجمعی ، قرار ۔

تسکین جان ، تسکین روح ، تسکین قلب ۔

**تسلّی** : استمالت ، حوصلہ ، دم دلاسا ، خوشی ، طمانیت ، خاطر جمع ، ڈھارس ، تسکین ، اطمینان ، تشفّی ، دلجمعی ، دل جوئی ، دلاسا ، حوصلہ ، اشک شوئی ، ترسّلا ۔

تسلّی دینا ، تسلّی کرنا ، تسلّی ہونا ، تسلّی بخش ۔

**تسلیم** : سلام ، بندگی ، آداب ، کورنش ، نمسکار ، رام رام ، جے گوپال ، نمستے ، پرنام ۔

تسلیمات عرض کرنا ، تسلیم و خلوص ، تسلیم کرنا ، تسلیم بجا لانا ، تسلیم گزار ، سر تسلیم ، طرز تسلیم ، تسلیم عرض ۔

**تسلیم :** قبول ، منظور ، ماننا ، یقین ۔

**تشبیہ :** شباہت ، تمثیل ، مشابہت ، ہور ۔

**تشخیص :** تقرر ، تعیّن ۔

تشخیص ٹیکس ، تشخیص مالگزاری ، تشخیص جمع ، تشخیص جمع بندی ۔

**تشدّد :** زیادتی ، جبر ، ظلم ، سختی ، تعدّی ۔

**تشریح :** وضاحت ، تفسیر ، تفصیل ، شرح ، ٹیکا ، چیر پھاڑ ، توضیح ، تصریح ، صراحت ، ارتھ ، اناٹمی ۔

تشریحِ مضمون ، تشریحِ جسم ، تشریحِ سوال ، تشریح الابدان ۔

**تشریف رکھنا :** ٹھہرنا ، قیام کرنا ، پدھارنا ، بیٹھنا ، جلوہ افروز ہونا ، متمکن ہونا ، رونق افروز ہونا ، زینت بخشنا ، جلوس فرمانا ، براجماں ہونا ، قدم رنجہ فرمانا ۔

**تشنّج :** اینٹھن ، اکڑاہٹ ، کھنچاوٹ ، اعضا شکنی ، خمار ۔

تشنّج ہونا ، تشنّجی کیفیت طاری ہونا ۔

**تصادم :** ٹکراؤ ، مڈ بھیڑ ، ٹکّر ۔

**تصانیف :** تخلیقات ، تصنیفات ۔

**تصحیح :** صحت ، درستی ، اصلاح ، ٹھیک ٹھاک ۔

**تصدیق :** صحت ، صداقت ، سچائی ، ثبوت ، جواز ، اثبات ۔

**تصرّف :** تبدّل ، ہیر پھیر ، ردّوبدل ، لوٹ پلٹ ، تغیّر ، صرفہ ، پھیلاؤ ، برکت ، اثر ۔

**تصنیف :** ایجاد ، اختراع ، گھڑنا ، تخلیق ، تعمیر ، تحریر ۔

**تصوّر :** خیال ، فکر ، دھیان ، سوجھ ، تخیّل ، منصوبہ ، مراقبہ ، ادراک ، امیجری ، گمان ۔

تصورات کی دنیا ، تصور میں آنا ، تصور سے پرے ہونا ، تصور کرنا ، مشق تصور ، مآل تصور ۔

**تصوّف :** طریقت ، گیان ، دھیان ، آتما گیان ، معرفت ، عرفان ، علمِ روحانی ۔

**تصویر :** مورت ، شبیہ ، روپ ، نقشہ ، نقش ، بُت ، فوٹو ، پکچر ۔

تصویر بنانا ، تصویر بن کر رہ جانا ، تصویر آنکھوں تلے پھرنا ، تصویر اتارنا ، تصویر بنا دینا ، تصویر قالیں ، تصویر کا ابر ، تصویر کھینچنا ، تصویر کھینچ دینا ، تصویر نیم رخ ، تصویر لگانا ، تصویر حیرت ۔

**تضحیک :** مضحکہ ، استہزا ، ہنسی ، رسوائی ، ذلّت ، تمسخر ۔

تضحیک کرنا ، تضحیک کا نشانہ بنانا ، تضحیک کا پہلو نمایاں ہونا ، تضحیک پر آمادہ ہونا ، تضحیک سے بچنا ۔

**تعارف :** جان پہچان ، واقف کاری ، واقفیّت ، معرفی ، شناسائی ، رو شناسی ، انٹروڈکشن ، صورت شناسی ۔

**تعاقب :** پیچھا ، پیروی ، تاہ ۔

**تعاون :** اعانت ، معاونت ، مدد ، امداد ۔

**تعبیر :** مراد ، عبارت ۔

تعبیر کرنا ، تعبیر لینا ، تعبیر دینا ، تعبیر پوچھنا ، تعبیرِ خواب ، تعبیرِ حیات ، تعبیرِ عشق ، تعبیرِ جنوں ، تعبیرِ غم ۔

**تعداد :** شمار ، گنتی ، نمبر ، اندازہ ، تخمینہ ۔

**تعریف** : حمد ، ثنا ، تحسین ، مدح ، توصیف ، وصف ، ستائش ، بھجن ۔

تعریفی کلمات ادا کرنا ، تعریفوں کے پُل باندھنا ، تعریف کرتے کرتے منہ سوکھنا ۔

**تعزیت** : پُرسا ، غمی ، افسوس ، شرکتِ غم ، عزا ، ماتم ، عزاداری ، سانپا ، سوگ ، سیاپا ۔

تعزیت کرنا ، تعزیت خانہ ، تعزیت نامہ ، تعزیت گاہ ، بزم تعزیت ، شرکائے تعزیت ۔

**تعزیر** : سیاست ، سزا ، گوشمالی ، کرنی کی بھرنی ، کرنی کا کھیل ۔

تعزیراتِ پاکستان ، تعزیری کارروائی ، تعزیر گناہ ، تعزیرِ جرم ، تعزیرِ عمل ، تعزیرِ عشق ۔

**تعصّب** : طرفداری ، حمایت ، پُشتی بانی ، عصبیت ۔

تعصّبِ بے جا ، تعصّب رکھنا ، تعصّب سے کام لینا ۔

**تعلق** : عِلاقہ ، لگاؤ ، سروکار ، واسطہ ، مناسبت ، ربط ، میل ، رابطہ ، جوڑ ، اضافت ، نسبت ، میل جول ، سلسہ ، آشنائی ، رشتہ ، سمبندھ ، قرابت ، نزدیکی ۔

تعلّق بڑھانا ، تعلّق توڑنا تعلّق پیدا کرنا ، تعلّق خراب ہونا ، تعلق بیزاری ۔

**تعلیم** : ہدایت ، تلقین ، تفہیم ، تربیت ، تادیب ، تہذیب ، آراستگی ۔

**تعمیر** : اٹھانا ، سنوارنا ، برپا کرنا ، بنانا ۔

**تعمیل** : بجا آوری ، انجام دہی ، فرماں برداری ، خدمت گزاری ، ادائی ۔

حکم کی تعمیل کرنا ، تعمیل ہونا ، سمن کی تعمیل کرانا ۔

**تعویذ** : نقش ، حِرز ، جنتر ، منتر ، دم درود ، جھاڑ پھونک ۔

تعویذ باندھنا ، تعویذ بخشنا ، تعویذ دھو کے پینا ، تعویذ عمل میں ہونا ، تعویذ کرنا ، تعویذ لکھنا ، تعویذ و طومار ، تعویذیا ، تعویذی گلوری ۔

**تعیّن** : تقرّر ، تشخّص ، مخصوص ۔

سرحدوں کا تعیّن ، مشاہرے کا تعیّن ، جگہ کا تعیّن ، تعینات ، تعیناتی ۔

**تغافل** : کم توجّہی ، بے التفاتی ، سُستی ، بے پروائی ، بے احتیاطی ، تساہل ۔

تغافُل پسند ، تغافُل پیشہ ، تغافُل شعار ، تغافُل دستگاہ ، تغافُل شیوہ ۔

**تغزّل** : غزل گوئی ، غزلیت ، روح غزل ۔

حُسنِ تغزُّل ، اندازِ تغزُّل ۔

**تفتیش** : کھوج ، چھان بین ، تحقیق و تدقیق ، سُراغ ، دریافت ، تفحُّص ، کوشش ، جستجو ، پوچھ گچھ ، چھانٹ پھٹک ۔

**تفریح** : سیر ، ہوا خوری ، ٹہل ۔

**تفریح** : مزاح ، خوش طبعی ، دِل لگی ، چُہل ، ہنسی ، کِھلّی ، بہلاوہ ، پرچاوا ۔

**تفریق** : منفی ، منہائی ، کٹوتی ، گھٹت ۔

**تفسیر** : تفصیل ، تصریح ، توضیح ، صراحت ، ارتھ ، تشریح ، شرح ۔

تفسیرِ قرآن ، تفسیرِ مسائل ، تفسیر کرنا ، تفسیر داں ، فنِ تفسیر ، مہارتِ تفسیر ، علمِ تفسیر ۔

**تُفنگ** : زبطانہ ، سبطانہ ، تفک ، تزتل ۔

تیر و تُفنگ ، تُفنگ پھونکنا ، تُفنگ انداز ، تُفنگچی ، تُفنگ کا پیالہ ، تُفنگ کا توتا ۔

**تقاضا** : طلب ، خواہش ، درخواست ، طلبی ، مانگ ، استدعا ، مطالبہ ۔

تقاضائے وقت ، تقاضائے عمر ، تقاضائے سِن ۔

**تقاضا** : اصرار ، تاکید ، اِبرام ۔

تقاضا اُترنا ، تقاضا اٹھانا ، تقاضا کرنا ۔

**تقدیر** : قسمت ، نصیب ، بخت ، پرالبد ، مقسوم ، بھاگ ، فارچون ، لکھا ، کرم لیکھ ، سرنوشت ۔

تقدیر آزمانا ، تقدیر آزمائی ، تقدیر اچکنا ، تقدیر اُلٹنا ، تقدیر بگڑنا ، تقدیر پر چھوڑنا ، تقدیر پلٹنا ، تقدیر جاگنا ، تقدیر سو جانا ، تقدیر پھوٹ جانا ، تقدیر پھر جانا ، تقدیر جوان ہونا ، تقدیر چمکنا ، تقدیر سے ، تقدیر سے زور نہیں چلتا ، تقدیر سیدھی ہونا ، تقدیر کا ، تقدیر کا بدا ، تقدیر کا بَل نکل جانا ، تقدیر کا بگاڑ ، تقدیر کا پلٹا کھانا ، تقدیر کا دامن پکڑنا ، تقدیر کا دکھانا ، تقدیر کا کھوٹا ، تقدیر کا لکھا یوں ہی تھا ، تقدیر کا کھیل ، تقدیر کا سکندر ، تقدیر کا رونا ، تقدیر کا پیٹا ، تقدیر کا منہ پھیر لینا ، تقدیر کا سونپنا ، تقدیر کھل جانا ، تقدیر کے ہاتھ بات ہونا ، تقدیر لڑنا ، تقدیر لوٹ جانا ، تقدیر والا ۔

**تقریب** : سببؔ ، باعث ، ذریعہ ، موقع ، محل ۔

**تقریباً** : اندازاً ، تخمیناً ، قریب قریب ، اُنمان سے ۔

**تقریر** : لکچر ، وعظ ، درس ، خطبہ ، اسپیچ ۔

**تقسیم** : بٹوارہ ، بانٹ ، کھنڈ ، قسمت ، انقسام ۔

**تقصیر** : کوتاہی ، کمی ، کسر ۔

**تقلید** : پیروی ، نقل ، اتباع ، تتبّع ، ریس ۔

**تَک** : الیٰ ، حتٰی ، حد ، انحصار ، خاتمہ ، تا ، انتہا ۔

کہاں تک چلنا ہے ، یہاں تک کون آتا ہے ، کب تک انتظار کروگے ۔

**تُک** : قافیہ ، سجع ۔

تُک بندی کرنا ، تُک جوڑنا ۔

**تکالیف** : نوائب ، آفات ، مصائب ، مشکلات ۔

**تکرار** : لے دے ، ردّ و کد ، جھڑپا جھڑپی ، بحث ، مباحثہ ، جھگڑا ، تنازعہ ، حیص بیص ، بحث و مباحثہ ، بحثا بحثی ، لڑائی جھگڑا ، غوغا ۔

تکرار کرنا ، تکراری ، تکرار میں الجھنا ۔

**تکلا** : تکوا ، دوک ، مغزل ، مِرون ، درارت ۔

تکلے کا گھاؤ ، تکلے کی طرح بل نکالنا ۔

**تکلّف** : بناوٹ ، نمائش ، تصنع ، ظاہر داری ۔

تکلف برتنا ، تکلف عیاں ہونا ، تکلف سے بات کرنا ، پُر تکلف ملنا ، پُر تکلّف کھانا ۔

**تکلّف** : ہچکچاہٹ ، تامّل ، کھٹکا ، شرم ، جھجک ۔

تکلّف کرنا ، بات کرنے میں تکلّف ، ملنے میں تکلّف ، سامنے آنے میں تکلف ۔

**تکلیف** : مصیبت ، آفت ، بپتا ، کشٹ ، مشکل ، ضیق ۔

تکلیف اٹھانا ، تکلیف سہارنا ، تکلیف مالا یطاق ۔

**تکمیل** : مکمل ، انجام ، پورا ، تمام ، کامل ۔

تکمیل کرنا ، تکمیل پانا ، تکمیل تک پہنچانا ، پایۂ تکمیل کو پہنچنا ، تکمیل تمسک ، تکمیل رہن نامہ ۔

**تکنا** : گھورنا ، دیکھنا ، نظر بازی کرنا ، ٹکّی لگانا ، ٹکٹکی لگانا ، راہ دیکھنا ، انتظار کرنا ، آسرا رکھنا ، امیّد رکھنا ۔

لڑکیوں کو تکنا ، غیر مرد کو تکنا ، راہ چلتے تکنا ، منہ تکتے رہ جانا ۔

**تِکونا** : تکنتا ، تکونیا ، سہ گوشہ ، مثلث ، تکھونٹا ، تکھنٹا ۔

**تکیہ** : بالش ، وسادہ ، سرہانہ ، پہلو ، بالیں ، پشت گاہ ، پُشتی ، مسند ۔

**تِگنا** : تین گنا ، سہ چند ، تہرا ، تلڑا ۔

**تِل :** کنجد ، بزیشہ ، ربشہ ، تلی ، سمسم ، تل لدا ، تیل پھل ، تند حتقی ، موجن ، جات ، اوہاکی ، تودر ۔

تل دھرنے کو جگہ نہ ہونا ، تل کا تیل ، تل کی کھلی ، تل برابر ، تل بُھگا ، تل بھر لہو پہاڑ برابر محبت ، تل تل کا حساب ، تل پیلنا ، تل چاؤلی ، تل چور ، تل شکری ۔

**تَلا :** پیندا ، نیچے کا حصہ ، زیریں حصہ ۔

**تِلا :** گوٹہ ، کناری ، ٹھپّا ، پیمک ، کوکھُرو ، تارکشی ۔

**تلاش :** تجسس ، سعی ، جستجو ، تفحص ، تحقیقات ، ٹوہ ، ٹٹول ، کنج کاوی ، کھوج ، کوشش ، ڈھونڈ ڈھانڈ ، لینا ، ٹاپا ٹوییا ۔

تلاش معاش ، تلاش بسیار ۔

**تلاطُم :** پُر جوش موجیں ، پُر جوش لہریں ، ولولہ ، تموج ، موج زنی ، تھپیڑا ۔

تلاطم طبع ، تلاطم جوانی ، تلاطم خیال ۔

**تلافی :** تدارک ، بدل ، ازالہ ، حق رسی ، بدلہ ۔

**تلچھٹ :** سُفل ، تہ نشین ، دُرد ، گاد ، ثُفل ، پھوگ ، میل ، جھڑن ، کھُرچن ۔

**تلخ :** کڑوا ، بدمزہ ، بد ذائقہ ، ناپسند ، ناملائم ، تند ، تیز ، نامرغوب ، ناگوار ، کوڑا ، بدترہ ۔

تلخ ابرو ، تلخابہ ، تلخ بات ، تلخ جواب ، تلخ زبان ، تلخ عیش ، تلخ کام ، تلخ گفتار ، تلخ گوئی ، تلخ نگاہ ، تلخ و ترش ، تلخ ہونا ، تلخہ ، تلخی ، زندگی تلخ ہونا یا کرنا ۔

**تِلک :** ٹیکا ، قشقہ ۔

تِلک لگانا ، تِلک دھارن کرنا ، تِلک دھاری ۔

**تِلملانا :** تڑپنا ، مضطرب ہونا ، بے قرار ہونا ، بے چین ہونا ، بے تاب ہونا ، ململانا ۔

**تَلنا :** پکانا ، بھوننا ، اُتارنا ، روسٹ کرنا ۔

**تَلوا :** کفِ پا ، اخمص ۔

تلوا کھُجانا ، تلوا کھُجلانا ، تلوا نہ ٹکنا ، تلوا نہ لگنا ، تلوا نہ مرنا ، تلووں سے آنکھیں مَلنا ، تلووں سے آگ لگنا ، تلووں تلے مَلنا ، تلووں سے لگنا ، تلووں سے لگنا سر میں بجھنا ، تلووں کا کچا ، تلووں میں لہو اترنا ، تلووں تلے آنکھیں مَلنا ، تلووں تلے ہاتھ دھرنا ، تلوے چاٹنا ، تلوے دھو دھو کے پینا ، تلوے چھلنی ہو جانا ، تلوے سہلانا ، تلوے گرم کرنا ۔

**تلوار :** شمشیر ، سیف ، تیغ ، حُسام ، صمصام ، کھڑک ، کھانڈا ، مِخراق (لکڑی کی) ، تورہ ، تیغہ ، پرند ۔

تلوار آزمانا ، تلوار اُپی ہونا ، تلوار اُٹھانا ، تلوار اُگلی پڑنا ، تلوار اُٹھنا ، تلوار باندھنا ، تلوار برسنا ، تلوار پٹ پڑنا ، تلوار بندھنا ، تلوار بند ، تلوار پر ناچنا ، تلوار پر ہاتھ رکھنا ، تلوار پڑنا ، تلوار پکڑنا ، تلوار تولنا ، تلوار تو پٹ پڑی نیمچہ کاٹ کر گیا ، تلوار پھرنا ، تلوار تیر جانا ، تلوار چلانا ، تلوار حلق پر پھیرنا ، تلوار جڑنا ، تلوار چلنا ، تلوار چمکانا ، تلوار حائل رکھنا ، تلوار درمیان میں رکھ کر سونا ، تلوار سے پانی جدا نہیں ہوتا ، تلوار سونتنا ، تلوار زیب کمر کرنا ، تلوار دکھانا ، تلوار عرش پر جھولنا ، تلوار کا ابر ، تلوار کا بَل ، تلوار کا بال ، تلوار کا پانی ، تلوار کا پھل ، تلوار کا جوہر ، تلوار کا پانی پلانا ، تلوار کا چھالا ، تلوار کا دھنی ، تلوار کا دونوں باگوں سے کسنا ، تلوار کا دندانہ ، تلوار کا ڈورا ، تلوار کا رومال ، تلوار کاری پڑنا ، تلوار کا سبزہ ، تلوار کا قبضہ چومنا ، تلوار کا کاٹنا ، تلوار کی کاٹ ، تلوار کا گھاٹ سے پڑنا ، تلوار کی دھار ، تلوار کا گھاٹ ، تلوار کا گھاؤ بھر جاتا ہے زبان کا گھاؤ نہیں بھرتا ، تلوار کا مالا ، تلوار کا منہ ، تلواروں کا مینہ برسانا ، تلوار کا وار ، تلوار کا ہاتھ ، تلوار کرنا ، تلوار کسانا ، تلوار کر جانا ، تلواروں کو پتھر چٹانا ، تلوار کھانا ، تلوار کھینچنا ، تلوار کا منہ ، تلوار کی آب ، تلوار کی باڑھ ،

تلوار کے گھاٹ اُتارنا ، تلوار کی موت ، تلوار کی ناپ ، تلوار کے نیچے دم لینا ، تلوار کے ہاتھ ، تلوار لگانا ، تلوار گھسیٹنا ، تلوار گری پرجا پھری ، تلوار لیے پھرنا ، تلوار مارنا ، تلوار مارے ایک بار احسان مارے بار بار ، تلوار میان سے لینا ، تلوار میان سے نکلی پڑنا ، تلوار میان کرنا ، تلوار میں بال آ جانا ، تلوار نیام سے نکلنا ، تلوار نیام میں کرنا ، تلواروں پر رکھ لینا ، تلواروں کی چھاؤں ، تلواریا ۔

**تلوّن :** تغیّر پذیری ، چھچھور پن ، ہفت رنگی ، غیر مستقل ، لا اُبالی پن ۔

متلوّن مزاج ، تلوّن مزاج ۔

**تلووں :** (تلوا کی جمع) ۔

تلووں سے آنکھیں ملنا ، تلووں سے آگ لگنا ، تلووں تلے ملنا ، تلووں تلے میٹنا ، تلووں سے لگنا سر میں بجھنا ، تلووں سے ملنا ، تلووں کا کچّا ، تلووں میں لہو اترنا ، تلوے تلے آنکھیں ملنا ، تلوے تلے ہاتھ دھرنا ، تلوے چلنا ، تلوے چاٹنا ، تلوے دھو دھو کے پینا ، تلوے چھلنی ہو جانا ، تلوے سہلانا ، تلوے گرم کرنا ، تلوے ملنا ۔

**تلی :** سپرز ، طحال ، پلھی ۔

**تلی :** تِل ، کنجد ، تیل پھل ، تندختی ، موجن ، جات ، اورکی ، تودر ۔

**تلے :** نیچے ، پائیں ، زیر ، تحت ، تولتے ۔

تلے اوپر ، تلے اوپر کے ، تلے اوپر ہونا ، تلے پڑنا ، تلے تلے دیکھنا ، تلے تیس اوپر بیس ، تلے کے دانت تلے اوپر کے اوپر رہ جانا ، تلے کی سانس تلے اوپر کی سانس اوپر ، تلے کی دنیا اوپر ہونا ، تلے کی زمین اوپر کرنا ۔

**تلیر :** اَبلقہ ، تورکہ ۔

**تم :** تُو ، آپ ، تیں ، تُسی ، تُوں ، آنشت ، یُو ۔

تم جانو ، تم ڈال ڈال تو میں پات پات ، تم روٹھے ہم چھوٹے ، تم سے پھرے تو خدا سے پھرے ، تم کو قسم ہے ، تم سے خدا پناہ میں رکھتے ، تم کہیں میں کہیں ، تم نے اُڑائیں میں نے بھون بھون کھائیں ، تم نے کہا اور میں نے مان لیا ۔

**تماشا :** دید ، دیدار ، نظّارہ ، فرجہ ، خوش منظر ، سیر ، لطف ، بہار ، کیفیت ، تفریح ۔

تماشائے نظر ، تماشائے سحر ، تماشائے چمن ، تماشائے گُل ۔

**تماشا :** کھیل ، بازیچہ ، لیلا ، شعبدہ ، بازی گری ، کرتب ، سوانگ ، بلاس ۔

**تمام :** کامل ، سراپا ، ہمہ ، پورا ، جملہ ، کل ، سب ، جمیع ، کلی ، سالم ، ٹوٹل ، ثابت ، سمُوچہ ، سمپورن ۔

تمام و کمال ، تمام کوششیں ناکام ہونا ، تمام دن ، تمام رات ، تمام رستہ ، تمام محفل ، تمام برادری ، تمام قصبہ ۔

**تمباکو :** تماکو ، تماخو ، تبغ ، تنباکو ، تنباک ، تتن ، ٹوبیکو ، تاپچھ ، کانس گند ، سیتا ورم ۔

**تمتانا :** لال بھبھوکا ہونا ، سُرخ ہونا ، چمکنا ، جگمگانا ، دمکنا ۔

گرمی سے چہرہ تمتانا ، دھوپ کی شدت سے چہرہ تمتانا ، تمتاہٹ ۔

**تمدّن :** شائستگی ، تہذیب ۔

**تمغا :** وِسام ، میڈل ، ڈپلوما ، سند ، نشان ، علامت ۔

**تمکین :** دبدبہ ، شان و شوکت ، جاہ و جلال ، جاہ و حشم ۔

**تمنا :** خواہش ، آرزو ، درخواست ، اُمید ، شوق ، چاؤ ، اشتیاق ، مُنیہ ، ارمان ، اُمنگ ، ہوس ، مراد ، حسرت ، اِچھا ۔

تمنا رکھنا ، تمنا کرنا ، تمنا پوری ہونا ، تمنا ٹوٹنا ، تمنائے خواب ، تمنائے دید ، تمنائے جنوں ، تمنائے حیات ، تمنائے مرگ ، تمنائے حشر ، تمنائے خوں آلود ، تمنائے ماتم دار ، آغوشِ تمنا ، نگاہِ تمنا ، عرضِ تمنا ، تخمِ تمنا ، رہزنِ تمنا ، حصولِ تمنا ، مرگ تمنا ، آغاز تمنا ، انجام تمنا ، زوال تمنا ، شباب تمنا ، ناکام تمنا ، کامیاب تمنا ، بیم تمنا ، مقصد تمنا ، دسترس تمنا ، تمنائے درگاہ ، تمنائے آستاں ، تمنائے سجدہ ، تمنائے خام ، خواب تمنا ، تمنائے گرانقدر ، تمنائے دامن ، تمنائے قدمبوسی ، تمنائے گدائی ، تمنائے دیدار ، تمنائے برہمی ، تمنائے تمنائی ، تمنائے حصول ، حصولِ تمنّا ، تمنائے کشود ، تمنائے مراد ، تمنائے بہار ، تمنا مندی ، تمنائے آذری ، تمنائے صنم گری ، تمنائے سوختن ، ترکِ تمنا ، تمنائے ہوش ، تمنائے بیخودی ، چشم تمنا ، تمنائے بزم دوست ، تمنائے غلط ، تمنائے بے فائدہ ، رغبت تمنا ، تمنائے سرکشی ، تمنائے بغاوت ، تمنائے بلند ، تمنائے پرواز ، پرواز تمنا ، تمنا خاک ہونا ، تمنا مر گئی ، تمنا سیراب ہوگئی ، تمنائے تشنہ کام ، تمنائے نشیمن ، تمنائے گفتگو ، تمنائے چمن ، تمنائے راز داری ، تمنائے اظہار ، شرح تمنا ، معنیٔ تمنا ، جواب تمنا ، مقام تمنا ، اصول تمنا ، آداب تمنا ، مشکل کشائے تمنا ، آئینہ دار تمنا ، شکست تمنا ، صورت تمنا ، عالم تمنا ، ساز تمنا ، بزم تمنا ، کشودِ تمنا ، قصور تمنا ، تمنائے آگہی ، تمنائے انکشاف ، تمنائے بادہ ، تمنائے جام ، تمنائے ہوش ، تمنائے علم ، علم تمنا ، تمنائے نطق ۔

**تمھارا** : تم سب کا ، آپ کا ، حضور کا ، تمرا ، تیرا ۔

تمھارا سر ، تمھارے سر کی قسم ، تمھارے منہ میں خاک ، تمھارے منہ میں گھی شکر ۔

**تمہید** : پیش لفظ ، آغاز ، عنوان ، مقدمہ ، دیباچہ ، اٹھان ، پیش گفتار ، آغازیہ ، ابتدائیہ ، پیش چہرہ ۔

تمہید باندھنا ، تمہید اٹھانا ، تمہید لکھنا ، تمہید دینا ، تمہید ہونا ۔

**تمھیں** : تم کو ، تجھ کو ، آپ کو ، تہانوں ، مجھے ۔

**تمھیں** : تم ہی ، تم ، آپ ہی ، آپ ۔

**تمیز** : جانچ ، پہچان ، شناخت ، اندازہ ۔

برے بھلے کی تمیز کرنا ، تمیز رکھنا ، تمیز نہ ہونا ، صاحبِ تمیز ۔

**تمیز** : شعور ، عقل ، سلیقہ ، آداب ، ادب ، سگھڑاپا ، دانش ، ہوش ، گیان ۔

تمیز دار ، تمیز ہونا ، تمیز رکھنا ، تمیز سے کام کرنا ، تمیز سکھانا ، تمیز آنا ، بد تمیز ، بے تمیز ، با تمیز ، بے تمیزانہ ۔

**تن** : جسم ، بدن ، جثّہ ، اندام ، پنڈا ، ڈیل ، سریر ، انگ ، گات ، پیکر ، کالبد ۔

تن آساں ، تن آسانی ، تن بدن ، تن بدن اولا ہو جانا ، تن بدن پھونک دینا ، تن بدن ڈھانک لینا ، تن بدن کا ہوش نہ ہونا ، تن بدن کی خبر نہ رہنا ، تن بدن میں آگ لگنا ، تن بہ تقدیر ، تن پرست ، تن پرور ، تن پروری ، تن پھنکنا ، تن پیٹ کا مزا ، تن تازہ قلندر راجا ، تن تنہا ، تندرست ، تندرستی ، تن دہ ، تندہی ، تن ڈھانکنا ، تن لگنا ، تن کو لگنا ، تن گھلنا ، تن من ، تن من ایک ہونا ، تن من بھر جانا ، تن من سے ، تن من کی سدھ بدھ نہ رہنا ، تن من مارنا ، تن من وارنا ، تن میں جان آنا ، تن و توش ، نیم تن ، جلے تن ، ارغواں تن ، پیل تن ، تہمتن ، روئیں تن ، فرشتہ تن ، کاسہ تن ، نسرین تن ، بلّوریں تن ، تنِ قباکش ، تنِ خطائی ، گلاب تن ، تن ابریشم ، تنِ لاغر ، قاقم تن ، یاسمن تن ، سیمیں تن ، تنِ خوشتر ، تن مردہ ، تنِ سیماب ، سیماب تن ، تنِ زلال وش ، سنجاب تن ، تن برہنہ ، لعلیں تن ، تنِ زن ، تنِ بے پردہ ، جلے تن ، سیم تن ، ارغواں تن (مرغ) ، تن تنا تن ۔

**تناسب** : مناسبت ، موزونیت ، مطابقت ، موافقت ۔

تناسب رکھنا ، تناسب اعضا ، تناسبِ جسم ، تناسب قائم کرنا ، تناسبِ اخلاط ، تناسبِ اجزا ۔

**تناسُخ** : آواگون ، جُون ، حلول ۔

**تنخواہ** : مہینہ ، مُشاہرہ ، درماہہ ، طلب ، مواجب ، ماہانہ ، ماہیانہ ، سیلری ، راتب ، جانخواہ ۔

**تُند** : غضبناک ، غُصیل ، جلّاد ، خون خوار ، جھلّا ۔

تند خو ، تند مزاج ، تند طبع ، تند نظریں ، تند رفتار ، تند خوئی ، تند مزاجی ، تند و تیز ، تند رو ، تند روئی ، تند رائے (عاقبت نا اندیش) ۔

**تنسیخ** : منسوخی ، بُطلان ۔

تنسیخِ عہد ، تنسیخِ نکاح ، تنسیخِ اعلان ، تنسیخِ احکام ، تنسیخِ قانون ۔

**تنظیم** : انتظام ، نظام ، ڈسپلن ، کٹھ ۔

**تنقید** : پرکھ ، جانچ ، نقد ، تبصرہ ۔

**تُنُک** : کم ، خفیف ، معمولی ، کمزور ، نازک ، بے حقیقت ، تنگ ، یونہی سا ۔

تنک ظرف ، تنک مزاج ، تنک تاب ، تنک جام ، تنک لب ، تنک بہرہ ، تنک متاع ، تنک روزی ، تنک روشنائی ، تنک سرمایہ ، تنک فہم ، تنک رو ، تنک پیز ، تنک اندام ۔

**تِنکا** : ڈانٹھی ، پُرال ، خس ، برگِ کاہ ، سینک ، سٹرا ، تِیلہ ، ریشہ ، ککھ ، پرِ کاہ ۔

تنکا اُتارنا ، تنکا ادھر اُدھر ہونا ، تنکا اُتارنے کا احسان ماننا ، تنکا توڑنا ، تنکا دانتوں میں پکڑنا ، تنکا سا توڑنا ، تنکا ناک میں پڑنا ، تنکا نہ رہنا ، تنکا ہو جانا ، تنکے چننا ، تنکے چنوانا ، تنکے کا احسان ماننا ، تنکے کا سہارا ، تنکے کا سہارا نہ ہونا ، تنکے کو پہاڑ کر دکھانا ، تنکے کی اوٹ پہاڑ ۔

**تنگ** : ضیق ، سُکڑا ہوا ، بھنچا ہوا ، محدود ، مخصوص ، کم ، کوتاہ ۔

• تنگ چشم ، تنگ چشمی ، تنگ ظرف ، تنگ حوصلہ ، تنگ حوصلگی ، تنگ دل ، تنگ دہن ، تنگ طلبی ، تنگ روزی ، تنگ ترشی ، تنگی کرنا ، تنگیاں کرنا ، تنگیاب ، تنگ لباس ، تنگ کرنا ، تنگ رکھنا ، تنگ گیری ، تنگ باز ۔

**تنگ** : عاجز ، مجبور ، ملول ، پریشان ، بیزار ، زِچ ۔

تنگ آنا ، تنگ کرانا ، تنگ حال ، تنگ کرنا ، تنگ گیری ، تنگ ہونا ، تنگ دست ، تنگ پیشانی ، تنگی ترشی ، تنگ چشم ، تنگ حوصلہ ، تنگ دل ، تنگ دہن ، تنگ ورزی (گرم جوشی) ، تنگ روزی ، تنگ زیست ، تنگ سال ، تنگ عیش ، تنگ گیری ، تنگ معاش ، تنگ یاب ، تنگ باز ۔

**تنُّور** : تندور ، تغار ، بر زین ، بیزان ، برزن ، بھٹی ، گلخن ، بھاڑ ، کورہ ، داش ، داشہ ، کانون ، بھٹ ۔

**تنُّوع** : گوناگوں ، رنگارنگ ۔

تنوعِ خیال ، تنوعِ طبع ، ادبی تنوع ، علمی تنوع ، شعری تنوع ، طبعی تنوع ۔

**تنہا** : واحد ، اکیلا ، فرد ، تن تنہا ، چھڑا ، مجرّد ، جدا ، اکائت ، الون ، نُٹروں نُٹوں ، احد ، بُھٹ ، بُھٹکر ۔

**تنہائی** : عُزلت ، گوشہ نشینی ، علٰحدگی ، مفارقت ، خلوت ، جُدائی ، تجرد پسندی ، تخلیہ ، ایکانت ، پردہ ۔

**توا** : طابق ، تابہ ، تاوہ ، تنجے ۔

**تواضع** : خاطر ، مدارات ، آؤ بھگت ، آدر ، مان ، خاطر داری ، مہمان داری ، دعوت ، ضیافت ۔

**توبڑا** : مِخلاۃ ، مِقلد ، لبید ، توبرا ۔

**توبہ** : اقرار ، عہد ، قول ، قسم ، سَون ، سوگند ، برگشت ، سنگ بر شیشہ زدن ، پنت ، مول ۔

توبہ بُھولے جانا ، توبہ توڑنا ، توبہ ٹوٹنا ، توبہ شکنی ، توبۃ النصوح ، توبہ کا قُل ہونا ، توبہ کا تحفظ ، نو توبہ ۔

**توبہ :** افسوس ، پچھتاوا ، پشیمانی ، ندامت ، استغفار ، انفعال ۔

توبہ کرنا ، توبہ تِلّا ، توبہ توبہ ، توبہ توبہ کرنا ، توبہ کا در بند ہونا ۔

**توپ :** آتش بار ، مِدفع ، بادلیج ، ضِربک ، کینن ، تفنگ ، دستۂ سپاہ ۔

توپ چھوٹنا ، توپ پر رکھنا ، توپچی ، توپخانہ ، توپ دم کرنا ، توپ دم ہونا ، توپ کے منہ اُڑنا ، توپ داغنا ، توپ پر لے جانا ۔

**توثیق :** مضبوطی ، استحکام ، یقین ، وثوق ۔

توثیق ہونا ، توثیق کرنا ، توثیق نامہ ۔

**توجّہ :** خیال ، دھیان ، غور ، التفات ، فکر ، رجحان ، میل ، رغبت ، رجوع ، میلان ۔

توجہ دینا ، توجہ ہٹنا ، توجہ کرنا ، توجہ ہونا ، بے توجہ ، توجہ گھٹنا ۔

**توحید :** سمرود ، فرجند ، تشیوسار ، تشیب سار ، یکانگی ، وحدانیت ، یکتائی ، لاشریک ۔

درسِ توحید ، علمِ توحید ، اعلانِ توحید ، عقیدۂ توحید ، نظارۂ توحید ، جنونِ توحید ، سکونِ توحید ۔

**تودہ :** انبم ، ڈھیر ، انبار ، ٹیلہ ، آڑنگ ۔

**توڑ :** جواب ، ردّ ، جرح و قدح ، علاج ، چارہ ، دفعیہ ، مارگ ، بدرقہ ۔

جادو کا توڑ ، مرض کا توڑ ، پروپیگنڈے کا توڑ ، بلوے کا توڑ ، داؤ کا توڑ ۔

**توڑا :** بتّی ، شتابہ ، فتیلہ ، سوختہ ، پلیتہ ، فلیتہ ۔

بندوق کا توڑا ، توڑے کو آگ دکھانا ، توڑا لگانا ۔

**توڑا :** تھیلی ، بوری ۔

**توڑنا :** ٹکڑے کرنا ، شکستہ کرنا ، پھوڑنا ، پھاڑنا ، چیرنا ، شق کرنا ، اُکھاڑنا ، بُھنانا ، خوردہ کرنا ، بھان لینا ، گھٹانا بڑھانا ، جُدا کرنا ۔

منہ توڑنا ، دانت توڑنا ، روپیہ توڑنا ، دیوار توڑنا ، نوٹ توڑنا ، زمین توڑنا ، آم توڑنا ۔

**توس :** ٹوسٹ ، سلائس ۔

**توسیع :** کشادگی ، وسعت ، پھیلاؤ ۔

**توشک :** گدّا ، گدیلا ، گبّھا ، نِہالی ، زبر افگن ، برخوابہ ، حشیہ ۔

توشک خانہ ، توشک بھرنا ، توشک بچھانا ۔

**توشہ :** زادِ راہ ، زادِ سفر ۔

**توفیق :** معاونت ، مدد ، وسیلہ ، وساطت ، آسرا ۔

توفیقِ خداوندی ، توفیقِ حج ، توفیقِ سفر ، توفیقِ وفا ، توفیقِ جنوں ، توفیقِ عشق ، توفیقِ غم ۔

**توفیق :** طاقت ، ہمّت ، حوصلہ ، شردھا ۔

توفیق خیر ، توفیق ہونا ، توفیق نظر ، توفیق سجدہ ، توفیق عبادت ، توفیق اطاعت ، توفیق غم ۔

**تول :** جانچ ، اندازہ ، تخمینہ ، آزمائش ، آنک ، وزن ، ویت ۔

تول کرنا ، بات تولنا ، نظروں میں تولنا ، ناپ تول ۔

**تولا ماشا :** متلوّن ، غیر مستقل ، بے سکون ، بے ثبات ۔

**تَولیا :** رومال ، انگوچھا ، دست مال ، فُوطہ ، قطیلہ ، مِنشفہ ، پھرنا ، آب چیں ، صافی ، تولیہ ۔

**توہین :** ذلت ، حقارت ، اہانت ، بے عزّتی ، ہتک ، انسلٹ ۔

**تہ** : نیچے ، تلے ، تلی ، انتہا ، تھاہ ، انت ، پایاں ، قعر ۔

تہ پوشی ، تہ پیچ ، تہ نشین ہونا ، تہ دل سے ، تہ دام آنا ، تہ پیالہ ، تہ پیمانہ ، تہ جام ، تہ سبو ، تہ شیشہ ، تہ جرعہ ، تہ مینا ، تہ ماندہ ، تہ پیچ (پگڑی کے نیچے کا کپڑا) ، تہ بند ، تہ پوشی (زنانہ پائجامہ) ، تہ بازاری ، تہ خانہ ، تہ دار ، تہ درز (وہ کپڑا جس کی تہ نہ ٹوٹی ہو ، نیا) ، تہ دیگی ، تہ نشیں ، تہ نال (میان کا وہ حصہ جہاں تلوار کا پیپلا رہتا ہے) ، تہ بساط (کم درجے کا مال جو فروخت ہونے سے رہ جائے) ، تہ بندی (وہ چیز جو شراب پینے سے پہلے کھائیں ۔ انگریزوں کی اصطلاح میں وہ رنگ جو مطلوب رنگ سے پہلے اس رنگ کی تقویت کے لیے دیا جائے ۔ کتاب کی جز بندی) ، تہ پیمانہ ، تہ پیالہ ، تہ جام ، تہ مینا (تھوڑی شراب جو تہ میں رہ جائے) ، تہ جرعہ ، تہ سبو ، تہ شیشہ ، تہ گیر (تہ دیگی) ، تہ غربال (وہ چھوٹے چھوٹے دانے جو چھلنی سے نکل جائیں) ، تہ ماندہ (بچا کوچا) ، تہ نشان (تلوار کے قبضے پر کندہ کرکے اس میں بھرا ہوا موتی ، یا تار) ۔

**تھاپنا** : پاتھنا ، تھوپنا ، تھپنا ، بنانا ، ٹھپنا ۔

**تھال** : طباق ، خوان ، صحنی ۔

**تھالی** : تشتری ، رکابی ، پلیٹ ، صحنک ، لانگری ، لنگری ، سکوری ، طشتری ۔

تھالی میں پان سجانا ، تھالی میں گلاس رکھنا ، تھالی پھرانا ، تھالی پھرنا ، تھالی بجانا ، تھالی بجنا ، تھالی پھوٹی تو پھوٹی جھنکار تو سنی ، تھالی پھینکو تو سر ہی پر گرے ، تھالی کا بینگن ۔

**تھامنا** : آسرا دینا ، سنبھالنا ، پُشتی کرنا ، مدد کرنا ، حفاظت کرنا ، بچانا ۔

**تھان** : طاقہ ، نوب ، ٹکڑی ۔

**تھانہ** : کوتوالی ، پولیس چوکی ، پولیس اسٹیشن ۔

**تھپڑ** : طمانچہ ، لپڑ ، تھاپی ، رپٹ ، ریپٹا ، دھول ، دھپ ، چانٹا ۔

**تہذیب** : شائستگی ، خوش اخلاق ، انسانیت ، تمدن ، لیاقت ، اہلیت ، آدمیت ، تربیت ۔

**تہذیب** : آراستگی ، درستی ، صفائی ، پاکیزگی ، اصلاح ، شاخ تراشی ۔

تہذیب احوال ، تہذیب انفاس ، تہذیب نشست گاہ ، تہذیب ادب ، تہذیب اخلاق ، تہذیب لباس ۔

**تھرّانا** : لرزنا ، کانپنا ، تھرتھرانا ، کپکپانا ، لڑکھڑانا ۔

**تھرمامیٹر** : آلۂ مقیاس الحرارت ، میزان الحرارت ۔

**تھکن** : واماندگی ، ماندگی ، تھکان ، کوفت ، تھکاوٹ ، اِعیاء ، کلال ، لُغوب ، تکسّر ، تکاسل ، آلکس ، کاہلی ، کسل‌مندی ۔

**تھکنا** : ماندہ ہونا ، شل ہونا ، ہارنا ، مضمحل ہونا ، کوفتہ ہونا ۔

**تہمت** : الزام ، بہتان ، افترا ، کلنک ، گمانِ بد ، طوفان ، اتہام ، دوش ، فِریہ ۔

تہمت لگانا ، تہمت دھرنا ، تہمت تراشنا ، تہمت جوڑنا ، تہمت رکھنا ، تہمت سر لگنا ، تہمت کا گھر ، تہمت کی ٹٹی ، تہمت لے کر مرنا ، تہمتی ۔

**تہنیت** : مبارک بادی ، مبارکی ، بدھائی ، تبریک ، ودھائی ، بدھاوا ۔

تہنیت خوانی ، تہنیت نامہ ، تہنیت کا پیغام ۔

**تھوپنا** : ذمے ڈالنا ، لگانا ، لم لگانا ۔

تہمت تھوپنا ، اپنے کام کو دوسرے کے سر تھوپنا ، الزام تھوپنا ۔

**تھوڑا** : کم ، قلیل ، ذرا سا ، تنک ، خفیف ، ادنٰی ، مکتفی ، کچھ ، ٹک ، اندک ، برخی ، یسیر ، مزجات ، اقل ، تھولا ، پونی ۔

تھوڑا بہت ، تھوڑا تھوڑا ہونا ، تھوڑا جاننا ، تھوڑا سمجھنا ، تھوڑا ہی ، تھوڑی سی ، تھوڑے پانی کا بُلا ۔

**تھوک** : لعابِ دہن ، تف ، خیو ، بزاق ، ریق ، خدو ، بساق ، تفل ۔

تھوک اچھالنا ، تھوک بلونا ، تھوک کر چاٹنا ، تھوک لگانا ، تھوک لگا کر رکھنا ، تھوک لگا کے چھوڑنا ، تھوک مارنا ، تھوک میٹھا کرنا ، تھوک میں ستو نہیں سنتے ، تھوک دینا ۔

**تھوم** : اوگد ، لہسن ، ثوم ، فوم ، گارلیک ۔

**تھوہڑ** ، **(تھوہر)** : زقّونیا ، زقوم ۔

**تھیٹر** : ناچ گھر ، ناٹک گھر ، تماشا گاہ ، ناٹک شالا ، ملھلی ، مسرح ۔

**تھیلا** : گون ، پلہ ، کیسہ بزرگ ، بڑی تھیلی ، زنبیل ، جھولی ، پھیلک ، کوتھلا ۔

**تھیلی** : کیسہ ، کوتھلی ، گوچھی ، جیب ، صرہ ، ہمیان ، کیس ، خریطہ ، توڑا ۔

**تہیّہ** : مستعدی ، آمادگی ، تیّاری ، سامان ۔

تہیہ کرنا ، تہیۂ جنگ ، تہیۂ سفر ، تہیۂ ادائی قرض ۔

**تیّار** : مستعد ، آمادہ ، موجود ، لیس ، مہیا ، درست ، کمر بستہ ۔

**تیّار** : کامل ، مکمل ، پورا ، ختم ، تکمیل شدہ ، ٹھیک ٹھاک ، نباٹھنا ۔

**تیتر** : دراج ، تیہو ، سی وسہ ، چتر مکھش ، کرشن گورلکا ، پنچل ۔

تیتر تو اپنی آئی مرا تو کیوں مرے بٹیر ، تیتر کے منہ لچھمی ، آدھا تیتر آدھا بٹیر ۔

**تیر** : بان ، سہم ، ناوک ، خدنگ ، سری ، نبلہ ، نشّاب ، پیکان ۔

تیر مارنا ، تیر چھوڑنا ، تیر کی طرح جانا ، تیر چلتے میں چڑھانا ، تیر اڑنا ، تیر افگن ، تیر افگنی ، تیر انداز ، تیر اندازی ، تیر باراں ، تیر بلا ، تیر بہدف ، تیر بہک جانا ، تیر بیٹھ جانا ، تیر پار ہونا ، تیر پیٹھ جانا ، تیر پھینکنا ، تیر ترازو ہونا ، تیر تظلم ، تیر تفنگ ، تیر تکّوں پر گزارا ہونا ، تیر جوڑنا ، تیر چھوڑنا ، تیر چلانا ، تیر چلنا ، تیر ناز ، تیر دان ، تیر ڈوب کے رہ جانا ، تیرِ سحر ، تیر سر کرنا ، تیرِ سہ پہلو ، تیرِ قضا ، تیر کا خطا کرنا ، تیر کا دستہ ، تیر کش ، تیر کماں سے نکلنا ، تیر کھانا ، تیر کی طرح سیدھا آنا ، تیر گر ، تیر لگانا ، تیر لگنا ، تیر مارنا ، تیر نتھنوں میں دینا ، تیروں سے چھننا ، تیروں کا مینہ برسانا ، تیر بہ ہدف ، تیر ہوائی ، تیر ہو جانا ۔

**تیراک** : شناور ، پیراک ، سبّاح ، شناگر ، آشنا باز ، سبوح ، آب باز ، غوطہ خور ۔

**تیرنا** : پیرنا ، شناوری کرنا ۔

**تیرہ** : اندھیرا ، سیاہ ، کالا ۔

تیرہ دل ، تیرہ بخت ، تیرہ روز ، تیرہ روزگار ، تیرہ خاکدان ، تیرہ باطن ، تیرہ حال ، تیرہ خرد ، تیرہ دروں ، تیرہ دست ، تیرہ رائے ، تیرہ رواں ، تیرہ سرانجام ، تیرہ کوکب ، تیرہ مغز ، تیرہ گل ۔

**تیز** : نوک دار ، دھار دار ، باڑھ دار ، بُرّاں ، بُرّندہ ، پینا ، آب دار ۔

**تیز** : سخت ، شدید ، تلخ ، تند ۔

**تیز** : عیّار ، کائیاں ، گھاگ ، تکھیّا ، ٹانوے باز ، پھرتیلا ، پھرتی باز ، تر تریا ، شریر ، شوخ ، لٹ کھٹ ، ذہین ۔

تیز دنداں ، تیز آدمی ، مطلب کا تیز ، تیزکار ، تیز فہم ، تیز رو ۔

**تیسرا** : ثالث ، بچولیا ، درمیانی ، فیصل ۔

تیسرا آنکھوں میں ٹھیکرا ، تیسرے فاقے مُردار بھی حلال ۔

**تیشہ** : بسولا ، کلھاڑی ، تبر ، قدوم ، بولا ، اھران ، پشنگ ، قلواسہ ، قاوسہ ، تیش ۔

**تیغ** : تلوار ، شمشیر ، کھانڈا ، کھڑک ، سیف ۔

تیغ بازی ، تیغ بردار ، تیغِ بکف ، تیغِ بے پناہ ، تیغِ جہازی ، تیغِ دو دستی ، تیغِ دو دم ، تیغ زن ، تیغ زنی ، تیغ ساز ، تیغ گر ، تیغِ ستم ، تیغِ فلک ، تیغ کوہ ، تیغ مُحرّف ، تیغ مہنّد ، تیغ نطق ، تیغ و کفن باندھ کے جانا ، تیغِ ہلالی ، تیغوں سے سے چنگاریاں اُڑنا ۔

**تیکھا** : تیز مزاج ، زود رنج ، تُنک مزاج ، غُصیل ، جنگ جُو ، غصہ ور ، غضب ناک ۔

تیکھا پن ، تیکھا ہونا ۔

**تیل** : روغن ، چکنائی ، آئل ، دُہن ، زَیت ، سَلیط ، یَاغ ۔

تیل پان کرنا ، تیل پڑنا ، تیل پیلنا ، تیل پانی کا گلاس ، تیل پھل ، تیل تلوں ہی سے نکلتا ہے ، تیل جل چکا ، تیل چڑھانا ، تیل چڑھنا ، تیل چلاؤ آنا ، تیل دیکھو تیل کی دھار دیکھو ، تیل لگانا ، تیل ماش اُتارنا ، تیل کی بوند ، تیل چُپڑنا ، تیل مَلنا ، تیل میں ہاتھ ڈالنا ، تیل نکالنا ، تیل ہو کے بہ جانا ، تیلن ، تیلی ، تیلی تنبولی ، تیلی راجا ، تیلی خصم کیا اور پھر بھی روکھا کھایا ، تیلی کا بیل ، تیلی کا تیل جلے مشعلچی مفت کڑھے ، تیلی کا کولھو ، تیلیا ، تیلیا پانی ، تیلی کے بیل کو گھر ہی کوس پچاس ، تیلیا سُرنگ ، تیلیا سُہاگہ ، تیلیا کتھا ، تیلیا کمیت ، تیلیاں سان ، تیلیا مونگیا ۔

**تِین** : ثلثہ ، ترے ، سِہ ، ثلاث ، درے ، دھلائیے ۔

تین پانچ کرنا ، تین پانچ آٹھ بتانا ، تین تفرقہ بارہ بانٹ ، تین پیڑ بکاین کے میاں باغبان ، تین تیرہ بارہ باٹ ، تین تیرہ آٹھ اٹھارہ کرنا ، تین حرف بھیجنا ، تین دن کی بادشاہت ، تین دن گور میں بھی بھاری ہیں ، تین راہ ، تین کانے ، تین گناہ خدا بھی بخشتا ہے ، تین میں نہ تیرہ میں ، تین نہ تیرہ سُتلی کی گرہ ، تین کونوں کا رومال ، تین کھونٹ ۔

**تیندوا** : پلنگ ، فہد ، قفناعہ ، چیتا ۔

**تیور** : نظر ، چتون ، پیشانی کی سلوٹیں ۔

تیور بدل جانا ، تیور بدلنا ، تیور برے نظر آنا ، تیور پہچاننا ، تیور تاڑ جانا ، تیور جلنا ، تیور دیکھنا ۔

## ٹ

**ٹاپ** : سُم ، سنب ، حافر ۔

**ٹاٹ** : کرپاس ، پلاس ، چٹائی ۔

ٹاٹ باف ، ٹاٹ میں مونج کا بخیہ ، ٹاٹ کا لنگوٹا نواب سے یاری ۔

**ٹانکا** : سیون ، سلائی ، دوخت ، منقر ، ملطس ، تروپا ، بخیہ ۔

ٹانکا بھرنا ، ٹانکا ٹوٹنا ، ٹانکا لگانا ، ٹانکے مارنا ، ٹانکنا ، ٹانکے ادھڑ جانا ، ٹانکے ادھیڑنا ، ٹانکے ٹوٹنا ، ٹانکے ڈھیلے ہونا ، ٹانکے کا کچّا ، ٹانکے کُھلنا ، ٹانکے مارنا ۔

**ٹانگ** : لات ، لَت ، ٹَنگ ، لیگ ، رِجل ، ہنگڑی ، کُھچ ، ٹنگڑی ۔

ٹانگ مارنا ، ٹانگ اڑانا ، ٹانگیں پسارنا ،

ٹانگ اُٹھا کر مُوتنا ، ٹانگ اُڑانا ، ٹانگ برابر ، ٹانگ پھنسنا ، ٹانگ تلے سے نکلنا ، ٹانگ تلے سے نکل جانا ، ٹانگ توڑ کے بیٹھنا ، ٹانگ توڑنا ، ٹانگ دبنا ، ٹانگ سے ٹانگ باندھ کر بٹھانا ، ٹانگ لگانا ، ٹانگ لینا ، ٹانگوں میں مُنہ ڈال کے چولھے کے آگے نام لینا ، ٹانگیں پسار کے سونا ، ٹانگیں توڑنا ، ٹانگیں رہ جانا ۔

**ٹانگنا :** لٹکانا ، آویزاں کرنا ، تعلیق ۔

**ٹائپ :** حرف ، چھاپ ، ٹھپّا ، سٹامپ ۔

**ٹائم ٹیبل :** انضباطِ اوقات ، نقشہ ، مواعید ، اوقاتِ کار ، نظام الاوقات ۔

**ٹَپنا :** پھاندنا ، کودنا ، اُچکنا ، لانگنا ، اُچھلنا ۔

**ٹٹولنا :** تلاش کرنا ، کھو جانا ، ٹوہنا ، ڈھونڈنا ۔

مکان ٹٹولنا ، راستہ ٹٹولنا ، قلم ٹٹولنا ۔

**ٹِڈّا :** ہوٹ ، پُھنگا ۔

**ٹِڈّی :** ملخ ، ٹیٹری ، جرادت ، جَراد ، کوکنس ، ِتڈی ۔

**ٹرخانا :** ٹرکانا ، ٹالنا ، بہانہ کرنا ، بالا بتانا ۔

خالی وعدوں پرٹرخانا ، باتوں ہی سے ٹرخا دینا ۔

**ٹِکٹ :** سٹیمپ ، طابع ۔

**ٹِکٹکی :** تاک ، گھورنا ، نظر ، نظارہ ۔

ٹِکٹکی باندھنا ، ٹِکٹکی بندھنا ، ٹکٹکی لگانا ، ٹِکٹکی لگنا ۔

**ٹکّر :** ہمسری ، برابری ، مقابلہ ، پایہ ، جوڑ ۔

ٹکر لینا ، ٹکر کا ہونا ، ٹکر نہ کھانا ۔

**ٹکرانا :** ٹکّر کھانا ، لڑ جانا ، بِھڑ جانا ، تصادم ہونا ۔

مفادات کا ٹکرانا ، مشکلوں سے ٹکرانا ، ظلم سے ٹکرانا ۔

**ٹُکڑا :** نوالہ ، کور ، لقمہ ، بُرکی ، رزق ، روزی ، روٹی ۔

ٹکڑا دینا ، ٹکڑا سا توڑ کے ہاتھ میں دے دینا ، ٹُکڑا مانگنا ، ٹُکڑا میسّر نہ آنا ، ٹُکڑا نہ توڑنا ، سوکھے ٹُکڑے کھانا ، ٹُکڑے توڑنا ، ٹُکڑے کھائے دن بہلائے کپڑے پھٹے گھر کو آئے ، ٹُکڑے مانگ کر پیٹ پالنا ۔

**ٹُکڑا :** حِصہ ، پُرزہ ، جُز ، پھانک ، ریزہ ، پارچہ ، دھجّی ، کُترن ، ٹوٹا ، پِیس ، بھاگ ، ٹُوک ، پارہ ، لخت ، کُندک ، ٹُتوارہ ، قِطعہ ، کِسفہ ، رقعہ ، فِرزہ ، کُسار ، قاشا ، تراشا ، ٹوک ، پرچہ ، پرکالا ، پورشن ۔

ٹکڑا توڑ جواب دینا ، ٹکڑے اُڑانا ، ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

**ٹکسال :** سکّہ خانہ ، دارالضرب ، دِرم خانہ ۔

ٹکسال کا کھوٹا ، ٹکسال میں دھکا لگ جانا ، ٹکسال چڑھنا ، ٹکسال باہر ، ٹکسالی ، ٹکسالی بات ، ٹکسالی بولی ، ٹکسالی زبان ، ٹکسالی دکان ۔

**ٹِکنا :** قیام کرنا ، ٹھہرنا ، مقیم ہونا ، فروکش ہونا ، رہنا ، رُکنا ۔

**ٹِکیا :** قُرص ، چکتی ، گُنتی ، کلّو ، کَنتی ، گُلی ۔

**ٹِمٹانا :** جِھلمِلانا ، کم کم روشنی دینا ، چراغ کا بُجھنے کے قریب ہونا ۔

**ٹوپی :** کُلاہ ، کَیپ ، مُکٹ ، تاج ۔

ٹوپی اُتارنا ، بارہ ٹوپی ، ٹوپی پر ہاتھ ڈالنا ، ٹوپی اُچھالا ، ٹوپی اُچھلنا ، ٹوپی بدلنا ، ٹوپی بدل بھائی ، ٹوپی پہنانا ، ٹوپی سے بھی مشورہ کرنا چاہیے ، ٹوپی والا ۔

**ٹوپی :** طاقیہ ، مُکھیرنا ، مُکھیرنی ، کھوپا ۔

**ٹوٹا :** شِکستہ ، ناقص ، پُھوٹا ہوا ، مرمّت طلب ۔

**ٹوٹنا :** شِکستہ ہونا ، ٹکڑے ہونا ، پُھوٹنا ۔

**ٹوکرا :** چھابا ، چھابڑا ، ڈلّا ، جھابا ، جھلّی ، سبد ، جھوا ، جھلّا ، سلّت ، قرطل ، بادین ، پلونده ، ترنیاں ، ساوین ، تتلہ ، کباره ، گیریاں ، پلیو ۔

**ٹوکری :** جھلّی ، چھتیری ، چھبڑی ، ڈلیا ، قفسّت ، جونت ، پٹاری ، صندوقچی ، ڈلیا ، چنگیر ، چھابی ۔

**ٹوکنا :** مزاحمت کرنا ، تعرّض کرنا ، روکنا ، منع کرنا ۔

**ٹونٹی :** آبریز ، خرطوم ، لوٹے یا بدھنی کی نلی ، حنفیّہ ، مصاصہ ، لواب ۔

**ٹھاننا :** نیّت کر لینا ، قرار دینا ، منصوبہ باندھنا ، پکا اراده کرنا ، دلنشین کرنا ۔

مرنے مارنے کی ٹھاننا ، جانے کی ٹھاننا ، دل میں کام کرنے کی ٹھاننا ۔

**ٹھپّا :** نقش کرنے کا آلہ ، پاسا ، سانچا ، چھاپا ، مُہر ۔

**ٹھپّا :** نقش ، سِکّہ ، مُہر ، طابع چھاپ ، سٹمپ ۔

**ٹھٹھرنا :** ٹھنڈیانا ، اینٹھنا ، اکڑنا ، افسرده ہونا ، سرد ہونا ، سُن ہونا ، شل ہو جانا ۔

سردی سے جسم ٹھٹھرنا ، پودے ٹھٹھرنا ۔

**ٹھٹیرا :** کسیرا ، بھرتیا ، مِسگر ، نحّاس ، صفّار ۔

**ٹھکرانا :** ٹھوکر مارنا ، روندنا ، کُھندلنا ، ٹھوکر لگانا ، لات مارنا ، پامال کرنا ۔

**ٹھگ :** دغا باز ، ٹھگنے والا ، فریبی ، چھلیا ، قزّاق ، سارق ، خادع ، ختّال ، لٹیرا ، چور ، ڈاکو ، راہزن ، بٹ مار ، نوسرباز ، پنڈارا ۔

ٹھگ لانا ، ٹھگائی ، ٹھگ بِدّیا ، ٹھگا جانا ، ٹھگ بازی ، ٹھگّی کا مال ، ٹھگ پڑنا ، ٹھگّی ، ٹھگیا ۔

**ٹھنڈ :** سردی ، خنکی ، برد ، ، قُر ، خصر ، کولڈ ، پالا ، تراوت ، تازگی ، تر و تازگی ، تراوٹ ، ٹھنڈک ۔

ٹھنڈ پڑنا ، ٹھنڈ ہونا ، ٹھنڈ لگنا ، ٹھنڈ چڑھنا ۔

**ٹھنڈا :** سرد ، خنک ، شیتل ، بارد ، قار ، خاصر ۔

**ٹھوڑی :** ٹھڈّی ، ذقن ، زنخ ، چِن ، ٹھوڈی ، کھاڈی ، زنخدان ، زنہ ۔

**ٹھوس :** سخت ، بوجھل ، بھاری ، پُر مغز ، نِگّر ، مُصمت ، کڑا ، ٹھس ، وزنی ۔

**ٹھوکر :** پاؤں کی ٹکّر ، صدمۂ پا ، پالغز ، رَکل ، سکندر ، شکوخہ ، سقاط ۔

ٹھوکر لینا ، ٹھوکروں پر پڑنا ، ٹھوکریں چلنا ، ٹھوکریں کھانا ۔

**ٹھوکنا :** (ٹھونکنا) گاڑنا ، دھانسنا ۔

**ٹھیٹ (ٹھیٹھ) :** اصلی ، نرمل ، ٹھیک ، خاص الخاص ۔

ٹھیٹ ہندی ، ٹھیٹ گنوار ، ٹھیٹ بولی ۔

**ٹھیک :** صحیح ، بجا ، درست ، راست ، بالتحقیق ، رائٹ ۔

**ٹھیکا (ٹھیکہ) :** اِجاره ، مُقرّری ۔

**ٹیڑھا :** خم دار ، خمیده ، کج ، ترچھا ، بانکا ، مُتعوّج ، دوبا ، مُنحنی ، چِبّا ، کُبّا ، بینگا ، تِگا ، اینڈا ، بینڈا ۔

ٹیڑھا پن ، ٹیڑھا خط ، ٹیڑھا کرنا ، ٹیڑھا ہونا ، ٹیڑھی آنکھ سے دیکھنا ، ٹیڑھی ٹوپی ، ٹیڑھی کھیر ، ٹیڑھی نگاه ، ٹیڑھے بانکے ، ٹیڑھے تار کا جوتا ۔

**ٹیلا :** توده ، پُشتہ ، شوشہ ، کریوه ، ٹیبا ، رَبوت ، رابیہ ، تَل ، ڈھانگ ، ٹِبّہ ، اڑنگ ۔

## ث

**ثابت :** کامل ، پورا ، سارا ، سالم ، درست ، سموچا ۔

**ثالث :** پنچ ، منصف ، سرپنچ ، بچولیا ، امپیسر ، جج ۔

ثالث بالخیر ، ثالث نامہ ، ثالثی ۔

**ثانی :** مانند ، نظیر ، مقابل ، ہم چشم ، ہمسر ، جوڑ ، ہم پلّہ ۔

ثانی نہ ملنا ، ثانی پیدا ہونا ، ثانی نہ رکھنا ، اطلاعِ ثانی ، نظرِ ثانی ۔

**ثبوت :** دلیل ، صداقت ، تحقیق ، شہادت ، گواہی ۔

ثبوتِ استحقاق ، ثبوت پیش کرنا ، ثبوت تردیدی ، ثبوت دینا ، ثبوتِ ضمنی ، ثبوتِ قانونی ، ثبوتِ لسانی ، ثبوتِ مثل ۔

**ثُریّا :** پروین ، عقد پروین ، نرگسہ ، پرویز ، پرواز ، پرن ، پرند ، پربین ، جُھمکا ۔

ثُریّا جاہ ، عقدِ ثُریّا ۔

**ثِقہ :** قابلِ اعتماد ، معتمد ، اسم بامسمیٰ ۔

ثِقہ روایت ، ثِقہ بزرگ ، ثِقہ آرا ۔

**ثواب :** بدلہ ، اُجرت ، مُزد ، جزا ۔

ثواب ملنا ، ثواب دینا ، ثواب ہونا ، ثواب کمانا ۔

## ج

**جا :** جگہ ، مقام ، ٹھکانا ، ٹھور ، ٹھاؤں ، موقع ، محل ۔

جانشین ، جا نماز ، جا بے جا ، جائے مسرت ، جائے ضرور ، جائے ماتم ، جائے رقص ، جائے رونق ، جائے ویراں ۔

**جادو :** ٹونا ، سحر ، منتر ، نیرنگ ، لٹکا ، اعجاز ، طلسم ، افسوں ، میجک ، ٹوٹکا ، تنتر ، جنترمنتر ، جپ ۔

جادو اُتارنا ، جادو اُلٹ جانا ، جادو بیاں ، جادو کے ماش مارنا ، جادو جگانا ، جادو بھری آواز ، جادو ڈالنا ، جادو چلانا ، جادو کا پُتلا ، جادو کرنا ، جادو گر ، جادو گرنی ، چادو گری ، جادو مارنا ، جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے ، جادو ہونا ، جادو اُتارنا ۔

**جاذب :** جذب کرنے والا ، چوسنے والا ، سوکھا والا ، کھینچنے والا ، نشّاف ، نشّافت ۔

جاذبِ نظر ، جاذبِ نگاہ ، جاذبہ ، قوتِ جاذبہ ، جاذبِ روشنائی ، جاذبِ نمی ، جاذبِ برودت ۔

**جاذب :** سیاہی چوس ، سوختہ ، حرف چٹ ۔

**جاری :** رواں ، چلتا ہوا ، بہتا ہوا ، بڑھتا ہوا ، نافذ ، مستعمل ، مروج ، رائج ۔

اشک جاری ہونا ، نہر جاری ہونا ، الفاظ جاری ہونا ، کلمہ جاری ہونا ، قانون جاری ہونا ، آئین جاری ہونا ، دستور جاری ہونا ، حکم جاری ہونا ۔

**جاسوس** : مخبر ، بھیدی ، دُوت ، عین ، بصّاص ، تھانگی ، گوینده ، خفیہ نویس ۔

**جاسوس** : ایبک ، اسکدار ، پایک ، راہ انجام ، راہ نورد ، راہ وارہ ، زبان گیر ، سبک پا ، سبک خیز ، سبک دست ، سبک رفتار ، سبک رو ، سبک سار ، سبک سنگ ، کار آگاہ ، گامزن ، مرغِ نامہ ، نامہ آور ، مرغِ نامہ بر ، چھاری ۔

**جاگیر** : زمین جائداد ، پرگنہ ، تعلقہ ، اقطاع ، التمغا ، قطیع ۔

جاگیرِ احتشام ، جاگیردار ، جاگیرداری ۔

**جال** : دام ، پھندا ، شبکہ ، تلہ ، حُبالہ ، فخّ ، معیدت ، گاری ، شکنجہ ، ترائپ ۔

جال بچھانا ، جال پھیلانا ، جال تاننا ، جال دار کپڑا ، مچھلیوں کا جال ، جال ڈالنا ، جال لگانا ، جال میں پھنسانا ۔

**جال** : مکر ، فریب ، چھل ، دھوکا ، فراڈ ، داؤ ۔

جال بچھانا ، جال پھیلانا ، جال پھینکنا ، جال تاننا ، جال ڈالنا ، جال میں پھنسنا ، جال میں آنا ، جال میں پھنسانا ۔

**جالا** : ہلل ، شتّع ، کلاش خانہ ، نسج العنکبوت ، تارِ عنکبوت ۔

**جالا** : سبل ، دُھند ۔

**جامد** : جما ہوا ، پتّھر ، بے حس ۔

**جامدانی** : بوغبند ، جامہ خانہ ، جامہ دان ، عیبہ ، حقیبہ ، صِوان ، مُبان ، بغچہ ، بقچہ ۔

**جامع** : مشتمل ، حاوی ، شامل ، محیط ، وسیع ۔

**جامن** : جموں ، جامون ، پھلندہ ، مہاجموں ، راج جموں ، مہا سگندا ، بہت پھلا ، کشود پھلا ، کشودر جموں ، کشیر پتر ، ملینگا بھا ، کاگ پھلیا ، نادینی ، تت پھل ۔

**جان** : روح ، آتما ، جی ، پران ، دم ، بولتا ، نفس ، ناطقہ ، زور ، بل ، طاقت ، بوتا ، شکتی ، ہمّت ، حوصلہ ۔

جان اٹکنا ، جان آڑی ہونا ، جان اُلجھنا ، جان بحق ہونا ، جان بر لب ہونا ، جان بلب آنا ، جان بے کل ہونا ، جان پر آ بننا ، جان پر بجلی گر پڑنا ، جان پر بنانا ، جان پر صبر کرنا ، جان پر صدمہ ہونا ، جان پر فلک ٹوٹنا ، جان پر کھیلنا ، جان پڑی ہونا ، جان پھڑکنا ، جان پھنسانا ، جان جلانا ، جان جلنا ، جان جوکھوں میں ڈالنا ، جان چرانا ، جان چلی جانا ، جان چھپانا ، جان چھوڑانا ، جان چھڑکنا ، جان چھوٹنا ، جان دار ، جان دُھدھکی میں اٹکنا ، جان سوز ، جان سن ہو گئی ، جان سوکھنا ، جان غش ہونا ، جان کا جنجال ، جان کا عذاب ، جان کنی کا عالم ، جان کے برابر رکھنا ، جان کے پیچھے عذاب لگانا ، جان کی طرح رکھنا ، جان لبوں پر آنا ، جان لہرانا ، جان نکلنا ، جان ہلاک کرنا ، جان ہوا ہو جانا ، جان ہونٹوں پر آنا ، جان آ جانا ، جان آنا ، جان بخش ، جان پانا ، جان پڑنا ، جان توڑ کر کام کرنا ، جان فزا ، جان فشانی ، جان کاہ ، جان کھپانا ، جان گزار ، جان گداز آواز ، جان گسل ، جان گھلانا ، جان لڑانا ، کم جان ، سخت جان ، گراں جان ، گراں جانی ، آہن جان ، آہنیں جان ، افسردہ جان ، خشک جان ، سوختہ جان ، شیشہ جان ، سنگ جان ۔

**جان** : زندگی ، حیات ، زیست ، زندگانی ، لائف ، جند ، جندڑی ، روح ۔

جانباز ، جانبازی ، جان بچانا ، جان بچنا ، جان بچی اور لاکھوں پائے ، جان بخشی ، جان بر ، جان بر ہونا ، جان بیچنا ، جان خطرے میں پڑنا ، جان جوکھم آنا ، جان پر نوبت آنا ، جان پیاری ہونا ، جان تصدق کرنا ، جان جانا ، جان جائے کہ رہے ، جان حاضر کرنا ، جان دوبھر ہونا ، جان دینا ، جان سولی پر ہونا ، جان سے بیزار ہونا ، جان سے جانا ، جان سے دور ، جان سے زیادہ ، جان سے مار ڈالنا ، جان سے مایوس ہونا ، جان سے ہاتھ

دھونا ، جان سے ہاتھ اُٹھانا ، جان کا روگ ، جان کا خواہاں ہونا ، جان کا ڈر ہونا ، جان کا صدقہ مال ، جان کا کھٹکا ، جان کا کیا بھروسہ ، جان کا لاگو ہونا ، جان کو آ جانا ، جان کو جان نہ سمجھنا ، جان کو رونا ، جان کا کلپنا ، جان کھونا ، جان کی امان پانا ، جان کی پڑی ہے ، جان کے پیچھے پڑنا ، جان کی جان گئی ایمان کا ایمان گیا ، جان کی خیر ، جان کے لالے پڑنا ، جان گنوانا ، جان لینا ، جان لیوا ، جاں نثار کرنا ، جانثاری ، جان نہ بچنا ، جان وارنا ، جان ہار ، جان ہے تو جہان ہے ، جانی دشمن ، جانی دوست ، جان مار کر کام کرنا ، جان مارنا ، جان میں جان آنا ، جان میں جان پڑنا ، جان نہ ہونا ، جان ہلکان ہونا ۔

**جانا :** رخصت ہونا ، سدھارنا ، روانہ ہونا ، چمپت ہونا ، چلنا ، رفتن ، ذہاب ، گو ، رفوچکّر ہونا ۔

**جانگیا :** کچّھا ، انڈر ویئر ، زیر پوش ، زیر جامہ ۔

**جاننا :** آگاہ ہونا ، محرم ہونا ، واقف ہونا ، پہچاننا ، تمیز کرنا ، آشنا ہونا ، معلوم کرنا ، سمجھنا ، اندازہ لگانا ، خیال کرنا ۔

جاننا بوجھنا ، حال جاننا ، بُرا بھلا جاننا ۔

**جانور :** حیوان ، جاندار ، ذی روح ، نَعم ، بَہیمہ ، ڈنگر ، ڈھور ۔

**جاہ :** رُتبہ ، مرتبہ ، عزّت ، منزلت ، وقر ، دَرجہ ، منصب ، اَوج ، شکوہ ، تمکنت ، حُرمت ، حشمت ۔

جاہ و منصب ، جاہ و منزلت ، عالی جاہ ، ثریّا جاہ ، بلند جاہ ، سلیمان جاہ ، جم جاہ ، خورشید جاہ ، فلک جاہ ، والا جاہ ، فریدوں جاہ ، سکندر جاہ ، ارسطو جاہ ، فلاطوں جاہ ، آسمان جاہ ، سلطان جاہ ، خسرو جاہ ۔

**جاہل :** وحشی ، غیر مہذّب ، ناہموار ، ناشائستہ ، اُجڈ ، بد اخلاق ، اکھڑّ ، بے ادب ، بے سلیقہ ، گُستاخ ، گنوار ، پھڈو ، اجہل ، جانگلو ۔

زمانۂ جاہلیت ، جاہل مطلق ۔

**جائز :** بجا ، درست ، رَوا ، واجب ، مُناسب ، صحیح ، حق ، ٹھیک ، موزوں ، شائستہ ۔

جائز بات ، جائز شکایات ، جائز رکھنا ، جائز سمجھنا ۔

**جائیداد :** مِلکیّت ، مِلک ، رَدھن ، حقیّت ، املاک ، مال اسباب ، جاگیر ، مال و متاع ، اثاثہ ، مایہ ، پونجی ، محال ، ضیعَہ ، عقار ۔

جائیداد مکفولہ ، جائیدادِ غیر منقولہ ، جائیدادِ منقولہ ، جائیدادِ آبائی ، جائیداد مملوکہ ۔

**جب :** جس وقت ، جوں جوں ، جِند ، تند ، ہرگاہ ، اِذا ، مَتی ۔

جب تک ، جب نہ تب ، جب ہی ، جب اوڑھ لی لوئی تو کیا کرے گا کوئی ، جب تک بچہ روتا نہیں ماں دودھ نہیں دیتی ، جب تک جینا تب تک سینا ، جب تک سانس تب تک آس ، جب تک جان میں جان ہے ، جب کہ ، جب تو ، جب کہیں جا کے ، جب ہم جانتے ، جبھی ، جبھی تو ۔

**جبرئیل :** (جبریل) عقلِ اوّلین ، طاؤسِ ملائک ، قاصد وحی ، مالک الملکوت ، رئیس الملائکہ ، سروش سالار ، طائر سدرہ ، طائر صدر النّشین ، طائر قدسی ، ناموس بزرگ ، سالار فرشتگان ۔

**جبڑا :** کلاّ ، چانہ ، فک ، لحیٰ ، جباڑا ۔

جبڑا توڑنا ، جبڑا ٹوٹنا ، جبڑا چلانا ۔

**جبیں :** پیشانی ، ماتھا ، سیا ، جبہہ ، ناصیہ ۔

مہ جبیں ، خورشید جبیں ، زہرہ جبیں ، روشن جبیں ، کشادہ جبیں ، درخشاں جبیں ، صندل جبیں ، فراخ جبیں ، اختر جبیں ، خندہ جبیں ، سہیل جبیں ، صبح جبیں ، شگفتہ جبیں ، گل جبیں ، گرفتہ جبیں ، آئینہ جبیں ، تلخ جبیں ، سرکہ جبیں ۔

**جَتانا :** یاد دلانا ، خیال دلانا ، جتلانا ، چیتا کرانا ۔

**جتن :** علاج ، اُپائے ، تدبیر ، دوا ، بندوبست ، فکر ، تجویز ، ڈھنگ ، کوشش ، سعی ، جد و جہد ، چارہ ، تگ و دو ، اُدھیڑ بُن ، دوڑ دھوپ ، تگ و پو ، تگاپو ۔

جتن کرنا ، جتن کر ہارنا ، جتن نہ ہو پانا ۔

**جِتنا :** جس قدر ، جو کچھ ، جتنے ۔

جتنا بڑا اتنا کڑا ، جتنا اوڑھنا اتنے پاؤں پھیلانا ، جِتنا چھانو اتنا ہی کرکرا ، جتنا چھوٹا اتنا ہی کھوٹا ، جتنے منہ اتنی باتیں ، جتنی چادر دیکھیے اتنے ہی پاؤں پھیلائیے ، جتنا گُڑ ڈالو اتنا ہی میٹھا ، جتنا زمین کے اوپر اُتنا زمین کے نیچے ۔

**جج :** منصف ، سرپنچ ، جسٹس ۔

**جُدا :** علٰیحدہ ، الگ ، مختلف ، بیارا ، مُمیّز ، نیارا ، وکھرا ۔

جُدا کرنا ، جُدا گانہ ، جُدا ہونا ، جُدائی ۔

**جُدائی :** ہجر ، مفارقت ، فراق ، برہ ، بروگ ، دوری ، فرقت ، ہجراں ، بِچھوڑا ، وِچھوڑا ، بجوگ ، بُعد ، تفاوت ۔

**جِدت :** تازہ پن ، تازگی ، انوکھا پن ، نیا پن ، نئی بات ، نیا رُخ ، نئی تخلیق ، شاخ ، شاخسانہ ، ایجاد ، اختراع ، تجدید ، ابداع ۔

جِدّت طراز ، جِدّت پیدا کرنا ، جدّت سے کام لینا ۔

**جَدوَل :** نالی ، نلیا ، روش ، کُول ، کھال ۔

**جدھر :** جہاں ، جس طرف ، جس جانب ، جس جگہ ، جہاں کہیں ، جس مقام پر ۔

جِدھر جلتا دیکھیں اُدھر تاپیں ، جِدھر تدھر ، جِدھر رب اُدھر سب ، جدھر سینگ سمایا ۔

**جدید :** تازہ ، نیا ، تُرت کا ، حال کا ، اب کا ، تہ درز ، ماڈرن ، نواں ۔

دورِ جدید ، خیالاتِ جدید ، علومِ جدیدہ ، جدید غزل ، جدید ادب ۔

**جذبہ :** ولولہ ، کشش قلبی ، شوق ، جوش و خروش ۔

جذبۂ محبت ، جذبۂ عقیدت ، جذبۂ مِلّی ۔

**جُراب :** موزہ ، جوزب ، جوراب ، پتاوہ ، پائتابہ ۔

**جرأت :** دلیری ، شجاعت ، مردانگی ، جواں مردی ، بہادری ، دل گردہ ، سورما پن ، بے باکی ، دلاوری ، جگیرا ، ہمت ، حوصلہ ، چالاکی ، مخاطرۃ ، بسالت ، بطالت ۔

جرأت دکھانا ، جرأت کا ڈنکا بجنا ، جرأت نہ ہونا ۔

**جَرّاح :** فصّاد ، سرجن ، رگ زن ، نشتر زن ، جنتگ ، تن شناس ، بپشک ۔

**جرمانہ :** تاوان ، ڈنڈ ، ڈانڈ ، عوضہ ، بدلہ ، ڈوٹا ، مکافات ، دیت ، قصاص ، حرجہ ، کفارہ ، غرامہ ، مغرام ، تبعہ ، معقلہ ۔

**جڑ :** بیخ ، بُن ، لنڈ ، مول ، اصل ، جذر ۔

جڑ اُکھیڑنا ، جڑ بنیاد سے اُکھیڑنا ، جڑ پکڑنا ، جڑ پیڑ سے اکھاڑنا ، جڑ جمانا ، جڑ سے اکھاڑنا ، جڑ سے ناک کاٹنا ، جڑ کاٹنا ۔

**جڑاؤ :** مرصّع ، جواہر نگار ، تہ نشان ، نگیں دار ۔

جڑاؤ ہار ، جڑاؤ زیورات ۔

**جزا :** بدلہ ، پاداش ، مکافات ، عوض ، انتقام ، پلٹا ، صلہ ، تلافی ، پھل ، نتیجہ ، ثمرہ ، محاصل ، اجر ، انعام ۔

جزا و سزا ، جزا پانا ، جزا دینا ۔

**جزو :** ریزہ ، حصہ ، ٹکڑا ، کن ، پارہ ، بھاگ ، پارٹ ۔

جزو بدن ہونا ، جزو بندی ، جزو دان ، جزو رس ، جزو رسی ، جزو کل ، جزوی ، جزویات ۔

**جزیرہ :** ٹاپو ، دیپ ، بدواز ، برواز ، پتواز ، بیلہ ، آب خُو ، چر ۔

**جزیہ** : تاوان ، محصول ، خراج ، ڈانڈ ، ڈنڈ ، جرمانہ ، سرگزیت ، سرگزید ، گزیت ، گزید ، گزیہ ، نوا ۔

جزیہ دینا ، جزیہ لگانا ، جزیہ وصول کرنا ۔

**جس** : وہ ، جو ، اس ، جونسا ۔

جس پر ، جس پر بھی ، جس تس ، جس جس ، جس خدا نے ، جس رکابی میں کھانا اسی میں چھید کرنا ، جس طرح بیٹھے ہو اسی طرح چلے آؤ ، جس طرح پیٹھ دکھائے جاتے ہو اسی طرح منہ دکھانا ، جس طرح ہو سکے ، جس کا کام اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے ، جس کا کھانا اس پر غرّانا ، جس قدر ، جس کا کھائے اسی کا گائے ، جس کی دیگ اس کی تیغ ، جس کی زبان چلے اس کے ستر ہل چاہیں ، جس کی لاٹھی اس کی بھینس ، جس نے بیٹی دی اس نے کیا اٹھا رکھا ، جس نے کی شرم اس کے پھوٹے کرم ، جسے پیا چاہے وہی سہاگن ۔

**جسامت** : موٹائی ، ڈیل ڈول ، فربہی ، دل ، عمق ، جثہ ، باڈی ۔

**جست** : روح توتیا ، جستا ، رصاص ، آنک ، اسرب ۔

**جستجو** : تجسس ، ٹٹول ، کھوج ، تلاش ، ڈھونڈ ڈھانڈ ، ٹوہ ، کاوش ، کنج کاوی ، تفحّص ، تحقیقات ، تفتّد ، سراغ ۔

جستجو کرنا ، جستجو ناکام ہونا ، جستجو جاری رکھنا ، جستجوے پیہم ۔

**جستہ جستہ** : کم کم ، کہیں کہیں سے ۔

**جسم** : تن ، کالبد ، بدن ، پیکر ، ڈیل ، سریر ، انگ ، جثہ ، پنڈا ، کایا ۔

جسمِ ناتواں ، جسمِ لاغر ، جسمِ پیر ، جسمِ تازہ ، جسمِ جواں ، جسمِ بیمار ، جسمِ خاکی ، جسمِ جاں فریب ، جسمِ متین ، جسمِ خاکی طلسم ۔

**جشن** : شادی ، سہانی ، خوشی ، پرب ، اتشب ، جگ ، عید ۔

جشن برپا ہونا ، جشن منانا ، جشن اڑنا ۔

**جفا** : ستم ، جبر ، ظلم ، جور ، تعدی ، سختی ، انیائی ، کشٹ ، زبردستی ، زیادتی ، ظلم و ستم ، تطاول ، دست درازی ، انیتی ۔

جفا پیشہ ، جفا کار ، جفا گستر ، جفا جو ، جفا کش ، جفا کفا ، جفا اٹھانا ۔

**جگالی** : پاگر ، نشخوارہ ، جرہ ، نشوار ۔

**جگانا** : اٹھانا ، بیدار کرنا ، نیند سے اٹھانا ۔

**جگت** : لطیفہ ، بذلہ ، ذومعنی ، ضلع ، تک ، تلازمہ ، ٹوک ، وڈھ ۔

جگت باز ، جگت بازی ، جگت رنگ ، جگت لڑنا ، جگت لگانا ، ضلع جگت ۔

**جگر** : حوصلہ ، ہمت ، شجاعت ، بہادری ، چھاتی ، دلاوری ، مردانگی ، گردہ ، قدرت ، مجال ، مقدور ۔

جگر پانا ، جگر پانی ہونی ، جگر پاش پاش ہونا ، جگر پر پتھر رکھ لینا ، جگر دیکھنا ، جگر رکھنا ، جگر سراہنا ، جگر کاوی ، جگر کرنا ، جگر لہو ہونا ، جگر لہو کرنا ، جگرا کرنا ، خستہ جگر ، خونیں جگر ، سوختہ جگر ، تفتہ جگر ، آہنیں جگر ، سبز جگر ، تشنہ جگر ، برشتہ جگر ، تفسیدہ جگر ، کوہ جگر ، سادہ جگر ، مینا جگر ۔

**جگر** : جان ، جی ، پران ، بولتا ، دل ۔

جگر افگار ، جگر پر موگری پڑنا ، جگر چاک ہونا ، جگر خراش ، جگر دو ٹکڑے ہونا ، جگر دوز ، جگر کی چوٹ ، جگر میں چٹکیاں لینا ، جگر ناسور ہونا ۔

**جگر** : کلیجا ، کلیجی ، کبد ، لیور ، اینہ ۔

جگر خراب ہونا ، جگر بڑھنا ، جگر کی چربی کھلنا ، جگر آب ہونا ، جگر اچھلنا ، جگر پر چھریاں چلنا ، جگر پر ہاتھ رکھنا ، جگر پک جانا ، جگر پھنکنا ، جگر تفتہ ، جگر تھام کے بیٹھ جانا ،

جگر ٹکڑے ہونا ، جگر جلنا ، جگر دہلنا ، جگر سوز ، جگر سے دھؤاں اُٹھنا ، جگر شق ہونا ، جگر کٹنا ، جگر کانپ جانا ، جگر کباب ہونا ، جگر کے ٹکڑے ہونا ، جگر مسوس لینا ، جگر منہ کو آنا ، جگر ہل جانا ، جگر ہونا ، جگری داغ ، جگری دوست ۔

**جگمگانا :** چمکنا ، جگمگ کرنا ، روشن ہونا ، تاباں ہونا ، دمکنا ، جگر جگر کرنا ، لاٹاں مارنا ۔

**جُگنو :** کرمِ شب تاب ، چراغک ، کرمِ شب چراغ ، حُباحب ، پراعہ ، پٹ بیجنا ، جُگنی ۔

**جگہ :** ٹھکانا ، ٹھور ، تھان ، استھان ، ٹھاؤں ، موقع ، موضع ، زائے ، جا ، جاگاہ ، تھاں ، قیام گاہ ، ہیڈ کوارٹر ، کوارٹر ، صدر مقام ، تھلی ، ٹھیا ، تھڑا ، مکان ، مقام ، گھر ، مستقر ، رین بسیرا ۔

رہنے کی جگہ ، سر چھپانے کی جگہ ، شب بسری کی جگہ ، آرام کی جگہ ، قبر کی جگہ ، جگہ جگہ (قدم قدم) ، ماتم کی جگہ ، ہنسنے کی جگہ ، خاموشی کی جگہ ، گفتگو کی جگہ ۔

**جَل :** پانی ، آب ، ماء ۔

جلترنگ ، جل تری ، جل توری ، جل تھل ، جل کُکر ، جل ککڑ ، جل مانس ، جل مرغابی ، جل پان (ناشتہ) ، جل جوگنی (جونک) ، جل توری (مچھلی) ، جل پنچھی ۔

**جُلاب :** مُسہل ، دست آور دوا ، مشی ، مشو ۔

**جلّاد :** ظالم ، بے رحم ، ظلمی ، سنگ دل ، کٹھور ، بے درد ، جفا کار ، نردئی ، تند مزاج ، غصیل ، غضبی ، معشوق ، محبوب ، گردن زن ، سفاک ، سیاف ، مشاعلی ۔

**جلانا :** آگ لگانا ، سوختہ کرنا ، سُلگانا ، بالنا ، پھونکنا ، آگ دینا ، لوکا لگانا ، دہکانا ۔

**جلا وطن :** دیس نکالا ، شہر بدر ، کالا پانی ۔

**جُلاہا :** نورباف ، باف کار ، پائے باف ، جشیر ، جشیرہ ، جوشیر ، جولا ، جوشیرہ ، جولاہک ، جولہ ، کوفشاں ، کوفشانہ ، جامہ باف ، پارچہ باف ، کولی ، مومن ، حائک ، نساج ، پا باف ۔

**جَلد :** فوراً ، تُرت ، بلا توقف ، پٹ جھٹ ، چٹ پٹ ، جھپ ، فٹا فٹ ، شتاب ، زود ، آہر ، چیٹ ۔

**جِلد :** کھال ، پوست ، چمڑا ، چام ، کھلڑی ، سکن ۔

**جلدی :** تعجیل ، عجلت ، جلد بازی ، اضطرابی ، شتابی ۔

**جلسہ :** بزم ، مجلس ، انجمن ، محفل ، پنچایت ، سبھا ، مجمع ، جمگھٹا ۔

**جلن :** تپش ، سوزش ، پتن ، سوختگی ، تپک ، احتراق ، تپک ، پھپھک ، ٹیس ، ضربان ، کھولن ، چمک ، جھلجھلاہٹ ۔

**جلنا :** سڑنا ، آگ لگنا ، بُھلسنا ، بُھنکنا ، کشتہ ہونا ، خاکستر ہونا ، راکھ ہونا ۔

**جُلوس :** رجاو ، شاہانہ حشم ، بھیڑ بھڑکا ، تجمّل ، کرّوفر ، شان و شرکت ، تُزک ۔

**جلوہ :** حسن ، جمال ، خوبی ۔

جلوۂ نور پاش ، جلوۂ طناز ، جلوۂ ہوش ربا ، جلوۂ لطیف ، جلوۂ گل آشوب ، جلوۂ رم آہو ، جلوۂ آہوئے ختن ، جلوۂ پنہاں ، جلوۂ بلند ، جلوۂ مستانہ ، جلوۂ نظارہ فریب ، جلوۂ سرفراز ، جلوۂ خانہ پرداز ۔

**جلیبی :** زلیبی ، زُلدیبہ ، مُشبّک ۔

**جماع :** جالش ، جفت ہونا ، جفتی کھانا ، گایش ، نیوتش ، مباشرت ، مُجامعت ، بشے ، محبت داری ، بھوگ ۔

**جماعت :** ٹولی ، غول ، منڈلی ، گروہ ، جتھا ، طائفہ ، فرقہ ، حزب ، فریق ، حلقہ ، جرگہ ، گروپ ،

دائرہ ، چنڈال چوکڑی ، ٹیم ، پارٹی ، ٹکڑی ، پارٹی ، سبھا ، مجلس ، انجمن ، محفل ۔

**جمال :** حُسن ، جلوہ ، خوبی ، خوبصورتی ، رُوپ ، جوبن ، بیوتی ۔

جمالِ جانفزا ، جمالِ دلستاں ، جمالِ بے بدل ، جمالِ جہاں آرا ، شمع جمال ، جمالِ برہمن ، جمالِ سکوں سوز ، جمالِ جاں گداز ، جمالِ دیوانہ گر ، جمالِ بہشت بخش ، جمالِ خدا نما ۔

**جمانا :** چسپاں کرنا ، جوڑنا ، چپکانا ، پیوستہ کرنا ۔

**جمائی :** جمائی ، جمھوائی ، ثأب ، ثؤبا ، تثاؤب ، فاثرہ ، خمیازہ ، فاجہ ، اُباسی ۔

**جمع :** کُل ، تمام ، سب ، سارا ، جملہ ، اکٹھا ، فراہم ، مجموع ، ہمہ ۔

**جمعرات :** پنجشنبہ ، یوم الخمیس ، برہسپت ، خمیس ، زیارت ۔

**جمعہ :** شُکر ، یومِ آدینہ ، یوم الرّاحت ، عروبہ ۔

جمعہ جمعہ آٹھ دن ، جمعہ کا نِکاح ہفتے کو طلاق ، جمعہ پیر اسی دروازے کے فقیر ۔

**جِن :** جِنّی ، جان ، بُھوت ، پریت ، دیو ، عفریت ، گھوسٹ ۔

جِن اُتارنا ، جِن اُترنا ، جِن چڑھنا جِن جھاڑنا ، جِن شیشے میں اُتارنا ، جِن کا سایہ ، جِنّی خط ، جِنّیہ ۔

**جِن :** جو ، جِس ، تِس ، جون ، جونسا ، جِسے ۔

**جناب :** حضرت ، قِبلہ ، حضور ، صاحب ، مہاراج ، خداوند ، آپ ، خود بدولت ، عالی جاہ ، بندہ پرور ، سر ۔

جنابِ عالی ، جنابِ اقدس ، جناب کا کرم ، جناب کی دعا ، عرش جناب ، کیواں جناب ، ملائک جناب ۔

**جنازہ :** تابوت ، لاشہ ، ارتھی ، میّت ، نعش ۔

جنازہ اُٹھانا ، جنازہ نکالنا ، جنازہ اُٹھنا ، جنازہ رکھنا ۔

**جُنبش :** ہلچل ، کھلبلی ، زلزلہ ، تہلکہ ، تزلزل ، گڑبڑ ، لرزش ، حرکت ، چال ، رفتار ، گردش ، ہلنا جلنا ، تحرک ، تحریک ، تھرتھراہٹ ، ارتعاش ، ارتجاف ، ارتجاج ، ارتعاد ۔

جنبش دینا ، جنبش نہ ہونا ، جنبش نہ کھانا ، جنبش کرنا ۔

**جنّت :** بہشت ، خُلد ، عدن ، ارم ، مینو ، فردوس ، جناں ، بیکنٹھ ، سُرگ ، باغِ رضواں ، باغِ بدیع ، باغِ رفیع ، بہنام ، سراچۂ سرود ، مینوے مینواں ، باغِ گلشن ، گلزار ، باغِ ارم ، ہیون ۔

جنت الفردوس ، جنتِ شداد ، جنت نصیب ۔

**جنتری :** تقویم ، پترا ۔

**جنگ :** لڑائی ، معرکہ ، حرب ، محاربہ ، نبرد ، کارزار ، رزم ، پیکار ، جُدھ ، رن ، جدل ، ہیجاء ، آرزم ، وار ۔

جنگجو ، جنگ زرگری ، جنگ سر کرنا ، جنگ سر ہونا ، جنگ گاہ ، جنگ و جدل ، جنگ لگنا ۔ خانہ جنگ ، دلیر جنگ ، سرور جنگ ، شہاب جنگ ، عماد جنگ ، ظفر جنگ ، پیش جنگ ، فیروز جنگ ۔

**جنگاسا :** جانگ ، چنڈا ، کشک ، کنجِ ران ۔

**جنگل :** بیاباں ، صحرا ، ریگستان ، دشت ، بادیہ ، ہاسوں ، راغ ، قاع ، بیدا ، فدفد ، وادی ، خلا ، بیشہ ، بُر ، لق و دق ، جنگلا ، لس ، زنگل ۔

**جنگل :** جھاڑی ، بن ، نخلستان ، غابہ ، فورسٹ ، جنگلا ، جھر ، زنگل ، بیابان ، بیلی ، بیلہ ، جھاڑ جھنکاڑ ، اڑھایا ، جھاڑیوں کا ڈرا ۔

جنگل کا تیتر ، جنگل میں منگل ہونا ، جنگل میں مور ناچا کس نے دیکھا ، جنگل میں موتی کی قدر نہیں ۔

**جنگلا** : ٹٹی ، کٹہرا ، باڑ ، احاطہ ، چار دیواری ، تارکشی ۔

**جنگلی** : وحشی ، ہریا ۔

**جنگی** : فوجی ، ملٹری ، لشکری ، سپاہی ، مبارز ۔

جنگی آفیسر ، جنگی قانون ، جنگی جہاز ، جنگی بیڑا ، جنگی فوج ، جنگی لاٹ ۔

**جنم** : زندگی ، حیات ، زیست ، عمر ، اوستھا ۔

جنم بگاڑنا ، جنم بگڑنا ، جنم بھر ، جنم پَتّا ، جنم ڈبونا ، جنم لینا ، جنم اندھا ، جنم پترا ، جنم اشٹمی ، جنم باؤلا ، جنم جلا ، جنم دن ، جنم بھوم ، جنم روگی ، جنم استھان ، جنم پتری ، جنم کنڈلی ، جنم مرن ، جنم دکھیا ۔

**جُنون** : دیوانگی ، پاگل پن ، سودا ، خبط ، سڑی پن ، باؤلا پن ، مالی خولیا ، والہانہ عشق ۔

حالتِ جُنون میں بسر کرنا ، جُنون چڑھنا ، جُنون اُچھلنا ، جنون ہوش مند ، جنون بے خود ، سلسلۂ جنون ، زنجیرِ جنون ، صحرائے جنون ، سودائے جنون ، جنون تازہ ، جنون کہنہ ، آتش جنون ، راحت جنون ، جنون خونچکاں ، گرمی جنون ، احساس جنون ، تکریم جنون ، تعظیم جنون ، اذیت جنون ، تکلیف جنون ، شعلۂ جنون ، طوقِ جنون ، جنون گل ، جنونِ بہار ، جنونِ یار ، خروشِ جنون ، جوشِ جنون ، ہوشِ جنون ، جنونِ خیر و شر ، شورِ جنون ، زورِ جنون ، اندازِ جنون ، طریقِ جنون ، بیعتِ جنون ، گریبانِ جنون ، دستِ جنون ، پائے جنون ، جنونِ شر انگیز ، جنون خامہ جُو ، جنون صحرا گرد ، جنونِ شیفتگی ، جنونِ گردباد ، افزائشِ جنون ، جنون فراموش ، جنون مند ، رقصِ جنون ، جنونِ زمیں بوس ، جنونِ فلک سیر ، جنونِ آوارہ ، بیابانِ جنون ، امکانِ جنون ، یقینِ جنون ، وادیٔ جنون ، دشتِ جنون ، مجنون ۔

**جَو** : سج ، شعیر ، اندر جو ، کل انرا کلنک ، کیغ ، سکروائی ، پردہت ، بھدر جونا مند ۔

**جو** : (جون) ، ہر کہ ، جو کوئی ، ہر شخص ، کسے باشد ، جو کچھ ۔

جو آگ کھائے گا انگارے ہگے گا ، جو بولے سو گھی کو جائے ، جو بندہ کیا سو موتی ، جو بوؤ گے سو کاٹو گے ، جو پہلے مارے سو میری ، جو جاگے سو پائے ، جو جو ، جو جی چاہتا ہے کرتا ہے ، جو چڑھے گا سو گرے گا ، جو چوری کرتا ہے وہ موری بھی رکھتا ہے ، جو خال اپنی حد سے بڑھا وہ مسہ ہوا ، جو دل میں ہے وہی زبان پر ، جو دم ہے غنیمت ہے ، جو دے گا اُس کا کھیلے گا ، جو سر اُٹھا کے چلے گا ٹھوکر کھائے گا ، جو کچھ ہے یہی ہے ، جو کرے سیوا وہ کھائے میوا ، جو کل ہونا ہے وہ آج ہو جائے ، جو کوئی ، جو گرجتے ہیں سو برستے نہیں ، جو ماں سے سوا چاہے وہ پھاپھا کُٹنی ، جو مقدّر دکھائے دیکھ لو ، جو منہ میں آتا ہے بک جاتا ہے ، جو نہ بھائے آپ کو وہ دے بھوکے باپ کو ، جو ہو سو ہو ، جو ہے سو ہے ، جوں ہی ۔

**جُوا** : لبُاد ، جُغ ، نیر ، پنجالی ، جولا ، یوک ۔

جُوا ڈال دینا ، جوا گردن پر لینا ۔

**جوا** : قمار ، شرط بازی ، سٹا ۔

جوئے خانہ ، جوئے باز ، جواری ۔

**جواب** : اُتّر ، پاسخ ۔

جواب الجواب ، جواب باصواب ، جواب پانا ، جواب پڑھنا ، جواب ترکی بہ ترکی ، جواب تک نہ دینا ، جواب تلخ ، جواب جاہلاں باشد خموشی ، جوابِ دعویٰ ، جواب دہی ، جواب دینا ، جواب سوال ، جوابِ شافی ، جواب طلب ، جواب طلب کرنا ، جوابِ قطعی ، جواب نہ آنا ، جواب نامہ ، جواب ندارد ، جوابی ۔

**جوار** (خرد) : مسوریا جوار ، ذرت ، جتوبرک ، دنت ، شتھ ، جنہار ، جنھیر ۔

**جوان** : نو عمر ، بَرنا ، نوخیز ، پٹھا ، فتیٰ ، قُمد ، شاب ، گدر ۔

جوان بخت ، جوان خوب ، جوانِ صالح ، جوان عید ، جوان مرگ ۔

**جوبن :** بلوغ ، بلوغت ، سیان پت ، ریعان ، عنفوان جوانی ، آغاز جوانی ، اٹھتی جوانی ، چڑھتی جوانی ۔

جوبن اُبھرنا ، جوبن ڈھلنا ، جوبن سے ڈھلنا ، جوبن کا ماتا ، جوبن کی ، جوبن کی ماتی ، جوبن کے دن ، جوبن نکالنا ۔

**جوتا :** پاپوش ، کفش ، جفتِ پا ، زیرپائی ، پنہائی ، جوتی ، حِذاء ، نعل ، پیزار ، پہاز گزار ، پوائی ، موزہ ، پاجنگ ، پاشنگ ، پازاد ، پائے فزار ، چاموش ، چسناک ، سندلہ ، رشمک ، لتر ۔

جوتا اٹھانا ، جوتا اچھلنا ، جوتا چلنا ، جوتا برسنا ، جوتا چھپانا ، جوتا دینا ، جوتا سر پر ٹوٹنا جوتے سے آنا ، جوتے سے خبر لینا ، جوتے کا یار ، جوتے کاری ، جوتی اُچھلنا ، جوتی پر جوتی چڑھنا ، جوتی پر رکھ کر روٹی دینا ، جوتی پر کاجل پارنا ، جوتی پر مارنا ، جوتی پہنانا ، جوتی پہننا ، جوتی پیزار ، جوتی پیزار چلنا ، جوتی پیزار لڑنا ، جوتی چلنا ، جوتی خور ، جوتی سے ، جوتی کو کیا غرض ، جوتی کی انی ، جوتی کی برابر نہ سمجھنا ، جوتی کے تلے سے ناک کاٹ لینا ، جوتیاں اٹھانا ، جوتیاں بغل میں دبانا ، جوتیاں چٹخاتے پھرنا ، جوتیاں سر پر رکھنا ، جوتیاں سیدھی کرنا جوتیاں کھانا ، جوتیاں گانٹھنا ، جوتیاں مارنا ، جوتیوں سمیت آنکھوں میں بیٹھنا ، جوتیوں کا صدقہ ، جوتیوں میں دال بٹنا ، جوتیوں سے لگی ہوئی ہے ۔

**جوتش :** علمِ نجوم ، علمِ ہیئت ، رمل ۔

**جوتنا :** ہل چلانا ، تردّد کرنا ، کاشت کرنا ، بونا ۔

**جوتی :** پنہڑے ، پاپوش ، کفش ، کھونسڑا ۔

جُتی ، پنہی ، پیزار ۔

**جَودت :** تیز رفتاری ، تیزی ، چترائی ، چالاکی ، فراست تیز فہمی ، ذکاوت ۔

جودتِ طبع ، جودت علم ۔

**جوڑی :** جوڑا ، جُٹ ، جُفت ۔

**جوش :** اُبال ، اُبھان ، کھدبد ، کھدبدی ، کھدبداہٹ ، کھولن ، پاکستان کے مشہور شاعر کا تخلص ۔

جوش آنا ، پانی کو جوش دینا ، دودھ جوش کرنا ، جوشِ دین ، جوش دینا ، جوش کھانا ، جوش میں آنا ، جوش و خروش ، آب جوش ، جوشیدہ ۔

**جوشاندہ :** اونٹی ، کاڑھا ۔

**جوگ :** نیک گھڑی ، نیک ساعت ، وقت سعید ، وقت مناسب ۔

**جولاہا :** پارچہ باف ، بافندہ ، نور باف ، کولی ، پولی ۔

**جوں :** سپش ، چیلڑ ۔

**جہاد :** کوشش ، جہد ، نفس کشی ۔

**جھاڑ :** جھنکاڑ ، دغل ، جھت ، جھاڑی ، جھانگڑ ، ڈھینگر ، لوڑھا ، جھانبا ۔

جھاڑ بسارنا ، جھاڑ بوٹے ، جھاڑ پھاڑ ، جھاڑ سے گرا جھاڑ میں اٹکا ، جھاڑ کا ازار بند ، جھاڑ کا کانٹا ، جھاڑ کے پر نکالنا ، جھاڑ ہو کر لپٹنا ، سر جھاڑ منہ پھاڑ ۔

**جھاڑن :** کوڑا کرکٹ ، پونچھن ، جھڑن ، کساحہ ، کناسہ ، خسامہ ، صافی ، ڈسٹر ، قطیلہ ، لتہ ، صافی ۔

**جھاڑو :** جاروب ، بُہاری ، بوہجا ، بوکر ، سوہرنی ، بُہارنی ، مکنسہ ، مکسحہ ، مقمّہ ، عسیل (عطر فروش کی) ، مِقَولۃ (کھلیان کی) ، سونی ، رڑکا ، سکیرنی ۔

جھاڑو پھر جانا ، جھاڑو دبانا ، جھاڑو دینا ، جھاڑو کی تیلی ، جھاڑو مارنا ، جھاڑو ہو کر لپٹنا ۔

**جھاڑی :** آیکہ ، اجمہ ، غِیل ، جَھت ، جھانکڑ ۔

**جہاز** : مرکب ، سفینہ ، جاریہ ، شپ ۔

**جھاگ** : کف ، پھین ، زبد ، کثاۃ ، کشعہ ، طفاحہ ، عفاوۃ ، اُپھان (ہانڈی کا) جھگ ، زگ ، لغام ۔

جھاگ بھرنا ، جھاگ منہ سے جاری ہونا ، جھاگ چھوڑنا ، جھاگ پونچھنا ، جھاگ اٹھانا ۔

**جِہالت** : نادانی ، بیوقوفی ، اناڑ پن ، مورکھ پن ، جانگلو پن ، اُجڈ پن ، حیوانیت ۔

**جہاں** : جس جگہ ، جس مقام پر ۔

جہاں تہاں ، جہاں جائے بھوکا وہاں پڑے سوکھا ، جہاں جہاں ، جہاں چار برتن ہوتے ہیں کھٹکتے بھی ہیں ، جہاں دائی ہاتھ دھوئے وہاں قربان کروں ، جہاں دولہا وہاں برات ، جہاں دیکھے توا پُرات وہاں گاوے ساری رات ، جہاں روکھ نہیں وہاں ارنڈ ہی روکھ ، جہاں ستیاناس وہاں سوا ستیاناس ، جہاں سو وہاں سواسو ، جہاں سوئی نہ جائے وہاں مُوسل گھسیڑنا ، جہاں کا مردہ وہیں گڑتا ہے ، جہاں کانسا وہاں بجلی ، جہاں کہیں ، جہاں کی تہاں ، جہاں گڑھا ہوتا ہے وہیں پانی مرتا ہے ، جہاں گل ہوگا وہیں خار بھی ہوگا ، جہاں مرغ نہیں بولتا صبح نہیں ہوتی ۔

**جہان** : لوک ، کھنڈ ، زمین ، دھرتی ، جگ ، دنیا ، عالم ، پرتھی ، گیتی ، جگت ، سنسار ، آفاق ، دہر ۔

جہان پاک کرنا ، جہان پناہ ، جہان پناہ سلامت ، جہان آنکھوں میں اندھیر ہونا ، جہان آفریں ، جہان دار ، جہان کے مزے ، جہان سے اٹھنا ، جہان سے ہاتھ اٹھانا ، جہان سیاہ ہونا ، جہان گرد ، جہانیاں جہاں گشت ۔

**جھانٹ** : موے زہار ، موے زیر ناف ، پشم ۔

**جھانوان** : نسفہ ، نسیفہ ، شتّوانہ ۔

**جُھٹ پٹا** : صبح یا شام کی تاریکی ، غبش ، طیا شیر صبح ، بُھک بُھکا ۔

**جھجّر** : بڑی صراحی ، گھاگھر ، گاگر ۔

**جُھرجُھری** : کپکپی ، پھریری ، کپکپاہٹ ، لرزہ ، تھرتھراہٹ ، پھریری ، قشعریرہ ، لرزش ۔

**جھرنا** : بڑی چھلنی ، جھارا ، سوراخ دار کفگیر ۔

**جھڑکنا** : ڈانٹنا ، گُھڑکنا ، ڈانٹ ڈپٹ کرنا ، دُھتکارنا ۔

**جھکّڑ** : بادِ تُند ، اندھیاؤ ، طوفانِ باد ، ہوائے سخت ، زعزع ، زفزافہ ۔

**جُھکنا** : خمیدہ ہونا ، نیچا ہونا ، مُڑنا ، ٹیڑھا ہونا ، خم ہونا ، بل کھانا ۔

کمر جھکنا ، حیا سے پلکیں جھکنا ، دیوار جھکنا ، قامت جھکنا ۔

**جھگڑا** : اُلجھیڑا ، فساد ، دنگا ، ٹنٹا ، تتمبا ، خصومت ، نزاع ، تھکم تھکا ، تکّا فضیحتی ، فتنہ ، کھٹاپٹی ، جھمیل ، پرخاش ، تکرار ، راڑ ، جھیڑا ، بکھیڑا ، بگاڑ ، تنازعہ ، رنجش ، پیٹک پیا ، ان بن ، کھٹ پٹ ، نا اچاقی ، آزردگی ، خفگی ، بیر ، دشمنی ، نا اتفاقی ، نفاق ، خرخشہ ، کشمکش ، درد سر ۔

جھگڑا اٹھانا ، جھگڑا اک سُو ہونا ، جھگڑا پاک ہونا ، جھگڑا پڑنا ، جھگڑا چھونا ، جھگڑا کرنا ، جھگڑا کوتاہ کرنا ، جھگڑا کھڑا کرنا ، جھگڑا لو ، جھگڑا مٹ جانا ، جھگڑا مول لینا ، جھگڑے کی باتیں تین ، زن زر زمین ، جھگڑا بیٹھنا ۔

**جھگڑالو** : بکھیڑیا ، ٹنٹے باز ، جھمیلیا ، لڑاکا ، فسادی ، پاکھنڈی ۔

**جُھلانا** : جھونٹا دینا ، ہلانا ، پینگ دینا ، گہوارہ جنبانی ۔

**جھلک** : آب و تاب ، رونق ، اُوپ روپ ، لشکارا ، جھمکار ، روشنی ، چمک ، نور ، تجلی ، جلوہ ، پرتو ، عکس ، جھپکی ، جھانکی ، جھلکی ، جھمک ۔

جھلک پڑنا ، جھلک دکھانا ، جھلک دینا ۔

**جِھلمل** : جگمگاہٹ ، جھلملاہٹ ، چمچاہٹ ۔

**جھلنا** : پنکھا ہلانا ، پنکھا کرنا ، ہوا دینا ۔

**جھلّی** : باریک ، پتلا ، کاغذی ، حریری ، گوشت کی جھلّی ۔

**جُھمکا** : آویزہ ، بالی ، مُرکی ، بالا ، گوشوارہ ، کرن پھول ، جُھمکی ، بُندہ ، کَن پھول ، بلبلی ، حلقۂ گوش ، کانٹے ، قرط ، واچک ۔

**جھنجوڑنا** : (جھنجھوڑنا) بیدار کرنا ، ہوشیار کرنا ، جگانا ، خبردار کرنا ، ٹہو دینا ، متنبّہ کرنا ۔

**جُھنڈ** : بِھیڑ ، جماعت ، غُول ، ٹکڑی ۔

**جھنڈا** : نشان ، عَلم ، بیرق ، باوٹا ، نیزہ ، پھریرا ، دھجالوا ، رایت ، لواء ، پرچم ۔

جھنڈا گاڑنا ، جھنڈا گڑنا ، جھنڈا کھڑا کرنا ، جھنڈے پر چڑھانا ، جھنڈے پر چڑھنا ، جھنڈے تلے کی دوستی ۔

**جہنم** : دوزخ ، نرک ، جحیم ، سقر ، دارالبوار ، ہاویہ ، حُطمہ ، جم لوک ، ہیل ، آتش گاہ ۔

**جُھوٹ** : دروغ ، کذب ، غلط ، کھوٹ ، غش ، غل ، زٹل ، باطل ، ناراست ، بے اصل ، افترا ، کُوڑ ، بے بنیاد ، نِرمول ، ناحق ، بے اثر ، بے کار ، لغو ، بیہودہ ، بے فائدہ ، باد ہوائی ، جعلی ، نقلی ، چھَل ، فریب ، دھوکا ، مکر ، بہانہ ۔

جُھوٹ بنانا ، جُھوٹ بولنا ، جُھوٹ پکڑنا ، جُھوٹ جاننا ، جُھوٹ سچ لگانا ، جُھوٹ کا پُتلا ، جُھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے ، جُھوٹ کے پُل باندھنا ، جُھوٹ کے دفتر ، جُھوٹ لگانا ، جُھوٹ مُوٹ ۔

**جُھوٹ** : پس خوردہ ، جُھوٹن ، بچا ہوا کھانا ، اُلش ، جُھوٹا ۔

**جُھوٹا** : دروغ گو ، بے ایمان ، مکّار ، دھوکے باز ، بے ایمان ، بد دیانت ، آدھرمی ، دمباز ، چھلیا ، فریبی ، مُتفنّنی لباڑیا ۔

جُھوٹا پڑنا ، جُھوٹا کرنا ، جُھوٹا لپائی ، جھوٹا وعدہ ، جُھوٹا ہونا ۔

**جُھولا** : ہنڈولا ، پالنا ، پینگ ، اُرجُوحہ ، پنگوڑہ ، مہد ، گہوارہ ۔

**جھولی** : شلّاق ، خُرجی ، زنبیل ، تھیلی ، گود ، جھور ۔

جھولی بھرنا ، جھولی دار ، جھولی ڈالنا ، جھولی پھیلانا ، جھولی کھپّر لیے پھرنا ۔

**جُھومر** : جھنڈ ، گروہ ، جھرمٹ ، مجمع ، جھلّڑ ۔

**جھونپڑا** : چھپّر ، پھوس کا گھر ، کُٹوخ ، عُشّت ، قُتّش ، گرینڑا ، خُتّص ، کٹی ، کٹیا ، کاتیج ، جھگّی ، جھونپڑی ، بُونگا ۔

**جھونکا** : جھوک ، جھونک ، پینگ ، جھکولا ، ہلکورا ، ہلچھا ۔

**جہیز** : اسباب ، سامان (شادی کا) ، داج ، دات ۔

**جھینگر** : گُھرگُھرا ، زنجیرہ ، جُندب ، صُرصُر ، صُرصور ، جُدجُد ۔

**جھیلنا** : سہنا ، برداشت کرنا ، سنبھالنا ، اُٹھانا ۔

دُکھ جھیلنا ، غم جھیلنا ، ستم جھیلنا ۔

**جی** : دل ، ہیا ، قلب ، ہردہ ، طبیعت ، خواہش ، جان ، روح ، دم ، پران ، سانس ۔

جی آ جانا ، جی اُٹھنا ، جی اُچٹ جانا ، جی اداس ہونا ، جی اُڑا جانا ، جی اُکتا جانا ، جی اُلٹ جانا ، جی اُلٹنا ، جی بٹنا ، جی بُرا کرنا ، جی بکھرنا ، جی بگڑا جانا ، جی بند ہونا ، جی بھاری ہونا ، جی بھٹکنا ، جی بھرا آنا ، جی بھر آنا ،

جی بھر بھر آنا ، جی بھر جانا ، جی بھر کر دیکھنا ، جی بہلانا ، جی بہلنا ، جی بیٹھا جانا ، جی پانی کرنا ، جی پک جانا ، جی پکڑا جانا ، جی پکڑ لینا ، جی پگھلانا ، جی پھٹ جانا ، جی پھر جانا ، جی پھسلنا ، جی پیچھے پڑنا ، جی پھیکا ہونا ، جی ترسنا ، جی ٹوٹ جانا ، جی ٹُھکنا ، جی ٹھنڈا ہونا ، جی جان سے فدا ہونا ، جی جانتا ہے ، جی جلانا ، جی جلنا ، جی جی اٹھنا ، جی چاہنا ، جی چُرانا ، جی چلنا ، جی چھپانا ، جی چھوٹنا ، جی چھوڑ دینا ، جی دکھی ہونا ، جی دوڑنا ، جی دھڑکنا ، جی دہلنا ، جی ڈوبنا ، جی ڈھیا جانا ، جی رُکنا ، جی رکھنا ، جی سائیں سائیں کرنا ، جی سنسنانا ، جی سے اُتر جانا ، جی سے جی ملنا ، جی کا بخار نکالنا ، جی کا غبار نکالنا ، جی کڑھانا ، جی کڑھنا ، جی کو لگنا ، جی کو مارنا ، جی کھٹّا کرنا ، جی کھٹّا ہونا ، جی کھلنا ، جی کھول کر ، جی کی جی میں رہنا ، جی گرا جانا ، جی لُبھانا ، جی جل جانا ، جی لرزنا ، جی لگانا ، جی لگنا ، جی اُٹھنا ، جی للچانا ، جی لوٹنا ، جی متلانا ، جی مر جانا ، جی تلملا ، جی ملنا ، جی میں آنا ، جی میں بیٹھنا ، جی میں جل جانا ، جی میں جی آنا ، جی میں جی ڈالنا ، جی میں ڈالنا ، جی میں رکھنا ، جی میں کھبنا ، جی میں گھر کرنا ، جی ہارنا ، جی ہاتھ میں لینا ، جی ہٹ جانا ، جی ہلنا ، جی ہی جی میں باتیں کرنا ۔

**جیب** : پاکٹ ، کیسا ، گیدا ، بوجا ، گوجھا ، کُنجھیا ، گریباں ، کیسہ ، انباں ، تاچہ ، خریطہ ، تھیلی ۔

جیب خالی ہونا ، جیب بھرنا ، جیب گرم ہونا ، جیب کاٹنا ۔

**جیب تراش** : گٹھ کٹا ، جیب کترا ، گرہ بُر ، طرّار ، اُچکا ، ٹھگ ، چوٹّا ، دغاباز ، گرہ کٹ ، پاکٹ مار ، للیجو ۔

**جیت** : کامیابی ، فتح ، فتح مندی ، تسخیر ، تابع کرنا ، فرماں بردار بنانا ، قابو میں لانا ۔

**جیتا** : زندہ ، جاندار ، حیات والا ، ذی حیات ۔

جیتا جاگتا ، جیتا چُنوا دینا ، جیتا چمڑا ، جیتا رہنا ، جیتا گاڑنا ، جیتا لہو ، جیتا ناخن ، جیتے جی ، جیتے جی مر جانا ، جیتے جی مٹی میں ملانا ، جیتے جی کے سب ہیں ، جیتے کا چارہ ، جیتی جاگتی زندگی ، جیتی مکھی نہیں نگلی جاتی ۔

**جیسا** : جس طرح ، جس طرح کا ، جس صورت کا ۔

جیسا تیسا ، جیسا چاہو ، جیسا دیس ویسا بھیس ، جیسا راجا ویسی پرجا ، جیسا سوتا ویسا دھارا ، جیسا کیا ویسا پایا ، جیسا منہ ویسا تھپّڑ ۔

**جیل** : قید خانہ ، محبس ، زنداں ، سجن ، بندی خانہ ، بڑا گھر ، حوالات ۔

## چ

**چابک** : کوڑا ، تازیانہ ، قمچی ، سانٹا ، ہنٹر ، دُرّہ ۔

چابک بازی ، چابک پھٹکارنا ، چابک کھانا ، چابک لگانا ، چابک مارنا ۔

**چابی** : کُنجی ، تالی ، مفتاح ، کلید ، چادی ۔

**چادر** : ردا ، پرتد ، اوڑھنا ، شال ، پُہشتے ، تہ بند ، غلاف ، بالا پوش ۔

چادر اُتارنا ، چادر بچھانا ، چادر پڑنا ، چادر چڑھانا ، چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا ۔

**چار** : چہار ، اربع ، ستور ، چوکا ، چتّوا ۔

چار پایہ ، چار ابرو ، چار پائی ، چار آئینہ ، چار باغ ، چار بالش ، چار تال ، چار تکبیر ، چار جامہ ،

چار ٹوک ، چار حرف (لعنت) ، چار خانہ ، چار دانت ، چار دانگ ، چار دیوار ، چار سُو ، چار کانے ، چار زانو ، چار شنبہ ، چار ضرب ، چار گنا ، چار گام ، چار مغز ، چار گامہ ، چار یاری ، چار بند ، چار ارکان ، چار بندی ، چار بیخ ، چار پارہ ، چار پہلو ، چار شاخ ، چار خم ، چار شانہ ، چار ضرب ، چار طاق ، چار طاق ، چار قب ، چار گل ، چار گوشہ ، چار گوشی ، چار لنگر ، چار موجہ (بھنور) ، چار میخ ، چار دن ۔

**چار پائی :** کھاٹ ، منجی ، چھوٹا پلنگ ، پلنگڑی ، مسہری ، کٹ ، منجا ، چھپر کھٹ ، کھٹولا ۔

**چار دیواری :** پردہ ، احاطہ ۔

**چار و ناچار :** طوعاً و کرہاً ، مجبوراً ، خواہ مخواہ ، قہراً جبراً ، زبردستی ، ہارے لیکھے ۔

**چاقو :** کارد ، چُھری ، نوالہ بر ، ہنج ، کزلک ۔

**چال :** دھوکا ، دم ، فریب ، گھات ، تجویز ، داؤ ، تدبیر ، ترکیب ، اُپاج ، چلتر ، مکّاری ، توڑ جوڑ ۔

چالباز ، چال چلنا ، چال سوجھنا ، چال سے نہ چُوکنا ، چال کرنا ۔

**چال چلن :** روش ، رویّہ ، طور ، طریق ، طرز ، عادت ، طریقہ ، سُبھاؤ ، رواج ، رسم ، حرکت ۔

چال اُڑانا ، چال چلن ، چال ڈھال ۔

**چالاک :** ہوشیار ، ترترا ، ترتریا ، استاد ، تتّیا ، پھرتیلا ، زکی ، چرپرا ، کائیاں ، چلتا پرزہ ، خرانٹ ، سرد و گرم چشیدہ ، دلاّل ، دلاّ ، سالوس ، کیّاد ، چُست ، پھرتی باز ، ذہین ، زیرک ، تیز ، عیّار ، کائد ، جعل ساز ، مکار ، فریبی ، فتنہ پرداز ، کاریگر ، تیزدست ، ہنر مند ، چاتر ، تیکھا ، چلاک ، چتر ، فند باز ، آتش کا پرکالہ ، چُلبلا ، شوخ ، چنچل ، شریر ، براق ، پٹاخا ، چالیا ، اڑی باز ، چھپت ، پراتم ، جہاں دیدہ ، پُرکار ، چترائی ، چونچال ، چھلیا ، ڈھیڑہ دیدہ ، آزمودہ کار ، پختہ کار ، سیانا ، لاڑھیا ، شارپر ، نوسر باز ۔

**چالاکی :** مستعدی ، چُستی ، صفائی ، ہوشیاری ، اُستادی ، چترائی ، عیاری ، مکّاری ، جولانی ، ہیک ، دھبک ۔

**چال چلن :** عادات و خصائل ، طور طریقہ ، راہ روش ، رنگ ڈھنگ ، چال ڈھال ، رفتار و گفتار ۔

**چاند :** قمر ، ماہ ، ماہتاب ، ہارون آستانۂ گردوں ، چندرماں ، سوم ۔

چاند سا مُکھڑا ، چاند پر خاک ڈالنا ، چاند چڑھنا ، چاند کا ٹکڑا ، چاند طلوع ہونا ، چاند کو گہن لگنا ، چاند کا ہالہ ، چاند کا کنڈل بیٹھنا ۔

**چاندی :** نُقرہ ، سیم ، سِلوَر ، رُوپا ، فِضّہ ۔

**چاول :** شالہ ، بج ، برنج ، اَرزُ ، ساٹھی ، پرنگ ، شلتوک ، رائس ، بھات ، بھت ۔

**چاہ :** کنواں ، کوپ ، کنُوا ، غار ، گڑھا ، جُب ۔

چاہِ ذقن ، چاہِ بابل ، چاہِ رستم ، چاہِ نخشب ، چاہِ یوسف ، چاہِ پختہ ، چاہِ بیزن ، چاہِ سیاب ۔

**چٹائی :** پُوزے ، صف ، بوریا ، حصیر ، سیتل پائی ۔

**چٹنی :** لب چش ، لعوق ، چشہ ، چھٹنی ، کامخ ، سلاط ۔

**چِٹھی :** خط ، پتری ، رقعہ شُقہ ، مراسلہ ، لیٹر ، پتر ، نامہ ، پُرزہ ، پروانہ ، الطاف نامہ ، والا نامہ ، گرامی نامہ ، نوازش نامہ ، مکتوب ، رقیمہ ، محررہ ، رسید ۔

**چٹّی :** تاوان ، جُرمانہ ، ڈنڈ ، گھاٹا ، خسارہ ، ٹوٹا ، نقصان ، رشوت ، دھونس ، کر ، ٹیکس ، اُٹھاؤ ۔

**چچا :** ترہ ، اودر ، عم ، اودر ، چاچا ۔

**چراغ :** سراج ، دِیا ، دیپک ، لَمپ ، شمع ، بتی ، مِصباح ، نِبراس ، دِیپ ، دِیوا ، میتل ، جرغند ، کلیج ۔

چراغ بتی کرنا ، چراغ بتی کا وقت ، چراغ بڑھانا ، چراغ تہِ دامن ، چراغ گل کرنا ، چراغ بُجھنا ، چراغ جلانا ، چراغ اُکسانا ، چراغِ تربت ،

چراغ ٹمٹمانا ، چراغ دکھانا ، چراغِ معبد ، چراغ جان ۔

**چراغِ سحری :** جاں بلب ، اجل گرفتہ ، قریب مرگ ، اجل رسیدہ ، گور کنارے ، پا در رکاب ، پا در گور ، آفتابِ لبِ بام ، چراغِ صبح ، تکت بدست ، جمنا کنارے ، چلن ہار ، جان ہار ، آفتابِ کوہ ، قریب الزوال ۔

**چراگاہ :** مرغزار ، علف زار ، سبزہ زار ، جنگل ، مرعیٰ ، مسرح ۔

**چرب زبان :** لسّان ، زباں آور ، طرّار ، تیز زباں ، خوش تقریر ، خوش گفتار ، بسیار گو ، چالاک ، زبان زور ، خوشامدی ، طلیق اللسان ، مُسبّبہ ۔

**چربی :** سحفۃ ، ثرب ، پی ، چکنائی ، سدیف ، قروفۃ ، پیہ ، شحم ، روغن ، رواژ ، چرب ۔

چربی چڑھنا ، چربی اُترنا ، چربی کم ہونا ۔

**چرچا :** شہرت ، دھوم ، ادائی ، شُہرہ ، ڈنکا ، واگونہ ، تشہیر ، منادی ، ڈھنڈھورا ، تذکرہ ، ایڈورٹائزمنٹ ، پبلسٹی ۔

**چرخ :** فلک ، آسمان ، سما ، گردوں ، گنبدِ دوّار ، مہرۂ لاجورد ، پردۂ زنگاری ، پردۂ زنبوری ، آکاش ، سکائی ، نیلی چھتری ۔

چرخِ آبنوس ، چرخِ اخضر ، چرخِ اطلس ، چرخِ اکبر ، چرخِ سنگدل ، چرخِ بے پیر ، چرخِ بوجا ، چرخِ چنبوری ، چرخِ دوّار ، چرخ نیلگوں ۔

**چرخہ :** مسلکۃ ، دولاب ، غزل ، دُوکدان ، دیغ ، چرخڑا ، چرکھا ، سرخہ ۔

**چرخی :** اٹیرن ، چنگوک ، استاج ، استیج ، پرتیا ، کھرنی ، گراری ، چکری ، پھرکی ، گھرّی ، گرّی ۔

**چرکا :** زخم ، گھاؤ ، ضرب ، چوٹ ، چیر ، خط ، زخمِ خفیف ، سکاف ۔

چرکا لگانا ، چرکا کھانا ، چرکا دینا ، چرکا اُٹھانا ۔

**چرن :** قدم ، پاؤں ، جوتا ، پاپوش ۔

چرن چھونا ، چرن لینا ، چرنوں میں جان دینا ، چرن بھرن ، چرن سیوا ، چرنوں میں رہنا ۔

**چرواہا :** گڈریا ، چھیڑو ، چارو ، چرواہہ ، گلہ بان ۔

**چڑھاوا :** نذر ، بھینٹ ، مچاپا ، نیاز ، پرساد ، تبرک ، اُلش ، تواضع ۔

**چڑھاؤ :** طغیانی ، سیلاب ، جوش ، چڑھائی ، بڑھاؤ ، زیادتی ، افزونی ، حملہ ، دھاوا ، یورش ، ولولہ ، عروج ، صعود ۔

**چڑھائی :** حملہ ، یُورش ، ہلّہ ، دھاوا ، لشکرکشی ، روانگی ، تاخت ۔

**چڑیا :** چڑی ، پرند ، کنجشک مادہ ، گوریّا ، سپرو ، طیر ، فرخ ، گُرگُریا ، جھرکی ، چغوک ، چکوک ، چلک ، عصفور ۔

**چسپاں :** چپکا ہوا ، موزوں ، زیبا ، ٹھیک ، چُست ، چسپیدہ ۔

**چشم :** دیدہ ، آنکھ ، نین ، نیتر ، عین ، اکھ ، تھلغ ، لوچن نرگس ، انکھڑی ، چھم ۔

چشمِ آہو ، چشمِ بے خواب ، چشمِ آتشیں ، چشمِ جہت بیں ، چشمِ پاک بیں ، چشمِ پُر آب ، چشمِ مردم شناس ، چشمِ پاسباں ، چشم نم دیدہ ، چشمِ رم دیدہ ، چشمِ حیراں ، چشمِ گوہر فشاں ، چشمِ ستارہ ریز ، چشمِ پریشاں ، گرسنہ چشم ، سیر چشم ، غوّاص چشم ، چشمِ مردمک افشاں ، چشمِ آب افشاں ، چشمِ طوفاں ، چشمِ خشک ، چشمِ خشم گیں ، چشمِ تباہ کن ، چشمِ شگوں گیر ، چشمِ کور ، چشمِ سیاہ ، چشمِ نگراں ، چشمِ شب پیما ، چشمِ بیدار ، چشمِ پُر خوں ، چشمِ کارفرما ، چشمِ ظالم ، چشمِ رنگیں ، چشمِ سخن ساز ، چشمِ اشک چکاں ، چشمِ ابرو دیدہ ، سحابِ چشم ، چشمِ دلربا ، چشمِ فریب ، چشمِ مژگاں نشتر ، چشمِ مہر نظر ، چشمِ جادو نگاہ ، چشمِ بنفشہ پروردہ ، چشمِ شمشیر ، چشمِ فراموش کار ، چشمِ کم دید ، چشمِ سرمہ فریب ، چشمِ قبول ، چشمِ سیہ کار ، چشمِ ناتواں ، چشمِ سرمہ کشیدہ ، چشمِ جفا جو ، چشمِ شوخ ،

چشمِ زاہد شکار ، چشمِ کرشمہ باز ، چشمِ کرشمہ چکاں ، چشمِ کرشمہ یار ، چشم کرشمہ مست ، چشمِ رہزن ، چشمِ فتنہ ، چشمِ ستم ظریف ، چشمِ شرمگیں ، چشمِ مردم آزار ، چشمِ عشوہ ساز ، چشمِ فتنہ گر ، چشمِ بے سرمہ سیاہ ، چشم کافر ماجرا ، چشمِ سرگراں ، چشمِ کرشمہ راز ، چشمِ غمزہ ریز ، چشمِ خراب کن ، چشمِ غمّاز ، چشمِ راز ، چشمِ یار ، چشمِ آہو شکار ، چشمِ آراستہ ، چشمِ عقیق ریز ، چشمِ مخمور ، چشمِ شراب ریز ، چشمِ قمار خانہ ، چشمِ بادام ، چشمِ صیاد ، گوہر چشم ، خنجر چشم ، چشمِ ناوک انداز ، چشمِ اشک ، چشمِ فتنہ فروز ، آہو چشم ، ناوکِ چشم ، چشمِ زخم ، چشمِ افسوں ، چشمِ ستارہ یار ، چشمِ زخم زن ، چشمِ کحیل ، چشمِ ناتواں ، چشمِ سرمہ کشیدہ ، چشمِ جفا جو ، چشمِ پُر مو ، چشمِ انتظار ، چشمِ سُرمگیں ، چشمِ طمع ، چشمِ گریۂ فطرت ، چشم برہم ، چشمِ قلزم بار ، چشمِ ما روشن دلِ ما شاد ، رکاب چشم ، چشم زدن ، چشمِ گلشن ، چشمِ شمع ، چشمِ کاسہ در یوزہ ، چشم رنگ گیر ، چشم تر ، چشم از دست رفتہ ، چشم پیش کشادن ، چشم چار کردن ، چشم ریش شدن ، چشمِ تماشا ہیں ۔

**چشم پوشی :** اِغماض ، آنکھ چرانا ، دیکھ کر ٹال جانا ، درگزر ۔

**چشم زدن :** طرفۃ العین ، جھپکی ، پلک جھپکنے میں ، لمحہ بھر ، پل بھر ۔

**چشمک :** رمز ، کن انکھی ، ایما ، اشارۂ چشم ، جھپکی ، گوشہ ، جھانولی ، غنج ، آنکھ مارنا ، طرفۃ العین ۔

**چشمہ :** سوت ، سوتا ، منبع ، دھار ، دھارا ، جھرنا ۔

**چُغل خور :** غمّاز ، چغل ، لرّا ، نامّ ، سخن چیں ، فندک ، نمّام ، قتّات ، واش ، ساعی ، نمیم ۔

**چقماق :** چخماخ ، آتش زنہ ، چاخماخ ۔

سنگِ چقماق ، شررِ چقماق ۔

**چُقندر :** پازو ، پازی ، جُغندر ، چندر ، کرنب ، چنگل ، چکندر ، سِلق ۔

**چکّر :** حلقہ ، دائرہ ، کُنڈل ، احاطہ ، گھیرا ، دورانِ سر ، گُھمیری ، راؤنڈ ، گِردہ ، دور ، محیط ، پہیا ، پھیر ، کمھار کا چاک ، کوئیں کی چرخی ، بگُولا ، غش و غشی ، گردش ۔

چکر باندھنا ، چکر دینا ، چکر کاٹنا ۔

**چکّر :** احاطہ ، بھنور ، گرداب ، مصیبت ، تاوا ، گھمن گھیری ، پھیرا ، گردش ، کاوا ، راؤنڈ ۔

چکّر میں پھنسنا ، چکّر سے نکلنا ، چکّر میں آنا ، چکّر میں ڈالنا ۔

**چکلا :** کسبی خانہ ، رنڈیوں کا محلہ ، تحبہ خانہ ، کوٹھی خانہ ، پہنا ، چوتّلا کوٹھی ۔

**چِکنا :** مُرغّن ، مُچرّب ، تیلیا ، چربی‌دار ، روغنی ، املس ، نسو ، نخشان ، چکناہٹ ، چکنائی ، چکناوٹ ، دُہنیّت ۔

**چکنا چُور :** پاش پاش ، ریزہ ریزہ ، ٹکڑے ٹکڑے ، چُور چُور ، پارہ پارہ ۔

**چکور :** حجالہ ، قبج ، مہتاب پرست ، آتش خوار ، کبک ، حجل ، قعیطہ ، قوقل ۔

**چکّی :** آسیا ، جانتا ، چکلا ، چاکی ، رِحیا ، مجش ، طاحون ، پُہڑ ، جنتھر ، آس ، آسیاب ، آسیاؤ ، باداس ، خراس ، دستاس ۔

**چِلمن :** چِق ، کواڑی ، غریش ، ٹٹّی ، جھانپ ۔

**چمبیلی :** رامبیل ، یاسمن ، یاسمین ، چمپا ۔

**چِمٹا :** ملقط ، ماشک ، دست پناہ ، دسپنا ۔

**چِمٹنا :** چپکنا ، لِسنا ، چسپاں ہونا ، لپٹنا ، پیچھے پڑنا ، گُتھنا ، لپٹنا ۔

**چمچہ :** مِلعقہ ، سپُون ، چمچ ، مِلوق ، قاشق ، کڑچھی ، ہلا ۔

**چمڑا** : جلد ، اِہاب ، ادیم ، چم ، چمڑی ، سرمن ، کھال ، میشا ، گوکا ، دھوڑی ۔

**چمک** : درخشانی ، تابانی ، تابندگی ، روشنی ، نور ، تجلّی ، جوت ، جگمگاہٹ ، پرکاش ، بھڑک ، جھلک ، تاب ، آب و تاب ، لمعان ، تلالو ، پڑق ، لشک ، جھمک ، جھلکار ، جھمکار ، لشکار ، درخشندگی ، تابش ، تنویر ، چمکارا ، رخشندگی ۔

چمک اُٹھنا ، چمک آنا ، چمک ختم ہونا ، چمکدار ، چمک دمک ۔

**چمکدار** : منوّر ، درخشاں ، تاباں ، روشن ، چمکیلا ، چمکتّول ، جگمگ ، لامع ، برّاق ، صاف شفاف ، لشکتا ، ازہر ، درخشندہ ، تابندہ ، بھڑکیلا ، زرق برق ، شوخ ، تافتہ ، رخشندہ ۔

**چمگادڑ** : چمچڑک ، خفّاش ، چام چڑی ، مرغِ مسیحا ، شبّپر ، شبّرہ ، خفدود ۔

**چمن** : حدیقہ ، گلشن سرائے ، گلشن ، گارڈن ، کیاری ، باغ ، گلزار ، گلستاں ، بستاں ، بوستاں ، بوستان سرا ، چمنستان ، پھلواری ، گلبن ، غنچہ زار ، پھول بن ، سیرگاہ ، ریاض ، تابسہ ، تاوسہ ، مرز ، مرس ، تختہ ، خیاباں ۔

چمن آرا ، چمن آرائی ، چمن بندی ، چمن پیرا ، چمنِ دہر ، چمن زار ، چمن گل روش ، چمن دل پسند ، عروسِ چمن ، سریر چمن ، خطہ چمن ، نازنین چمن ، جوئے چمن ، نہرِ چمن ، ہوائے چمن ، روئے چمن ، سرِ چمن ، برقِ چمن پسند ، گردِ چمن ، چمن عنبر بو ، گلگشتِ چمن ، نزہت چمن ، بہارِ چمن ، چمن رنگیں ، چمن مصفّیٰ ، چمن مینو اساس ، چمن نکہت بار ، چمن نغز ، چمن پیرا ، چمن انداز ، چمن شمیم آگیں ، کنج چمن ، چمن آباد ، چمن گراں مایہ ، چمن سایہ ریز ، چمن شمیم بیز ، چمن عطر ساز ، مولائے چمن ۔

**چنا** : نخود ، بُونٹ ، حمص ، چھولا ۔

**چنڈال** : سفلہ ، کمینہ ، ہیچ ، فرومایہ ، بخیل ، کنجوس ، خسیس ، مُمسک ، بدنصیب ، بد بخت ، شیطان ، شُوم ، شریر ، بدکردار ۔

**چنگاری** : شرارہ ، شرر ، انگارہ ، آگ کا پتنگا ، اخگر ، آتش پارہ ، حمرہ ، بصوہ ، پرکالا ۔

**چو** : چار ، فور ، سلتّور ، چہار ، ربع ۔

چوبارہ ، چوبغلہ ، چوپایہ ، چوپال اینٹ ، چوبرسی ، چوبولہ ، چوبائی ، چوپھل ، چوپھلا ، چوتھ ، چوتھا ، چوتھیا ، چوپئی یا چوپائی (ہندی رباعی) ، چوپڑ ، چوپٹ ، چوتالا (طبلے کی ایک گت یا چلت) ، چوتہی ، چو حرفی ، چودانی ، چوراہا ، چورس ، چوسر ، چورنگ ، چوکھونٹا ، چوکا ، چوکڑی ، چوکس ، چوکٹنا ، چوطرفی ، چوکور ، چوکھٹ ، چوگنڈا ، چوگرد ، چوگوشیا ٹوپی ، چوگھڑا ، چوگلا ، چومکھ ، چوگنا ، چومکھا ، چومہری (شطرنج) ، چوپٹا ، چو مغزا ، چوّنی ، چوہرا ، چومیخا ، چومنزلا ۔

**چوبدار** : چاؤش ، نقیب ، یساول ، عصا بردار ، سُونٹا بردار ، چوبکی ، سرہنگ ، بوّاب ، حاجب ۔

**چوٹ** : ضرب ، زخم ، گھاؤ ، ضرر ، مار ، صدمہ ، دُکھ ، وار ، حملہ ، کُوب ، حربہ ، تکلیف ، کوفت ، دُھکا ، جُرح ، ٹکورہ ، ٹھیس ۔

چوٹ آنا ، چوٹ اُبھرنا ، چوٹ باندھنا ، چوٹ کھانا ، چوٹ لگانا ۔

**چوٹی** : جٹا ، جعد ، چُٹیا ، چونڈا ، زلفیں ، ضفیرہ ، غدیرہ ، گُت ۔

**چوٹی** : قُلّہ ، سرکوہ ، ٹاپ ، عروج ، انتہا ، سرا ، نوک ، قلہ کوہ ، بینیِ کوہ ، تیغِ کوہ ، قُنّہ ، ٹوشی ، مٹی ، پھلنگ ، پھننگ ، ڈھانگ ۔

**چودھویں کا چاند** : بدر ، ماہِ کامل ، ماہِ نیم ماہ ، ماہِ شبِ چاردہم ، پُورنماشی ، ماہِ دو ہفتہ ، ماہِ تمام ۔

**چور** : پوشیدہ ، خُفیہ ، در پردہ ۔

چور راستہ ، چور سیڑھی ، چور کھڑکی ،

چور دروازہ ، چورگلی ، چور خانہ ، چور رستہ ، چور بدن ، چور پیسا ، چور پیٹ ، چور لیک ، چور زمین ، چور کچہری ، چور پہرا ، چور کشتی ، چور محل ، چور مونگ ، چور بٹیا ۔

**چور :** سارق ، دُزد ، چوٹٹا ، دغاباز ، فریبیا ، تھیف ، اُچکّا ، ڈاکو ، ڈکیت ، چوٹٹا ، مُسروق ، خارب ، احمص ، راہ دار ۔

منہ چور ، کفن چور ، کام چور ، دل چور ، نظر چور ، تن چور ، بدن چور ۔

**چُورا :** بُرادہ ، پسا کوٹا ، ریزہ ، رُضاض ، سفوف ، فُتات ، فروزینہ ، دقیق ، وتود ۔

**چوڑا :** وسیع ، عریض ، فراخ ، کشادہ ، چکلا ، پہن ، پہناور ، پھیلا ہوا ، بڑا ، کھُلا ، افطح ، پہرا ، بسیط ۔

**چوڑائی :** عرض ، چوڑان ، گنجائش ، پاٹ ، وسعت ، پھیلاؤ ، چوڑائی ، سعۃ ، فراخی ، کشادگی ، پھاٹ ۔

**چوکھٹ :** آستاں ، دہلیز ، چوکھٹا ، چوکٹھہ ، چوکاٹھہ ، چوبِ آستانہ ، عتبہ ، وصید ، بُرطاش ، اُسکفہ ۔

**چوکی :** تختہ ، تختی ، تپائی ۔

**چوکیدار :** پاسبان ، پہرے والا ، نگہبان ، مُحافظ ، نگران ، پہریدار ، پہرائی ، حارس ، حاجب ، رکھوالا ، راکھا ، رکھّیا ، پاسی ، پالا ، خبرگیر ۔

**چوکیداری :** نگہبانی ، حراست ، پہرہ ، پاسبانی ، چوکی ، نگاہ داری ، دیکھ بھال ، پاس ، رکھوال ۔

**چُولھا :** آتش دان ، دیگدان ، دیگپا ، اُجاغ ، کانون ، چُلھ ، الغرے ، اوتھ ، اُجاق ۔

چولھا پھونکنا ، چولھے آگ نہ گھڑے پانی ، چولھے میں ڈالنا ، چولھے میں جھونکنا ۔

**چونچ :** بتفوز ، بتفوزہ ، پیغو ، تک ، تنگ ، چیک ، شبہر ، شند ، کلپ ، کلفت ، کلند ، نوک ، نول ، نیش ، چُنج ، منقار ، ٹھونگ ، ٹھونگا ، ٹونٹ ، منسر ۔

**چونکنا :** جاگ پڑنا ، بدکنا ، پھڑکنا ، رمیدہ ہونا ، کودنا ، ہوشیار ہونا ، بیدار ہونا ، چوکنّا ہونا ، گھبرانا ، ہکا بکا ہونا ، حیرت میں پڑنا ۔

**چُونہ :** آہک ، نورہ ، کلس ۔

**چُوہا :** فار ، یربوع ، عرم ، فصعاء ، منگک ، موش ، موسا ، گھوس ، گھونس ، کوآ ، خرموش ، بلکشہ ، بلکشہ ۔

**چُوہڑا :** مہتر ، خاکروب ، حلال خور ، بھنگی ، کنّاس ۔

**چھاتی :** سینہ ، ثُدی ، صدر ۔

چھاتی پر پھرنا ، چھاتی پر دھر کر لے جانا ، چھاتی پک جانا ، چھاتی پکڑ کر رہ جانا ، چھاتی پیٹنا ، چھاتی ٹھونکنا ، چھاتی کا اُبھار ، چھاتی اُبھار کر چلنا ، چھاتی کے کواڑ ۔

**چھاج :** ہنڈیرے ، چھج ، غلہ افشاں ، سوپ ، چاؤلی ، منسف ، منفض ۔

**چھاگل :** لوٹا ، آفتابہ ، بدھنا ، مشکیزہ ، پکھال ، ابریق ، رکوۃ ، کچکول ، کشکول ، تومڑی ، تونبی ، کانسہ کروا ، کمنڈل ۔

**چھالا :** آبلہ ، پھپھولا ، پھولا ، پھلکا ، تبخالہ ، ننفطہ ، مجلہ ، عُقبول ، پھلکاں ، پھالک ۔

**چھالیا :** سُپاری ، پھال ، ڈلی ، کسیلی ، فوفل ۔

**چھان :** پھٹکن ، بُھوسی ، پچھوڑن ، چھلکا ، نسافہ ، بُورا ، بُرادہ ۔

**چھپکلی :** برغہ ، نبرمجہ ، نبرمزہ ، پازہ ، پاژہ ، پاشو ، چلپاسہ ، کرباس ، کرباسو ، کرباسہ ، کربس ، کربسو ، کربسہ ، کرفش ، کلباس ، کلباسو ، کلباسہ ، کلپاس ، کلپاسو ، کلپاسہ ، ماترنگ ، ماتورگ ، ماتورنگ ، کوڑ کرلی ، کربوڑے ۔

**چھت** : بام ، سقف ، کوٹھا ، بالا خانہ ۔

**چُھٹی** : تعطیل ، رخصت ، یوم الرّاحت ، فرصت ، اجازت ، عُطلہ ، بے شغلی ، خانہ نشینی ، ناغہ ، بالیدے ، غُترا ۔

**چھجّا** : مہتابی ، کنگرا ، کِنہرا ، چھپّر ، شامیانہ ، آفتاب گیر ، چھتر ، شہ نشین ، رواق ، چھانپ ، سائبان ، بارجا ۔

**چہچہانا** : خوش الحانی کرنا ، نغمہ سرائی کرنا ، چہکنا ، نوا سنجی کرنا ، خوشی میں بولنا ، خوش آوازی سے باتیں کرنا ، نغمہ طرازی کرنا ، خوش نوائی کرنا ، چلکار ، چہکارا ۔

**چِھچھورا پن** : اوچھا پن ، لڑکپن ، سفلہ پن ، کمینہ پن ، کمینگی ، سفلہ مزاجی ، چھچھور پن ، کمظرفی ، نذالہ ، نذولہ ۔

**چہرا** : وجہ ، رُخ ، بشرہ ، منہ ، فیس ، مُکھ ، مُکھڑا ، صورت ، شکل ، نقشہ ، چہرا مہرا ، حلیہ ، شکل و شباہت ، مُحیّا ، معرف ، مصحف ۔

چہرا اُتر جانا ، چہرا بگاڑنا ، چہرہ تمتانا ، چہرہ اتارنا ، گلرنگ چہرہ ، شفق فام چہرہ ، شاداب چہرہ ، لمبوترا چہرہ ، گندمی چہرا ، بیضاوی چہرہ ، روشن چہرہ ، آفتابی چہرہ ۔

**چُھری** : سِکّین ، مدیہ ، چاڑہ ، چاقو ۔

چھری گھونپنا ، چھری چلانا ، چھری مارنا ۔

**چَھڑا** : تنہا ، اکیلا ، مجّرد ، اکلوتا ، رنڈوا ۔

**چھکڑا** : کنڈ ، کنڈا ، گاڑی ، بہلی ، گاڈی ، رتھ ، بیل گاڑی ، ارابہ ، تانگہ ، ریڑہ ، لہرو ۔

**چھلانگ** : زقند ، جست ، پھلانگ ، قُلانچ ، چوکڑی ، زغند ، پھاند ، چھال ، وثبہ ، طمر ، طمران ، قنّزہ ، ٹپّا ، پھدکی ، ترارا ، سرپٹ ، وشہ ، جھپٹ ۔

**چھلاوہ** : شہابہ ، غول ، شیطانی آگ ، اشرار ، آسیب ، بھوت ، پریت ، آگیا بیتال ، سعلاۃ ۔

**چھلکا** : ریشہ ، تار ، پھولسڑا ، تس ، خول ، پھوک ، چھلّڑ ، چھلک ، غلاف ، پوشش ، استر ، تھیلا ، کھوکھلا ، بکل ، چھال ، جلد ۔

**چَھلنی** : غربال ، چھاننی ، مُنخُل ، بیرن ، پرون ، پالونہ ، پرویزن ۔

**چھوٹا** : صغیر ، کوچک ، خورد ، کمین ، اوچھا ، کوتاہ ، پست قد ، ناٹا ، بونا ، تنک ، خُرد ، کمتر ، کہتر ، گھٹ ، ارزل ۔

**چھوہارا** : خرما ، بردی ، رش ، کھجور ، کھتّجی ۔

**چھوئی موئی** : سریع الحس ، نازک مزاج ، مرزا پھویا ، زود رنج ، لجالو ، لمجونی ، شرمیلی ۔

**چھینٹا** : ترشّح ، تقطّر ، چھپکا ، رشاش ، نفخ ۔

**چھینک** : عطسہ ، (نفط ، کدسہ ، کداس ، نثیر) شتوسہ ، شُتوسہ ۔

**چیتا** : ہڑانگ ، چیتو ، ٹائیگر ، پلنگ ، تیندوا ، گلدار ، یوز ۔

**چیتھڑا** : دھجّی ، لیر ، لتّا ، گُدڑا ، چیر ، حرقہ ، محیضہ ، معباہ ، ثملہ ، لوگڑا ۔

**چیز** : سیز ، شے ۔

**چیز بست** : اثاثہ ، اسباب ، مال متاع ، بدھنابوریا ، اثالہ ، بستو ، پدارتھ ۔

**چیل** : غلیواذ ، زغن ، اِل ، حِداء ، مُرزۃ ، خات ، گید ، خاد ، شہاجر ۔

**چیلنج** : دعوتِ مبارزت ، مبارز طلبی ۔

**چیلے چانٹے** : ہالی موالی ، حاشیہ بردار ، حواری ۔

**چَین** : راحت ، قرار ، آرام ، سُکھ ، کل ، آسُودگی ، اطمینان ، عیش ، آسائش ۔

**چیونٹی** : کیڑی ، کنوبلی ، مور ۔

# ح

**حاتم** : مخیّر ، فیاض ، سخی ، دانی ، دھرماتما ، کریم ، داتا ، دھرم آتما ، فیض بخش ، بلند حوصلہ ، دل والا ، گنج بخش ۔

حاتمِ زمانہ ، حاتم وقت ، حاتم کی قبر پر لات مارنا ، حاتمِ دوراں ، دل کا حاتم ۔

**حاجت** : احتیاج ، ضرورت ، لوڑ ، خواہش ، چاہ ، غرض ، مراد ، خلتہ ، وطر ۔

حاجت براری ، حاجت بر آنا ، حاجت خواہ ، حاجت روا ہونا ، حاجت رفع کرنا ، حاجت گاہ ، حاجت مند ، صاحبِ حاجت ۔

**حادثہ** : ماجرا ، واقعہ ، سانحہ ، واردات ، ایکسیڈنٹ ، نئی بات ، وقوعہ ، صدمہ ، فساد ۔

حادثے کا سامنا ، حادثہ پیش آنا ، حادثہ ٹلنا ، حادثۂ حیات ، حادثۂ مرگ ۔

**حاسد** : بد اندیش ، بد خواہ ، دشمن ، بد سگال ، ایرکھا رکھنے والا ، کینہ توز ، سرکش ۔

حاسدِ فطرت ، حلقۂ حاسدانِ فن ، حاسدوں کی ٹولی ، حاسدان و بد خواہاں ، حاسدانِ ملک ، حاسدانِ قوم ، حاسدانِ منصب ۔

**حاصل** : لُبِ لُباب ، خلاصۂ متن ، مطلب ، مفہوم ، معانی ۔

حاصلِ گفتگو ، حاصلِ کتاب ، حاصلِ تقریر ، حاصلِ غزل ، حاصلِ کلام ، حاصلِ ذکر ، حاصلِ فکر ، حاصلِ قلم ۔

**حاصل** : فائدہ ، حصول ، ارتھ ، نفع ، پیدا ، یافت ، کھلیان ۔

حاصلِ سفر ، حاصلِ تجارب ، حاصلِ تجربات ، حاصلِ تجارت ، حاصلِ زمین ۔

**حاصلِ کلام** : فی‌الجملہ ، القصہ ، الغرض ، الحاصل ، غرضیکہ ، قصہ کوتاہ ، خلاصہ ۔

حاصلِ کلام ، حاصلِ گفتگو ، حاصلِ ملاقات ، حاصلِ نیاز ، حاصلِ مباحثہ ، حاصلِ مناظرہ ، حاصلِ مجادلہ ، حاصلِ مشاعرہ ، حاصلِ مذاکرہ ۔

**حاضر** : موجود ، تیّار ، دستیاب ، میسّر ، مہیّا ، آمادہ ، سامنے ، سنمکھ ۔

حاضر باش ، حاضر جواب ، حاضر ضامنی ، حاضر کرنا ، حاضر ہونا ، حاضرات ، حاضری ۔

**حاضر جواب** : بدیہہ گو ، حاضر دماغ ۔

حاضر جواب ہونا ، حاضر جوابی ۔

**حافظہ** : یاد ، چیتا ، یاد داشت ، ذہن ، فہم ، عقل ، سمجھ ، خیال ، سوج ۔

مثالی حافظہ ، معمولی حافظہ ، حافظۂ واقعات ، حافظۂ تاریخ ، حافظۂ کند ، تیز حافظہ ۔

**حال** : کیفیت ، حالت ، حقیقت ، احوال ، ذکر ، بیان ، گت ، گتی ، سرگزشت ۔

حال بیان کرنا ، حال پوچھنا ، حال بتانا ، حال برا ہونا ، حالات ، حال بے حال ہونا ، دل کا حال ، قسمت کا حال ، تباہ حال ، خستہ حال ، پریشاں حال ، خوش حال ، بد حال ، آشفتہ حال ، پاکیزہ حال ، تنگ حال ، آسودہ حال ، پاکیزہ حالی ، خوش حالی ، پریشاں حالی ، خستہ حالی ۔

**حالت** : کیفیت ، حال ، حقیقت ، احوال ، گت ، گتی ، سرگزشت ، بیان ، ذکر ۔

حالت بُری ہونا ، حالت خراب کرنا ، حالت سنبھلنا ۔

**حاملہ** : بار دار ، اُمید سے ، پیٹ سے ، بھاری پیر والی عورت ، زنِ بار دار ، آبستنی ، حُبلیٰ ، حامل ۔

**حامی** : مُمد ، معاون ، مددگار ، حمایتی ، سہائک ، نگراں ، نگہبان ، محافظ ، ہامی ۔

حامی ہونا ، حامی بنانا ، حامی بھرنا ، حامی دار ، حامی کار ۔

**حاوی** : مسلّط ، مستولی ، غالب ، پربل ، چھایا ہوا ، قابو میں کرنے والا ، قابض ۔

حاوی ہونا ، حاوی آنا ، حاوی کرنا ، فن پر حاوی ہونا ۔

**حائل** : مزاحم ، مانع ، حارج ، معترض ، سدّ راہ ، رخنہ انداز ، روک ۔

**حباب** : بُلبلہ ، حبِ آب ، گنبدِ آب ، آب سوار ، قبۂ سیمیں ۔

حباب پُر باد ، حباب غنچہ ، حباب چشم ، حباب حوصک ، حباب دریا ، حباب حیات ، حباب خود انگیز ، حباب آسا ، حباب چشم ، حباب زندگی ، حباب خاک (زندگی) ، حبابِ سرِ ساحل ، موج و حباب ۔

**حبس** : گُھٹاؤ ، انقباض ، گھٹن ، اَمس ، گُھمس ، عکتہ ۔

حبس النفس ، حبسِ دم ، حبسِ فضا ، حبسِ ہوا ۔

**حتی الامکان** : حتی المقدور ، حتی الوسع ، تابمقدور ، بساط بھر ۔

**حجاب** : لحاظ ، شرم ، حیا ، جھینپ ، جھجک ، لاج ۔

حجاب آنا ، حجاب اُٹھنا ، حجاب ہونا ، حجاب خاک ، حجاب پردہ ، حجاب نظر ، حجاب حیات ، حجاب حاجب ، حجاب نازک ، حجاب جہاں ، حجاب افلاس ، حجاب بر محل ، حجاب بے محل ۔

**حجّت** : تکرار ، بحث ، قیل و قال ، اعتراض ، عذر ، جھگڑا ، ٹنٹا ، پس و پیش ، لیت و لعل ، حیلہ ، جھنجھٹ ، جھائیں جھائیں ، کائیں کائیں ، جھک جھک ، بک بک ، زغ زغ ، چون و چرا ۔

حجّت کرنا ، حجّت نکالنا ، حُجّتی ، حجّت تمام کرنا ، اتمامِ حجت ، تکمیلِ حجت ۔

**حد** : سرحد ، کنارہ ، خاتمہ ، آخر ، اخیر ، انجام ، اُفق ، انتہا ، اختتام ، پشتہ ، ٹھیا ، کور ، گوٹ ، سنجاف ۔

حد ہونا ، حد باندھنا ، حد بست کرنا ، حدود حد بندی ، حد کھینچنا ، حد قائم کرنا ، حد لگانا ، حد تک پہنچانا ۔

**حرارت** : حِدّت ، گرمی ، تپش ، تاوش ، توش ، تاب ، تابش ، جوش ۔

حرارتِ غریزی ، حرارتِ بدنی ، حرارتِ موسم ۔

**حرارت** : جوش ، اُبال ، تاؤ ، جذبہ ، غصّہ ، جوش و خروش ، تبخیر ، غضب ، جلال ، حبشہ ، کرودھ ، گرمی ، تاپ ، تیہا ، تیزی ۔

حرارت آنا ، حرارتِ دین ، حرارتِ ایمان ، فطری حرارت ، حرارتِ خون ، حرارتِ عمر ، حرارتِ شباب ، حرارتِ دولت ۔

**حراست** : پکڑ ، گرفتاری ، طلبی ، گرفت ، پھساؤ ، گھیراؤ ۔

**حرام** : ممنوع ، مناہی ، ناجائز ، خلاف شرع ، ناشائستہ ، ناروا ، ناپاک ، نجس ، پلید ، غیرمباح ، افعال شنیعہ ، غیر شرعی ۔

حرام خور ، حرام زادہ ، حرام مال ، حرام سمجھنا ، حرام کام ، حرام روزی ، حرام لقمہ ، حرام خون ، حرام پیسہ ، حرام دولت ، حرام کار ، حرام خُو ، حرام جُو ۔

**حرام زادہ** : ولد الحرام ، ولد الزنا ، ولد الحیض ، حرامی پلّا ، حرام کا جنا ، خاکی انڈا ، ہوائی انڈا ، حرامی ، مال زادہ ، زنا زادہ ، نغل ، نغیل ، قزعہ ، ولد السحت ۔

حرام زادگان ، کارِ حرام زادگان ، دورِ حرام زادگان ، حلقۂ حرام زادگان ۔

**حرف** : لفظ ، بات ، کلمہ ، جملہ ، سخن ، شبد ، عیب ، خامی ۔

حرف اُڑنا ، حرف لکھنا ، حرف بحرف ، حرف شناس ، حرف آنا ، حرف اُٹھانا ، حرف لگانا ، حرف شناسی ، حرف گیری ، حرف پروری ، حرفوں کا بنا ہوا ۔

**حرکت** : فعل ، کار ، عمل ، کردار ، کرتوت ، کرتب ، کرنی ، ناپسندیدہ بات ، بے جا کام ، ناشائستہ امر ، تقصیر ، قصور ، خطا ، جرم ، بد اطواری ، پاپ ، گناہ ، اپرادھ ، کھوٹ ۔

غلط حرکت ، حرکت کا خمیازہ ، حرکت سرزد ہونا ، حرکتِ بہیمی ، حرکاتِ غلط ، حرکتِ مذموم ، حرکتِ خراب ۔

**حرکت :** چال ، جنبش ، رفتار ، گردش ، ہالن ڈولن ، دھڑکن ، تڑپ ، اضطراب ، رویہ ، روش ، انداز ، چکّر ، ہلنا جلنا ، پھرت ، سفر ، سیاحت ، چلت پھرت ، کوچ ، آمدورفت ۔

حرکت کرنا ، حرکت ہونا ، حرکت دیکھنا ، حرکت میں آنا ، دید کے قابل حرکت ، حرکتِ برمحل ، حرکتِ قلب ، حرکتِ نظر ۔

**حَرَم :** محل سرائے ، حرم سرائے ، زنان خانہ ، رنواس ، اندرون خانہ ، زنانہ محلات ، چاردیواری ، احاطہ ۔

حرم کے کارنامے ، حرم کے حالات ، حرم سرا کے افسانے ، حرم پاک ، حالات حرم ، راز حرم ، پردۂ حرم ، باب حرم ، پشت حرم ، مقابل حرم ، اذان حرم ، سجدۂ حرم ۔

**حُزن :** الم ، غم ، قلق ، اندوہ ، رنج ، ملال ، فکر ، دُکھ ۔

حزن ہونا ، حزن پسندی ، حزن و ملال ، حزن ذاتی ، کلبۂ احزان ، حزن مآل ، حزن ماضی ۔

**حزیں :** الم ناک ، غمگین ، اندوہگیں ، غم ناک ، اندوہ ناک ، درد ناک ، غمزدہ ۔

دلِ حزیں ، حزیں آواز ، طبعِ حزیں ، ذوقِ حزیں ، خیال حزیں ، مآل حزیں ۔

**حساب :** علمِ ریاضی ، سیاق ، میتھیمیٹکس ، گنتی ، شمار ، میزان ، جوڑ ۔

حساب دیکھنا ، حساب نکالنا ، حسابات حیات ، حسابات دل ، حساب یاراں ، حساب داری ، حساب میخانہ ، حساب رزق ، حساب عطا ، حساب کرم ۔

**حسب :** مطابق ، بموجب ، موافق ، بفحوائے ۔

حسب اتفاق ، حسب ارشاد ، حسب توفیق ، حسب حال ، حسب قاعدہ ، حسب مراد ، حسب معمول ، حسب منشا ، حسب وعدہ ، حسب منصوبہ ، حسب خیال ۔

**حسبِ توفیق :** حسبِ استطاعت ، حسبِ مقدور ، حسب حیثیت ۔

**حسبِ دستور :** حسبِ قاعدہ ، حسبِ ضابطہ ، حسبِ معمول ۔

**حسد :** جلن ، ایرکھا ، رشک ، عداوت ، بُغض ، کینہ ، بد خواہی ، خاشہ ، شنگاش ، ارشک ، جلاپا ، جَھل ، ڈاہ ، جلاپا ۔

حسد رکھنا ، حسد کرنا ، حسد پیشہ ، حسد فطرت ۔

**حُسن :** جمال ، خوبصورتی ، روپ ، جوبن ، بیوٹی ، محاسن ، عمدگی ، خوبی ، خوش نمائی ، دلبری ، دل ربائی ، سندر پن ، بھلائی ۔

حسنِ انتظام ، پیکرِ حسن ، حسنِ ظن ، حسن ڈھلنا ، حسن دوبالا ہونا ، حسن دل خواہ ، حسن پسندیدہ ، حسن خود نگر ، حسن خداداد ، حسن با ہزار جلوہ ، حسن بیدل ، حسن شرمگیں ، حسن سادہ ، حسن گلوسوز ، حسن بساماں ، حسن دیدہ فریب ، حسن دلآویز ، حسن سبز ، حسن ملیح ، حسن صباح ، حُسن حَسن ، حسن جہانگیر ، حسن شوخ ، حسن صبرگداز ، حسن پسندیدہ ، شاہد حسن ، خسرو حسن ، حسن نظر فریب ، حسن نظر گداز ، حسن جواں ، حسن طناز ، حسن جاں بخش ، حسن شعلہ افروز ، حسن آتش زن ، بہار حسن ، حسن نوخیز ، حسن نمکیں ، حسن شیریں ، حسن جاں سوز ، شعلۂ حسن ، حسن دل گداز ، حسن عشق تاب ، حسن نمکستان ، حسن جاہ ، حسن لن ترانی زن ، حسن خنداں ، حسن بادشاہ ، حسن برق بخرمن ، حسن دل آشوب ، حسن خجل ساز ، حسن فرنگ ، خدنگ حسن ، حسن باصد تقاضا ، حسن جہاں سوز ، حسن دل نواز ، حسن چوں چراغ ، حسن آئینہ ، حسن اعجاز نما ، حسن طراوت بخش ۔

**حسنِ ظن :** گمانِ نیک ، حسنِ خیال ، اچھا خیال ۔

**حسن و قُبح :** نیک و بد ، عیب و صواب ، عیب و ہنر ، اچھائی برائی ۔

حسن و قبح جانچنا ، حسن و قبح پر نظر رکھنا ، حسن و قبح دیکھنا ۔

**حسین :** جمیل ، خوبصورت ، خوبرو ، قبول صورت ، چندے آفتاب چندے ماہتاب ، سندر ، موہنی ، سوہنی ، چھیلا ، چھیل چھبیلا ، چھبیلا ، خوش اندام ، شکیل ، سجیلا ، چھب والا ، خوش وضع ، وجیہ ، من موہن ، ملوک ، خوش شکل ، البیلا ، چنچل ، بانکا ، شوخ ۔

حسین آواز ، حسین موسم ، حسین عورت ، حسین صورت ، حسین سیرت ، حسین نقش و نگار ، حسین لہجہ ۔

**حشر :** یوم البعث ، یوم النشور ، یوم التناد ، ساعت ، معاد ، عقبیٰ ، محشر ، روزِ جزا ، قیامت ، رستخیز ، فردائے قیامت ، پرلے ، روزِ حساب ۔

حشر برپا کرنا ، آشوبِ حشر ، روزِ حشر ، عذابِ حشر ، ہنگامۂ حشر ، حسابِ حشر ، حشر ہونا ، میدانِ حشر ، صورِ حشر ، عرصۂ حشر ، اہلِ حشر ، داورِ حشر ، حاکمِ حشر ، محفلِ حشر ، انتظارِ حشر ۔

**حشرات :** خزندہ ، خستر ، کیڑا ۔

حشرات الارض ، حشراتِ شام ، حشراتِ شب ، حشراتِ آب ، حشراتِ برشگال ۔

**حصّہ :** بخرا ، بہرہ ، قسمت ، بانٹ ، پتی ، بھاجی ، تقسیم ، بھاگ ۔

حصہ داری ، حصہ رسد ، حصہ کرنا ، حصے دار ، حصے بخرے ۔

**حصہ :** جُز ، ٹکڑا ، خطہ ، قطعہ ، باب ، فصل ، پارٹ ، پورشن ، پارہ ، حظ ، سہم ، تورہ ، پتی ، بخرہ ۔

حصۂ خورد (چھوٹا حصہ) ، حصہ لینا ، حصہ تقسیم کرنا ، حصہ بٹانا ، حصہ کرنا ۔

**حضرت :** قبلہ ، حضور ، جناب ، عالی جاہ ، خود بدولت ، بندہ پرور ، بندہ نواز ، شری مہاراج ، جناب اقدس ، حضرت سلامت ، حضورِ والا ، جنابِ عالی ، خداوندِ نعمت ، جناب مستطاب ، عالی جناب ۔

**حفاظت :** صیانت ، تحفظ ، حفظ ، محافظت ، چوکیداری ، نگہبانی ، بچاؤ ، سلامتی ، رکھوالی ، رکھشا ، نگرانی ، چوکسی ، پاسبانی ، پرہیز ۔

حفاظتِ خود اختیاری ، حفاظتِ وطن ، حفاظتِ خودی ۔

**حفظ :** ازبر ، زبانی ، نوکِ زبان ، منہ زبانی ، کنٹھ ، یاد ، بر زبان ۔

**حق :** استحقاق ، دعویٰ ، ادھیکار ، مال ، حصہ ۔

حق تلفی ، حق ہونا ۔

**حقہ :** گُڑگُڑی ، حُکّو ، مداریا ، سڑسڑی ، حابل بابل ، چلم ، ناریل ، پیچوان ، ہردم تازہ ۔

**حقیقت :** نفس الامر ، امر واقعہ ، اصلیت ، ماہیت ، ہول ، قلعی ، اصل ، جڑ ، بنیاد ، نیو ، صداقت ، ست ، سچ ، حیثیت ، قدر ، اوقات ، بساط ۔

حقیقت کھل جانا ، حقیقت ظاہر کرنا ، حقیقت واضح ہونا ، حقیقت بیں ، حقیقتِ حال ، حقیقتِ تلخ ۔

**حُکام :** عُمّال ، اربابِ حکومت ، افسران ۔

حکامِ پرگنہ ، حکامِ ضلع ، حکامِ بالا ، حکّامِ وقت ۔

**حُکم :** ارشاد ، امر ، فرمان ، آگیا ، فتویٰ ، فیصلہ ، نیاؤ ، ڈگری ، آرڈر ، فرمودہ ۔

حکم اٹھانا ، حکم ماننا ، حکم اخیر ، حکم الٹنا ، حکم بجا لانا ، حکم بردار ، حکم لگانا ۔

**حکمت :** کیاست ، عقل ، دانش ، سمجھ بوجھ ، دانائی ، علم ، بدیا ، ودّیا ، بُدھی ۔

حکمت آرا ، حکمت آموز ، حکمت آمیز ، حکمتِ عملی ۔

**حکومت :** تسلّط ، فرمانروائی ، حکمرانی ، سلطنت ، بادشاہی ، راج ، اختیار ، بس ، قدرت ، بادشاہت ۔

حکومت جتانا ، دورِ حکومت ، حکومت الٰہیہ ، رعبِ حکومت ۔

**حکیم :** فلاسفر ، دانا ، عقل مند ، زیرک ، عاقل ، بُدھیوان ، دانش مند ، عالم ، فاضل ، فلسفہ دان ، گیانی ، فیلسوف ، صاحب تدبیر ۔

حکیم الامت ، حکیم مشرق ، حکیم اجمل ۔

**حَلّ :** تحلیل ، گھُلنا ، ملنا ، گھٹائی پسائی ۔

حل کرنا ، حل ہونا ، حل کردہ ، محلول ۔

**حَلّ :** سلجھاؤ ، عقدہ کشائی ، وا کرنا ۔

حلِ عقدہ ، حل نکالنا ، حلِ نکات ، حلِ مشکلات ۔

**حلال :** مباح ، جائز ، شیرِ مادر ، رَوا ، دُرست ، حسبِ شرع ، حسبِ قانون ، شرعاً جائز ، ٹھیک ، پاک ، مسنون ، شدہ ، پوتّر ۔

حلال خور ، حلال مال ، حلال کھانا ، حلال کمانا ، حلال روزی ۔

**حلق :** حلقوم ، گلو ، گلا ، ٹینٹوا ، نائے ، نرخرا ، حنجرہ ، حنجر ، نائے گلو ۔

حلق پر چھری پھیرنا ، حلق خشک ہونا ، حلق سے اُترنا ، حلق میں اٹکنا ۔

**حلقہ :** احاطہ ، گھیرا ، چکّر ، دائرہ ، کُنڈل ، کڑا ، علاقہ ، قطعہ ، حد ، حصار ، گھیر ، ہالہ ۔

حلقہ انداز ، حلقہ باندھنا ، حلقہ پڑنا ، حلقہ لگانا ، حلقہ چشم ۔

**حلوا :** آفروشہ ، افروشہ ، انگینہ ، پشمہ ، پشمک ، پیشیار ، کبیت ، کبیتہ ، لوزینہ ، مالکا ، مشختہ ، نیم شکری ، نیم اشکنہ ، انگشت عروس ۔

**حلیم :** بُردبار ، فروتن ، دھیا ، گمبھیر ، متحمل مزاج ، نرم ، مُلائم ، نرم دل ۔

حلیم الطبع ، حلیم فطرت ، حلیمی ، حلیم مزاج ۔

**حمّام :** گرماب ، گرماؤ ، گرماوہ ، گرمابہ ۔

**حمایت :** طرفداری ، رعایت ، پُرچک ، اعانت ، مدد ، یاوری ، سہائتا ، پُشتی ، حامی ہونا ، جنبہ ۔

حمایت کا ٹٹو ، حمایت کے بل پر ۔

**حمد :** ثنا ، تعریف ، اُستُت ، توصیف ، نیائش ، ستائش ، اندم ، مدح ، جے جے کار ، منقبت ۔

حمد و نعت ، حمد و ثنا ، حمدِ خدا ۔

**حملہ :** یُورش ، یلغار ، دھاوا ، ہلّا ، چڑھائی ، وار ، چوٹ ، حربہ ، تاخت ، جلوہ ، لُوٹ ، غارت ، تاز ۔

حملہ آور ، حملہ گیری ، حملہ کرنا ۔

**حواس :** اوسان ، ہوش ، عقل ، فہم ، سمجھ ۔

حواس باختہ ، حواس گُم ہونا ، حواس ٹھکانے نہ رہنا ، حواسِ خمسہ ۔

**حواس باختہ :** مسلوب الحواس ، مخبوط الحواس ، بے اوسان ، حیران ، ہکّا بکّا ، گھبرایا ہوا ، بھوچکّا ۔

**حوالہ :** تحویل ، سپردگی ۔

حوالے کرنا ، حوالہ دار ، حوالہ داری ۔

**حوصلہ :** جسارت ، دلیری ، شجاعت ، ہیاؤ ، بہادری ، جرأت ، پامردی ، جواں مردی ، دلآوری ، جگر ، ہمّت ، سُورما پن ، مقدور ، جلادت ، بوتا ، دھتّڑلا ۔

حوصلہ ہونا ، حوصلہ کرنا ، حوصلہ پست ہونا ، حوصلہ بڑھنا ، حوصلہ بڑھانا ، حوصلہ مرنا ۔

**حیات :** عُمر ، بقا ، ہستی ، دم ، زندگی ، زندگانی ، زیست ، لائف ، جان ، رُوح ۔

حیاتِ ابدی ، حیات بخش ، حیاتِ جاودانی ، حیاتِ مستعار ، حیاتِ ناپائدار ۔

**حیثیت :** مَنصب ، پایہ ، رُتبہ ، درجہ ، مقام ، مالی حالت ۔

اپنی حیثیت پہچاننا ، علمی حیثیت ، ادبی حیثیت ، دنیاوی حیثیت ۔

**حیران :** مُتحیّر ، مُتعجّب، حیرت زدہ ، انگشت بدنداں ، ششدر ، ہکّا بکّا ، دنگ ، حواس باختہ ، تائہ ، سادر ، پریشان ، سرگرداں ، پراگندہ ۔

حیران ہو جانا ، حیران کر دینا ۔

**حیرت :** تعجب ، تحیّر ، اچنبھا ، استعجاب ، اَچرج ، حیرانی ، عجب ۔

حیرت آئینہ ، حیرت آباد ، حیرت جاوید ، حیرت آموز ، حیرت آلود ، سراپا حیرت ، حیرت حُسن ، حیرتِ جنوں ، حیرتِ عشق ، حیرتِ نقشِ قدم ، حیرت نقش بدیوار ، حیرتِ پرکار ۔

**حیرت انگیز :** تعجب خیز ، حیرت زا ، تحیّر آفریں ، پُر استعجاب ، اَچرج ۔

حیرت انگیز واقعہ ، حیرت انگیز بات ، حیرت انگیز صورت ، حیرت انگیز حالات ۔

**حیوانیت :** رمیدگی ، وحشت ، وحشی پن ، بے شرمی ، بے حیائی ، نادانی ، بے وقوفی ، جانگلو پن ، سبعیت ، بہیمیت ، درندگی ۔

حیوانیت کا عُنصر ، حیوانیت کے آثار ۔

# خ

**خارج :** باہر ، الگ ، علحدہ ، مَخروج ، کٹا ہوا ، مَردود ، دُور ، نکالا ہوا ، قلم زد ۔

خارج از بحث ، خارج از عقل ۔

**خارش :** کھُجلی ، چُل ، کھاج ، جھونجھ ، جھانج ، کھُرک ، خارشت ۔

**خاص :** اپنا ، ذاتی ۔

**خاصّہ :** شیوہ ، خصلت ، خاصیت ، سرشت ، عادت ، خُو ، بان ، طبیعت ، مِزاج ، گھُٹی ، خمیر ۔

**خاک :** مٹی ، زمین ، وطن ، خمیر ، حاخ ۔

خاک خطرناک ، خاک خراب آباد ، خاک عنبر بُو ، خاک ستم کش ، خاک شور ، خاک فتنہ خیز ، خاک لاخ ، خاکِ کربلا ، خاکِ سیاہ ، خاک کافر خیز ، خاکِ تشنہ خوں ، خاک عنبر سرشت ، خاکِ نافہ فروش ، خاکِ عود پوش ، خاکِ خوشبو ، خاکِ تیرہ وش ، خاکِ مشکبو ، خاک ازفر سرشت ، خاکِ دماغ آفریں ، خاکِ پاک ، خاکِ شوریدہ ، خاکِ زعفراں گوں ، خاکِ شفا (عبارت از خاک مزار جناب سیدالشہدا) ، خاکِ حرم ، خاکِ نشیمن ، خاکِ ولایت ، خاکِ ورق ، خاک ہفت جدول و نقطۂ جہانگیر و امہات سفلی دکنایہ از اراضی ہفت گانہ ، خاکِ زبوں ، دامنِ خاک ، جلوۂ خاک ، صورتِ خاک ، خاکِ خوں ریز ، خاک لشکر گاہ ، خاک شورش سپاہ ، خاک میدانِ جنگ ، خاک پائے یار ، خاکِ سعادت آثار ، خاک گاہ ، خاک بر سرِ دنیا ، خاکِ پامال ، خاکِ قدمِ معشوق ، خاکِ مردم خیز ، خاکِ شعرائے کرام ، خاک خیل خاکساراں ، خاک باز ، خاکروب ، ہوائے خاک فشاں ، خاک قبر ، خاک کی چٹکی ، جسدِ خاکی ، پرواز خاک ، خاموشی خاک ، خاک تاب ناک ، خاک بسر ، خاک نگر، خاکِ درِ دوست ، خاکِ سوز ناک ۔

**خال :** آنند ، تِل ، کنجدک ، مشکینچہ ، تِلولہ ۔

**خال‌خال :** شاذ شاذ ، اِکّا دُکّا ، بعض بعض ، اندک اندک ، کوئی کوئی ۔
خال خال نظر آنا ، خال خال ہونا ۔

**خالص :** اصل ، کھرا ، نرمل ، شُدھ ، ناب ، صاف ، بے ملاؤ ، بے رلاؤ ، بے غِش ۔

**خالہ :** ماسی ، آنتی ۔

**خالی :** خورغین ، پھوک ، پھوکل ، تھوتھا ، تہی ، کھوکھلا ، مجنّوف ، ہورغ ، ریتا ، تنہا ، آکیلا ، واحد ، بے مغز ، پولا ، کِرم خوردہ ، کھوکرا ، جوف ، بیجھا ہوا ۔
خالی ہاتھ ، خالی ہاتھ آنا ، خالی ہاتھ جانا ، خالی مُٹھی ۔

**خاموش :** ساکت ، صامت ، دم بستہ ، دم بخود ، صمٌ بکمٌ ، چُپ ، چُپکا ، منہ بسوری ، لب مُہر ، منہ بند ، نقش بہ دیوار ، بُت ، چپ چاپ ، نِچلا ، صموت ۔

**خامہ :** قلم ، پَین ، لِکھنی ، کِلک ، رِمزبر ۔
خامہٗ آتشیں ، خامہٗ کند ، خامہٗ بدیع آثار ، خامہٗ مشکیں سخن ، خامہٗ زاغ ، خامہٗ طوطی ، خامہٗ نےَ ، خامہٗ مشکیں رقم ، خامہٗ درست رقم ، خامہٗ سواد رقم ، خامہٗ حرف ساز ، خامہٗ بہار نویس ، خامہٗ شاہین منقار ، خامہٗ پرفشاں ، خامہٗ جبریل صَوت ۔

**خامی :** نقص ، برائی ، عیب ، سُقم ، کمی ۔

**خاندان :** حسب ، نسب ، سلسلہ ، اصل ، دودمان ، تبار ، خانوادہ ، کنبہ ، گھرانا ، اہل و عیال ، ٹبّر ، قبیلہ ، اُسرہ ، عائلہ ، کوڑما ، پریوار ، فیملی ، بنس ، پروار ، کُٹم ، نسل ۔

**خانہ :** اسپرلوس ، بادگیر ، بچلم ، بربار ، لشکم ، پروارہ ، تلیبا ، تلہار ، رقدستان ، سرداپ ، ستیمچہ ، غانہ ، فربارہ ، فربال ، فروال ، کازہ (کمینگاہ) ، کولہ ، لُوخ ، رواری ، لوغ ، گھر ، مکان ، دار ، بیت ، ہاؤس ، مسکن ، ہوم ، قیام گاہ ، لاغ ۔

خانہ آباد ، خانہ بدوش ، خانہ داری ، خانہ بربادی ، خانہ جنگی ، خانہ خرابی ، خانہ آبادی ، خانہ زاد ، آئینہ خانہ ، آب دار خانہ ، بیمار خانہ ، پاگل خانہ ، شتر خانہ ، قید خانہ ، جیل خانہ ، شراب خانہ ، کار خانہ ، چھاپہ خانہ ، پاخانہ ، باورچی خانہ ، بندی خانہ ، پنڈت خانہ ، مے خانہ ، توپ خانہ ، قمار خانہ ، توشہ خانہ ، ترخانہ ، عجائب خانہ ، نعمت خانہ ، سرد خانہ ، خسر خانہ ، جلو خانہ ، جوئے خانہ ، ٹپّہ خانہ ، شفا خانہ ، خیرات خانہ ، ڈاک خانہ ، دیوان خانہ ، زچہ خانہ ، صحت خانہ ، سلاح خانہ ، صنم خانہ ، بُت خانہ ، عشرت خانہ ، نشاط خانہ ، غریب خانہ ، فوطہ خانہ ، غسل خانہ ، فراش خانہ ، فیل خانہ ، بھنگڑ خانہ ، چانڈو خانہ ، تاڑی خانہ ، مرغی خانہ ، کبوتر خانہ ، کتب خانہ ، کفش خانہ ، کرکری خانہ ، نگار خانہ ، نقّار خانہ ، کلالؔ خانہ ، بھٹیار خانہ ، ککڑ خانہ ، گاڑی خانہ ، لنگر خانہ ، گاؤ خانہ ، لُہار خانہ ، ماتم خانہ ، مال خانہ ، عاشورہ خانہ ، جنس خانہ ، مودی خانہ ، محافظ خانہ ، مرض خانہ ، محتاج خانہ ، مسافر خانہ ، مکتب خانہ ، منشی خانہ ، مہمان خانہ ، مویشی خانہ ، ہاتھی خانہ ، نوبت خانہ ، یتیم خانہ ، اختر خانہ ، آب خانہ (پاخانہ) ، ادب خانہ (پاخانہ) ، ادریس خانہ (بہشت) ، اسیر خانہ (قید خانہ) ، انگبیں خانہ ، ایاغ خانہ (مے خانہ) ، بند خانہ (قید خانہ) ، ایرمان خانہ (دنیا) ، بار خانہ ، بادرس خانہ (ہوا دارمکان) ، بہار خانہ (بُت خانہ) پشتہ خانہ ، پیش خانہ ، تعزیت خانہ ، تاب خانہ ، تماشا خانہ ، تنور خانہ ، جام خانہ ، توشک خانہ ، جامہ خانہ ، جبہ خانہ ، چہار خانہ ، جبار خانہ ، چینی خانہ ، حسرت خانہ ، خزانہ خانہ ، حسن خانہ ، خم خانہ ، خواب خانہ ، خیش خانہ ، درس خانہ ، خیل خانہ (خاندان) ، راست خانہ ، زراد خانہ (سلاح خانہ) ، زنبور خانہ ، زرّاق خانہ ، سپنج خانہ (دنیا) ، ستم

خانہ ، سیاہ خانہ ، سر خانہ ، شب خانہ ، شش خانہ (مدور خیمہ) ، شیر خانہ (مے خانہ) ، شیشہ گر خانہ ، ضرّاب خانہ (دارالضرب) ، صحت خانہ ، عرق خانہ (حمام) ، عمل خانہ (کچہری) ، عقرب خانہ ، فراغت خانہ (خلوت خانہ) ، قاب خانہ (قمار خانہ) ، قدم خانہ ، قراول خانہ (دیدبان) ، قور خانہ ، قلندر خانہ ، کوتہ خانہ ، دراز خانہ ، لعبت خانہ ، فخار خانہ ، نگاہ خانہ ، نوا خانہ (قید خانہ) ، ورزش خانہ ، نہاں خانہ (خلوت خانہ) ، نقب خانہ ، علف خانہ ۔

**خانہ بدوش :** آوارہ ، بیڑیے ، باگڑیے ، کال بیلئے ، سانئے ، نٹ ، کنجر ، سوگھنے ، بھانتو ، کچھ بندھئے ، چمرنٹ ، کنگھی والے ، برج باشی ، قروے ، پاردی ، بہوڑئے ، رچھ بندھئے ، بدھک ، چندر بھیوی ، سورج بھیدی ، سہاریے ، سانٹھئے ، بھیل ، نائک ، سنیریے ۔

خانہ بدوشانِ وطن ، خانہ بدوشانِ دہر ، خانہ بدوشی ، زبانِ خانہ بدوشاں ۔

**خانہ پُری :** بھراؤ ، حشو ، بھرتی ، آگندگی ۔

**خانہ کعبہ :** بیت الحرام ، بیت اللہ ، بیت العتیق ، کعبۃ اللہ ۔

**خبر :** عِلم ، واقفیت ، اطّلاع ، آگاہی ، سندیسا ، پاتی ، پیغام ، پیام ۔

**خبردار :** ہوشیار ، چوکس ، چوکنّا ، سُوچیت ، آگاہ ، واقف الحال ، واقف کار ۔

**خبرداری :** ہوشیاری ، بیداری ، تیقّظ ، مُطّلع ۔

**خبط :** عِشق ، جُنون ، سودا ، دیوانگی ، سڑی پن ۔

**ختم :** انجام ، اِنتہا ، مکمل ، اخیر ، اختتام ، تمّت ، اتمام ، اَنت ، تمام ، مطلق ، محض ، بالکل ، بس ۔

**خچّر :** استر ، بُغل ، کھچّر ۔

**خدا :** ربّ ، اللہ ، پروردگار ، بھگوان ، پرماتما ، پرمیشور ، مالک ، گاڈ ۔

خدا شکر خورے کو شکر ہی دیتا ہے ، خدا کا دیا سب کچھ ہے ، خدا کا کرم ، خدا کا فضل ، خدا سلامت رکھے ، خدا غارت کرے ، خدا کا گھر ، خدا کی کتاب ، خدا کا فرمان ، خدا کا نام بولو ، خدا سے ڈرو ، خدا کو ماننا ، خدا کو یاد کرنا ، خدا کی باتیں خدا ہی جانے ، خدا کی پناہ ، خدا کی چوری نہیں تو بندے کی کیا چوری ، خدا کی دین ، خدا کی راہ کا سودا ، خدا کی شان ، خدا کے گھر جانا ، خدا کی لاٹھی میں آواز نہیں ، خدا کی مار پڑنا ، خدا کا مارا ، خدا مہربان تو کُل مہربان ، خدا گنجے کو ناخن نہ دے ، خدا کے گھر دیر ہے اندھیر نہیں ، خدا سب پر رحم کرتا ہے ، خدا دیتا ہے تو چھپّر پھاڑ کر دیتا ہے ، خدا سمجھے ، خدا جانے ، خدا معلوم ، خدا شاہد ہے ، خدا کا غضب ، خدا کا قہر نازل ہو ، خدا کا نام لے کر ، خدا کا نور ، خدا کو سونپنا ، خدا کے سپرد ، خدا کی ذات کا تکیہ ، خدا وہ دن لائے ، خدا وہ دن دکھائے ، خدا نیک توفیق دے ۔

**خدمت :** نوکری ، سیوا ، ٹہل ، چاکری ، ملازمت ، سروِس ۔

خدمت گار ، خدمت گزار ، خدمت گاری ، خدمت خلق ، حق الخدمت ، خدمتِ وطن ، خدمت قوم ۔

**خدنگ :** تیر ، ناوک ۔

خدنگ نیم کش ، خدنگ پر کش ، خدنگ کشیدہ شدہ ، خدنگ بے باک ، خدنگ بے زنہار ، خدنگ بے پناہ ، خدنگ کاری ، خدنگ سفید پرواز ، خدنگ آہستہ رو ، خدنگ پہلو شگاف ، خدنگ راست کار ، خدنگ نخچیر فگن ، خدنگ صفیرِ مرگ ۔

**خراب :** ناکارہ ، ہیچ ، نِکمّا ، بُرا ۔

**خرابی** : تخریب ، ویرانی ، تباہی ، بربادی ، ابتری ، بیخ کنی ، قلع قمع ، بیج ناس ، تحس نحس ۔

**خرّاٹا** : خرخر ، نفیر خواب ، غطیط ، بخّ ۔

خرّاٹے بھرنا ، خرّاٹے لینا ، خرّاٹا کھینچنا ۔

**خِراج** : باج ، محصول ، مال گزاری ، محاصل ، مداخل ، لگان ، نعل بندی ۔

خراج وصول کرنا ، خراج گزار ، خراج لینا ، خراج دینا ۔

**خراش** : جھریٹ ، کھرونچ ، چیر ۔

خراش آ جانا ، خراش پکنا ، خراش لگنا ، دل خراش ، دماغ خراشی ، جگر خراش ، دل خراشی ، سمع خراشی ، جگر خراشی ۔

**خِرام** : چال ، رفتار ، چلنا ، طریق گشت و گزر ، رفتار ناز ، مٹک چال ، آہلی گہلی ۔

خرش خرام ، آہستہ خرام ، مخرام ، خراماں ، خراماں خراماں ، خرام آشنا ، انداز خرام ، حسن خرام ، بادۂ خرام ، مست خرام ، محو خرام ، خرامیدہ ، سبک خرام ، گرم خرام ، خرام ناز ، سیل خرام ، موجہ خرام ، چابک خرام ، خرام موزوں ، خرام فتنہ افشاں ، خرام زلزلہ پیا ، کبک خرام ، خرام طاؤس ، تفرج خرام ، خوش خرام ، خرام مستغنی ، خرام مشتاقاں ، خرام منتظراں ، طوفان خرام ۔

**خربوزہ** : خربزہ ، پاشنہ ، ککڑی ، جربزہ ۔

**خرچ** : تصرّف ، استعمال ، صرف ، قیمت ، لاگت ، خرچہ ۔

**خُردہ فروش** : بساطی ، پرچونیا ، گروسر ، پرچون فروش ۔

**خرگوش** : ساہا ، سوسا ، ارنب ، سسہ ، درمہ ، تعیل ، خزز ، خرکشک ، خرغول ، خرغولہ ، خرگوشک ، کوتاہ پایہ ، کوتاہ پاچہ ، کوتاہ دست ، کوتاہ لنگ ۔

**خزاں** : خریف ، پت جھڑ ، برگ ریزاں ، پاریز ، تیر ۔

خزاں دیدہ ، خزاں رسیدہ ، خزاں زدہ ، موسمِ خزاں ، دورِ خزاں ، رنگِ خزاں ۔

**خزانچی** : فوطہ دار ، خازن ، پوددار ، گنجینہ دار ، تحویل دار ، کیشئر ، روکڑیا ۔

**خزانہ** : بروار ، بروارہ ، برواری ، پوتہ ، توبک ، توتل ، دولاب ، دولابچہ ، دولابہ ، گزینہ ، نہال خانہ ، نہال دان ، نہال درہ ، گنج ، گنجینہ ، خزینہ ، دفینہ ، کنز ، مال گھر ، مخزن ، ٹریژری ، کوشاہ گار ، دولت ، مایہ ، دھن ۔

**خستہ** : رنجیدہ ، دل گیر ، بد حال ، خستہ و خراب ۔

خستہ حال ، خستہ دل ، خستہ خاطر ، خستہ خوار ، خستہ و شکستہ ، خستہ قدم ۔

**خستہ** : بُھربُھرا ، کُرکُرا ، مُرمُرا ۔

**خشک** : روکھا ، پھیکا ، بے کیف ، درائی ، یابس ، مبس ، سوکھا ۔

خشک سالی ، خشک مزاج ، خشک اخلاق ، خشک نیت ، خشکا ، خشک چشم (بے مروت) ، خشک شوئی ، خشک مغزی ، خشک دماغی ، خشک آخور ، خشک بند ، خشک انگبیں ، خشک پشت ، خشک پہلو ، خشک پے (منحوس) ، خشک جاں ، خشک جنباں ، خشک دست ، خشک دہاں ، (روزہ دار) خشک ریش ، خشک زار ، خشک ریشہ ، خشک زباں ، خشک سار ، خشک شانہ ، خشک طینت ، خشک نہاد (بے فیض) ۔

**خصوصاً** : بالخصوص ، علی الخصوص ، خاص کر ، خصوصی طور پر ، بالتخصیص ، بالاختصاص ۔

**خصوصیّت** : امتیازی ، وصف ، مابہ الامتیاز ، خاص گُن ، تخصیص ، اختصاص ۔

خصوصیتِ فنکار ، خصوصیتِ ادب ، خصوصیتِ علم ، خصوصیتِ شاعر ۔

**خط** : گیسو ، کاکل ، جوڑ ، طرّہ ، گُت ، کمند شاہ گیر ۔

خطِ عنبر شمیم ، خطِ عنبر ، خطِ عنبریں ، خط طغرائی ، خطِ پیچاں ، خطِ مورچہ ، خطِ سبز ، خطِ نوخیز ، خطِ زیبا ، خطِ مصحف ، خطِ عارض ، خطِ نقش ، خطِ عزیز ، خطِ سیاہ ، خطِ شربتی ۔

**خط** : مکتوب ، پُرزہ ، مراسلہ ، نامہ ، رقعہ ، چٹھی ، لیکھا ، پتر ، پتری ، لیٹر ، رقیمہ ، ، نوشتہ ، پرچہ ۔

**خطا** : تقصیر ، جرم ، قصور ، گناہ ، اپرادھ ، پاپ ، بھول ، چوک ، سہو ، فراموشی ، غلطی ۔

خطاوار ، خطا سرزد ہونا ، خطاے بزرگاں ، خطاے دل ، خطاے نظر ، خطاے اول ، خطاے ازل ، خطاے سرکار ۔

**خطرہ** : خوف ، اندیشہ ، خدشہ ، جوکھوں ، وسوسہ ، ڈر ، سندیھ ، وسواس ، فزع ، توزّع ۔

خطرہ محسوس کرنا ، خطرے میں ڈالنا ، خطرے میں پڑنا ۔

**خفا** : ناراض ، رُوٹھا ہوا ، برہم ، بگڑا ہوا ، رنجیدہ ، بر افروختہ ، ناخوش ، غضب ناک ، آزردہ ۔

**خفیہ** : پوشیدہ ، در پردہ ، نہفتہ ، چھپا ہوا ، پنہاں ، نا معلوم ، مکنون ، گجھڑا ، گُجھّا ، ان دیکھا ، ان جانا ، گُپت ، نہاں ، چُھپواں ، انجان ۔

خفیہ پولیس ، خفیہ محکمہ ، خفیہ نویسی ، خفیہ تجارت ، خفیہ کارروائی ، خفیہ خبر ، خفیہ راز ۔

**خلاصہ** : لُبِ لُباب ، جوہر ، جان ، عطر ، نچوڑ ، ست ، رتن ، چیدہ ، تلخیص ، زبدہ ، آویزہ ، تاہ ، مسکہ ، ویڑ ، ویڑہ ، اختصار ۔

**خلاف** : بر عکس ، بر خلاف ، آلٹ ، ناموافق ، ناسازگار ، اُلٹا ۔

خلافِ عقل ، خلافِ دستور ، خلاف ہونا ، خلافِ رواج ، خلافِ روایت ، خلافِ معاشرہ ، خلافِ ضابطہ ، خلافِ ضابطگی ، خلافِ قانون ، خلافِ آئین ، خلاف قانونی کارروائی ، خلافِ بیان ، خلافِ شرع ، خلافِ طبع ، خلافِ قیاس ، خلافِ وضع ، خلاف وضعی ۔

**خلش** : چبھن ، کھٹک ، خلیدگی ، چمک ، درد ، ہُوک ، چیس ، ٹیس ۔

دل کی خلش ، جگر کی خلش ، روح کی خلش ، تازہ خلش ، آپس کی خلش ۔

**خلط ملط** : گڈ مڈ ، خلا ملا ، ملا جلا ، مختلط ، گھال میل ، گُھلا ملا ۔

•

**خُلق** : طبیعت ، خصلت ، سرشت ، عادت ، خُو ، مزاج ، سُبھاؤ ، خمیر ، گُھٹی ، اخلاق ، آرون ، ورزہ ۔

خوش خلق ، بد خلق ، خلق عظیم ، اظہارِ خلق ، خلقِ جہاں آرا ، خوش خلقی ، خُلق و مروت ، خلقِ دل شکن ، غیر خلق ، عطر خلق ، عود خلق ، خوے خلق ، نفحِ خلق ، عطار خلق ، نافۂ خلق ، مشک خلق ، عنبر خلق ، گوہر خلق ، عظمت خلق ، شہرت خلق ، قیمت خلق ۔

**خلل** : خرابی ، فتور ، بگاڑ ، کھنڈت ، رخنہ ، اختلاف ، اختلال ، پراگندگی ، انتشار ، ابتری ۔

خلل ڈالنا ، خلل پیدا ہونا ، پُرخلل ۔

**خلوص** : اخلاص ، صِدق ، نیک نیتی ، صفائی ، پاکی ، صداقت ۔

خلوصِ نیّت ، خلوص برتنا ، خلوص کی جستجو ۔

**خلیج** : دریا ، شاخاب ، شاخابہ ، ہزار آستیں ۔

**خَم** : کجی ، ٹیڑھ ، جھکاؤ ، ترچھا پن ، پیچ ، بل ، ٹیڑھ میڑھ ، ڈول ، جھوک ۔

خمِ زلف ، خمِ کاکل ، خمِ ساحل ، خمِ راہ ۔

**خنجر** : دشنہ ، تیغا ، جمدھر ، بچھوا ، بانک ، کٹار ، کھوکھری ، بجالی ۔

خنجر سر انداز ، خنجر بدام چکاں ، خنجر بے باک ، خنجر زخم ریز ، خنجر آبگوں ، خنجر

صیقل زدہ ، خنجر گہر ریز ، خنجر خونخوار ، خنجر خون چکاں ، خنجر آب دار ، خنجر اژدہائی ، خنجر چقاچاق ، خنجر وقت شناس ، خنجر شوخ ادا ، خنجر بے زنہار ، خنجر بے پناہ ، خنجر کاری ، خنجر عجلت پسند ، خنجر زہر آلود ، خنجر نیم کش ، خنجر بّراں ، خنجر جولاں ، خنجر سینہ دوز ، خنجر دل شگاف ۔

**خندق** : النگ ، ترک ، خندک ، کندک ، کندہ ، کھائی ، گڑھا ، غار ، کھوہ ۔

**خندہ** : ہنسی ، مسکراہٹ ۔

خندۂ شکر فشاں ، خندۂ تر ، خندۂ جگر شگاف ، خندۂ شیریں ، خندۂ ملیح ، خندۂ نمکیں ، خندۂ خشک ، خندۂ بدنما ، خندۂ رنگیں ، خندۂ نمک زار ، خندۂ گزک ، خندۂ شکر ، خندۂ لطیف ، خندۂ بہار ، خندۂ گل ، خندۂ شکر خند ، خندۂ زعفراں ، خندۂ گلنار ، خندۂ اثمر ، خندۂ بیکراں ، خندۂ عیش ، خندۂ کامیاب ، خندۂ اشک ، خندۂ سحر ، خندۂ ماہ ، خندۂ مہتاب ، خندۂ صبح ، خندۂ انجم ، خندۂ شبنم ، خندۂ دوست ، خندۂ دشمن ۔

**خُو** : عادت ، طبیعت ، فطرت ، خُلق ، طبع ، طینت ، مزاج ، سُبھاؤ ، سرشت ، بان ، خصلت ۔

خوے خوش ، خوے بزرگ ، خوے بدپسند ، خوے درشت ، خوے نرم ، خوے نیک ، خوے مروت ، خوے محبت ، خوے طیش ، خوے عیش ، خوے شراب ، خوے بدبیں ، خوے چالاک ، خوے گریزپا ، خوے سجدہ ، خوے سلام ، خوے غم ، خوے خندہ ، خوے خموشی ، خوے تسلیم ، خوے نیاز ، خوے سرکش ، خوے خود بیں ، خوے غمازی ، نیک خو ، بد خو ، شعلہ خو ، تند خو ، فرشتہ خو ، خوش خو ، پاکیزہ خو ، پرنیاں خو ، زال خو ، روی خو ، آتش خو ، گراں خو ۔

**خواب** : سپنا ، رؤیا ، سُفنہ ، حُلم ۔

خواب پریشاں ، خواب آگیں ، خواب بد ، خواب خوش ، خواب آشفتہ ، خواب شوریدہ ، خواب غفلت ، خواب دراز ، خواب دل گیر ، خواب سخت ، خواب گراں ، خواب نوشیں ، خواب شیریں ، خواب حیرت ، خواب لحد ، خواب مرگ ، خواب عدم ، شکر خواب ، خواب مخمل ، خواب شکّریں ، خواب آرام جان ، خواب جانفزا ، خواب گریہ زا ، خواب بے آرام ، خواب بے خوابی ، خواب مقصود ، خواب و خیال ، خوابِ سلطانی ، خواب گدائی ، خواب رمیدہ ، خواب رائیگاں ، خواب غماز ، خواب اہم ، خواب سر برآوردہ ، خواب گاہ ، خواب بہانہ جُو ، خواب مست ، خواب بندی ، شکست خواب ، خواب نو ، خواب جرم ، خواب قیامت ، غلبۂ خواب ، خواب بے خودی ، خواب در بیداری ، خواب تمنا ، خواب دشمن ، دشمن خواب ، خواب بد ، خواب ہیبت ناک ، ڈراؤنا خواب ، شکست خواب ، خواب خرگوش ، خواب مصلحت آمیز ، خواب مردن ، خواب خوف انگیز ، خواب حرم ، خواب و خور ، خواب افسوں بند ، خواب ناخوش ، خواب بے تعبیر ، خواب خوش تعبیر ، خواب نادیدہ ، خواب بغاوت ، خواب زلیخا ، خواب زیدہ ، خواب یوسف ۔

**خوار** : (امر خوردن = کھانا) ۔

آتش خوار ، نمک خواری ، نمک خوار ، غم خوار ، رشوت خوار ، غم خواری ، رشوت خواری ، خون خوار ، شیر خوار ، خون خواری ، شیر خواری ، سود خوار ، سود خواری ، مے خوار ، مے خواری ، شراب خوار ، شراب خواری ، بسیار خوار ، ماہی خوار (بگلا) ، مردم خوار ، مردم خواری ، آتش خوار ، پختہ خوار ، ارماں خوار (حسرت زدہ) ، پر خوار ، جامگی خوار ، تنہ خواری ، جگر خوار ، جیرہ خوار (وظیفہ خوار) ، چوب خوار (دیمک) ، خوش خوار (خوش ذائقہ) ، بد خوار ، دُرد خوار (مفلس) ، دود خوار ، رامش خوار ، روزی خوار ، زنہار خوار ، شاد خوار ، شکم خوار ، کوفتہ خوار ، مار خوار ، مُوش خوار (چیل) ، وظیفہ خوار ۔

**خوان** : (امر، خواندن = پڑھنا) ۔

مثل خوان ، مثل خوانی ، ناظرہ خوان ، مولود خوان ، قرآن خوان ، قصہ خوان ، فاتحہ خوان ، ثنا خوان ، کتاب خوان ، نعت خوان ، روضہ خوان ، مرثیہ خوان ، نوحہ خوان ، خوش خوان ، غزل خوان ، سوز خوان ، ابجد خوان ، تحت اللفظ خوان ، پری خوان ، شعر خوانی ، درود خوان ، انگریزی خوان ، باد خوان ، فریاد خوان ، بالا خوانی ، با علم خوان ، خواص خوان ، درست خوان (قاری) ، دہن خوانی ، درس خوانی ، ریزہ خوانی ، سادہ خوان ، سبق خوان ، سہ خوان ، سر خوان ، صورت خوان ، دستار خوان ، دست خوان ، عشر خوان ، شب خوان ، مرصّع خوانی ، مرغولہ خوانی ، نوا خوانی ، یکہ خوان ۔

**خواہش** : چاہ ، طلب ، ضرورت ، چاہنا ، اشتیاق ، آرزو ، شوق ، ذوق ، حاجت ، احتیاج ، مانگ ، درخواست ۔

**خواہ مخواہ** : قہراً جبراً ، لابد ، لاجرم ، خواہ مخواہ ، ناچار ، زبردستی ، طوعاً و کرہاً ، بزور ، مجبوراً ۔

**خواندہ** : تعلیم یافتہ ، پڑھا لکھا ۔

**خوبصورت** : وسیم ، قسیم ، حسین ، جمیل ، شکیل ، خوبرو ، قبول صورت ، سوہنی ، موہنی ، من موہن ، خوش شکل ، صبیح ، وجیہہ ، چکنا ، سُندر ، چندے آفتاب چندے ماہتاب ، پھلروا ، روپ دار ، رُونق دار ، پُر رونق ، سروپ ۔

**خوبی** : وصف ، صفت ، اچھائی ، جوہر ، ہنر ، گُن ۔

**خود** : بذات خود ، بذات خاص ، دز ، بذاتہ ، آپ ، بہ نفس نفیس ، وس ۔

خود بخود ، خود بدولت ، خود بیں ، خود پرست ، خود پسند ، خود داری ، خود رائے ، ازخود رفتہ ، خود رنگ ، خود ستائی ، خود سری ، خود سے ، خود غرض ، خود غرضی ، خود فراموشی ، خود را فضیحت دیگراں را نصیحت ، خود کاشت ، خود کام ، خود کردہ را علاجے نیست ، خودکشی ، خود گُم ، گُم کردہ ، خود مختار ، خود منڈا ، خود نما ، خود نمائی ، خودی میں نہ رہنا ۔

**خود** : آپا ، آپ ، اپنا ۔

خود آرا ، خود آرائی ، خود بینی ، خود پرستی ، خود پسندی ، خود رائے ، خود رو ، خود رائی ، خود ستائی ، خود سر ، خود رفتگی ، خود رفتہ ، خود کاشت ، خود کُشی ، خود مطلبی ، خود مختاری ، خود مطلبا ، خود آشنا ، خود برپا ، خود افگن ، خود حسابی ، خود رنگ ، خود حروج ، خود ساز ، خود سازی ، خود سوار ، خود شکن ، خود شناس ، خود فروش ، خود کار ، خود راہ ، خود کامہ ، خود گزشتہ ۔

•

**خور** : خورہ (خوردن سے) ۔

غوطہ خور ، چغل خور ، حرام خور ، حلال خور ، بھاجی خور ، راتب خور ، آدم خور ، روزہ خور ، غم خور ، مہمیز خور ، مردار خور ، ہلاک خور ، سود خور ، پیاج خور ، شراب خور ، شکر خورہ ، شیر خورہ ، شیخی خورہ ، مفت خورہ ، خیرات خورہ ، آب خورہ ، جوتی خورہ ، تمیل خورہ ، لت خورہ (ذلیل ۔ آستانہ) ، گوشت خورہ ، بال خورہ ، آب خور (قسمت ۔ گھاٹ) ، چرا خور (چراگاہ) ، درد خور ۔

**خوراک** : غذا ، کھانا ، بھوجن ، قُوت ، سامان شکم ، راتب ، کھاجا ، آدھار ، اہار ، خورش ۔

**خُوش** : مسرور ، شاداں ، خورسند ، پُرسند ، دلشاد ، شادماں ، خرّم ، آنند ، نہال ، مگن ، وش ، راضی ، پُر مسرت ، پیہی ، شاد ، فرحاں ، پُرسن ۔

خوش طبع ، خوش خیال ، خوش نصیب ، خوش نما ، خوش شکل ، خوش و خرم ، خوش ہونا ، خوش کرنا ، خوش اقبال ، خوش اسلوبی ، خوش اسلوب ، خوش اقبالی ، خوش آب ، خوش آوازی ، خوش الحان ، خوش انتظام ، خوش انتظامی ، خوش باش ، خوش باشی ، خوشبو دار ، خوش بیان ، خوش پوشاک ،

خوش بیانی ، خوش تقریر ، خوش حال ، خوش خبری ، خوش حالی ، خوش خرام ، خوش خط ، خوش اخلاق ، خوش خوان ، خوش خوراک ، خوش دامن ، خوش ذائقہ ، خوش دلی ، خوش گامی ، خوش قدمی ، خوش خطی ، خوش تقریر ، خوش قدم ، خوش تحریر ، خوش قلم ، خوش قطع ، خوش قد ، خوش غلاف ، خوش رفتاری ، خوش رنگی ، خوش زبان ، خوش عنان ، خوش ذائقہ ، خوش طبعی ، خوش زبانی ، خوش سلیقہ ، خوش گپ ، خوش گلوئی ، خوش گپیاں ، خوش گلو ، خوش گزران ، خوش گفتاری ، خوش گفتار ، خوش گوار ، خوش نصیبی ، خوش لگام ، خوش لباس ، خوش لباسی ، خوش نما ، خوش وقت ، خوش نمائی ، خوش نیتی ، خوش نویس ، خوش نیت ، خوش وقتی ، خوش کلام ، خوشامد ، خوش نظمی ، خوشامدی ، خوش وضع ، خوش نود ، خوش نودی ، خوش کلامی ، خوش روئی ، خوش رقم ، خوش مزگی ، خوش غذا ، خوش مزہ ، خوش فکر ، خوش رو ، خوش مزاجی ، خوش روی ، خوش عادت ، خوش قسمت ، خوش سیرت ، خوش انداز ، خوش طینتی ، خوش خو ، خوش اطواری ، خوش خوئی ، خوش اطوار ، خوش ادا ، خوش انگشت ، خوش اسپرم ، خوش برگ ، خوش پرکار ، خوش پیچ ، خوش پیچ مانی ، خوش خواہش ، خوش خوار ، خوش خیال ، خوش صفیر ، خوش قمار ، خوش منزل ، خوش کنار ، خوش گام ، خوش نشین ، خوش نام ، خوش نظر ، خوش نگاہ ، خوش نمک ، خوش نواز ، خوش قبا ، خوش لقا ۔

**خوش آمدید :** پشکارا ، استقبالیہ ، خیر مقدم ، ریسیپشن ، آؤ بھگت ۔

**خوشامد :** لَش پَش ۔

تملق ، چاپلوسی ، چرب زبانی ، چکنی چپڑی باتیں ، شیریں زبانی ، ریا کارانہ باتیں ، دلفریب باتیں ، لَلّو پتّو ، بھٹی ، بڑھاوا ، چڑھاوا ۔

**خوشبو :** مَہک ، سُگند ، باس ، شمیم ، طِیب ، نکہت ، عَرف ، اریجہ ، سینٹ ، بہکار ، مہکار ، سُباس ۔

**خوش‌حال :** مالدار ، پوڑھا ، امیر ، دولت مند ، دھنوان ، سرمایہ دار ، رفیع الحال ، آسودہ ، فارغ البال ، خوش معاش ، رجا پُجا ، کھاتا پیتا ، سُکھی ۔

**خوشخبری :** بشارت ، نوید ، مژدہ ، مژدگان ، تہنیت ۔

**خوش نصیب :** بختیار ، صاحبِ نصیب ، طالع مند ، مُقبل ، طالع ور ، خوش قسمت ، نصیب ور ، نیک اختر ، بلند اختر ، بھاگوان ، اقبال مند ، بخت بلند ، بخت جوان ، بخت مند ، بخت ہمایوں ، بختاور ، بہرہ مند ، بہرہ اندوز ، بہرہ ور ، بہرہ یاب ۔

**خوشی :** خوشنودی ، رضاجوئی ، رضا مندی ، پسندیدگی ، فَرحت ، مُسرت ، شادمانی ، انبساط ، شادی ، بہجت ، طرب ، نشاط ، سُرور ، خرّمی ، آنندی ، خُرسندی ، بَشاشت ، اِبتہاج ، عِشرت ، حَبور ، حَظ ، بشاط ، فَرح ۔

**خوف :** باک ، بیم ، خطر ، اندیشہ ، ہراس ، دہشت ، ڈر ۔

**خُون :** رنگ ، سیتم ، سرخاب ، فراز ، لُہُو ، رکت ، رُودھر ، بے نمازی (خون حیض) ، سنگہ (خرقہ حیض) ، رَت ، دَم ، بلڈ ۔

خون آلود ، خون بار ، خون بہانا ، خون بہنا ، خون میں لتھڑنا ، خون پینا ، خون تھوکنا ، خون چوسنا ، خون چاٹنا ، خون چٹانا ، خونخوار ، خون ریز ، خون رونا ، خون دوڑنا ، خون سر لینا ، خون سُوکھ جانا ، خون کا پیاسا ، خون کا جوش ، خون کا دریا بہانا ، خون کا مینہ برسانا ، خون کی بُو آنا ، خون کے گھونٹ پینا ، خون کے نالے بہنا ، خون لینا ، خون دینا ، خون میں نہانا ، خون خرابہ ، خون لگا کے شہیدوں میں نام لکھوانا ، خون نکل جانا ، خون پنہاں ، خون ریز ، خونِ حلال ، خونِ بر محل ، خونِ بخشیدہ ، خون چکاں ، خونِ فاسد ، خونِ تباہ شدہ ، خونِ افسردہ ، خونِ شفق ، خونِ شفق فام ، خونِ شفق رنگ ، خونِ شفق گوں ، خونِ ثابت ، خون ناب ، خونِ ناحق ، خون مُردہ ، خون رنگ ، خونِ عرفات ، خونِ اطلس ، خونِ خود بدستِ خود ،

خونِ بے قصاص ، خون بہا ، شب خون ، دیدۂ خون بار ، خونِ گل رنگ ، خونابہ فشاں ، جوشِ خون ، جوے خون ، بخون غلطیدہ ، زیادتیِ خون ، کمیِ خون ، موجِ خون ، عشق گرم خون ، ناپاک خون ، خونِ بہار ، خونِ گلستاں ، خونِ تمنا ، خونِ خوابیدہ ، نہرِ خون ، خون بازی ، کشید خون ، خونِ حنا ، خون حنا رنگ ، دامن بخون ، خونِ آستیں ۔

**خیال** : توجّہ ، اِلتفات ، دھیان ، چیت ، فِکر ، چِت ، سوچ ، تفکّر ، تخیّل ، دُھن ۔

خیال رکھنا ، خیال میں نہ لانا ، خیال سے نکال دینا ، رنگیں خیال ، روشن خیال ، بلند خیال ، پاکیزہ خیال ، عالی خیال ، پریشاں خیال ، پست خیال ، تاریک خیال ، تنگ خیال ، نازک خیال ، نیک خیال ، خام خیال ، جادو خیال (شاعر) ، خوش خیالی ، عالی خیالی ، بلند خیالی ، پاکیزہ خیالی ، خیال و خواب ، خیالِ نو ، خیالات ۔

**خیانت** : بد دیانتی ، بے ایمانی ، چوری ، غبن ، تغلّب ، امانت میں چوری ۔

**خَیر** : خیریت ، سلامتی ، تندرستی ، خیر و خیریت ، عافیت ، بہتری ، بھلائی ۔

خیر ہو ، خیر اندیش ، خیر طلب ، خیر باشد ، خیر ہونا ، خدا خیر کرے ، خیر ہے ؟ ، خیرخواہ ، خیر خواہی ، خیر مَقدم ، خیر چاہنا ، خیر منانا ، بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی ، خیر خبر معلوم کرنا ، خیر گُزرنا ، خیر سے کٹنا ، خیر مانگنا ، خیر و عافیت کا خط ، خیر خیریت دریافت کرنا ۔

**خیرات** : بیرانی ، زکواۃ ، دان ، پُن ، صدقہ ، تصدّق ، آرازش ۔

**خیرباد** : الوداع ، رخصت ، خدا حافظ ، بائی بائی ، گُڈ بائی ، ٹاٹا ، فی امان اللہ ، اللہ بیلی ، رب راکھا ۔

**خیز** : (امر۔ خاستن = اٹھنا) ۔

زر خیز ، مردم خیز ، شب خیز ، سحر خیز ، صبح خیز ، عبرت خیز ، قیامت خیز ، تعجّب خیز ، مسرّت خیز ، نوخیز ، موج خیز ، آب خیزہ ، پس خیز ، پیش خیز ، جلوہ خیز ، خانہ خیز چہرہ خیز ، رست خیز ، رود خیز (سیلاب) ، شب خیز (شب بیدار) ، گراں خیز (مغرور ۔ کاہل) ، گرم خیز ۔

**خیمہ** : ڈیرا ، تنبو ، مَنڈل ، چھولداری ، خَرگاہ ، خِبا ، پنڈال ، مِضرب ، پڑاؤ ، ٹینٹ ، قیام گاہ ۔

خیمہ اِستادہ کرنا ، خیمہ دوز ، خیمہ گاہ ، خیمۂ صحرائی ، خیمہ سر ادقات ، پردۂ خیمہ ، خیمۂ سفید رنگ ، خیمۂ زریں میخ ، خیمۂ سیمیں ستون ، خیمۂ زریں چوب ، خیمۂ آسماں انداز ۔

# د

**داخل** : شامل ، مُلحق ، منسلک ، شریک ۔

**داد** : عدل ، اِنصاف ، نِیاؤ ، نِیائے ، نِیاں ، داوری ، عدل گُستری ، مَعدلت ، حق وانصاف ، مُنصفی ۔

داد پانا ، داد طلب ، داد خواہ ، داد خواہی ۔

**دادا** : جَدّ ، تَپامہ ، نِیا ، ابوالآبا ۔

**دار** : (امر۔ داشتن = رکھنا) ۔

آئینہ دار ، آب دار ، بل دار ، بیل دار ، بھڑک دار ، بہار دار ، پتی دار ، پٹی دار ، پھرے دار ، پلے دار ، پھل دار ، تہ دار ،

توڑے دار ، پہلو دار ، تھانے دار ، تحصیل دار ، ٹاپ دار ، تھوک دار ، ٹھیکیدار ، کتہ دار ، ٹوپی دار ، بندوق ، پھول دار ، جالی دار ، گُتّہ داری ، جان دار ، خار دار ، جانب دار ، جمعدار ، جلو دار ، جھالر دار ، جوڑ دار ، چکلے دار ، چوب دار ، خانہ داری ، چیپ دار ، چوکیدار ، چوب دار ، دکاندار ، حیا دار ، خبر دار ، داغ دار ، دانہ دار ، دربار داری ، دعوے دار ، دفعدار ، دربار دار ، دلدار ، دَم دار ، دنیا دار ، دماغ دار ، دین دار ، دھار دار ، دوست دار ، دنبالہ دار ، استخوان دار ، باد دار (متکبّر) ، بار دار ، پادار ، باز دار ، پردہ دار ، ، پاسدار ، پری دار ، پشت دار ، تاب دار ، تخت دار ، تحویل دار ، طشت دار ، تاجدار ، سایہ دار ، جگر دار ، جہان دار ، چلتہ دار ، حوصلہ دار ، مغز دار ، جوہر دار ، خویشتن دار ، دُم دار ، روز دار (خدمت گار) ، دامن دار ، طرح دار ، پاسدار ، وضع دار ، کلغی دار ، طرف دار ، ظاہر دار ، عذر داری ، عزا دار ، عزت دار ، عہدہ دار ، علم دار ، عہدہ داری ، عیال دار ، فوجدار ، عیب دار ، غرارہ دار ، فوطہ دار ، قرابت دار ، قرض دار ، قوم دار ، کار دار ، کام دار ، کارخندار ، کٹاری دار ، پُھندنے دار ، ڈھکنے دار ، رونق دار ، زردار ، ریشہ دار ، زرداری ، زنّار دار ، زمین دار ، زور دار ، روے دار ، زہر دار ، سایہ دار ، سردار ، سر رشتہ دار ، سوراخ دار ، شاخ دار ، سینگ دار ، شجر دار ، شان دار ، امانت دار ، شعور دار ، صحبت دار ، صراحی دار ، صُوبہ دار ، صورت دار ، صیغہ دار ، روزہ دار ، ضلعدار ، مایہ دار ، محلہ داری ، سرمایہ دار ، محل دارنی ، مزاج دار ، محراب دار ، مزے دار ، مصالح دار ، معانی دار ، تنخواہ دار ، مکان دار ، ملاپ دار ، منصب دار ، منّت دار ، مہاں دار ، تکیہ دار ، میوہ دار ، مہینا دار ، ناکے دار ، نسل دار ، نام دار ، نمدار ، نوک دار ، وثیقہ دار ، نیزہ دار ، ہوا دار ، یزک دار ، یومیہ دار ، بٹن دار ، آنکڑے دار ، کھیوٹ دار ، کرایہ دار ، کہان دار ، جھبّے دار ، گچھے دار ، دھبّے دار ، کنٹھی دار ، گجر دار ، گنجینہ دار ، گرہ دار ، گنڈے دار ، ٹونٹی ، گنڈیری دار ، گل دار ، گولے دار پگڑی ، کھڑکی دار پگڑی ، گھن دار ، گھیر دار ، ناتہ دار ، لاگ دار ، لس دار ، لچک دار ، لچھے دار ، لیس دار ، لعاب دار ، لوچ دار ، لنگوٹ دار کنکوا ، ماتم دار ، باری دار ، مال دار ، دیانت دار ، باڑھ دار ، دھاری دار ، دیانت داری ، ایماندار ، ڈیوڑھی دار ، ذمہ دار ، ذائقہ دار ، ڈگری دار ، ذیل دار ، راز دار ، راہ دار ، رسال دار ، نمبر دار ، رشتہ دار ، رکاب دار ، رنگ دار ، رعب دار ، رگدار ، رواج دار (چربیلا) ، رودار ، روا دار ، روا داری ، سال دار (کہن سال) ، سبحہ دار (زاہد) ، سپہ دار ، شاخ دار ، شکم دار (تونِدل) ، طوق دار (قیدی) ، غاشیہ دار (رکاب والا) ، کاید دار ، کمر دار (خادم) ، گیسو دار ، لنگر دار ، بر دار ، میان دار (دلال) ۔

**دارالخلافہ :** پائے تخت ، تخت گاہ ، دارالسلطنت ، دارالحکومت ، دارالملک ، راجدھانی ، صدر مقام ، مستقرِ دولت ، کیپیٹل ۔

**داستان :** حکایت ، کہانی ، قِصّہ ، کتھا ، فسانہ ، ماجرا ، سرگذشت ، ذکر ، سٹوری ۔

داستانِ حیات ، داستانِ غم ، داستانِ دل ، داستان گو ، داستان گوئی ، داستان در داستان ۔

**داغ :** عیب ، کلنک کا ٹیکا ، بَتّہ ، دَھبّا ۔

داغ لگنا ، داغ لگانا ، داغ لگ جانا ، داغ مٹانا ، داغ دَھونا ، داغ اُتارنا ، داغ سینہ تاب ، داغ تلخ ، داغ خون گرم ، داغ خون چکاں ، داغ خون فشاں ، داغ سودا ، داغ تازہ ، داغ یعقوبی ، داغ نمایاں ، داغ ناسور ، داغ حسرت ، داغ غم صبح ، داغ گل ، داغ بہار ، داغ چراغ ، داغ چمن ، داغ باغ ، داغ لالہ ، داغ گل ہزار رنگ ، داغ سوداگیر ، داغ بہاسوختگی ، داغ پنبہ بداغ ، داغ الماس افشاں ، داغ نو ، داغ تباہی ، داغ بربادی ، داغ وطن ، داغ محرومی ، داغ مرہم ، داغ جنوں ، داغ تمنّا ، داغ آرزو ،

داغ شوق ، داغ بہ دل داغ سرد مسہری ، پنبہ بہ داغ ، نمک بہ داغ ریختن ، داغ وفا ، داغ ناکامی ، داغ ہجراں ، داغ تغافل ، داغ محبت ۔

**دامن** : آنچل ، پلّو ۔

تردامن ، پاک دامن ، خوش دامن ، فراخ دامن ، خشک دامن ، دراز دامن ، تنگ دامن ، تہی دامن ، کوتہ دامن ۔

**دانت** : دانہ ، دند ، دندان ، سِنّ ، ثغر ، مبسم ۔

دانت نکالنا ، دانت نکلنا ، دانت اُکھاڑنا ، دانت بجنا ، دانت بنانا ، دانت بندھوانا ، دانت بھینچنا ، دانت پر رکھنا ، دانت پر میل نہ ہونا ، دانت ہلنا ، دانت پیسنا ، دانت تلے انگلی دبانا ، دانت توڑنا ، دانت جھاڑنا ، دانت جھڑنا ، دانت دکھانا ، دانت دُکھنا ، دانت سے دانت بجنا ، دانت سے کاٹ کھانا ، دانت کاٹی روٹی ، دانت کٹکٹانا ، دانت کرکرے ہونا ، دانت کھٹے کرنا ، دانت لگنا ، دانت مارنا ، دانت نکال دینا ، ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور ۔

**دانستہ** : عمداً ، قصداً ، اِرادتاً ، بالعمد ، جان بوجھ کر ،

دیدہ دانستہ ، دانستہ جُرم ، دانستہ گناہ ۔

**دانہ** : اناج ، غلّہ ، بیج ، تخم ، تُترا ، چھرا ، سنگ رہ ، ریزہ ۔

دانہ پانی ، دانہ ڈالنا ، ساگو دانہ ، بہدانہ ، انار دانہ ، تلسی دانہ ، رام دانہ ، گرمی دانے ، کدو دانے ، سنگ دانے ، گل دانہ ، الائچی دانہ ، کالا دانہ ، خشک دانہ ، ہفت دانہ ، شاہ دانہ ، یک دانہ ، چوب دانہ ۔

**دائرہ** : دف ، تنبک ، بائرہ ، سنج ، کلی ، حلقہ ، دور ، چکّر ، سرکل ، کنڈل ، محیط ، گھیرا ، منڈل ، گھیر ، احاطہ ، ہالہ ۔

دائرۂ ادب ، دائرۂ مذہب ، دائرۂ اخلاق ، دائرۂ انسانیت ، دائرۂ حیوانیت ۔

**داؤ** : نوبت ، باری ، وار ، دِک ، حیلہ ، چال ، گھات ، پیچ ، کشتی ، داؤ ۔

داؤ آنا ، داؤ چڑھنا ، داؤ پر رکھنا ۔

**دایاں** : سجّا ، راست ، داہنا ، سیدھا ، رائٹ ، یمین ۔

**دایہ** : ماریرہ ، دائی ، کھلائی ، قابلہ ، آنّا ، پلائی ، رضائی ماں ، انگہ ۔

**دباؤ** : بوجھ ، غلبہ ، زور ، بھار ، بار ، داب ۔

دباؤ پڑنا ، دباؤ ہونا ۔

**دُبلا** : نحیف ، اکہرا بدن ، نحیف الجثّہ ، پتلا ، چھریرا ، کم گوشت ، لِسّا ۔

**دخل** : قبضہ ، مقبض ، قابو ، تصرّف ، تسلّط ، مداخلت ، تحت ۔

**دراز** : طویل ، لمبا ، لانگ ۔

دراز قد ، دراز ہونا ، سفرِ دراز ، عمرِ دراز ، راہِ دراز ، دراز گوش ، دراز دست ، دراز خوان ، دراز دستی ، دراز سفرہ ، دراز دنبال ، دراز دُم ، دراز شمشیر ، دراز کار ، دراز نفس ، دراز بازو ، دراز نفسی (بکواس) ۔

**درانتی** : داتری ، داس ، داتی ، داسغالہ ، داسگالہ ، داسخالہ ۔

**دربار** : حضور ، درگاہ ، بارگاہ ، پیش گاہ ، اِجلاس ، آستانہ ۔

دربارِ خداوندی ، درباری ۔

**دربان** : حاجب ، پاسبان ، سنتری ، دوار پال ، بوّاب ، تّراع ، پردہ دار ، چوکی دار ، ڈیوڑھی بان ۔

دربانِ خانہ ، دربانِ خزانہ ۔

**درجن** : بارہ ، دوازدہ ، دزینہ ۔

**درجہ** : مرتبہ ، پایہ ، رتبہ ، مقام ، منصب ، عہدہ ، اعزاز ، منزلت ۔

**درحقیقت** : در اصل ، حقیقت میں ، فی الحقیقت ، فی الواقع ، بالتحقیق ، اصل میں ، بے شک ، بے شبہ ۔

**درخت** : ترور ، تَدرشک ، بِون ، بِروا ، شجر ، نِہال ، پیڑ ، روکھ ، جھاڑ ، بِرچھ ۔

**درخواست** : اِلتماس ، التجا ، عرضِ حال ، عرضی ، عرضداشت ، بِنتی ، عرض ، گزارش ، آرداس ، سوال ، آرزو ، تمنّا ۔

**درد** : چُبھن ، ٹِیس ، کسک ، چیس ، پِیڑ ، وجع ، دُکھ ، صدع ، پِیڑا ، تکلیف ، چمک ، چیک ، کھٹک ۔

درد ہونا ، درد اُٹھنا ، دردِ لاعلاج ، دردِ لادوا ، درد کا درماں ہونا ، دردِ سر ، دردِ زہ ، دردِ دل ۔

**درزی** : خیّاط ، جامہ دوز ، ٹیلر ، پارچہ تراش ۔

**درگاہ** : مزار ، مقبرہ ، خانقاہ ، تُربت ، مَرقد ، مَدفن ۔

**درگاہ** : حضور ، جناب ، بارگاہ ، آستانہ ، پیش گاہ ، پیشی ، عدالت ، دربار ۔

درگاہِ خداوندی ۔

**درمیان** : مَرکز ، سینٹر ، بیچ ، نیامان ، اندر ، بِھیتر ، مابَین ، لافا ، اعتدال ، میانہ روی ، بیچ بیچ ، بَین بَین ۔

**درندہ** : خون خوار ، سبع ، ضیغم ، خون آشام ، دَد ، دَدہ ، ہزبر ۔

درندہ خو ، درندگی ، درندہ صورت ، درندہ سیرت ، درندہ شعار ، درندہ کار ، درندہ رُو ۔

**دروازہ** : آستانہ ، دہلیز ، چوکھٹ ، پولی ، دُوارا ، دَر ، ڈیوڑھی ، پھاٹک ، مَدخل ، پَٹ ، باب ، کواڑ ، گیٹ ، دوارا ، درگاہ ، دربار ۔

دروازے پر پڑنا ، دروازے توڑنا ، دوسرا دروازہ دیکھنا ، دروازے پر دستک دینا ۔

**درویش** : فقیر ، گدا ، بِھکاری ، منگتا ، گدا گر ، شحاذ ، متسوّل ، متکفّف ، بِھک منگا ۔

شانِ درویش ، جہانِ درویش ، زبانِ درویش ۔

**درویشی** : فقیری ، گدائی ، جوگ ، نفس کُشی ، زہد ، ریاضت ، بیراگ ، رہبانیّت ، تپسّیا ، دھیان ، گیان ، وجدان ۔

**درہم برہم** : زیر و زبر ، تہ و بالا ، تباہ و برباد ، تلے اُوپر ، اُوپر تلے ، اُلٹ پلٹ ، نحس نحس ، ابتر ، گڑ بڑ ۔

**دریا** : بحر ، سمندر ، یَم ، جیحون ، ساگر ، رِیور ، بحر ۔

دریا بُرد ، دریا چڑھنا ، دریا خشک ہونا ، دریا دریا ڈھونڈھنا ، دریا میں رہنا مگر مچھ سے بیر ، دریا آشنائی ، دریا شناور ، دریائے ناسازگار ، دریائے خود مختار ، دریائے مردم شکار ، دریائے پُر جوش ، دریائے فیّاض ، دریائے سہمگیں ، موجِ دریا ، دریائے ژرف ، دریائے عمیق ، دریائے جوش آب ، دریائے خوش آب ، دریائے شور ، دریائے کُحلی رنگ ، دریائے بارد ، دریائے موجزن ، دریائے عمیق ، دریائے پُر شور ، دریائے سرشار ، دریائے لبریز ، دریائے کم ظرف ، شورشِ دریا ، دریائے عطف ، دریائے کج ، دریائے دریا بریدن ، سفر دریا ، دریائے راہ ، دریا بکوزہ ، دریائے پایاب ، دریائے کف درد ہاں ، دریائے عمّان ، قعر دریا ، دریائے خزراں ، دریائے جیحون ، دریائے سیحون ، دریائے جمن ، دریائے گنگ ، دریائے زنگار گوں ، دریائے دجلہ ، میغ دریا ، دریائے بے پایاں ۔

**دڑبا** : کابک ، کَٹھنڈا ، ٹاپا ، ڈھابا ، ڈربا ۔

**دست** : ہاتھ ، یَد ، کر ، پنجہ ، ہتھ ۔

دست و بازو ، دست بدست ، دست بدست ملنا ، دست بردار ، دست بوس ، دست دراز ، دست گیر ، دست و گریباں ، دست گستاخ ، کار دست ، دست شوق ، دست سلام ، دست ز کار رفتہ ، دست بہ سر زدن ، دست بہ دل ،

از دست خود رفتہ ، دست بدامن ، پست دست ، دست تسلیم ، دست گاہ ، دسترس ، چو بدست ، چوبدستی ، دستی (رومال) ، چابک دست ، چالاک دست ، دست عہد ، تہیدست ، آب دست ، دست بفتراک ، دست رسی ، دست افشاندن ، دست رسا ، دست سست ، دست آلودہ ، دست بزلف ، دست خود ، دست قدرت ، دست کشی ، دست کش ، دست بہ دریوزہ ، دست شانہ ، دست بمعرکہ ، دست بستہ ، دست بُرد ، دست رعشہ دار ، دست بدامن ، دست صبا ، دست زیر سنگ ، دست مجبور ، دست گدا ، دست سخی ، دست بکمر ، دست پرورد ، بالا دست ، زیر دست ، دست زور ، دست غالب ، دست بر فلک ، دست قوی ، دست با کراست ، دست شفا ، دست طبیب ، دست اعتبار ، دست غنچہ ، دست گل ، دست ساز آشنا ، دست شل ، دست فسردہ ، بدست شوق ، دست سفاک ، دست قاتل ، دست شمشیر ، دست پرچم ، دستک ، دستور ، یک دست ، دو دست ۔

**دسترخوان** : دستار خوار ، دستار خوان ، شیلان ، سُفرہ ، دستار ، مائدہ ، سماط ، میز ، دستر ، کندورہ ، کندوری ۔

**دستور** : آئین ، ضابطہ ، قاعدہ ، معمول ، قانون ، شرع ، کانسٹی ٹیوشن ۔

دستور ساز اسمبلی ، تحریری دستور ، وفاقی دستور ، پارلیمانی دستور ۔

**دستہ** : ہتّھا ، ہتّا ، قبضہ ، گرفت ، مُٹھ ، ہینڈل ۔

**دستہ** : پلٹن ، کمپنی ۔

**دشت** : صحرا ، بیابان ، بادیہ ، خرابہ ، ویرانہ ، تیتہ ۔

دشت عشق ، دشت شوق ، دشت وانہ سوز ، دشت تفتہ ، دشت گرم ، دشت پُر صرصر ، دشت مغیلاں زار ، دشت سادہ ، دشت بے خار ، دشت پرخار ، دشت پُرخطر ، میانۂ دشت ، ناف دشت ، دشت خضرا ، پردۂ دشت ، دشت زار ، دشت نیلگوں ، دشت و وادی ، دشت نمکزار ، دشت سراب آباد ، دشت نوردی ، دشتبانی ۔

**دشت پیما** : بادیہ پیما ، دشت نورد ۔

**دشمن** : غنیم ، عدو ، خصم ، حریف ، بداندیش ، بَیری ، مخالف ، بدسگال ، بدخواہ ، دژمن ، دشت من و شمیر ۔

دشمن کو کمزور جاننا ، دشمن سوئے نہ سونے دے ، دشمن کو زیر کرنا ، دشمن زیر پا ، خواہ مخواہ کا دشمن ، نادان دوست سے دانا دشمن بہتر ہے ، دشمنوں کی جان کو رونا ، وفا دشمن ، زن دشمن ، عیش دشمن ، آشنا دشمن ، خانہ دشمن ، ریائی دشمن ، عاشق دشمن ۔

**دشمنی** : آنٹ ، عداوت ، گیرہ ، کینہ ، آنٹھ ، آنٹھی ، حسد ، بَیر ، پرخاش ، خصومت ، غبار ، رنج ، جلن ، لاگ ، کپٹ ، چشمک ، شکر رنجی ، نزاع ، اَن بَن ، جھگڑا ، لڑائی ، دل شکنی ، رنجش ۔

**دُعا** : التجا ، پرارتھنا ، درخواست ، استدعا ، التماس ، عرض ، ارداس ، حاجت ، سیس ، نیائش ۔

**دعوت** : ضیافت ، جیونار ، مہمانی ، جیمنا ، خطبہ ۔

دعوت اڑانا ، دعوتِ ولیمہ ، دعوتِ شیراز ۔

**دعویٰ** : استغاثہ ، نیایش ، مقدمہ ، مطالبہ ، طلبگاری ، مانگ ، حق طلبی ، چارہ جوئی ۔

**دعویٰ** : تحکّم ، استحقاق ، حق ، زور آوری ، رستمی ، اجارہ ، غلبہ ، زبردستی ۔

**دفّ** : ڈَف ڈفلی ، ڈھپڑی ، ڈھمبڑی ، ڈفلا ، ڈھپڑا ، ڈھمڈی ، ڈھپ ، ڈھپالی ۔

**دفتر** : آفس ، سررشتہ ، صیغہ ۔

**دفعتاً** : بغتۃً ، اچانک ، ناگاہ ، ایکا ایکی ، یکبارگی ، یک بیک ، یکایک ، ناگہاں ، اچان چک ، فوراً ۔

**دفعہ** : مرتبہ ، بار ، باری ، نوبت ۔

**دُکان** : ہٹّی ، ہاٹ ، ہٹ ، دوکان ، شاپ ، کلبہ ۔

دکان جانا ، دکان بڑھانا ، دکاندار ، دکانداری ، دکان گرم ہونا ۔

**دُکھ** : تصدیع ، تکلیف ، پریشانی ، کُلفت ، عارضہ ، عِلّت ، آزار ، مرض ، روگ ، کشٹ ، سختی ، مصیبت ، بِپتا ، رنج و غم ، اندوہ ، بیماری ، درد ، علالت ، زحمت ، عنا ، تعب ، اذّیت ، رنجوری ، آسیب ، ملال ، کوفت ، رنجش ۔

دُکھ ہونا ، دکھ اٹھانا ، دکھ دینا ، دکھ میں پھنسنا ، دکھ کاٹنا ، دکھ بھوگنا ، دکھ بھگتنا ، دکھ جھیلنا ، دکھ دائی ، دکھ درد کا ساتھی ، دکھ رونا ، دکھ کی پوٹ ، دکھ لگنا ، دکھ لگانا ، دکھ ملنا ، دکھوں کا گھر ، دکھیا ، دکھی ، دکھیارا ، دکھتے چوٹ کنونڈے بھینٹ ، دکھ بھریں بی فاختہ اور کوے انڈے کھائیں ۔

**دِکھاوا** : ساخت ، ملمّع ، قلعی ، ظاہر داری ، نمود ، نمائش ، ٹیپ ٹاپ ، تکلّف ، بناوٹ ، تصنّع ، شو ، رِیاء ، ریا کاری ۔

**دِلاسا** : تسلّی ، تشفّی ، تسکین ، طمانیّت ، سکون ، سلویٰ ، اطمینان ۔

**دِل** : قلب ، خاطر ، مَن ، ہردے ، ضمیر ، فواد ، خلد ، ہیا ، بال ، جناں ۔

دل آرا ، دل آرام ، دل آزاری کرنا ، دل آنا ، دل آویز ، دل آویزی ، دل اٹکنا ، دل اُچاٹ ہونا ، دل اُداس ہونا ، دل افروز ، دل افگار ، دل اُکتانا ، دل اُمنڈ آنا ، دل ملنا ، دل باغ باغ ہونا ، دل بجھنا ، دل بر ، دل بری ، دل برداشتہ ، دل بڑھانا ، دل بستگی ، دل بند ، دل بھر آنا ، دل سیر ہونا ، دل بہلانا ، دل بے چین ہونا ، دل پر پتھر رکھنا ، دل پرچانا ، دل پر چوٹ کھانا ، دل میں کُھب جانا ، دل پر میل نہ لانا ، دل پر نقش ہونا ، دل پر ہاتھ رکھنا ، دل پریشان ہونا ، دل پژمردہ ہونا ، دل پسیجنا ، دل پسند ، دل پگھلنا ، دل پھٹنا ، دل پھسلنا ، دل تنگ ، دل توڑنا ، دل تھامنا ، دل تھوڑا ہونا ، دل ٹکڑے ٹکڑے ہونا ، دل ٹوٹ جانا ، دل ٹھنڈا ہونا ، دل و جان ، دل جلا ، دل کڑھنا ، دل جوئی ، دل چرانا ، دلچسپ ، دل چھوٹا ہونا ، دل چیر کر دکھانا ، دل خوش کرنا ، دل خون کرنا ، دل دادہ ، دل داری ، دل دُکھانا ، دل دوز ، دل دھڑکنا ، دل دھک دھک ہونا ، دل دہلنا ، دل دہی ، دل دینا ، دل ڈانواں ڈول ہونا ، دل ڈوبنا ، دل کو دل سے راہ ہوتی ہے ، دل ربا ، دلربائی ، دل سوز ، دل گداز ، دل سے اُتر جانا ، دل سے دل ملنا ، دل سے دھواں اٹھنا ، دل سے غبار نکلنا ، دل سے کانٹا نکالنا ، دل شاد ، دل شکستہ ، دل شکن ، دل شگاف ، دل صاف ہونا ، دل فروز ، دل فروش ، دل فریب ، دل فگار ، دل کش ، دل کو چوٹ لگنا ، دل مسوسنا ، دل کھٹا کرنا ، دل کے پھپھولے پھوٹنا ، دل پر چوٹ کھانا ، دل کی دل میں رہنا ، دل کی حسرت نکالنا ، دل کی کلی کھلنا ، دل گداز ، دل گردہ ، دل گرفتہ ، دل لٹّو ہونا ، دل لگانا ، دل لگی باز ، دل لہو ہونا ، دل لینا ، دل دینا ، دل مچل جانا ، دل مسلنا ، دل مکدّر ہونا ، دل موم ہونا ، دل موہ لینا ، دل میں اُترنا ، دل میں ہُوک اٹھنا ، دل نشین ، دل نواز ، دل ہارنا ۔

**دلّال** : بچولیا ، آڑھتیا ، کمیشن ایجنٹ ، میانجی ، کُٹنا ، سپسار ، دامار ، داستار ، سِفسار ، سِمسار ۔

**دُلہن** : عروس ، عروسہ ، بنّو ، بہو ، بنڑی ، بانو ، بیُوگ بیو ، بدی ۔

**دلیر** : بہادر ، سورما ، جرّار ، جنگجو ، جنگی ، دلاور ، جیوٹ ، جری ، جی‌دار ، ہیرو ۔

**دلیری** : شجاعت ، بہادری ، جواں مردی ، شہامت ، جسارت ، جلاوت ، بطالت ، تجاسُر ، جرأت ۔

**دلیل** : بُرہان ، حُجّت ، ثبوت ۔

**دماغ** : مغز ، بھیجا ، دِمار ۔

**دماغ** : عقل ، فہم ، سمجھ ، مت ، دانش ، دانائی ، حکمت ، بُدھ ، گیان ، اِدراک ، ہوشیاری ۔

دماغ میں آنا ، دماغ میں بیٹھنا ، تیز دماغ ، ڈل دماغ ، کند دماغ ، بد دماغ ، خر دماغ ، عالی دماغ ، روشن دماغ ، نازک دماغ ، تاریک دماغ ، تر دماغ ، گرم دماغی ، خشک دماغ ، گندہ دماغ ، پریشاں دماغ ، پراگندہ دماغ ، آشفتہ دماغ ۔

**دُم کٹا** : لُنڈا ، لُنڈا بُچھا ، لانڈا ، بے دُما ۔

**دمہ** : سانس کا روگ ، ضیق النفس ۔

**دِن** : روز ، یوم ، وار ، دیوس ، نہار ، دیہار ۔

دِن بھرنا ، دِن بگڑنا ، دِن پھرنا ، دِن ٹلنا ، دِن دُونا رات چوگنا ، دِن عید رات شبِ برات ہونا ، دن کاٹنا ، دِن کو دِن رات کو رات نہ جاننا ، دن کو تارے دکھانا ، دِن رات سولی پر گزرنا ، دن رات کا بکھیڑا ۔

**دُنبہ** : مینڈھا ، میش بُز ، کبش ، ضان ، بھیڑا ۔

**دنگل** : میدان ، اکھاڑا ۔

**دُنیا** : عالمِ گیتی ، جہان ، جگ ، سنسار ، ناسوت ، عالمِ اجسام ، جگت ، عالم ، دہر ، این جہاں ، گیہاں ، ربع مسکون ، کون ، معاش ، پرتھوی ، کارخانۂ قدرت ، ترلوک ، چار دانگ ، چار سُو ، چاروں طرف ، چارکھونٹ ، چہار بالش ، چوکھونٹ ، چودیس ، آفاق ، کائنات ، خلقِ خدا ، جگ ، مخلوق ۔

دُنیا کو لات مارنا ، دُنیا کی ہوا لگنا ۔

**دو** : جُفت ، جوڑا ، اِثنان ، اِثنَین ، دُونی ۔

دو دو ، دو آتشہ ، دوآبہ ، دو اُنگل ، دو آنسو بہانا ، دو بلا ، دو بول ، دوبارہ ، دو بھاشیا ، دو پارہ ، دو پایہ ، دوپٹّہ ، دوچند ، دو دِلا ، دو رُخا ، دو رنگی ، دو روپہ ، دوپہر ، دو ٹوک ، دو خصمی ، دو دن ، دو دو ہاتھ کرنا ، دو اسپہ ، دوانی ، دوباز ، دو آشیانہ ، دو بلدا ، دو بلدی ، دو بھیسیا ، دو پشتہ ، دو رنگا ، دو رو ، دو پلڑی ، دو طرفہ ، دو پلکا ، دو پنتھی ، دوہرا ، دو پہر ، دو پھریا ، دو پیازا ، دوتہی ، دو تارا ، دو جیا (حاملہ) ، دو چار ، دو دستہ خلال ، دو چوبہ ، دو دستی ، دو دلہ ، دوباجو ، دو دھارا ، دو دھاری ، دو راؤ (نفاق) ، دو راہا ، دو رسا ، دو رگا ، دوغلا ، دو زانو ، دو سالہ ، دو سوتی ، دو سیری ، دو شاخہ ، دو عملہ ، دو فصلہ ، دو فصلی ، دوگاڑا ، دوگانا ، دولتی ، دوگانہ ، دو لڑا ، دو محلہ ، دو معنی ، دو منہا ، دو منزلہ ، دو نالی ، دو ہتی ، دو ہتڑ ، دو لڑی ، دو شنبہ ، دونا ، دوگنا ، دو بامہ ، دو بتی ، دوبدو ، دو بُعد ، دو بیننده ، دو برادراں ، دو پزویزنی ، دو تار ، دو پیکر ، دو تیغہ باز ، دو جہان ، دو دری ، دو رنگ ، دو روزہ ، دو زبان ، دو سر ، دوسرا ، دو شاخہ ، دو شاہیں ، دو گوشی ، دو نیم (دو پارہ) ، دو بھینسیا ، دوہرا ، دورنگی ۔

**دوا** : عِلاج ، درماں ، چارہ ، مُداوا ، سفا ، اُپائے ، اوکھد ، مُعالجہ ، میڈیسن ۔

**دِوالیہ** : مفلس ، قلاش ، ٹُٹ پُونجیا ۔

**دوبارہ** : پھر ، باز ، مکرّر ، بارِ دیگر ، اَور ، اگین ۔

**دوپٹا** : ڈوپٹّا ، روپٹّہ ، اوڑھنی ، دامنی ، مقنع ، لوگڑا ۔

**دودھ** : لبن ، رسل ، شِیر ۔

دودھ بڑھنا ، دودھ پلائی ، دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے ، دودھ کا دودھ پانی کا پانی ، دودھ کا سا اُبال ، دودھ کے دانت ۔

**دُور** : بعید ، فاصلہ ، بُعد ، دُور دست ، دُور دراز ، پرے ۔

دور رہنا ، دور ہونا ، دور کا رشتہ ، دور کی

بات ، دور کے ڈھول سُہانے ، دور کی سُوجھنا ، دور کی کوڑی لانا ، دور اندیش ، دور بین ، دور افتادہ ، دور دست ، دور بینی ، دور اندیشی ، دور دراز ، دور باش ۔

**دُور اندیشی :** عاقبت اندیشی ، انجام اندیشی ، مآل اندیشی ۔

**دَوڑ :** بھاگ ، سعی ، کوشش ، تگ و دو ، تگ و پو ، اُچھل کود ، جولانی ، جولاں ۔

**دوست :** مُحِب ، یار ، مِتر ، بیلی ، رفیق ، مِیت ، میلی ، سنگی ، سنگتی ، جانی ، ہم خیال ، سجن ، خیرخواہ ، پیتم ، پریتم ، ہمدم ، ساتھی ، ساجن ، بالم ، خلیل ، صِدیق ۔

زر دوست ، صلح دوست ، غریب دوست ، فقر دوست ، مسافر دوست ، زن دوست ، مظلوم دوست ، عیش دوست ، خدا دوست ، کمین دوست ، آرام دوست ، وطن دوست ، قوم دوست ، ملک دوست ، شریف دوست ۔

**دوستی :** میل جول ، اِرتباط ، اِختلاط ، راہ و رسم ، یاری ، تالّف ، پیار ، لگاؤ ، تعلّق ، اُلفت ۔

**دوسرا :** ثانی ، دُوجا ، دوئم ۔

**دولت :** بھاگ ، تمّول ، ثروت ، امارت ، غِنا ، توانگری ، امیری ، دھن ، مال ، زر نقد ۔

دولت مند ، دولت اُڑانا ، دولت خداداد ، دولت کی گنگا بہنا ، دولت گڑی ہونا ، دولت مندی ۔

**دولتی :** پشتک ، جفتہ زدن ، حزح الرجلین ، رمح الرجلین ۔

**دوم :** دویم ، دوسرا ، دیگر ، ثانی ، دو ، جوڑ ۔

**دھات :** کانی ، فلز ، میتل ۔

**دھار :** دم ، باڑھ ، حد ، شفرہ ، غِرار ۔

تلوار کی دھار ، خنجر کی دھار ، دھار رکھنا ، دھار نہ رہنا ، دھار کُند ہونا ، دھار تیز کرنا ، دھار دار ۔

**دھاگا :** تار ، رشتہ ، تاگا ، خیط ، تانا ، پیٹا ، پھوسڑا ۔

**دھان :** شالی ، مونجی ، چُھڑا ، پلال ۔

**دھبّا :** نشان ، داغ ، ٹیکا ، لطخہ ، بوشہ ، شیشہ ۔

دھبّا لگنا ، دھبّا پڑنا ۔

**دھجّی :** لیر ، ٹاکی ، کاتر ، کتر ، چیتھڑا ، کتّرن ، تھگڑی ، تھگلی ۔

دھجّیاں اُڑانا ، دھجّیاں بکھیرنا ، دھجّیاں کرنا ۔

**دھرم شالا :** چوپال ، جنج گھر ، جماعت خانہ ، تکیہ ، جن واسا ، جنگڑ واسا ، پنچایت گھر ۔

**دھڑکن :** تڑپ ، دھک دھک ، بے قراری ، تپاک ، ہولِ دل ، اضطرابی ، اختلاجِ قلب ، دھڑک ۔

دھڑکن تیز ہونا ، دھڑکن دھیمی پڑنا ۔

**دھکّا :** جھٹکا ، صدمہ ، ہچکولا ، ریلا ، جھوک ، جنبش ، دھچکا ، ٹھیلا ۔

دھکّا لگنا ، دھکّا سہنا ، دھکّا دینا ، دھکم دھکّا ، دھکّے کھاتے پھرنا ۔

**دُھکڑ پُکڑ :** دُبدھا ، تذبذب ، پس و پیش ، امید و بیم ، خوف و رجا ، تردّد ، پچر مچر ۔

**دہلیز :** چوکھٹ ، آستانہ ، سدہ ، آستان ، عتبہ ، وصید ، بالان ۔

**دھمکی** گُھرکی ، تخویف ، تہدید ، فہائش ، تنبیہہ ، ڈپٹ ، بھبکی ، ترہیب ، ڈراوا ، وعید ، بیم و ترس ، ڈانٹ ، نذیر ، دڑکی ، سرزش ، تاکید ، چشم نمائی ، زجر ۔

**دُھند :** کُہرا ، کُہر ، ضباب ، مطلّل ، سریم ، کہاسا ، نژم ، ابر تنک ، اوس ، شبنم ، ضبابہ ۔

**دہن :** دہان ، پوزہ ، جام گوہری ، چشمہ نوش ، دُرج تنگ ، دُرج دُر ، زفر ، زفو ، دہون ، منہ ، وات ۔

غنچہ دہن ، پنبہ دہن ، تنگ دہن ، دریدہ دہن ، شیریں دہن ، چنگ دہن ، خشک دہن ، صد دہن ، فراخ دہن ، ہشت دہن ۔

**دھنیا :** کشنیز ، کوتھمیر ، کُزبُرہ ، جُلجُلان ۔

**دُھنیا :** پنبہ زن ، الباد ، بہینہ ، پنبہ وز ، شفشاہنج ، حلاج ۔

**دھؤاں :** دُخان ، دُود ، خنت النار ، عثان ۔

دھؤاں دینا ، دھؤاں ہو جانا ، دھؤاں دھار ۔

**دھوبی :** گاذر ، حواری ، قصّار ، بریٹھا ، جامہ شو ، واشرمین ۔

**دھوپ :** گھام ، انہوریاں ، گرمی دانے ، رِت ۔

**دھوکا :** تزویر ، حیلہ ، مکر ، جُل ، فریب ، جعل ، دغا ، تاوہ ، بہکاوا ، دام ، چُکی ، جھانولی ، روباہ بازی ، دم ، چکر مکر ، جھانسا ، چرکا ، چکما ، بہلاوہ ، بُتّا ، چھل ، بناوٹ ، گھڑت ، بتولا ، بھتّرا ، کھوٹ ، جھوٹ ، چھینٹا ، خدیعہ ، ختل ، فراڈ ، بہلاوا ، پھلاسرا ، بچارا ، چھینٹ پھسلاوا ۔

دھوکہ دینا ، دھوکے باز ، دھوکا کھانا ، دھوکا ہی دھوکا ہے ، دھوکا ہونا ۔

**دہی :** دوغ ، ماست ، کری ، جغرات ، لبن حامض ۔

**دھیان :** خیال ، تصوّر ، توجّہ ، سوچ بچار ، مراقبہ ، لحاظ ، اِلتفات ، فکر ۔

دھیان بندھنا ، دھیان پر چڑھنا ، دھیان دینا ، دھیان سے اترنا ۔

**دھینگا مُشتی :** لپّاڈکّی ، زد و کوب ، مار پیٹ ، دُکّا مکّی ، مار دھاڑ ، گتھم گتّھا ۔

**دیباچہ :** تمہید ، مقدّمہ ، سرنامہ ، پیش لفظ ، عنوان ، تعارف ، معرفی ، شناسائی ، انٹروڈکشن ، پیش چہرہ ۔

**دیانت دار :** راست باز ، با ایمان ، عقیدت مند ، دین‌دار ، وفادار ، صادق ، سچّا ، دھرماتما ۔

**دیانت داری :** ایمان داری ، راست بازی ، سچّائی ۔

**دیدار :** جمال ، نظّارہ ، جلوہ ، درشن ۔

**دیدہ :** آنکھ ، نین ، چشم ، نیتّر ، لوچن ، نرگس ، آنکھڑی ، آنی ، بصر ، عین ۔

دیدہ ریزی ، دیدۂ اشک ریز ، دیدۂ گریاں ، دیدۂ طوفاں زا ، دیدۂ الماس فشاں ، دیدۂ بحر ، دیدۂ شراب ریز ، دیدۂ نور افشاں ، دیدۂ بیقرار ، دیدۂ فراخ ، دیدۂ حسرت نگاہ ، دیدۂ پُر خوں ، دیدۂ خراب ، دیدۂ باد دست ، دیدۂ مشعل ، دیدۂ صدف رنگ ، دیدۂ آئینہ ، دیدۂ مُرغ ، دیدۂ ابلق ، دیدۂ بلا ، دیدۂ غمّاز ، دیدۂ سیلاب دار ، دیدۂ نم خیز ، دیدۂ دُرِ مکنون فشاں ، دیدۂ فلک پیما ، دیدۂ بے اختیار ۔

**دیر :** توقّف ، ڈھیل ، وقفہ ، ٹسر مسر ، ہچر مچر ، عرصہ ، مدّت ، درنگ ، تاخیر ۔

**دیکھ بھال :** تلاش ، جستجو ، ڈھونڈ ڈھانڈ ، ڈھنڈیا ، ٹوہ ، محافظت ، خبرگیری ، نگہداشت ، غور و پرداخت ، پرداخت ، پرورش ، پال پوس ۔

**دیگچہ :** پتیلا ، قِدر ، پتیلی ، دیز ، مِرجل ، لوید ، منجھولا ۔

**دیمک :** سیونک ، دیوک ، دیوچہ ، دشمیر ، ارضہ ۔

**دِین :** مذہب ، ایمان ، کیش ، ملّت ، پنتھ ، دھرم ، مت ۔

**دیوار :** جِدار ، حائط ، کندَ ، بھینت ، اوٹ ، وال ، دیوال ۔

دیوار اٹھانا ، دیوار چین ، دیوار کھینچنا ، دیوار قہقہہ ۔

**دیوالہ :** صفایا ، تڑکا ، جھاڑ موٹھ ۔

**دیوالیہ :** ٹٹ پونجیا ۔

**دیوان :** دربار ، عدالت ، کچہری ، کورٹ ۔

دیوانِ عام ، دیوانِ خاص ، دیوانِ اعلیٰ ، دیوانِ خالصہ ، دیوان خانہ ۔

# ڈ

**ڈاب :** پرتلا ، ڈب ، ڈابھ ، پٹیر ، پٹیرا ، حمالہ ، نجاد ۔

**ڈاٹ :** کارک ، کاگ ، کاک ، بیڑہ ، روک ۔

**ڈار :** قطار ، پرا ، صف ، سطر ، لائن ۔

**ڈاڑھ (داڑھ) :** درس ، جاڑ ۔

**ڈاڑھی (داڑھی) :** ریش ، لحیہ ، بلمہ ، سکہ ، مردی ، کنفلیل ۔

**ڈاک :** پیغام رسانی ، یام ، چپار ، برید ، نامہ بری ، قاصدی ۔

ڈاک بٹھانا ، ڈاک بنگلا ، ڈاک چوکی ، ڈاک خانہ ، ڈاک کا گھوڑا ، ڈاک کا ہرکارہ ، ڈاک گاڑی ، ڈاکیا ۔

**ڈاکا :** غارت گری ، تاراجی ، غارت زنی ، ناہبون ، مغیرون ، ڈکیتی ، قزاقی ، راہزنی ، بٹ ماری ۔

**ڈاک خانہ :** ڈاک گھر ، پوسٹ آفس ، ٹپا خانہ ، مکتب البرید ۔

**ڈاکو :** لٹیرا ، تاراج گر ، غارت گر ، تاراج زن ، راہزن ، قزاق ، بٹ مار ، ڈکیت ، قطاع الطریق ، ہابوڑا ، راہ مار ۔

**ڈاکیا :** پوسٹ مین ، ڈاکی ، چٹھی رساں ، نامہ بر ، پیامبر ، ناعی ۔

**ڈالنا :** پھینکنا ، گرانا ، مبتلا کرنا ، رکھنا ، بکھیرنا ۔

بنیاد ڈالنا ، ڈول ڈالنا ۔

**ڈانٹ :** جھنکاں ، جھاڑ ، ڈپٹ ، گھڑکی ، جھڑکی ، دھمکی ۔

ڈانٹ پلانا ، ڈانٹ سہنا ۔

**ڈانواں ڈول :** پریشان ، خستہ حال ، آوارہ ، پریشان خاطر ، مذبذب ، متزلزل ، لنگھرا ، در بدر ، خاک بسر ، ڈگمگ ، سرگشتہ ۔

**ڈائجسٹ :** تلخیص ، جوہر ، خلاصہ ، مفہوم ، نچوڑ ، عطر ، تحلیل ، روح ، منہضم ۔

**ڈائرکٹر :** ناظم اعلیٰ ، مہتمم ، منصرم ، سربراہِ اعلیٰ ، منتظم ، ہدایت کار ۔

**ڈائری :** روزنامچہ ، یادداشت ، کھاتہ ، لیکھا ، بہی ، خسرہ ، مسودہ ۔

**ڈائن :** بھتنی ، ٹونہکاری ، بد صورت عورت ، ڈنکنی ، آدم خور ، بلا ، جادو گرنی ، چڑیل ، چھل پائی ، چھل پیری ، ڈاکن ۔

ڈائن کا باسا ، گھر کی ڈائن ، ڈائن بھی دس

گھر چھوڑ کے کھاتی ہے ، ڈائن کو بچہ سونپنا ، ڈائن کھائے تو منہ لال نہ کھائے تو منہ لال ۔

**ڈائننگ ہال :** دارالطعام ، طعام گاہ ، خورش گاہ ۔

**ڈِبیا :** دُرجک ، حقیبہ ، طبلک ، ڈبیّ ۔

**ڈپٹی :** نائب ، اسسٹنٹ ، ماتحت ، چھوٹا نمائندہ ۔

**ڈر :** خوف ، اندیشہ ، خطرہ ، بھے ، جھاکا ، دھڑکا ، ڈبک ، کھٹکا ، ڈر ، روع ، ڈیکا ، چنتا ، خشیہ ، بھو ، ہیبت ، دہشت ، خدشہ ، جوکھم ، جوکھوں ، دغدغہ ۔

**ڈرائنگ :** نقشہ کشی ، خاکہ نویسی ۔

**ڈرائنگ روم :** آرائش گاہ ، نشست گاہ ، دارالملاقات ، دیوان خانہ ، بیٹھک ۔

**ڈریسنگ روم :** پوشاک خانہ ، سنگھار گھر ، بیت اللّباس ۔

**ڈسپنسری :** دوا خانہ ، درماں گاہ ، بیمارستان ۔

**ڈسنا :** کاٹنا ، چٹکنا ، سونگھنا ۔

**ڈَکار :** آروغ ، آروق ، آجُل ۔

**ڈکیتی :** رہزنی ، قزاقی ، ڈاکہ ۔

**ڈُگڈگی :** باجا ، ڈمرو ، ڈورو ۔

**ڈِگری :** حکم ، فرمان ، فیصلہ ، تیلساں ۔

**ڈَلا :** ڈھیلا ، کلُوخ ۔

**ڈَلی :** قطعہ ، سبیکہ ۔

**ڈنڈا :** جریب ، لاٹھی ، بید ، سونٹا ، چوب دستہ ، گدکا ، خیمے کی چوب ، مسہری کی چوب ۔

**ڈِنر :** طعامِ شب ، عِشائیہ ۔

**ڈنکا :** نقّارہ ، طبل ، ڈھول ، نوبت ، کوس ۔

**ڈنکے کی چوٹ :** علی الاعلان ، واضح ، کُھلم کُھلا ۔

**ڈوری :** بند ، تسمہ ، تنی ، پتلی رسی ، پانی بھرنے کی رسّی ، طناب ، خیمے کی رسی ، فیتہ ۔

**ڈول :** دلو ، سِجل ، بوکا ، ٹنڈ ۔

**ڈولا :** ڈولی ، مُحافہ ، پالکی ، چوپہلا ، نالکی ، تام جھام ۔

**ڈوم :** ڈھاڑی ، سنگتی ، سازندے ، مراثی ، بھانڈ ۔

**ڈویژن :** قسمت ، حصہ ، علاقہ ، تقسیم ۔

**ڈھارس :** سہارا ، ہمّت ، حوصلہ ، استقلال ، پُشتی ، آسرا ، مدد ، تشفّی ، اطمینان ، تقویّت ، تسلی ۔
ڈھارس بندھانا ، ڈھارس ٹوٹنا ، ڈھارس دینا ۔

**ڈھال :** سِپر ، جُنہ ، تُرس ، مجن ، پرتلہ ، پھری ۔

**ڈھکنا :** ڈھکن ، سرپوش ، چھپانا ، ڈھانک لینا ، چپّن ، غطا ، ڈھانپنا ، چپنی ، ڈھکنی ۔

**ڈھکوسلا :** چوچلا ، بے قرینہ بات ، مُہمل بات ، زائد از ضرورت ، بیہودہ ، لغو ، بے معنی ۔

**ڈھنڈورا :** منادی ، اعلان ، تشہیر ۔
ڈھنڈورا پٹنا ، ڈھنڈورا پھرنا ۔

**ڈھنگ :** قطع ، وضع ، سیرت ، عادت ، طور ، طریق ، روش ، طریقہ ، چال چلن ، رویّہ ، طرز ، انداز ۔

**ڈھول :** طبل ، دُہل ، تنبک ، دبکِ بزرگ ۔
ڈھول کا پول ، گلے پڑا ڈھول ۔

**ڈھولک :** ڈھولکی ، پکھاوج ، مردنگ ۔

**ڈھیر** : کھلیان ، مجموعہ ، لاٹ ، ٹال ، تودہ ، انم ، انبار ، اٹالا ، پشتہ ، ٹیر ، اڑنگ ، ٹیلا ، تھئی ، تھدّی ، جیٹھ ، تھبّی ، گٹھا ، گٹھی ، گٹڈا ، بنڈل ۔

**ڈھیلا** : بڑا ٹکڑا ، تودہ ، ڈلا ، بٹّا ، ڈھیم ، پھلھا ۔

**ڈیل ڈول** : قد و قامت ، جسامت ۔

# ذ

**ذائقہ** : مزہ ، لطف ، لذّت ، حظ ، سواد ، چاشنی ۔

پُر ذائقہ ، ذائقے دار ، ذائقۂ موت ، ذائقۂ غم ، ذائقۂ غربت ، ذائقۂ افلاس ، ذائقۂ خوں ، خوش ذائقہ ، بد ذائقہ ، ترش ذائقہ ، شیریں ذائقہ ، تلخ ذائقہ ۔

**ذات** : قوم ، برادری ، برن ، جنس ، جماعت ، فرقہ ، قرابت ، رشتہ داری ، گوت ، سنگت ، پنتھ ۔

**ذاتی** : اپنا ، نِجی ، پرائیویٹ ، خانگی ، گھریلو ۔

**ذخیرہ** : مرکز ، خزانہ ، گودام ، جمع پونجی ، پنیری ۔

**ذرا** : ذری ، معمولی ، تھوڑی ، کم ، کُچھ ، قلیل ، تنک ۔

**ذرہ** : ریزہ ، ٹکڑا ، قلیل ، تھوڑا ، زرِ راہ ۔

ذرّہ بھر ، ذرّہ پرور ، ذرّے کو آفتاب بنانا ، ذرّۂ ناچیز ، ذرّۂ بے مقدار ، ذرّۂ آفتاب نما ، ذرّۂ صحرا نما ، ذرّۂ خورشید سرشت ، ذرّۂ کوہ ، ذرّہ ذرّہ کرنا ، ذرّۂ بیدار ۔

**ذریعہ** : توسّل ، شفاعت ، سفارش ، توسّط ، آسرا ، رشتہ ، رسوخ ، واسطہ ، وسیلہ ، طفیل ، بدولت ۔

ذریعۂ علم ، ذریعۂ دولت ، ذریعۂ فن ، ذریعۂ معاش ، ذریعۂ روزگار ، ذریعۂ تجارت ، ذریعۂ خاص ، ذریعۂ شفاعت ، ذریعۂ بخشش ، ذریعۂ آمدنی ۔

**ذِکر** : آوازہ ، ثنا ، تذکرہ ، تعریف ، بیان ، حلقہ ۔

ذکرِ جمیل ، ذکر چھیڑنا ، ذکرِ خیر ، ذکر مذکور ، ذکر اذکار ، ذکرِ حسن ، ذکرِ عشق ، ذکرِ بُتاں ، ذکرِ خدا ، ذکرِ دشمن ، ذکرِ رقیب ، ذکرِ ماضی ، ذکرِ حال ، ذکرِ مصائب ، ذکرِ غم ، ذکرِ نشاط ۔

**ذِلّت** : ذلالت ، خواری ، خِفّت ، ہیٹی ، سُبکی ، رسوائی ، ہتک ، تذلیل ، تحقیر ، نراد ، بے عزتی ، ہتک ، حقارت ، توہین ، شرمندگی ۔

ذلت اُٹھانا ، ذلّت دینا ، ذلّت سے دو چار ہونا ، ذلّت سمجھنا ، ذلّت سے نکلنا ، ذلّت و خواری ۔

**ذلیل** : کمینہ ، سِفلہ ، خوار ، پاجی ، بے غیرت ، رسوا ، بدنام ، سُبک ، خفیف ، پشم ۔

**ذمہ** : عہد ، پیمان ، ضمانت ، کفالت ، سر لینا ، امانت ، سپردگی ۔

ذمہ داری ، ذمہ لینا ، بری الذمہ ۔

**ذِمّی** : جزیہ گزار ، باج گزار ، رعایا ۔

**ذوق** : چاشنی ، مزہ ، نشاط ، خوشی ، لطف ، حظ ، شوق ۔

ذوق افزا ، ذوق شوق ، ذوق سلیم ، ذوقِ نظر ، ذوقِ حیات ، بد ذوق ، خوش ذوق ، ذوقِ شعری ، ذوقِ رقص ، ذوقِ تنقید ، ذوقِ تبلیغ ۔

**ذہن :** زیرکی ، دانائی ، قوتِ ادارک ، قوتِ فہم ۔

ذہن سے اُترنا ، ذہن کھلنا ، ذہن کُند ہونا ، ذہن لڑانا ، ذہن نشین کرنا ۔

**ذہین :** ذکی ، ہوشیار ، تیز فہم ، زیرک ، دانا ، صاحبِ عقل ۔

**ذی اختیار :** صاحبِ اختیار ، صاحبِ حکومت ۔

**ذی جاہ :** صاحبِ جاہ ، ذی مرتبہ ، بلند رتبہ ، ذی عزت ، ذی حشم ۔

شاہِ ذی جاہ ، حاکمِ ذی جاہ ، عالمِ ذی جاہ ، استادِ ذی جاہ ، کرسیِ ذی جاہ ، اثرِ ذی جاہ ، ادیبِ ذی جاہ ، شاعرِ ذی جاہ ، درویشِ ذی جاہ ، شیخِ ذی جاہ ، گدائے ذی جاہ ۔

**ذَیل :** دامن ، دامان ، آنچل ، حاشیہ ، پَلّو ۔

جامہ بر ذیل ، حاشیۂ ذیل ، عنوانِ ذیل ، ذیلی سرخیاں ، ذیل‌دار ، درجِ ذیل ، بتفصیلِ ذیل ، تنقیحِ ذیل ۔

## ر

**رابطہ :** میل‌ملاپ ، واسطہ ، تعلّق ۔

رابطۂ جسم و جاں ، رابطۂ حیات ، رابطۂ ادب ، رابطۂ دل ، رابطۂ فن ، رابطہ افسر ۔

**رات :** رتیا ، شب ، لَیل ، رَین ۔

رات آنکھوں میں کاٹنا ، رات گزرنا ، راتوں رات ، رات بھاری ہونا ، رات بھیگنا ، رات پہاڑ ہونا ، رات گئی بات گئی ، رات کی رات ۔

**راج :** حکومت ، بادشاہت ، سلطنت ۔

سہاراج ، راج گدی ، راج پاٹ ، راج کمار ، راج بازار ، راج نیتی ، راج دھانی ، راج داری ، راج استھان ، راج آ گیا ، راج ہنس ، راج بھیٹ ، راج بھوگ ، راج بھنڈار ، راج پتی ، راج پتنی ، راج پُوت ، راج بھوڑا ، راج تلک ، راج دلاری ، راج دُہائی ، راج دھرم ، راج ڈنڈ ، راج رانی ، راج روگ ، راج کاج ، راج سبھا ، راج کنور ، راج کر ، راج کل ، راج کماری ، راج گرو ، راج کوی ، راج گھاٹ ، راج مارگ ، راج نیت ، راج منتری ، راج ہٹ ۔

**راحت :** آرام ، آسائش ، بے فکری ۔

راحت پرست ، راحتِ جاں ، راحت طلب ، راحت کدہ ۔

**راز :** بھید ، سِتّر ، پردہ ، پوشید بات ۔

راز دار ، رازِ سربستہ ، راز فاش کرنا ، راز و نیاز ، راز داری ، رازِ حیات ، رازِ خانہ ، رازِ فطرت ، رازِ دل ، رازِ نہاں ، رازِ پنہاں ، رازِ خودی ، رازِ سربستی ، رازِ جنوں ،

**راست :** دُرست ، ٹھیک ، سازگار ، سچّا ۔

راست آنا ، راست‌باز ، راست کردار ، راہِ راست ، راست گو ، راست مزاج ، راست معاملہ ، راست رَو ، بازوے راست ، راست بازی ، راست بود ، راست خانہ ، راست قلم ، راست مزہ ۔

**راستہ :** بٹیا ، لیک ، ڈگر ، ڈگریا ، وٹ ، صراط ، گزرگاہ ، مسہاج ، سبیل ، طریق ، راہچہ ، رہگذر ، راہ ، سڑک ، شارع ، جادہ ، باٹ ، پگڈنڈی ، دک ، سبیل ، ممّر ، منہاج ۔

واستے پر آنا ، راستہ دکھانا ، راستہ لینا ، راستہ ناپنا ، راستہ نکالنا ۔

**راقم :** کاتب ، نویسندہ ، رائٹر ، لکھاری ، لکھاں ۔

راقم الحروف ، راقمِ دستاویز ، راقمِ نامہ ، راقمِ کیفیت ، راقمِ مضمون ، راقمِ کتاب ، راقمِ شعر ۔

**راکھ :** خاکستر ، بھبھوت ، سواہ ، بھسم ، بھس ۔

**راگ :** گیت ، نغمہ ، سرود ، ترانہ ، سانگ ، (سوانگ) ، سنگیت ، راگنی ۔

راگ مالا ، راگ ریت ، راگ گھڑی ، راگ راگنی ، راگ وڈیا ، راگ رُت ، راگ روگ ، راگی بیراگی ۔

**رال :** بُزاق ، ریق ، پنچھا ، لالاں ، گوند ، لعاب ، تھوک ، آب دہن ، لفک و گُلیز ۔

**رام :** پراتما ، پروردگار ، خُدا ، پرمیشور ، ایشور ، داتا ، رَب ۔

رام رام جپنا پرایا مال اپنا ، رام دُہائی ، رام بھجن ، آدھے میں رام آدھے میں گام ، رام لیلا ۔

**رام :** مطیع ، فرماں بردار ، تابع ، غلام ، بندہ ، محکوم ، منقاد ۔

رام کرنا ، رام ہونا ، رام بن ، رام کُٹی ، رام سنگھاسن ۔

**ران :** زانو ، فخذ ، پَٹ ، متھل ، زان ، ستھل ، سانتھل ، جانگ ، جانگھ ۔

**راہ :** رستہ ، گزار ، گزرگاہ ، منہاج ، ممّر ، راہگزر ، شرع ، وے ، پاتھ ، سبیل ، شارع ، سڑک ۔

راہ دشوار ، راہ دشوار گزار ، راہ اندیشناک ، راہ آراستہ ، راہ فراخ ، راہ خطیر ، راہ دُور ، راہ خوف ، راہ بے خار ، راہ باریک تر ، راہ بیم ناک ، راہ دارز ، راہ کوتاہ ، راہ پرشکن ، راہ پیچیدہ ، راہ خوابیدہ ، راہ کم گزر ، راہ بے نشاں ، راہ شعلہ خیز ، راہ کج ، راہ دور دست ، راہ راست ، راہ شیشہ زار ، راہ تاریک ، راہ بے چراغ ، راہ رفتہ ، راہ نم زدہ ، راہ خالی ، راہ ہموار ، راہ نشیب و فراز ، راہ پیچ در پیچ ، راہ سیاہی ، راہ سنگلاخ ، راہ پیمودہ ، راہ بے سراغ ، پامال راہ ، راہ غلط ، راہ بدریا ، راہ نوشتن ، راہ غلط ، راہ غارت گر ، راہ گرد و غبار آلود ، بیرون راہ ، اند ، راہ انتظار ، بد راہ ، خود راہ ، راہ طویل ، راہ ہوس پیمودہ ، راہ کوہسار ، راہ اُمید ، راہ کرم ، راہ مہربانی ، راہرو ، راہگر ، راہگیر ، گرد راہ ، خطرۂ راہ ، خلل راہ ، خار راہ ، راہ پیش پا افتادہ ، ہم راہ ، راہ آشنا ، راہ دان ، راہی ، راہ نما ، رقیبان راہ ، رہگذر سخت ، راہ معتبر ، سبک راہ ، گم کردہ راہ ، اشارہ راہ ، راہ زن ، خضر راہ ، مشکلات راہ ، راہ آسان ، راہ عدم ، راہ دین ، راہ دنیا ۔

**راہب :** خلوت نشین ، گوشہ گزیں ، تیاگی ، بیراگی ، ویراگی ، تارک الدنیا ، گوشہ نشین ، سنیاسی ، سادھو ، بن باسی ، مرتاض ۔

**راہنما :** (رہنما) ، رَہبر ، امام ، خضر ، ہادی ، پیشوا ، طلایہ ، پیر و مرشد ، شیخ ، سرخیل ، پیرمغاں ، روند ، گُرو ، آگوا ، لیڈر ، بدرقہ ، راہرو ، محافظ ، نگہبان ، قائد ، نیتا ۔

راہنمائے قوم ، راہنمائے طریقت ، راہنمائے شریعت ، راہنمائے کارواں ، راہنمائے زندگی ، راہنمائے ادب ۔

**رائتا :** نمکینہ ، بُھرتا ، ملحیہ ، بورانی ۔

**رائج :** رواں ، جاری ، عام ، رسمی ۔

**رائی :** ذرا ، کم ، ذرّہ ، تھوڑا ، معمولی ، چھوٹا ، اندک ، ننّھا ، ننّا ۔

رائی بھر ، رائی بھر ناتہ گاڑی بھر آشنائی ، رائی سے پربت ہو جانا ، رائی کائی کرنا ، رائی کائی ہو جانا ، رائی کا پہاڑ بنانا ۔

**رائے :** عقل ، تدبیر ، تجویز ، قیاس ، مشورہ ، خیال ، وچار ، نصیحت ، صلاح ، دانست ، سمجھ ۔

رائے زنی ، رائے دینا ، رائے لینا ، رائے ماننا ، رائے سمجھ میں آنا ، رائے قبول کرنا ، پاک رائے ، بلند رائے ، سست رائے ، کند رائے ، سخت رائے ، تیز رائے ، تاریک رائے ، نیک رائے ، صائب رائے ، کج رائے ، آہستہ رائے ، صاحب رائے ، سنجیدہ رائے ، تند رائے ، خیرہ رائے ۔

**رِحم** : بچہ دان ، بچہ دانی ، آرن ، پوسان ، پرگام ، زہدان ، یارک ، دھرن ۔

**رَحم** : شفقت ، کرم ، ترحم ، مہربانی ، دَیا ، کرپا ، ترس ، نوازش ، عنایت ، لطف ، مرحمت ۔

**رحمت** : مہربانی ، کرم ، نوازش ، شفقت ، عنایت ، مرحمت ۔

رحمتِ الٰہی ، رحمت للعالمین ، رحمتِ باری ، ابرِ رحمت ۔

**رُخ** : وجہ ، بشرہ ، منہ ، مُکھ ، پیشانی ، مُکھڑا ، چہرہ ، رُو ، رخسار ، مہندرا ۔

رخ اُتر جانا ، رخ بدلنا ، شعلہ رخ ، گل رخ ، پری رخ ، قبلہ رخ ، شہال رخ ، زرد رخ (شرمندہ) ، لالہ رخ ، شاہ رخ ، شمع رخ ، سمن رخ ، آئینہ رخ ، نیم رخ ۔

**رُخسار** : عِذار ، رُخ ، عارض ، گال ۔

گل رخسار ، رنگ رخسار ، نیلگوں رخسار ، شگفتہ رخسار ۔

**رخنہ** : مزاحمت ، خلل ، فتنہ ، فساد ، خرابی ، بگاڑ ، جھگڑا ، ٹنٹا ۔

رخنہ انداز ، رخنہ اندازی ، رخنہ جوئی ، رخنہ بندی ، رخنہ کاری ، رخنہ شعاری ۔

**رِزق** : رازقہ ، روزی ، آزوقہ ، راتب ، آب و دانہ ۔

**رزم گاہ** : مصاف ، میدانِ جنگ ، مقامِ جنگ ، جدھ بھوم ، رن بھوم ۔

**رَس** : شیرہ ، افشردہ ، عرق ، جوہر ، ست ، نچوڑ ، جان ۔

**رسالہ** : جریدہ ، اخبار ، مجلّہ ، میگزین ، پرچہ ، نیوز پیپر ۔

**رسائی** : گزر ، پرواز ، آڑان ، باریابی ، پہنچ ، دخل ، گزار ، دسترس ، دخل یابی ، دوڑ ، واقفیت ، میل جول ۔

**رسد** : حصہ ، بخرہ ، قسمت ، سامان ، جنس ، غلّہ ، ذخیرہ ۔

**رسم** : دستور ، رواج ، طرز ، طور طریق ، تُورہ ، دستور العمل ، اصول ، پیروی ، طریقہ ، آئین ، روش ، عادت ، رِیت ، قاعدہ ، ضابطہ ، ڈھنگ ۔

**رُسوا** : بے عزت ، بے آبرو ، بے توقیر ، ذلیل ، خوار ، بدنام ، بے اعتبار ۔

**رُسوائی** : بے حرمتی ، بے عزتی ، بے آبروئی ، فضیحتی ، عصمت دری ، تضحیک ، تھڑی تُھڑی ، بدنامی ۔

**رسوخ** : اثر ، نفوذ ، رسائی ، پہنچ ، ربط ضبط ، میل جول ۔

**رسول** : قاصد ، ایلچی ، پیغام رساں ، پیغامبر ، پیغمبر ، پرافٹ ، سفیر ، دُوت ، اوتار ۔

رسول اللہؐ ، پیغام رسولؐ ، حدیث رسولؐ ، سنت رسولؐ ، اسوۂ رسولؐ ۔

**رسولی** : تومڑی ، تونبڑی ، تیوڑی ، گھینگا ، گلھڑ ۔

**رسّی** : نیجو ، جیوڑی ، ریسماں ، رسن ، طناب ، ڈوری ، دھاگا ، لج ۔

رسی تُڑانا ، رسی جل گئی پر بل نہیں کھلا ، رسی ڈھیلی چھوڑنا ، رسی کا سانپ بنانا ، رسی کوتاہ ہونا ، رسّی دراز ہونا ۔

**رسیا** : شوقین ، رنگیلا ، طرح دار ، دلدادہ ، شیدا ، عیّاش ۔

**رسیلی :** نشیلی ، خمار آلود ، مدبھری ، مُدھر ، مخمور ، متوالی ، مدہوش ، مست ۔

**رشتہ :** قرابت ، ناطہ ، سمبندھ ، عزیز داری ، کنبہ داری ۔

**رشتہ دار :** عزیز ، قرابتی ، خویش ، بھائی بند ، اپنا ، قریبی ، لواحق ، پیارا ، سیاد ۔

**رشوت :** برخش ، فرخش ، برخج ، پار ، منہ توپا ، مُنہ بھرائی ، نذرانہ ، بالائی آمدنی ، بالائی یافت ، بُرد ۔

**رصدگاہ :** اکاش لوچن ، منار انجم نما ، دار المشاہدہ ، جائے نجم نما ۔

**رطوبت :** نم ، نمچ ۔

رطوبت ہوا ، رطوبت موسم ، رطوبت فضا ، رطوبت زمین ، رطوبت زخم ، رطوبت ابر ، رطوبت باد ، رطوبت بدن ، رطوبت معدہ ۔

**رعایا :** رعیت ، برایا ، پرجا ، جنتا ، عوام ، پبلک ، قوم ، جمہور ۔

**رعایت :** لحاظ ، جنبہ داری ، پاس داری ، طرف داری ، پکش ، توجہ ، نرمی ۔

**رعب :** دھونس ، دم ، فریب ، دبدبہ ، جلال ، ہیبت ، ڈر ، پرتاب ، دہشت ، بھے ، ٹھاٹھ باٹھ ، شان و شوکت ، دھاک ، خوف ، تڑی ، شکوہ ، تجمل ، کتروفر ، طنطنہ ، صولت ، حشمت ۔

**رعشہ :** لرزہ ، تھرتھراہٹ ، کپکپی ، تھرتھری ۔

رعشہ دار ، آواز رعشہ دار ، رعشہ بدن ، رعشہ زمین ۔

**رفتار :** خرام ، چال ، روش ، ٹور ۔

رفتار سر و ساماں ، رفتار کج ، رفتار شباب آلودہ ، رفتار تیز ، رفتار حشر ، تدرو رفتار ، تیز رفتار ، رفتار زمانہ ، رفتار خامہ ، رفتار خیال ، رفتار نظر ، رفتار تصور ، خوش رفتار ، نرم رفتار ، گرم رفتار ، صبا رفتار ، نسیم رفتار ، رفتار صرصر ، رفتار وقت ، رفتار عمر ، صبا رفتار ، برق رفتار ، تیز رفتار ، خوش رفتار ، تند رفتار ، سبک رفتار ، سست رفتار ، شوخ رفتار ، شوخ رفتاری ، کج رفتاری ، کج رفتار ، رنگیں رفتاری ، زود رفتار ، کبک رفتار ، غلط رفتار ، لو رفتار ، تو ۔

**رفتہ رفتہ :** بتدریج ، درجہ بدرجہ ، تھوڑا تھوڑا ، آہستہ آہستہ ، ہولے ہولے ، ترتیل ، چپکے چپکے ، دھیرے دھیرے ۔

**رفعت :** ارتفاع ، بلندی ، اونچائی ، پایہ ، اوج ، مرتبہ ، رتبہ ، مقام ۔

رفعت خیال ، رفعت نظر ، رفعت فکر ، رفعت وطن ، رفعت عشق ، رفعت وجدان ، رفعت زندگی ، رفعت آسماں ، رفعت بام ، رفعت افلاک ۔

**رفیق :** انبرا ، دوست ، مُصاحب ، ندیم ، ہم نشیں ، ہمراہی ، ساتھی ، سنگی ، مُحب ، ہم سفر ، فرینڈ ، فیلو ، میت ، یار ، بیلی ، سنگتی ، متر ، سجن ، میلی ، پریتم ، پریمی ، پیتم ۔

رفیق حیات ، رفیق راہ ، رفیق سفر ، رفیق کار ، رفیق چمن ، رفیق قفس ، رفیق پرواز ، رفیق زنداں ، رفیق تحریک ، رفیق تعلیم ، رفیق مے کدہ ، رفیق غم ، رفیق مصائب ، رفیق شفاخانہ ، رفیق نو ، رفیق قدیم ، رفیق شہر ، رفیق قوم ، رفیق ملت ، رفیق گناہ ، رفیق جُرم ۔

**رقص :** ناچ ، مُجرا ، دانس ۔

رقص و سرود ، رقص و غنا ، رقص و ساز ، رقص بسمل ، رقص صنوبر ، رقص طاؤس ، رقاص ، رقاصہ ۔

**رُقعہ :** خط ، نوشتہ ، چٹھی ، تھگلی ، چٹ ، تحریر ، مکتوب ، نامہ ، محررہ ، رقعہ ۔

**رقم :** تحریر ، نوشت ، لکھائی ۔

زمرد رقم ، مشکیں رقم ، یاقوت رقم ، عطارد رقم ، لطیف رقم ، نادر رقم ، جواہر رقم ، عجائب رقم ، جادو رقم ، شیریں رقم ، شوخ رقم ، نازک رقم ، پریشاں رقم ، زود رقم ، بہار رقم ، گلزار رقم ،

مرواريد رقم ، پاکیزہ رقم ، افسردہ رقم ، اعجاز رقم ، گوہر رقم ، نفیس رقم ، ثریّا رقم ۔

**رکاب** : زین بند ، زیر بند ، غرز ۔

رکاب میں پاؤں ہونا ، رکاب دار ، رکاب داری ، محراب رکاب ، پا در رکاب ۔

**رُکن** : جُزو ، حصہ ، پارٹ ، ممبر ، منصرم ، سرخیل ، کارندہ ۔

**رُکھائی** : بے التفاقی ، بے پروائی ، بے مروتی ، سرد مہری ۔

**رقیق** : میلا ، ادنیٰ ، ناچیز ، گھٹیل ، رذیل ، گندہ ، غلیظ ، حقیر ، ناہنجار ، زشت ۔

**رگ** : نس ، پٹھّا ، پے ، نبض ، عصب ، ناڑی ، ناڑ ، عصبہ ، ریشہ ۔

رگ پھڑکنا ، رگِ جاں ، رگ و ریشہ ، رگوں میں دوڑنا ، رگیں نکل آنا ، رگیں پھولنا ، رگیں نیلی ہو جانا ، رگ حمیّت ۔

**رمز** : ایما ، کنایہ ، اشارہ ، پوشیدگی ، مُعمّا ، بھید ، راز ، سِرّ ، نُکتہ ۔

رمز شناس ، رمز آشنا ، رمز داں ۔

**رنج** : حسرت ، غم ، محنت ، آدرنگ ، تاسّف ، افسوس ، دُکھ ، بیماری ، تکلیف ، درد ، صدمہ ، آزردگی ، اندوہ ، ملال ، قلق ، پچھتاوا ۔

رنج اٹھانا ، رنج دیکھنا ، رنج بھولنا ، رنج پالنا ، رنج پہنچانا ، رنج دینا ، رنج سہنا ، رنج کرنا ، رنج کھینچنا ، رنج مول لینا ، رنج ہلکا ہونا ، زود رنج ، شکر رنجی ۔

**رنجش** : آزردگی ، چپقلش ، کشیدگی ، رنجیدگی ، کدورت ، ملال ، عداوت ، شکر رنجی ، بغض ، عناد ۔

**رنگ** : طرز ، طور ، طریق ، ڈھنگ ، روش ، انداز ، لون ، فام ، رنگت ، کلر ، ڈیز ۔

رنگ ڈھنگ ، رنگ طبیعت ، رنگ محفل ، رنگ مجلس ، رنگ نغمہ ، رنگ دنیا ، رنگ عقبیٰ ، رنگ زندگی ، رنگ پریدہ ، رنگ زعفرانی ، رنگ کہربائی ، رنگ زرد ، رنگ شفق ، رنگ پریشاں ، بُدبُد رنگ ، رنگ شکستہ ، رنگ بست ، رنگ فق ، رنگ تازہ ، رنگ رنگ تمام ، رنگ برنگ ، رنگ حیا ، رنگ جنوں ، رنگ وفا ، رنگ بہاراں ، رنگ چمن ، رنگ بزم ، رنگ عالم ، رنگ ندامت ، رنگ بغاوت ، رنگ ہلاکت ، رنگ شباب ، رنگ جوانی ، شب رنگ ، بد رنگ ، خود رنگ ، نیم رنگ ، خوش رنگ ، گل رنگ ، یک رنگ ، یک رنگی ، کم رنگ ، شوخ رنگ ، گندم رنگ ، آب رنگ ، آتش رنگ ، ہفت رنگ ، اکسیر رنگ ، الماس رنگ ، گندمی رنگ ، سبزہ رنگ ، زبرجد رنگ ، دو رنگ ، دو رنگی ، شکر رنگ ، ساختہ رنگ ، شکستہ رنگ ، (زرد رنگ) ، پریدہ رنگ ، شگوفہ رنگ (سفید) ، فیروزہ رنگ ، شوریدہ رنگ ، کہربا رنگ ، گاؤرنگ ، مینا رنگ (سبز) ، سیم رنگ ۔

**رنگ ریز** : نیل گر ، نرولی ، صبّاغ ، گلیا ، للاری ، نرالی ، رنگ ساز ، سورج ۔

**رنگیں** : خوش آئند ، دل پسند ، خوش طبع ، رنگ دار ۔

رنگیں بیاں ، رنگیں کلام ، رنگیں غزل ، رنگیں ادا ، رنگیں زباں ، رنگیں مزاج ، رنگیں سخن ، رنگیں خیال ، رنگیں کہاں ، رنگیں طبع ، رنگیں رفتاری ۔

**رُو** : مُکھڑا ، رُخ ، چہرہ ، رخسار ، عارض ، منہ ، مصحف ، شمائل ، صورت ۔

روئے لالہ رنگ ، روئے شبنم آلود ، روئے حیا آلود ، روئے عرقبار ، روئے عرق ناک ، روئے جہاں تاب ، روئے شگفتہ ، روئے ماہ طلعت ، روئے روشن ، روئے شیشہ ، روئے انور ، روئے گوہریں ، روئے بہاریں ، روئے شعلہ تاب ، روئے صبح خندہ ، روئے شعلہ فام ، روئے سیماب رنگ ، روئے گل ، روئے جاں افروز ، روئے عنبریں خال ، روئے صاعقہ ریز ، روئے مشرق ، روئے شہابی ، روئے کتابی ، روئے زیبا ، روئے دم ساز ،

روے شب چراغ ، روے فرح بخش ، روے صبح ، روے فرّخ ، بہشت رو ، روے بہاریں ، روے رنگیں ، روے مصفّیٰ ، روے یاقوت ، روے خوب تر ، روے طاقت گداز ، روے سمن ریز ، روے لالہ فشاں ، روے خجلت آلود ، روے بنفشہ زیب ، روے زعفرانی ، روے گل فام ، روے زریں ، روے مبیں ، روے جمیل ، روے زرد ، روے زمیں ، روے ملال آگیں ، روے خراش آلود ، رو براہ ، رو براستی ، رو بہ قبلہ ، رو بہ آستاں ، رو بہ فلک ، رو بہ عقبیٰ ، روے خوں غلطیدہ ، روے غبار آلود ، روے خوش ، رُوسیاہ ۔

**رِواج :** ترویج ، شہرت ، قبول عام ، نام آوری ، دستور ، رسم ، رِیت ، معمول ، طریق ، قاعدہ ، ضابطہ ، روش ، طرز ۔

**رواں :** جاری ، چلتا ، بہتا ، متحرّک ، گزرتا ۔

عمرِ رواں ، ہاتھ رواں ہونا ، تیغ رواں ، موجِ رواں ، دریاے رواں ، سکتۂ رواں ، سیلِ رواں ۔

**روانگی :** رخصت ، وداع ، اِرسال ، ترسیل ۔

**روانی :** اِجرا ، بہاؤ ، رَو ، سیل ، فلو ، چلت پھرت ، سیلاب ، بَگنا ، بہنا ، لپک ۔

**رِوایت :** نقل ، بیان ، سرگزشت ، اظہار ، حکایت ۔

**رُوبرو :** مقابل ، آمنے سامنے ، سینہ بہ سینہ ،

**رُوپ :** حُسن ، آب و تاب ، رونق ، جلوہ ، تجلّی ، جمال ، جوبن ، خوبصورتی ، سندر بن ۔

روپ نکھارنا ، روپ نکلنا ، روپ نکھرنا ، روپ رنگ ، چہرے پہ روپ آنا ۔

**رُوپ :** چہرہ ، شکل و صورت ، بھیس ، وضع قطع ، منہ ، رُو ، شبیہ ، سوانگ ، شباہت ، بشرہ ۔

روپ بدلنا ، روپ بگاڑنا ، روپ بنانا ، روپ بھرنا ، روپ پانا ، روپ پر ہونا ، روپ چھانا ، روپ دکھانا ، روپ رکھنا ، روپ نکالنا ، روپ نکلنا ، روپ لانا ۔

**رُوپہلا :** نقرئی ، سیم رنگ ، روپہلی ۔

**رُوٹھنا :** خفا ہونا ، ناراض ہونا ، بگڑنا ، رُوسنا ، روسیا ۔

**رُوٹی :** نان ، مَنسّی ، کُلچہ ، چپاتی ، خُبز ، پُھلکا ، پُھلکی ، لولا ، لوف ، ٹُکّڑ ، گُلی ، ڈوڈا ، لولی ، کُنی ، ٹِکّی ، ٹِکیا ، بھرنی ۔

**رُوح :** جان ، آتما ، دم ، نفس ۔

روح بھٹکنا ، روح تڑپنا ، روح پرواز کرنا ، روح پھونکنا ، روح بلانا ، روح قبض کرنا ، روح کانپنا ، روح رواں ۔

**روڈ :** سڑک ، شارع ، راہ ، رستہ ، ڈگر ، راہگذار ، منہاج ، سبیل ، راستہ ، شاہراہ ۔

**روڑا :** ڈھیم ، ڈلا ، ڈھیلا ، کلوخ ، وٹّا ۔

**روز :** یوم ، دن ، وار ، دھیاڑا ۔

روز و شب ، روز نامہ ، روز نخست ، نیم روز ، سہر نیمروز ، روز روز ، روز بروز ، روز بد ، روز حشر ، روز جزا ، روز روشن ، روز آخر ، روز افزوں ، روزِ اُمید و بیم ، روزانہ ، روز شمار ، روز مرہ ، روز قیامت ، روز سیاہ ، روز کرب ، روز ماتم ۔

**روزہ :** صوم ، ورت ، برت ، اُپاس ، انہار ۔

روزہ رکھنا ، روزہ افطار کرنا ، روزے دار ، روزہ توڑنا ، روزہ کھانا ، روزہ کھولنا ، روزہ لگنا ، روزہ کشائی ، روزے خور ، روزہ بہلانا ، روزہ بہلنا ، روزے سے ہونا ۔

**رَوِش :** طور ، طریق ، تراش خراش ، ڈگر ، ڈھب ، وضع ، انداز ، ڈھنگ ، رویّہ ، پیرایہ ، طرز ، طریقہ ۔

**روشن :** درخشندہ ، منوّر ، درخشاں ، تاباں ، چمکدار ، چمکیلا ، اُجاگر ، لشکتا ، فروزاں ، تابندہ ، ثاقب ۔

روشن جبیں ، روشن دل ، روشن دماغ ، روشن ضمیر ، روشن نگاہ ، روشن بخت ، روشن گر ، روشن مقال ، روشن آغاز ، روشن ضمیری ، روشن چوکی ، روشن دان ، روشن دلی ، روشن چراغ ، روشن قیاس ، روشن سواد ، روشن خیال ، روشن رُو ، روشن خیالی ۔

**روشنی** : سُوجھلا ، اُجلا ، چراغاں ، دیپ مالا ، نُور ، چمک ، دَمک ، تاب ، فروغ ، ضیا ، جوت ، بصارت ، اُجالا ، تجلّی ، لَمعہ ، پرکاش ، رخشندگی ۔

**روغن** : رنگ ، پالش ، کلر ، لَون ۔

**روغن** : چکنائی ، تیل ، چربی ، گھی ، آئل ۔

روغنِ گاؤ ، روغنِ زرد ، روغنِ تلخ ، روغنِ بادام ، روغنِ قاز ، روغنِ سیاہ ، روغن گر ، روغن فروش ، روغنِ گندہ ۔

**رُوکھا** : خشک ، سوکھا ، پھیکا ، بے حظ ، بے لطف ، بے کیف ، سیٹھا ، بے مزہ ۔

**روگ** : مَرَض ، عارضہ ، آزار ، بیماری ، عِلّت ، رنجوری ، دُکھ ، درد ، تکلیف ۔

**رُومال** : دستمال ، دست پاک ، نشافتہ ، دستی ، روپاک ، دستارچہ ، مندیل ، منشفہ ۔

**رُومالی** : اوڑھنی ، دستارچہ ، کساوہ ، منشفہ ، دامنی ، مقنعہ ، لنگوٹ ، جانگیا ، تنیا ، لنگر ۔

**رونق** : آبادی ، چہل پہل ، دھوم دھڑکا ، گہماگہمی ، بھیڑ بھڑکا ، رَش ، ہجوم ، اژدہام ۔

رونقِ جہاں ، رونقِ دنیا ، رونق افزا ، رونقِ بازار ، رونقِ بزم ، رونقِ میکدہ ، رونقِ خانہ ، رونق افروز ، پُر رونق ، بے رونق ، رونقِ گلشن ، رونقِ دو عالم ، رونقِ بہار ، رونقِ تصوّر ، منہ پر رونق آنا ۔

**رَولگتا** : رُؤاں ، رُوسٹا ، ریشہ ، لوں ۔

**رُونمائی** : منہ دکھائی ، نذرانہ ، پیش رُخ ، نوتہ ، نیوندرا ۔

**رؤیا** : حُلم ، خواب ، سپنا ، مکاشفہ ، سُفنا ۔

رویائے عالم ، رویائے صادقہ ، رویائے درویش ، رویائے سلطانی ، رویائے عابد و زاہد ، رویائے متقیاں ، رویائے پیمبر ، رویائے امامین ، رویائے اصحابِ کبار ۔

**رویّہ** : طور طریقہ ، دستور ، وضع ، چال چلن ، طرز عمل ، طریق ، روش ، برتاؤ ، ڈھنگ ، ڈھب ۔

**رِہائی** : آزادی ، براءت ، مُبرّا ، معرّا ، خلاصی ، چھٹکارا ، نجات ، رستگاری ، برتیت ، چھٹّی ، فرصت ، مہلت ، تخلص ، مُکتی ۔

**رہبانیت** : ویراگ ، سنیاس ، بیراگ ، ترکِ دنیا ۔

**رہٹ** : دولاب ، ناعورہ ، عِجلہ ، دلوچہ ، چرخاب ، چرخ ، چرخہ ، غزل ، دوکدان ، رہٹا ۔

**رِہن** : گرو ، گروی ، عِوض ، رہان ، گہنے ۔

**رہنا** : رہ جانا ، بچ جانا ، باقی رہنا ، بقیدِ حیات ہونا ، اکیلا بچنا ۔

کھڑا رہنا ، قائم رہنا ، برقرار رہنا ۔

**ریاست** : سلطنت ، عِلاقہ ، مُلک ۔

**ریاضت** : زُہد ، نفس کشی ، تقویٰ ، پرہیز گاری ، محنت ، ورع ، اتقا ، پارسائی ، تپاس ، ہرتاس ،

**ریاضی** : علم الحساب ، علم الاعداد ۔

**ریت** : ریتا ، بالو ، ریگ ، رمل ۔

**ریتی** : سوہن ، مبرد ، بسرد ، روات ، رواتی ۔

**ریٹھا** : آرشتک ، کنبہ دورپ ، گرپ پانا ، کیتل ، رکت بیج ، رکھشا بیج ، پیتی پھین ، ارآبھہ سابدن ،

بریٹھا ، ریٹھڑا ، صابونیہ ، بندق ہندی ، رتّہ ، فندق ہندی ۔

**ریچھ :** رچھ ، بھالو ، دُبّ ، بیئر ، خرس ۔

**ریڑھ :** صُلب ، مُہرۂ پشت ، پشت مازہ ۔

**ریزگاری :** خردہ ، ریزگی ، بھان ، کٹرن ، چھٹن ، چھٹا ، چینج ، ریحو ، چھوٹکی ، کُھلا ، فراتہ ، پھٹکل ، آخچہ ، پھٹا ۔

**ریشم :** حریر ، ابریشم ، سِلک ۔

**ریگستان :** صحرا ، ریتلا ، تھل ، بالو کی زمین ، تھلی ، بھوڑ ، ویران ، چٹیل میدان ۔

**ریل :** ٹرین ، گاڑی ، ریل گاڑی ، قطار ۔

**ریوڑ :** گلّہ ، اجّڑ ۔

**ریویو :** تقریض ، تقریظ ۔

## ز

**زاد :** راہ کا توشہ ، اسباب ، سامان ۔

زادِ راہ ، زادِ سفر ، زادِ عقبیٰ ، زادِ آخرت ۔

**زاری :** رونا ، آہ و بکا ، نالہ و شیون ، فریاد و فغان ، گریہ ، چیخ پکار ۔

آہ و زاری ، گریہ و زاری ، نالہ و زاری ، زار و نزار ، بیزاری ، زار و نالی ۔

**زانی :** (زانیہ) حرام کار ، بد فعل ، بدکار ، بد راہ ، بد چلن ۔

**زاویہ :** کُھدرا ، کونا ، گوشہ ، کُنج ، کھونٹ ۔

زاویۂ زمین ، زاویۂ مکان ، زاویۂ نگاہ ، زاویۂ خیال ۔

**زاہد :** متّقی ، متورّع ، عابد ، پارسا ، پرہیزگار ، خرقہ پوش ، خدا پرست ، بھگت ، نفس کش ، درویش ، عبادت گذار ، تارک الدنیا ۔

**زائچہ :** جنم پتری ، لگن کنڈلی ، جنم پترا ، زیچ ، جنم پتر ، جنم پترکا ۔

**زبان :** جیبھ ، (جیب) ، زوان ، زفان ، زفر ، نورد ، شمشیر کوشتین ۔

زبان پر چھالے پڑنا ، زبان پر کانٹے پڑنا ، زبان خشک ہونا ، یک زبان ہونا ، زبان پر بات آنا ، زبان ہارنا ، زبان ہلانے سے کام نکلنا ، زبان منہ میں رکھنا ، زبان میں فرق ہونا ، زبان سے پھول جھڑنا ۔

**زبان :** حرف ، بول چال ، روزمرّہ ، لسان ، گفتگو ، سخن ، کلام ۔

زبان آنا ، زبان سیکھنا ، زبان اُلٹنا ، زبان بند کرنا ، زبان بندی ، زبان پر دھرا ہونا ، زبان پر حرف نہ لانا ، زبان پر آئی ہوئی بات کاٹ دینا ، زبان پر چڑھنا ، زبان دراز ، زبانِ حال سے کہنا ، زبان خراب کرنا ، زبانِ خلق نقارۂ خدا ، زبان خنجر کی طرح چلنا ، زبان درست ہونا ، زبان رنگین ہونا ، زبان سادہ ہونا ، زبان رکھنا ، زبان دانتوں تلے دابنا ، زبان کا گل افشانی کرنا ، زبان کھولنا ، زبان کھلوانا ، زبان دان ، زبان دانی ، زبان میں لگام نہیں ، زبان ناطقہ ، زبان میں قفل لگانا ، زبان میں لگام نہ ہونا ، زبان گِھس جانا ،

زبان میں لوچ ہونا ، زبانِ سخن نشاں ، زبانِ مطرب ، زبانِ شمع ، تیغِ زبان ، فسانِ زبان ، سخت زبان ، کلید زبان ، زبان ناخوش ، زبان خوش ، زبانِ آتش ریز ، زبان شانہ ، زبان جواب ، زبان از کار رفتن ، زبان گنگ ، زبان بندی ، بند زبان ، زبان شل ، زبان خاموش ، زبان الکن ، زبان تلخ ، زبان تیز ، زبان بدخلق ، زبان اخلاق ، زبان اخلاص ، زبان نکتہ رس ، روغن زبان ، چرب زبان ، زبان اعجاز بیان ، زبان شمشیر ، زبان برائے زباں ، زبان لال ، زبان تر ، زبان توصیف ، زبان تلخ ، زبان سکوت ، زبان بُریدہ ، زبان تحت اللسان ، زبان مستحضر ، زبان شیوا بیان ، زبان فصیح ، زبان توصیف ۔

**زبردست :** زور آور ، مضبوط ، طاقت ور ، بھاری ، جبار ، جیّد ، بڑا ، عظیم ۔

**زبردستی :** زور آوری ، پکڑی ، بل ، خودسری ، سر کشی ، ہاہمی ، ڈانٹ ڈپٹ ۔

**زبون :** خراب ، خستہ ، تباہ ، نحس ، منحوس ، نامسعود ۔

زبوں حالی ، زبوں کار ، زبوں فطرت ، زبوں بخت ، زبوں شعار ، زبوں حال ، زبوں شعاری ، زبوں صورت ، عالم زبوں ۔

**زحمت :** مرض ، آزار ، روگ ، بیماری ۔

زحمت بڑھنا ، زحمت سے نجات پانا ، زحمت ہونا ، زحمت اُٹھانا ، زحمت جھیلنا ، زحمت زندگی ، زحمت مرض ، زحمتِ علالت ، زحمت ملازمت ، زحمت شب خیزی ، زحمت خامہ ، زحمت فکر ۔

**زخم :** ریش ، جراحت ، داغ ، گھاؤ ، پھٹ ، جُرح ۔

زخم اچّھا ہونا ، زخم باندھنا ، زخم پر مُشک چھڑکنا ، زخم پر نمک چھڑکنا ، زخم خشک ہونا ، زخم خفیف ، زخم خنداں ، زخم سینا ، زخم ہرا ہونا ، زخم کاری ، زخمی ، زخم زباں ، زخموں کی بدھی ، زخم نمک سود ، زخم جاں فرسا ، زخم نمایاں ، زخم امتحان ، زخم جگر شگاف ، زخم جگردوز ، زخم روح فرسا ، زخم جانستاں ، زخم زہرہ گداز ، زخم جانگزا ، زخم زہرہ شگاف ، زخم خوں‌ریز ، زخم خوں چکاں ، زخم تر ، زخم تازہ ، زخم مرہم پذیر ، زخم بے نشاں ، زخم مرہم ایذا ، زخم بے مرہم ، زخم الماس فشاں ، زخم دہن ، زخم شکر خند ، زخم بر زخم ، زخم بر دل ، بسیار زخم ، زخم دامن افشاندن ، زخمِ دم آبِ شمشیر ، زخم کاوش ، زخم دامن دار ، زخم بد روئی ، زخم ہوش ربا ، زخم لذت یاب ، زخم ریم ریز ، زخم نمک خوار ۔

**زخمی :** بِسمل ، مجروح ، مذبوح ، گھائل ، زخم خوردہ ۔

**زر :** سونا ، طلا ، کندن ، زرناب ۔

زرِ خالص ، زرِ عیار ، زرگر ، زر میں کھوٹ ملانا ، زر و جواہر ، زرِ احمر ، زر اندوزی ، زر کوب ، زر تار ، زر جعفری ، زر کش ، زر باف ، زر بافی ۔

**زر :** مال ، دولت ، روپیہ پیسہ ، دھن ۔

زردار ، زر پرست ، بندۂ زر ، بے زر ، زرِ نقد ، زر کی ہوس ، زر بل نہ زور بل ، زرِ بیعانہ ، زرِ ضامنی ، زرِ مطالبہ ، زرِ مال گزاری ، زرِ ضمانت ۔

**زراعت :** فلاحی ، کھیتی باڑی ، کاشت کاری ، تردّد ، جوت ، ایگری کلچر ۔

**زربفت :** بادلہ ، تمامی ، بروکید ۔

**زرد :** پیلا ، سنہرا ، بسنتی ۔

**زِرہ :** دِرع ، چِلتہ ، جوشن ، لاسہ ، جیبہ ۔

زرہ پوش ، زرہ بکتر ، زرہ گر ، بازوے زرہ تراش ۔

**زعفران :** حسبار ، کیسر ، سفرن ، زعفرانو ، جادی ، بخوانِ جبساد ۔

زعفران ریز ، زعفران زار ، بوے زعفران ، فرحت زعفران ۔

**زُکام :** بنگ ، آہنگ ، نزلہ ، طشّہ ، طشاش ، ریزش ۔

**زلزلہ :** بومہن ، بومہین ، زمیں لرز ، بھونچال ، بوچال ، شق‌الارض ، ہالن ، بھوکمپ ، رجفہ ، بھوں ڈول ، بھوں ڈولن ۔

**زُلف :** گیسو ، کاکل ، جعد ، طرّہ ، خط ، گُت ، صُدغ ، غلالہ ، کمند شاہ گیر ، لٹ ، جٹ ، جٹا ، جھاٹا ، سنبل تر ، کلالہ ، مرغول ، نغولہ ، چوکان سنبل ، دولہ ، زرہ ۔

زلف طراز ، زلف خم گرفتہ ، زلف مرغولہ دار ، زلف پُر شکن ، زلف دراز ، زلف آشفتہ تاب ، زلف سنبل ، زلف کج ، زلف پریشاں ، زلف معطّر ، زلف کج حساب ، زلف عنبریں ، زلف مشکیں ، زلف افسوں طراز ، زلف گرہ گیر ، زلف ختن بو ، زلف مشک پرورده ، زلف کمر بستہ ، زلف رسن انداز ، زلف پریشاں کن ، زلف آتش فشاں ، مار زلف ، زلف چلیپا ، زلف پیچیدہ ، زلف عنبر فام ، زلف عنبریں ، زنجیر زلف ، زلف خمدار ، زلف خم بہ خم ، زلف دلآویز ، زلف سیاہ ، زلف پسندیدہ ، زلف رسا ، زلف یاسمیں ، زلف شبگوں ، کوچہ زلف سبز ، زلف خوشبو ، زلف شب آسا ، زلف زُنّار ، زلف کمند ، زلف کافر ، زلف سرو طراز ، زلف عنبر سرشت ، زلف مشکیں طوق ، زلف پیچاں ، زلف لام ، زلف رقصاں ، زلف افسوں گر ، زلف شکن گیر ، زلف سرکش ، زلف دود افگن ، زلف جادو گر ، زلف دراز موج ، زلف قیر گوں ، زلف رسن تاب ، زلف مشک فشاں ، زلف دیدہ فریب ، زلف تا بہ دامن ، زلف شبخوں زن ، زلف تار ، زلف تتار ، زلف سنبل افشاں ، زلف سلسلہ جنبانِ جنوں ، زلف جوشن پوش ، زلف بیمار ، زلف خراج خواہ ، زُلف بر رخ ، زلف شبِ قدر ، نافہ زلف ، زلف دل درد ، زلف نیم تاب ، زلف پرّاں ، زلف دراز ، زلف یار ، زلف غالیہ بو ، زلف اثر انداز ، زلف سودا سر ، زلف تا کمر ، زلف کمر بوس ، زلف لیل ، زلف شب چراغ ، زلف سایہ دار ، زلف پُر فن ، زلف مشک وش ، زلف مسلسل ، زلف عنبر شمیم ، زلف دوتا ، زلف دراز ۔

**زمانہ :** سمے ، جُگ ، یُگ ، قرن ، صدی ، حقبّہ ، زمان ، روزگار ، وقت ، عصر ، عہد ، عرصہ ، مدّت ، میعاد ، دَور ۔

رسمِ زمانہ ، زمانہ اُلٹ جانا ، زمانہ ایک رنگ پر نہیں رہتا ، زمانہ بدلنا ، زمانہ بسر ہونا ، زمانۂ جاہلیت ، زمانہ زیر و زبر ہونا ، زمانے کا کروٹ لینا ، زمانے کی ہوا پھر جانا ، زمانے کی ہوا کھانا ۔

**زمزمہ :** ترانہ ، نغمہ ، سرود ، راگ ، گیت ، سانگ ۔

زمزمہ پرداز ، زمزمہ پیرا ، زمزمہ خواں ، زمزمہ سنج ، زمزمہ خوانی ، زمزمہ پردازی ، کیف زمزمہ ، سرور زمزمہ ، راحت زمزمہ ۔

**زمین :** مرز ، بوم ، کرۂ خاک ، غبرا ، عقار ، دھرتی ، ثریٰ ، بھوں ، بَرّ ، بھوم ، ارض ، تھل ، فرش خاک ، مٹی ۔

پتھریلی زمین ، کنکریلی زمین ، سرسبز زمین ، میرا زمین ، راٹھی زمین ، موٹائی کی زمین ، نہری زمین ، چاہی زمین ، بارانی زمین ، بنجر زمین ، مارو زمین ، زرخیز زمین ، ریتلی زمین ، کلراٹھی زمین ، ہموار زمین ، ناہموار زمین ، نشیبی زمین ، زمین دار ، زمین شق ہونا ، شور زمین ، زمین دوز ، زمینِ غیر مزروعہ ، زمین شور ، زمین کی طنابیں کھنچ جانا ، زمین میں گاڑنا ، شورہ زار زمین ، زمین ناپنا ، پاؤں تلے سے زمین سرک جانا ، زمین و آسمان کا فرق ۔

**زِنا :** بدفعلی ، حرام ، حرام کاری ، بدکاری ۔

**زنبیل :** تبیکو ، تنبکہ ، تھیلی ، جھولی ، کاسۂ گدائی ، چرسدان ، شلّاق ، کمنڈل ، کشکول ۔

**زنجبیل :** زنگویل ، سونٹھ ، سونڈ ، جنجر ، خرطوم ہندی ، مُلملمہ ، سوکھا ادرک ، زنگبیل ، زنگبیز ، شنگیز ۔

**زنجیر :** سانکل ، سنکلی ، برائی ، سنکل ، سلاسل ، سنگھر ، جولان ، بیڑی ، چین ، کڑی ، لڑی ، سلسلہ ، جولات ، سنگل ۔

زنجیر حیات ، زنجیر غم ، زنجیر نفس ، سلسلۂ زنجیر ، حلقۂ زنجیر ، زنجیر کی کڑیاں ، زنجیر زلف ، زنجیر گیسو ، زنجیر جنوں ، زنجیر عشق ،

زنجیر خیال ، زنجیر زر ، زنجیر اِفلاس ، زنجیر غربت ، زنجیر مجاز ، زنجیر افواہ ۔

**زندان :** جیل ، قید خانہ ، بندی خانہ ، ِسجن ، حوالات ، محبس ، کاراواس ۔

گوشۂ زندان ، کنج زندان ، دیوار زنداں ، زندانی ، زندانِ یوسف ، زندان حیات ، زندان غم ، زندان محبت ، خانۂ زنداں ۔

**زندگی :** زندگانی ، حیات ، ِجندڑی ، عمر ، زیست ، بقا ، جیون ، ہستی ، دم ، لائف ، جیتے جی ۔

زندگی بسر کرنا ، زندگی آخر ہونا ، زندگی تلخ ہونا ، زندگی حرام ہونا ، زندگی سے بیزار ہونا ، زندگی سے خفا ہونا ، زندگی سے ہاتھ اُٹھانا ، زندگی کے دن پورے کرنا ، زندگی سے ہاتھ دھونا ، زندگی سے مایوس ہونا ، زندگی وبال ہونا ۔

**زندہ :** جیتا ، ذی ِحس ، جیتا جاگتا ، بقیدِ حیات ، جیوندا ۔

**زنگ :** جنگال ، مُرچک ، الّی ، پھونی ، میل کچیل ، زنگار ، ذَرب ، َسہک ، زنجار ، مورچہ پھپھوندی ۔

زنگ آلود ، زنگ آلودہ ، زنگ خوردہ ۔

**زوال :** تخفیف ، گھٹتی ، کمی ، گھٹاؤ ، اُتار ، َتنزّل ، اِنحطاط ، ڈھلاؤ ۔

زوال پذیر ، زوال موسم ، زوال عمر ، زوال دولت ، زوال حکمرانی ، زوال وقت ، زوال اخلاق ، زوال حُسن ۔

**زُود :** سریع ، بہت ، تیز ، بہاندم ، جلد ، شتاب ، جلدی ، چھیتی ، فوراً ، حالی ، ابھی ، تُرت ، معاً ، انت ۔

زود بود ، زود نقد ، زود آشنا ، زود پریشاں ، زود پشیماں ، زود رنج ، زود ہضم ، زود رس ، زود فہم ، زود نویس ، زود فربہ ، زود لاغر ، زود آشتی ، زود خیز ، زود کار ، زود نگاری ، زود کاری ۔

**زور :** طاقت ، توانائی ، کَس ، َبل ، توت ، کن ، توان قدرت ، سکت ، پاور ، َیزد ۔

زور آزمانا ، زور آور ، زورِ بازو ، زور دار ، زور توڑنا ، زور گھٹنا ، زورِ طبیعت ، زورِ ظلم ، زور قلم ، زور شور ۔

**زہر :** َسم ، ہلاہل ، سم الفار ، ِبس ، مُمہلک ، قاتل ، مضر ، ِوش ، ویئو ۔

زہر آلود ، زہر کی پُڑیا ، زہرِ قاتل ، زہر پھیلنا ، زہر اُگلنا ، زہر میں بُجھانا ، زہر مار ، زہر نوش ۔

**زُہرہ :** ناہدہ ، بیدخت ، پری دخت ، خاتونِ فلک ، خُنیاگرِ آسماں ، لُولیِ فلک ، فاہید ، ُسکر ، سوکھ ، ستارۂ سحر و شام ، شب آہنگ ، عروس ارغنواں ۔

زہرہ جبیں ، زہرہ در میزان ، زہرۂ شب ، زہرہ رخ ، زہرہ انداز ۔

**زیادہ :** ڈھیر ، انیک ، بیش ، افزا ، اضافہ ، بڑھوت ، بہت ، فزوں ، فراواں ، زیاد ، بڑھوتری ، کثیر ، بسیار ، زائد ۔

**زیارت :** درشن ، دید ، ملاقات ، دیدار ، نظارہ ، ِلقاء ۔

**زیارت :** جاترا ، تیرتھ ، یاترا ، جات ، حضوری ، حاضری ۔

**زیبائش :** آب و تاب ، تجمّل ، شان و شوکت ، تزک و احتشام ، کرّوفر ، ٹھاٹھ باٹھ ، آرائش ، دھوم دھام ، تزئین ، آراستگی ، سج دھج ۔

**زیتون :** َہس ، زیت ، چلپائی ، کاؤ ۔

**زیر :** ِہنا ، نیو ، تلے ، تھلے ، زیریں ، نیچے ، تحت ، پائین ، کمزور ، ناتواں ، مفتوح ۔

زیر دست ، زیر سایہ ، زیر کرنا ، زیر مشق ، زیر حکومت ، زیر بار ، زیر باری ، زیر تجویز ، زیر جامہ ، زیر نظر رکھنا ، زیر نگیں ، زیر غور ، زیر بند ، زیر تربیت ، زیر نظر ، زیر قلم ، زیر عتاب ، زیر شفقت ، زیر افگند (توشک ، موسیقی کی ایک دھن کا نام) ، زیر افگن ، زیر ُبر ، زیر ُبری ، زیر چاق ، زیر جامہ ، زیر حلقی ، زیر کاسہ ، زیر گوش ، زیر گاہ ، زیر لب ، زیر میانہ ، زیر لبی ، زیر نشین ۔

**زین :** استام ، تنبک ، تنبوک ، ستام ، کوہان ، کہن ، کاٹھی ، سرج ، چار جامہ ، تہرو ، پالان ، پلانا ، کجاوہ ، کچاوہ ، محمل ۔

**زینت :** طمطراق ، تجمّل ، ٹھاٹ ، تزک ، کرّوفر ، سجاوٹ ، خوبصورتی ۔
حشم ، شان ، خدم ، جلو ۔

**زیور :** گہنا ، پاتا ، ٹوم ، حلیہ ۔

# س

**سات :** ہفت ، سبع ، ست ۔

سات پردوں میں رکھنا ، سات تووں سے منہ کالا کرنا ، سات دھار ہو کر نکلنا ، سات سو چوہے کھا کر بلّی حج کو چلی ، سات سہاگنوں کا ہاتھ لگوانا ، سات گھر بھیک مانگنا ، سات گھر جھانکنا۔

**ساتھ :** جلو ، ہمراہی ، ہمرکابی ، شرکت ، رفاقت ، مصاحبت ، صحبت ، سنگت ، ساجھا ، معیّت ، شمولیت ، باہم ، سمیت ، سنگ ، گیل ، سداں ، ود ، پہ ۔

ساتھ دینا ، ساتھ چھوٹنا ، ساتھ چھوڑنا ، ساتھ ہونا ، ساتھ ہی ساتھ ، ساتھ والا ، ساتھ والی ، ساتھ لگا پھرنا ، ساتھی ، ساتھ کا کھیلا ، ساتھن ، ساتھ آنا ، ساتھ بیٹھنا ۔

**ساتھی :** جلیس ، مصاحب ، ہم نشین ، جوٹ ، سنگاتی ، رفیق ، ہمراہی ، ندیم ، سنگی ، دوست ، ہم جلیس ، ہم صحبت ، حبیب ، سنگتی ، میلی ، بیلی ، یار ، سجن ، ہمراز ، ہم سفر ۔

**ساٹن :** اطلس ، ساٹھن ، سٹین ، تافتہ ، دارائی ۔

**ساٹھ :** سٹھ ، شصت ، سکسٹی ۔

**ساحل :** آبش خور ، کنارہ ، ڈھانگ ، کنار ، تت ، تڑ ، پال ، کپ ، پتن ، بنا ، کنڈا ، پٹن ، پاگ ۔

ساحلِ عافیت ، ساحلِ مرگ ، ساحلِ دریا ، ساحلِ بحر ، آب ساحل ، موج ساحل ، خمیازۂ ساحل ، ساحل خشک ، لبِ ساحل ، بساطِ ساحل ، چراغ ساحل ، آواز ساحل ۔

**سادگی :** صفائی ، سادجت ، بے ساختگی ، بھولا پن ، سادہ لوحی ، صاف دلی ، بے کپٹ ، سیدھا پن ، بے آرائشی ، سادہ خاطری ۔

سادگیِ حسن ، سادگیِ لباس ، سادگیِ زندگی ، سادگیِ مزاج ، سادگیِ خیال ، سادگیِ تحریر ۔

**سادہ :** صاف ، کورا ، بے داغ ، سادج ، بھولا بھالا ، بے نقش ، خالی ، بے نقش و نگار ۔

سادہ دل ، سادہ لوح ، سادہ رو ، سادہ پن ، سادہ کاری ، سادہ مزاج ، سادہ خو ، سادہ لباس ۔

**سارا :** کُل ، تمام ، آل ، سب ، جملہ ، سالم ، کامل ، پورا ، کُلہم ، سر تا سر ، سر تا قدم ۔

**سازش :** میل ، گٹھ جوڑ ، اسکیم ، ساز باز ، آنٹ سانٹ ، ربط ضبط ، میل ملاپ ، ارتباط ، ملی بھگت ، گٹھوتی ، منصوبہ بندی ، پلول ملانا ، گٹھوت ، توڑ جوڑ ، سانٹھ گانٹھ ۔

**سازندہ :** مطرب ، خنیاگر ، شاد خوار ، مغنّی ، موسیقار ، سنگتی ، سپردا ۔

**ساس :** خشامن ، خشتامن ، خوشدامن ، ساسو ، سسو ، خواخے ، سس ، خشو ، خشوغہ ۔

**ساقی :** مُغاں ، مُغ ، پیر مغاں ، مغ خمار ، بادہ فروش ، پیمانہ پیما ، قدح پیما ، پیر میخانہ ، خمخانہ آرا ، حریف مکیدہ ، مے فروش ، مغبچہ ، پیر دیر ، پور مغاں ۔

ساقی موزوں ، ضیف ساقی ، ساقی نامدار ، سرویرنوش ، ساقی دریاکف ، ساقی لعل فشاں ، ساقی صوفی کُش ، ساقی زاہد فریب ، ساقی گل چہرہ ، ساقی مہوش ، ساقی دریا دل ، ساقی ابر کف ، ساقی قدحی ، ساقی مشکیں عذار ، ساقی پری زاداں ، ساقی شوخ چشم ، ساقی ماہ رخ ، ساقی دل نواز ، ساقی ایماں فروز ، ساقی حیات بخش ۔

**ساکن :** باشندہ ، مکین ، متوطن ، باسی ، مُقیم ، واسی ، قیام پذیر ، اقامت گزیں ۔

**ساکھ :** بھرم ، اعتبار ، اعتماد ، یقین ، اعتقاد ، بھروسا ، پرتیت ، بسواس ، گُدول ۔

**سال :** کال ، ورا ، سنہ ، عام ، برس ، سن ، سمّت ۔ سالِ قمری ، سالِ شمسی ۔

**سالا :** اوخے ، برادرِ نسبتی ، مُخسر ، پورہ ، ختن ، برادرِ زن ، اخو الزوجہ ۔

**سالگرہ :** یومِ ولادت ، روزِ پیدائش ، جنم دن ، برس گانٹھ ، برتھ ڈے ۔

**سالم :** کامل ، ثابت ، پورا ، تمام ، سب ، سارا ، مکمّل ، سموچا ، سربر ۔

**سالن :** ترکاری ، تیون ، لاؤن ، نان خورش ، گوشت ، قلیہ ، بھاجی ، ادام ۔

**سامان :** مال ، اسباب ، اثالا ، لوازمہ ، متاع ، اثاثہ ، اُہبہ ، مُعِدّہ ، مال و متاع ، بدھنا بوریا ، چیز بست ، جمع جتھا ، سرمایہ ، کائنات ، کپڑا لتّا ، جمع جوکھوں ۔

**سان :** پتھری ، سِلّی ، فسان ، سنگِ صیقل ، مِشحذ ۔

**سانپ :** سپ ، مار ، ناگ ، حیہ ، افعی ، اژدر ، کیڑا ، اجگر ، سرپ ، سنپولیا ، رسّی ۔

سانپ سونگھنا ، سانپ سا لوٹنا ، سانپ سے کھیلنا ، سانپ کا بچّہ سنپولیا ، سانپ کا راستہ کاٹنا ، سانپ کا کاٹا رسّی سے ڈرتا ہے ، سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے ، سانپ چھاتی پر لوٹنا ، سانپ کے پاؤں پیٹ میں ہوتے ہیں ، سانپ کی سی کینچلی بدلنا ، سانپوں کی سبھا میں جیبوں کی لپالپ ۔

**سانچا :** قالب ، ڈھانچا ، ڈھانچ ، تنبک ، کالبُد ، خاکا ، ڈھوڑا ۔

**سانڈ :** بھینسا ، سنڈا ، جاموش ، جھوٹا ۔

**سانڈنی :** اونٹنی ، ناقہ ، جازہ ، شتر ، مڑاچہ ۔

**سانس :** دم ، نفس ، ساں ، ساہ ، پُھونک ، تنفس ، آشواس ، بادِ دہن ، بھاپ ، موج نفس ، اف ، پُف ، روح ، جان ، پران ۔

جب تک سانس تب تک آس ، سانس اُکھڑنا ، سانس ٹوٹنا ، سانس آنا جانا ، سانس رکنا ۔

**سانولا :** سانورا ، شیام برن ، ملیح ، سبز رنگ ، نمکین ، سیاہی مائل ، گندمی ، سلونا ۔

**ساون :** لشم ، ساؤن ۔

برسے ساون ہوں پانچ کے باون ، ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے ، ساون کے اندھے کو ہرا ہی ہرا نظر آتا ہے ۔

**سائن بورڈ :** تختہ ، نشان ، اُرمد ، آرمہ ۔

**سائی :** بیعانہ ، پیشگی ، پیش داد ، تقدّمہ ۔

**سایہ :** چھاؤں ، پرچھائیں ، پرتو ، پرچھانواں ، ظل ، چھاں ، چھایا ، ساہ ، فئی ۔

سایۂ ہُما ، سایۂ شام ، سایۂ سحر ، سایۂ دامن ، سایۂ قامت ، سایۂ شجر ، سایۂ دیوار ، سایہ دار ۔

**سب :** سارا ، کلُّ ، تمام ، پورا ، کامل ، سَگرا ، جملہ ، سائر ، ہمہ ۔

سب ایک ہی تھیلی کے چٹّے بٹّے ہیں ، سب دن چنگے تہوار کے دن ننگے ۔

**سبب :** وجہ ، باعث ، توجیہ ، غائت ۔

**سبز :** ہرا ، گرین ، اخضر ، ساوا ۔

سبز باغ دکھانا ۔

**سبزی فروش :** بقّال ، بکھل ، زہ فروش ، بقلہ فروش ، کنجڑا ، کاچھی ، پرچونیا ۔

**سبق :** درس ، پٹّی ، پاٹھ ، وِرد ۔

**سبقت :** تقدم ، پیش روی ، پیش قدمی ، بڑھوتری ، پہل ۔

**سُبک :** کم ظرف ، اوچھا ، ذلیل ، حقیر ، بے وقار ، خوار ، رسوا ، نیچ ، فرومایہ ، کمینہ ۔

سُبک بار ، سُبک دوستی ، سُبک دست ، سُبک دستی ، سُبک دوش ، سُبک سر ، سُبک سری ، سُبک رفتار ، سُبک رفتاری ، سُبک رو ، سُبک روی ، سبک روحی ، سُبک سیر ، سُبک خرام ، سُبک خرامی ، سُبک پرواز ، سُبک پروازی ، سُبک بے ، سُبک دل ، سُبک روح ، سُبک سار ، سُبک طبع ، سُبک سایہ ، سُبک عناں ، سُبک سنگ ، سُبک قدر ، سُبک لقا ، سُبک مغز ، سُبک ہمّت ۔

**سُبل :** پڑوال ، آشوبِ چشم ، روہے ، کُکرے ۔

**سبیل :** مسّنھل ، شرب ، پیاؤ ۔

**سُپاری :** چکنی ڈلی ، کرموکا ، کِرامک ، کتگی پھل ، سپاری ، چھالیا ، پٹل نٹ ، سوپاری ، کسیلی ، فوفل ، پھال ، گردچوب ، چھالی ، پونگی پھل ۔

**سُپریم کورٹ :** عدالتِ عالیہ ، شاہی عدالت ، عدلیہ ۔

**سپہ سالار :** امیرِ لشکر ، سرخیل ، سردار ، جنرل ، جرنیل ، سرہنگ ، سینا پتی ۔

**ستارہ :** پیکراں درخش ، چشم شب ، عقد شب افروز ، نجم ، کوکب ، اختر ، تارا ، ستورے ، ریزۂ سیمیں ، نرگسہ ، مہرۂ سیابی ، سیارہ ۔

ستارۂ صبح ، ستارہ شناس ، ستارۂ دم دار ، ستارۂ سحر ، ستارۂ مژگاں ، ستارۂ شام ۔

**ستُّو :** صویق ، پست ۔

**سَتون :** استن ، استون ، پاغر ، پالا ، ٹیک ، ٹیکن ، پیل پایہ ، تھم ، رکن ، عماد ، اُسطوانہ ، تھمب ، پُشتی ، تھمبا ، کھمبا ، کھم ، لاٹ ، لاٹھ ، تھونی ۔

**سٹوڈیو :** نگارخانہ ، صورتکدہ ، تصویر خانہ ، ارژنگ ۔

**سَجّادہ :** مُصلّیٰ ، جانماز ، آسن ، مِرگ چھالا ، بوریا ، صَف ۔

**سجاوٹ :** آراستگی ، سنگار ، زینت ، آرائش ، زیبائش ، ٹیپ ٹاپ ، بناؤ ، زیب ، شوبھا ، موزونی ، پھبن ، تناسب ، رونق ، خوش نمائی ۔

**سِجدہ :** متھا ٹیکن ، ڈنڈوت ، نمسکار ۔

سجدۂ سہو ، سجدۂ شکر ، سجدہ گاہ ، سجدہ گزارنا ، سجدۂ تعظیمیہ ۔

**سچ :** راست ، ٹھیک ، درست ، صحیح ، رختیا ، صدق ، حقیقت ، صداقت ، ست ، بجا ، حق ، راستی ، واجب ، لائق ۔

**سچّائی :** راستی ، دیانت داری ، درستی ، حق رسی ۔

**سخاوت :** سخا ، جُود ، فیّاضی ، بخشش ، داد و دہش ، دریا دلی ، دیا ، دان ۔

**سخت :** کرخت ، دُرشت ، صعب ، شدید ، خشن ، صلیب ، کڑا ، ٹھوس ، کُھردرا ۔

سخت مزاج ، سخت دل ، سخت زبان ، سخت کوش ، سخت رویّہ ، سخت پالیسی ۔

**سخن :** شعر ، حدیث ، مقال ، گفتگو ، بات چیت ، بول چال ، نطق ، گفتار ، تکلّم ، ٹاک ، کَل ، مقالہ ، بچن ، بَسور ، چھند ۔

تیغ سخن ، تاثراتِ سخن ، بام سخن ، سخن زہر آگیں ، سخن دُرِ مکنون ، سخن لطیف ، سخن خوب ، سخن غریب ، سخن بدیہہ ، چشمۂ سخن ، باران سخن ، سخن عظیم ، سخن اُستوار ، سخن شائستہ ، سخن گو شیریں ، دریاے سخن ، موج سخن ، رنگ سخن ، سخن دُرج سخن ، سخن سنگیں ، سخن شنیدہ ، سخن نکتہ آفریں ، سخن جگر تاب ، سخن گستاخ ، سخن نگاریں ، سخن بامعیار ، سخن مدلّل ، سخن دل کوب ، سخن غمیں ، سخن سربستہ ، سخن پرداز ، سخن گو ، سخن زیبندہ ، سخن خوردہ گیر ، سخن خوردہ بیاں ، سخن خلوت ، بساط سخن ، محفل سخن ، مجلس سخن ، سریر سخن ، سخن سنجیدہ ، سخن تازہ ، روے سخن ، عروس سخن ، دریاے سخن ، میکدۂ سخن ، جام سخن ، بادۂ سخن ، کیف سخن ، نشۂ سخن ، بساط سخن ، سخن اعلیٰ ، سخن پست ، سخن بے کیف ، شاعر سخن منّت ، نگین سخن ، تاج سخن ، کشور سخن ، زہراب سخن ، بادۂ ناب سخن ، نقد سخن ، نقش بند سخن ، سخن در سخن ، پروردۂ سخن ، سخن نقش گر ، سخن باز ، ہواے سخن ، طور سخن ، شہرت سخن ، سخن طول مقال ، مرغ سخن ، سخن دل خراش ، سخن دلپسند ، شقائق سخن ، سخن غم آلود ، باقیات سخن ، سخن پیچیدہ ، سخن نو ، سخن درشت ، سخن فصیح ، سخن بلیغ ، سخن خوش تر ، سخن غور طلب ، سخن بے عیب ، فرزند سخن ، سخن نقرہ کار ، سخن رُفتہ ، کیمیاے سخن ، آتش سخن ، میزان سخن ، تاثیر سخن ، تحقیر سخن ، سخن مغز پاسخ آوا ، سخن عنبر پاش ، میدان سخن ، ہم سخن ، سخن گریہ پرور ، سوز سخن ، گداز سخن ، ریاض سخن ، طوطی سخن ، قطع سخن ، سخن ناتمام ، سخن پند ، سخن گلہ آمیز ، سخن سینہ گداز ، سخن آتشناک ، شیریں سخن ، نازک سخن ، کم سخن ، جادو سخن ، آتش سخن ، سخن طراز ۔

**سخن سرا :** نغمہ سرا ، غزل سرا ، سرایندہ ، سرود سرا ، غزلیات سرا ، نالہ سرا ، قصیدہ سرا ۔

**سخی :** ابردست ، دریا دل ، راد مرد ، کشادہ دل ، کشادہ دست ، جوّاد ، مخیّر ۔

سخی دل ، سخی نظر ، سخی فطرت ، سخی خو ، سخی دوراں ، سخی سرشت ۔

**سدا :** مدام ، ہمیشہ ، دائم ، آئے دن ، نِت ، دوام ، جُگ جُگ ، جاوید ، متواتر ، مسلسل ۔

سدا بہار ، سدا پھل ، سدا کے دُکھیا بختاور نام ، سدا سہاگ ، سدا سہاگن ۔

**سڈول :** خوش وضع ، موزوں ، زیبا ، خوش نما ، خوش قطع ، متناسب ، خوبصورت ۔

**سَر :** دماغ ، جبیں ، ماتھا ، فرق ، سِر ، مونڈ ، سیس ، کپال ، کلّہ ، کھوپڑی ، راس ، ٹکن ، متّھا ، ہامہ ۔

سر اُٹھانا ، سر اُتارنا ، سر منڈاتے ہی اولے پڑے ، سر آنکھوں پر بٹھانا ، سر بھاری ہونا ، سر پٹکنا ، سر پاؤں پر دھرنا ، سر پر آرے چلنا ، سر پر بلا نازل ہونا ، سر پر بھوت سوار ہونا ، سر پھرا ، سر چڑھا ، سر خوش ، سر خوشی ، سر مونڈا ، سر کٹا ، سر پرست ، سر بمہر ، سربستہ ، سر بلندی ، سر پنچ ، سرحدی ، سر تاپا ، سرتاج ، سر پوش ، سراپا ، سر خیل ، سر زور ، سر زوری ، سر دفتر ، سر رشتہ ، سر زمین ، سر رشتہ داری ، سر سبز ، سرکشی ، سرکش ، سرسبزی ، سر فراز ، سر شار ، سر شاری ، سرفرازی ، سر گزشت ، سرگروہ ، سرگرمی ، سر کوبی ، سرگرم ، سرگرداں ، سرنامہ ، سرگشتہ ، سرگردانی ، سرگشتگی ، سر مکھ ، سر مست ، سر براہ کار ، سرگوشی ، سرنگوں ، سر انجام ، سر آمد ، سراسیمگی ، سراسیمہ ، سر براہ کاری ، سراب ، سرنوشت ، سرزنش ، سرچشمہ ، سرداری ، سرور ، سر دل ، سر براہی ، سر براہ ،

سر زد ، سر زنی ، سرمایہ دار ، سرمایہ ، سرسامی ، سرسام ، سروری ، سرہنگ ، سرہنگی ، سرتوڑ ، سر آوازہ (آلاپ) ، سر آوری ، سر آماج ، سر آغوش ، سر آگوش ، سر افشاں ، سر افگندہ ، سر آہنگ ، سر افگندگی ، سر اندازی ، سر انداز ، سر انگشتی ، سر بریدہ ، سر بار ، سر باری ، سر بخش ، سر بازاری ، سر بزرگ ، سر بست ، سربستہ ، سر بہا ، سر برخط ، سر بر گرفتہ ، سر پاس ، سر پوش ، سر پوشہ ، سر پاش ، سر پنجہ ، سر بند ، سر ہوا (مغرور) ، سر پوشیدہ (کنواری عورت) ، سر جوش ، سر چکا ، سر چکاوی ، سر چنگ ، سر چین ، سر جارہ ، سر حلقہ ، سرحساب ، سر خانہ ، سر خوان ، سر درجئی ، سر در پیش ، سر خبرگی ، سر دست ، سر زن ، سر در نشیب ، سر دستی ، سر دفتر ، سر دور ، سر زدائے سر زدہ ، سر زندہ ، سر سختی ، سر سجدہ ، سرشک ، سر سخن ، سر شاخہ ، سر طویلہ ، سرشیب ، سر طوق ، سر عَلم ، سر غزل ، سر غلیاں ، سر قلیاں ، سر غوغا ، سر فتنہ ، سر فوخ ، سر قفلی ، سر کوب ، سر گزشتہ ، سر قصیدہ ، سر کوچک ، سر کوچکی ، سرگر ، سرگراں ، سرگرائے ، سرگرفتہ ، سر گرہ ، سرگزا ، سرگزہ ، سر مامک (ایک کھیل کا نام) ، سرگم ، سر لشکر ، سر گزیں ، سر منزل ، سر موزہ ، سرنشیں ، سر ورق ، سر ہفتہ ۔

**سُر :** الحان ، تان ، آواز ، راگ ، لہجہ ، لَے ، آہنگ ۔

**سرحد :** حد ، خطِ فاصل ، ڈانڈا ، رستہ ، مینڈا ، ڈول ۔

**سرد :** خشک ، ٹھنڈا ، یخ ، برف ، بَرد ، کُول ، کولڈ ، خوش ، تازہ ۔

**سردار :** ثالث ، سرپنچ ، پنچ ، مقدّم ، سرغنہ ، سرخیل ، سر کردہ ، سالار ، رئیس ، بانی مبانی ، گُرو گھنٹال ، مُکھیا ، وڈیرا ، پگدار ، چودھری ، ذیلدار ، نمبر دار ، معتمد ، پٹیل ، عریف ، مہتر ، خواجہ ، میر ، اگوا ۔

**سردی :** ژمے ، پالا ، زمستان ، خَنصر ، جاڑا ، ٹھنڈ ، ٹھنڈک ، سرما ، بَرد ، برودت ۔

**سر زنش :** زد و کوب ، مار پیٹ ، گوشمالی ، ڈانٹ ڈپٹ ، پیغان ، سرکوب ، توبیخ ، ملامت ، گُھرکی ، جھڑکی ، طعن ، تردز ۔

**سرسام :** سرسم ، سرکیج ، سرکیجش ، سِراق ، دیوانگی ۔

**سرسوں :** سَرشف ، خَردل ، اصفر ، سرشپ ، کرساک ، سارکھپ ، مرکھ بھوت ، کسینج ۔

سرسوں پھولنا ، ہتھیلی پر سرسوں جمانا ۔

**سرطان :** کنگچہ ، خرچنگ ، پنج پایہ ، کرک ، کلنجار ، کشف ، پنج پایک ، کفگیرک ، ہزار چشمہ ۔

**سرکش :** بےلگام ، خلیع‌العذار ، مطلق العنان ، بے قابو ، بے قید ، بے ضبط ، منہ زور ، بد زبان ، منہ پھٹ ، ٹھس ، ضّدی ، ہٹیلا ، مچلا ۔

**سرکشی :** تجاوز ، سرتابی ، انحراف ۔

**سرکنڈا :** سر ، نَے ، کانا ، سینٹھا ، بَھیڑا ، نرکل ، نرسل ، پھنٹا ۔

**سرگزشت :** روداد ، ماجرا ، احوال ، کیفیت ، حالت ، حقیقت ، آپ بیتی ، جگ بیتی ۔

**سرگوشی :** کانا پھوسی ، کُھسر پُھسر ، پُھسر پُھسر ۔

**سرمایہ :** پونجی ، مال ، راس المال ، عین المال ، متاع ، اسباب ، بساط ، بضاعت ، پتّی ، حصہ ، خزانہ ، جمع ۔

**سُرمہ :** انجن ، کحل ، توتیا ، کاجل ، کجرا ، سیاہی ، دُودی کجلا ، سُرمی ، آنک ، سِری مخ ۔

**سُرنگ :** نقب ، نفق ، آہون ، ٹنل ، زمین دوز راستہ ، سَرب ۔

**سر نوشت :** عنوان ، سطرِ اوّل ، آغاز ، ابتدائیہ ، تقدیر ، قسمت ، تحریرِ ازلی ۔

**سرو :** آزاد ، ارس ، اورس ، راست بالا ، ، سور ، سور دار ، شروان ، لہ ، ناز ۔

سرو قد ، سرو آزاد ، سرو چمن ، سرو قامت ، سرو رواں ، سرو شمشاد ، سرو پابند ، سرو پا بہ گل ، سرو بلند ، سرو سبز ۔

**سریلا :** خوش گلو ، خوش الحان ، لَے والا ، خوش آہنگ ، خوش نوا ، رسیلا ۔

**سزا :** سرزنش ، دھونس ، خوشامد ، تدبیر ، روک ، علاج ، سدِّباب ، تدارک ، دھمکی ، لائق ، موافق ، مناسب ، مطابق ، پاداش ، بدلہ ، خمیازہ ، نقصان ، وان ۔

**سُست :** کاہل ، مجہول ، ڈھل کمرا ، مضمحل ، ناتواں ، کمزور ، کم طاقت ، احدی ، الکسیا ، ٹھس ، آسکتی ، آلسی ، پڑپل ، نکما ، ڈل ، غنودہ ، اونگھتا ہوا ۔

سست قدم ، سست گام ، سست رو ، سست کلام ، سست رفتار ، سست اعتقاد ، سست پیماں ، سست رائے ، سست بخت ۔

**سستی :** تساہل ، غفلت ، آلکسی ، سہل انگاری ، تھکاوٹ ، تغافل عدم التفات ، لاپروائی ، ڈھیل ، کاہلی ، غفلت ، ڈھیلا پن ، ماندگی ، تھکن ، خستگی ، لغوب ، تعب ۔

**سُسر :** سخر ، سوہرا ، سسرا ، خسر ، خسرہ ، صہر ، پدرِ شوہر ، پدرِ زن ، خسور ، خسورہ ۔

**سِسکی :** آہِ سرد ، سبکی ، ماتھ ، ہاے ۔

**سطح :** بالائی حصہ ، تختہ ، فرش ، وسعت ، روے آب ، فرشِ زمین ۔

سطحِ آب ، سطحِ زمین ، سطحِ سمندر ، سطحِ مستوی ۔

**سفارت :** پیامبری ، پیغامبری ، رسالت ، ایلچی گری ، وکالت ۔

محکمۂ سفارت ، دفترِ سفارت ، شعبۂ سفارت ، اربابِ سفارت ۔

**سفارت خانہ :** فرستن گاہ ، فرستہ گاہ ۔

**سفارش :** وسیلہ ، واسطہ ، توسّل ، ذریعہ ، طفیل ، شفاعت ، سہائتا ، مدد ، سہارا ۔

**سفر :** مُسافرت ، جاترا ، سیاحت ، کوُچ ، روانگی ، چالا ، نہضت ، وِداع ۔

سفر نامہ ، سفر خرچ ، کسلِ سفر ، برکتِ سفر ، عزمِ سفر ، رودادِ سفر ۔

**سفید :** اسفید ، خشین ، خشینہ ، ساچی ، سپی ، سپید ، چٹا ، ابیض ، دھولا ، اُجل ، اُجلا ، بُرّاق ، بگا ، گورا ، صبیح ، کافوری ، دُودھیا ۔

**سفیر :** فرستہ ، ڈپلی گیٹ ، مختار ، وفد ، ترجمان ، قاصد ، ایلچی ، رسول ، پیامبر ، فرستادہ ، بچولیا ، دُوت ، وکیل ، پیغامبر ، برید ، نامہ بر ، پیام رساں ، ہرکارہ ۔

**سقّا :** بہشتی ، پنھیارا ، آب کش ، ماشکی ، پن بھرا ، جھینوَر ، چیور ، دھینور ۔

**سکون :** جمود ، ٹھہراؤ ، آرام ۔

سکونِ دل ، سکونِ حیات ، سکونِ معاشرہ ، سکونِ جاں ، سکونِ اولاد ، سکونِ خانہ ۔

**سکونت :** بود و باش ، قیام ، رہائش ۔

**سِکّہ :** ٹھپّا ، ضرب ، ڈھلا ہوا زر ، روپیہ پیسہ ۔

سکۂ چہرہ شاہی ، سکۂ رائج الوقت ، سکہ زن ، سکۂ جعلی ۔

**سُکھ :** خورسندی ، ہرکھ ، آنند ، پرسنتا ، سکون ، تسکین ، راحت ، آرام ، چین ، امن ، امان ، آسودگی ، خوشی ، خرمی ، کَل ، شانتی ، آسائش ، فراغت ، رفاہ ۔

سُکھ پانا ، سُکھ سے رہنا ، سُکھ کی نیند سونا ، سُکھ دیکھنا ، سُکھ نصیب ہونا ۔

**سگا :** یگانہ ، خون کا رشتہ ، سگّا ، کھرا ، صاف ، ایک ماں باپ کا ، ایک خون کا ، اپنا ، خاص ، حقیقی ، قرابتی ، جگری ، خویش ، نِپ نِکن ۔

باپ کا سگا نہ ماں کا سگا ۔

**سُگھڑ :** ذی شعور ، خوش سلیقہ ، عالی طبع ، صاحبِ تمیز ، ہنر مند ، سلیقہ شعار ، صنّاع ، تمیز دار ۔

**سلاست :** آسانی ، ہمواری ، روانی ، سلیس پن ، نرمی ، مُلائمت ، صفائی ۔

سلاستِ زبان ، سلاستِ تقریر ، سلاستِ تحریر ، سلاستِ بیان ، سلاستِ شعر ۔

**سلام :** تسلیم ، تسلیمات ، تعظیم ، تحیّت ، کورنش ، بندگی ، ڈنڈوت ، پرنام ، رام رام ، جے گوپال ، اشیر باد ، یاد اللہ ، عشق اللہ ، مجرا ، زندش ، نمستے ، نمسکار ، واہگرو ، آداب ، آداب عرض ، السلام علیکم ۔

**سلامت :** امنیّت ، صیانت ، حفاظت ، بچاؤ ، رکھشا ، محفوظ ، مامون ، مصئون ۔

**سلسلہ :** توالی ، تسلسل ، زنجیر ، بیڑی ، جولان ، جولات ، کڑی ، سانکل ، سنگل ، چین ، تواتر ، رہٹ ، لڑی ۔

سلسلۂ حیات ، سلسلۂ دوستی ، سلسلۂ دار و گیر ، سلسلۂ جان نثاراں ، سلسلۂ کوہ ۔

**سِلفچی :** چلمچی ، چلابچی ، طشت ، لگن ، سیلاب چی ، سطل ۔

**سِلوَٹ :** بٹ ، شکن ، بل ، چیں ، اخمہ ، چرس ، چُنٹ ، جھری ، آژنگ ، غضن ، غضین ، جھول ، جُل ۔

**سلوک :** رویّہ ، برتاؤ ، سبھاؤ ، اخلاق ، عمل ، ربط ، عادت ۔

**سلیم :** حلیم ، بُرد بار ، گمبھیر ، چُپ ، خاموش ، نرم دل ، متحمل ۔

سلیم‌الطبع ، ذوق سلیم ، مذاق سلیم ۔

**سُم :** کھُر ، ناخن ، پوڑ ، ٹاپ ۔

**سمندر :** بحر ، محیط ، ساگر ، قُلزم ، دریا ۔

**سموسہ :** سنبوسہ ، سنبوسق ، سنبوسج ۔

**سنار :** زرگر ، سنیارا ، زیور گر ۔

**سنان :** تیر کا پھل ، پیکار ، پیکاں ، انی ، بھالا ، نیزہ ، برچھی ۔

سنان بخوں پروردہ ، سنان اژدہا خوار ، سنان سینہ دوز ، سنان رنگیں ، سنان احمریں ، سنان خون آشام ، سنان تیرہ ، برق سناں ، سنان سرانگشت ، سنان مار ضحاک ، سنان سینہ جُو ، سنان بارقہ ، سنان تیرہ زباں ، سنانِ دل دوز ، سنانِ سینہ فگار ، سنانِ جگر چاک ۔

**سنبل :** بالچھڑ ، جٹاماسی ، بلّی لوٹن ، سنبل الطیب ، آب رود ، ناردین ۔

سنبل مطّرا ، سنبل تر و تازہ ، سنبل پریشاں ، سنبل صبا خواہ ، سنبل زار ، شاخ سنبل ، سنبل مشک آمیز ، سنبل سنبلہ ، سنبل طُرہ شکن در شکن ، سنبل ارغواں ، سنبل رنگیں بساط ، سنبل ارغواں فرش ، زلف سنبل ، گیسوے سنبل سرشت ، سنبل پیچاں ۔

**سنج :** تولنا ، جانتا ، سمجھنا ، نقد ، پرکھ ۔

بذلہ سنج ، سخن سنجی ، لطیفہ سنجی ، شکوہ سنج ، دقیقہ سنج ، نغمہ سنج ، گوہر سنج ، ترانہ سنج ، زمزمہ سنج ، نکتہ سنج ، پیرایہ سنج ، دینار سنج ، رقم سنج ، قافیہ سنج ، قیمت سنج ، کیمیا سنج ، لاف سنج ، ہنر سنج ، باد سنج ۔

**سنجیدہ :** متین ، گمبھیر ، فہمیدہ ، مہذّب ، باوقعت ۔

سنجیدہ انسان ، سنجیدہ گفتگو ، سنجیدہ خُو ۔

**سند :** تمسّک ، قبالہ ، نوشتہ ، لکھتم ، تحریر ، ثبوت ملکیّت ، وثیقہ ، دستاویز ، تھوک پٹّہ ، تحریر ، پٹی ، تعلقہ ، قبضہ ، چٹھی ۔

**سند :** سرٹیفکیٹ ، پروانۂ کارگزاری ، کارنامہ ، پاس ، طیلسان ، ڈپلوما ، تمغہ ، شہادۃ ، ٹکٹ ۔

**سَنسان :** اُجاڑ ، ویران ، غیر آباد ، سُونا ، ویرانہ ، خرابہ ، خرب ۔

**سنسناہٹ :** زناٹا ، سائیں سائیں ، شوں شوں ، زوں زوں ، شاں شاں ۔

**سَنکھ :** منقاق ، گھونگا ، خرمہرۂ کلاں ، ناقوس ، کوڑا ، وَدع ، حِلزون ۔

**سنکھیا :** سم الفار ، سنبل کھار ، مرگ موش ۔

**سنگ :** پتھر ، حجر ، بجر ، خارہ ، صخرہ ، وزن ۔
سنگِ پارس ، سنگِ سرمہ ، سنگ آستان ، سنگ آمد و سخت آمد ، سنگِ سرخ ، سنگِ اسود ، سنگِ بصری ، سنگِ جراحت ، سنگِ خارا ، سنگ مرمر ، سنگِ یشب ، سنگ موسیٰ ۔

**سِنگار :** آرائش ، زیبائش ، توشیع ، زیب و زینت ۔

**سنگترہ :** سنترہ ، رنگترہ ، سون ترہ ، کولا ، نارنج ، اورنج ۔

**سنہرا :** زرّیں ، مذہّب ، زر اندوز ، پُر زر ۔

**سنیچر :** ہفتہ ، شنبہ ، کیوان ، زحل ، شبار ، سبت ، یوم السبت ۔

**سَو :** صد ، سینکڑہ ، مائتہ ، پانچ بیسی ۔

**سوا :** ماسوا ، سوائے ، بغیر ، بجز ، اپرنت ، ماورا ، بدون ، ورائے ، غیر ، علاوہ ۔

**سوار :** راکب ، گھوڑ چڑھا ۔
شتر سوار ، اسپ سوار ۔

**سوال :** استفسار ، پُرسش ، دریافت ، پرشن ، کوئسچن ۔

**سوآمی :** آقا ، مالک ، خداوند ، دھنی ، پربھو ، بھرتا ، پتی ، میاں ، گُرو ، پیر ، پیشوا ، مرشد ، شیخ ۔

**سوتیلا :** سوت کا ، سوکن کا ، غیر ، پرایا ، بیگانہ ۔

**سوجی :** مغزِ گندم ، رَوا ، گیہوں کی گری ۔

**سوچ :** فکر ، اندیشہ ، خیال ، بچار ، چِنتا ، اُدھیڑ بُن ، تردّد ۔
سوچ بچار ، سوچ سمجھ ، سوچ میں بیٹھنا ، سوچ میں رہنا ۔

**سوچنا :** بچارنا ، غور کرنا ، جانچنا ، نظر ثانی کرنا ۔
نفع نقصان سوچنا ، انجام سوچنا ، تدبیر سوچنا ، ترکیب سوچنا ۔

**سوختہ :** گداختہ ، تپیدہ ، جلا بُھنا ، تافتہ ، تُفتہ ۔

**سُود :** نفع ، فائدہ ، منافع ، بچت ، منہائی ، کٹوتی ، بٹّا ، بیاج ، ربا ، سیتہ ، جھڑن ، انٹرسٹ ۔
سود خوار ، سود در سود ، سود مند ۔

**سَودا :** اسباب ، اشیاء ۔

**سؤر :** غُوک ، خِنزیر ، خُوک ، گُراز ، کاس ، سُوآئن ۔

**سوراخ :** بَھٹ ، بِل ، موری ، ٹانکی ، چھید ، رخنہ ، روزن ، درز ، خانہ ، سال ، گڑھا ، نقب ۔

**سورج :** آفتاب ، شمس ، خورشید ، خُور ، مِہر ، چشمۂ آتش ، چشمۂ سیماب ، چشمۂ روشن ، چشمۂ خاوری ، چشمۂ نُور ، شہنشاہ فلک ، چشمۂ نور بخش ، سلطان شرق و غرب ، شہسوار فلک ، نیّرِ اعظم ، بیضۂ آتشیں ، بیضۂ دُر ،

آہوے فلک ، بیضۂ صبح ، مہرۂ زر ، آبلۂ روز ، ابن الصبح ، آتش روز ، آتش صبح ، آتش بے دُود ، آتشیں صدف ، آتشیں کاسہ ، گلِ صد برگِ آسمان ، ستارۂ قلندراں ، دیدہ بان فلک ، سوریہ ، شمع خاوری ، آتش بے باد ، آتش بے زبانہ ، آہوے خاوری ، آئینۂ آسمان ، بانوے مشرق ، باز سفید پر ، تابۂ زر ، طشت آتش ، تیغ زن آسمان ، چترِروز ، چراغ روز ، چشمۂ آتش فشاں ، چشمۂ سیاب فلک ، خسروِ سیّارات ، خشت زر ، دیدبان بام چہارم ، روباہ زرد ، روز گرد ، زردکف آسمان ، زرگر چرخ ، زریں زنخ ، زنگلہ روز ، زورق سیمیں ۔

**سورج مُکھی :** آفتاب پرست ، آفتاب گرداں ، آفتاب گردش ، آفتاب گردک ، بزک ، پزک ، آفتاب رُو ۔

**سوز :** سوزش ، جلن ، حرقہ ، سوختگی ، تپن ، تپش ، گداز ۔

سوز دل ، سوز جگر ، سوز جنوں ، سوز کلام ، سوز فرقت ، سوز خموشی ، سوز ناتمام ، سوز و گداز ، عالم سوز ، جاں سوز ، جگر سوز ، دل سوز ، عود سوز ، اگر سوز ، فتیل سوز ، جہاں سوز ، جاں سوز ، حیا سوز ، گلو سوز ، دماغ سوز ، توبہ سوز ، انجم سوز ، پری سوز ، بوے سوز ، خود سوز ، خام سوز ، معرفت سوز ، سوز فراق ، سوزغم ، سوز عشق ۔

**سوکن :** انباغ ، سوتن ، سوت ۔

**سوکھا :** اوچ ، خشک ، درائی ، بے نمی ، یابس ۔

**سونا :** نیند لینا ، خواب لینا ، آنکھ لگنا ، آرام کرنا ، خواب کرنا ۔

**سونا :** طِلا ، زر ، سُورن ، کنچن ، ذہب ، کُندن ، عسجد ، عقیان ، گولڈ ۔

**سونپنا :** سپرد کرنا ، حوالے کرنا ، ہاتھ دینا ، تحویل میں دینا ، دھرنا ، تفویض کرنا ۔

**سونف :** کاگہ ، بادیان ، ست پُشپا ، سونپ ، ستاکھوکھا ، ستادکہہ کرابلینسی ، اواگن پشپی ،

رتی چنبرا سیلیکا ، کھداپرا ، سمیکا ، رازیانج ، رازیانہ ۔

**سُوئی :** سِتن ، سوزن ، منصح ، اِبرہ ، سُوبی ۔

**سویّاں :** سیویاں ، رشتۂ حلوا ، شعیریہ ، اِطریّہ ۔

**سہ :** تین ، سوم ، درے ۔

سہ شنبہ ، سہ بندی ، سہ دری ، سہ چند ، سہ منزلہ ، سہ گوشہ ، سہ سالہ ، سہ ماہی ، سہ کتّرر ، سہ خواں (تین خدا ماننے والے) ، سہ نوبت ، سہ کوبک ، سہ گانہ ، سہ رود ، سہ دامنی ۔

**سہارا :** مدد ، بھروسا ، آسرا ، ٹیک ، ٹیکن ، اُمید ، ٹپّس ، تکیہ ، وسیلہ ، توقع ، آڑ ، پادیرہ ۔

سہارا دینا ، سہارا ڈھونڈنا ، ڈوبتے کو تنکے کا سہارا ، سہارا ملنا ، سہارا تلاش کرنا ، زندگی کا سہارا ۔

**سہانا :** مرغوب ، دل پسند ، خوش آئند ، خوش منظر ، موزوں ، من بھاتا ، مناسب ، پیارا ۔

**سہرا :** سیرا ، اکلیل ۔

**سہولت :** نرمی ، آسانی ، سہجتائی ۔

**سہیلی :** ہم عصر ، ہمدم ، سکھی ، بھنیلی ، آلی ، ہم عمر ، ہم جلیس لڑکی ، آڑی ، جوٹ ، جوڑ ، انباز ، ہمجولی ، سہیڑی ، ہاڑی ، گوئیاں ، مصاحبہ ، ساتھن ، سجنی ، شبّینہ ۔

**سیاست :** نگرانی ، انتظام سلطنت ، بندوبست ، داروگیر ، نظم و نسق ، پالیٹیکس ، ڈپلومیسی ، سفارت ۔

سیاست مُدن ، سیاست وقت ، انتظامی سیاست ، اخلاق سیاست ۔

**سیّال :** رواں ، بہنے والی ، رقیق ، پتلی ، عرق ۔

آتش سیّال ، زر سیّال ، شربت سیّال ، الماس سیّال ، خونِ سیّال ۔

**سیاہ :** کالا ، اَسوَد ، بُھجنگ ، تار ، تاریک ، تیرہ ، اندھیرا ، بے نور ، گھٹا ٹوپ -

سیاہ پوش ، سیاہ رُو ، سیاہ دل ، سیاہ باطن ، سیاہ بخت ، سیاہ تاب ، سیاہ روئی ، سیاہ زبان ، سیاہ کار ، سیاہ کاری ، سیاہ گوش ، سیاہ مست ، سیاہ مستی ، سیاہ بید ، سیاہ پستان ، سیاہ چہرہ ، سیاہ فام ، سیاہ چشم ، سیاہ خانہ ، سیاہ دروں ، سیاہ دست ، سیاہ دیدہ ، سیاہ سال ، سیاہ کاسہ ، سیاہ نامہ ، سیاہ بہار ، سیاہ چال ، سیاہ سر ، سیاہ قلم ، سیاہ کام ، سیاہ گلیم ، سیاہ مغز (دیوانہ) -

**سیب :** سنترا ، سیو ، ایپل ، تفاح ، رشی پروان ، پدر سبوا ، بسنتی کا پھول ، ، مشی ، آلمہ -

سیب شیریں ، سیب ذقن ، پیوندی سیب -

**سیپ :** صدف ، سیپی ، گوشِ ماہی ، سلجہ ، پولک ، پوستِ دُر ، پوستِ مروارید -

**سیٹی :** زفیل ، زفیر ، دکاء ، وسل -

**سیخ :** سلاخ ، کباب زن ، سفود ، مفاد ، مشکہ -

**سیّد :** سردار ، حاکم ، رہنما ، لیڈر ، سالار ، صدر ، رہبر ، اکمل ، عالی مقام ، حاکم اعلیٰ ، میر ، پیر ، شیخ -

سید الانبیاء ، سید القوم ، سید الشہدا ، سید العساکر ، سید العلما ، سید الفقرا ، سید الصوفیا ، سیدالامن ، سید الذاکرین ، سید السادات ، سید الاطبا -

**سیدھا :** عمودی ، عمود دار ، سوی ، مستو ، مستقیم ، راست ، سہی ، قویم ، مستوی ، تکّا -

**سیر :** پُر ، رجا ہوا ، آسودہ ، چھکا ہوا ، انگھایا ، پیٹ بھرا ، من بھرا ، بے نیاز ، بے پروا ، مستغنی ، شیراب -

سیر چشم ، سیر حاصل ، سیر ہونا -

**سیر :** گلگشت ، سیل ، گشت ، تفریح ، سیاحت ، ہوا خوری ، چہل قدمی ، گھومنا -

سیر سپاٹا ، سیر و تفریح ، سیر گاہ -

**سیرت :** سوانح عمری ، سوانح حیات ، تذکرہ ، لائف ، برتانت ، آتو بائیو گرافی -

سیرت نگاری ، حُسن سیرت ، فن سیرت نگاری -

**سیرت :** خصلت ، طبیعت ، مزاج ، طبع ، طینت ، سُبھاؤ ، بان ، خُو ، جبلّت ، ہیئت ، اصول حیات -

فرشتہ سیرت ، ملک سیرت ، نیک سیرت ، بد سیرت ، خوب سیرت ، پاک سیرت ، خوش سیرت ، بلند سیرت -

**سیڑھی :** زینہ ، پوڑی ، سُلم ، مرقات ، نردبان ، پلگان ، معراج ، پایہ ، پیڑ سال ، پیڑی ، پوڑی ، نسینی -

**سیکنڈ :** پل ، ثانیہ ، دقیقہ ، لحظہ ، لمحہ ، چھن -

**سیل :** تنداب ، خیراب ، نوجیہ ، رود خیز ، پانی کی رَو ، سیلاب ، بہاؤ ، بڑ ، لہر ، طغیانی ، حجاف ، جراف ، ریلا ، باڑھ ، لوٹ -

سیل بلا ، سیل نور ، سیل خوں ، سیل حوادث ، سیل غم ، سیل تبسم ، سیل اشک ، سیل درد ، سیل راکن ، سیل صحرا گیر ، سیل از سر گذشت ، سیل کوہ افگن ، سیل تیز ، سیل شباب آلودہ ، سیل خانہ خراب ، سیل بے زنہار ، سیل بے پناہ ، سیل چشمہ ساز ، سیل بہرہ یافت ، سیل گریز پا ، سیل خوشگوار ، سیل دل آویز -

**سیما :** جبیں ، پیشانی ، لوح ، جبہہ -

سیمائے سیم ، خورشید سیما ، ماہ سیما ، سیمائے دلنواز ، سیمائے دلفریب ، سیمائے گلنار -

**سیماب :** زئبق ، سنبھو بیج ، روح اکسیر ، زاؤوق ، شِم بھوبوج ، پارہ ، جیوہ ، رش ، زیوہ ، پرلد -

سیماب صفت (بے تاب) ، سیماب وش ، سیماب فام ، سیماب رنگ ، سیماب پرواز ، بیتابی سیماب ، وزن سیماب ، کشتۂ سیماب ، سیماب منجمد (قائم النار) ، سیمابی کیفیت -

**سیندور** : سِندور ، اینگُر ، زنجیر ، شقرہ ، شنجرف ، شنگرف ۔

**سِینگ** : شاخ ، سَرون ، قرن ، رَوق ، قرنا ، شاخ حیوان ۔

**سِینہ** : برمال ، یشین ، ورمال ، چھاتی ، صدر ، ڈوبر ۔

سینہ اُبھار کر چلنا ، سینہ بہ سینہ ، سینے پر مِسل دھرنا ، سینہ پھٹنا ، سینہ پیٹنا ، سینہ چاک ہونا ، سینہ کوبی ، سینہ زوری ، سینہ سپر ، سینۂ داغ پرور ، سینۂ داغ دار ، سینۂ پُرشور ، سینۂ شرحہ شرحہ ، سینۂ گرم ، سینۂ پارہ پارہ ، سینۂ داغ دیدہ ، سینۂ زخم پرور ، سینۂ چاک ، سینۂ آتشیں ، سینۂ بلا خیز ، سینۂ شرار بیز ، سینۂ آتش افشاں ، سینۂ جوشاں ، سینۂ پر جوش ، سینۂ صد روزن ، سینۂ مجروح ، سینۂ شگافتہ ، سینۂ بے غم ، سینۂ پُر آہ و فغاں ، سینۂ پُر غصہ ، سینۂ بے کینہ ، سینۂ سوراخ شدہ ، سینۂ خراب ، سینہ بیک آبگینہ ، سینۂ آتشکدہ ، سینۂ ورق ورق ، سینۂ جلوہ گاہ ، سینۂ خوش ، سینہ کشت ، سینۂ گوہر، آئینۂ سینہ ، سینۂ زمین ، سینۂ کشش ، سینۂ آتش خانہ ، سینۂ افغاں کدہ ، سینۂ گنج ، سینۂ گنجینہ ، سینۂ صندوق ، سینۂ پُر تاب ، سینۂ آفتاب ، سینہ مہتاب ، سینۂ گردوں ، سینۂ انجم ، سینۂ خودسر ، سینۂ مہر، سینۂ رامش ، سینہ بحر ، سینۂ داغ داغ ، سینۂ شیر ، سینہ معشوق ، سینۂ پُر علم ، سینۂ پُر خوں ، سینۂ بریاں ، سینۂ سرد ، جادۂ سینہ (گریباں) ۔

# ش

**شاباش** : بشار ، بروار ، پچکار ، تھپک ، چمکار ، پیار ، شادباش ، مرحبا ، واہ وا ، آفرین ، تسلّی ، تھاپی ، تھاپڑ ، دلداری ، زہے ، بل بے ، واہ جی ، خوب ۔

**شاخ** : استاخ ، لپھن ، ٹہنی ، بازہ ، باہو ، برزہ ، شاخہ ، رشتہ ، گوت ، شِق ، زخاوہ ، شوغ ، جوجم ، غُصن ، فتن ، ڈار ، فرع ، خُوط ، قضیب ، برانچ ، ڈنڈی ، شعبہ ، ڈنٹھل ، ڈاری ، ڈال ، ڈالی ۔

شاخ میوہ دار ، شاخ عنبر سرشت ، شاخ دلآویز ، شاخ خوب ، شاخ پسندیدہ ، شاخ بریدہ ، نغمہ بر شاخ ، شاخ خبطہ برشاخ ، شاخ خود رَو ، شاخ پریدن ، شاخ تراشیدہ ، شاخ خمیدہ ، شاخ پژمردہ ، شاخ خزاں دیدہ ، شاخ شاداب ، شاخ برگ ریز ، شاخ نہال ، شاخ غم ، شاخ رشتہ ، شاخِ گل ، شاخ لچکدار ۔

**شاد** : خوش و خرم ، خوش وقت ، خوشحال ، بے غم ، بافرحت ، مسرور ، فرح ، مبتہج ، خورسند ، دلشاد ، آنندی ، پرسن ، خرم و خنداں ۔

شاد کام ، شاد کامی ، شادابی ، شاد باد ، شاد بہر ، شاد خواب ، شاد خوار ، شاد خوارہ ، شاد خواست (شوق) ، شاد خور ، شاد گونہ (توشک) ، شاد مار (بڑا سانپ) ۔

**شادی** : بیاہ ، نِکاح ، تزوّج ، عقد ، سِہر ۔

**شارک** : خارو ، گُرسل ، منیا ۔

**شاعر** : جادو سخن ، جامہ سرا ، خیال پرست ، وادگر ، وتگر ، سخنور ، سخنداں ، سخن آرا ، سخن طراز ، ناظم ، کبیشر ، کوی ، سخن گو ۔

**شاکر** : ممنون ، حق شناس ، شکر گزار ، قانع ، صابر ، سنتوکھی ، متشکّر ۔

**شاکی** : فریادی ، نالشی ، داد خواہ ، مستغیث ، گلہ گزار ، گلہ مند ۔

شاکیِ جور ، شاکیِ تغافل ، شاکیِ ستم ، شاکیِ بے نیازی ۔

**شاگرد :** زباں داں ، میلاؤ ، میلاوہ ، نیم کار ، نیم کارہ ، مُتعلّم ، تلمیذ ، طالب علم ، بدیارتھی ، سٹوڈنٹ ، چٹّا ، مرید ، چیلا چانٹا ، پَیرو ، گُرگا ، دانش آموز ، دانش جُو ، محصّل ۔

**شال :** حرام ، چادر ، دوشالہ ، پشمینہ ۔

**شام :** ماخام ، بیگاہ ، عِشاء ، شیام ، شبانگاہ ، مغرب ، سانجھ ، اصیل ، مَسا ، عشیّ ۔

شام وسحر ، شامِ غریباں ، شام چمن ، شام ویرانہ ، شام صحرا ، شام وصل ، شام ہجر ، شام غم ، شام عاشورہ ، شام کربلا ، شام شادی ، شامِ شاداں ، شام ماہتاب ، شام دریا ، شام شفق فام ، شام حنا رنگ ، شام جاں فروز ، شام دلسوز ، شام تاریک ، شام روشن ۔

**شامِل :** شریک ، ملحق ، مشترک ، مِلا ہوا ، ساتھی ، ساتھ ، حصہ دار ، پتّی دار ۔

**شامیانہ :** مُضلّہ ، نمگیرا ، سائباں ، آسماں گیر ، سایہ پوش ، مَظلّہ ، شادرواں ، خیمہ ، ٹینٹ ۔

**شان :** شکوہ ، پایہ ، پلّہ ، داب ، شپلت ، مرتبہ ، شوکت ، عظمت ، دبدبہ ، جلال ، بزرگی ، آن بان ، ٹھاٹھ باٹ ، فر ، فرنجہ ، ٹھسک ، ٹھسّا ، دھوم دھام ، بھڑک ، احتشام ، حشمت ، ثروت ، حکومت ، دبدبہ ۔

شان بڑھنا ، شایانِ شان ۔

**شاہ :** بادشاہ ، حکمراں ، خدیو ، خداوند ، صاحبِ مُہر ، مِلک الملوک ، تاج ور ، زیبندۂ ہفت کشور ، تاجدار ، صاحبِ کاہ و گنج ، سالار جمشید ہوش ، شہریار ، جہاں داور ، خسرو خسرواں ، سلطان ، مَلک ، خسرو ، فرمانروا ، کینگ ، راجا ۔

شاہ انجم سپاہ ، شاہ اکلیل طراز ، شاہ دریا گُہر ، شاہ پاک زاد ، شاہ فلک شکوہ ، شاہ گوہر نثار ، شاہ قمر خدم ، شاہ عطارد رقم ، شاہ کیواں ہمم ، شاہ مریخ حشم ، شاہ خورشید علم ، شاہ افلاک حنیم ، شاہ شمشیر جرأت ، شاہ مغز فطرت ، شاہ دماغ ہوش مندی ، شاہ جلیل القدر ، شاہ حکمراں ، شاہ مال خواہ ، شاہ سپہر مرتبہ ، شاہ سپہر رکاب ، شاہ فراخ حوصلہ ، شاہ گنج فشاں ، شاہ اژدہا سوز ، شاہ شیر سوار ، شاہ اژدر دست ، شاہ بلند سریر ، شاہ شب زندہ دار ، شاہ دیر گیر ، شاہ زود نواز ، شاہ خزینہ بخش ، شاہ گیتی افروز ، شاہ فلک آرا ، شاہ فلک پیوند ، شاہ شیر زور ، شاہ گنج پرداز ، شاہ شیر بسر ، شاہ کشور گیر ، شاہ فلک فرسا ، شاہ سر بلند ، شاہ گردن افراز ، شاہ باج پرست ، شاہ خوب خصال ، شاہ داد پرور ، شاہ بزرگ نژاد ، شاہ بندہ نواز ، شاہ قبّہِ نشاں ، شاہ تخت بخش ، شاہ پیل کُش ، شاہ کرگدن سوز ، شاہ ہفت اقلیم ، شاہ کیقباد کلاہ ، شاہ فرّخ بخت ، شاہ نشاط پرست ، شاہ قوی پایہ ، شاہ خورشید خرگاہ ، شاہ شیر دل ، شاہ انا دوست ، شاہ دانا ، شاہ سپاہ انگیز ، شاہ حامی و ناصر ، شاہ خطا پوش ، شاہ ہمت گر ، شاہ دارا نشان ، شاہ سکندر روش ، شاہ بلند افسر ، شاہ فرشتہ سرشت ، شاہ عدو سوز ، شاہ دشمن گداز ، شاہ پیل حملہ ، شاہ شیر نبرد ، شاہ دریا نشاں ، شاہ فلک مرکب ، شاہ عالم نواز ، شاہ کیقباد پایہ ، شاہ بہرام نژاد ، شاہ مشتری مہر ، شاہ کوتاہ قلم و دراز شمشیر ، شاہ گوہر مکیل بخش ، شاہ خزینہ ریز ، شاہ بلند نام ، شاہ درویش نواز ، شاہ رعیت نواز ، شاہ دولت پناہ ، شاہ ستمگار کُش ، شاہ گیتی نورد ، شاہ فلک پائگاہ ، شاہ ولایت ستاں ، شاہ داد سرشت ، شاہ زیرک شناس ، شاہ گیتی سگال ، شاہ خسرو دیوبند ، شاہ باطوق و تاج ، شاہ زرینہ کفش ، شاہ دلیراں ، شاہ فریدوں کمر ، شاہ خاقاں کلاہ ، شاہ خدا ترس ، شاہ جہاں خرام ، شاہ بلند نسبت ، شاہ شیر پیکر ، شاہ شریف گوہر ، شاہ باجلال ، شاہ نافذ الامر ، شہ اژدر شکار ، شاہ خورشید تاب ، شاہ فلک رفعت ، شاہ جم جاہ ، شاہ آہن پیاں ،

شاہ پرویز عشرت ، شاہ شیریں گو ، شاہ داد گراں ، شاہ گراں عطا ، شاہ جواں فر ، شاہ جواں طبع ، شاہ قوی گداز ، شاہ سپہر پایہ ، شاہ جہاں داور ، شاہ راست عہد ، شاہ لشکر آرا ، شاہ گنج بخش ، شاہ بسیار ہوش ، شاہ جہانگیر ، شاہ با فر و فرہنگ ، شاہ اورنگ پناہ ، شہ اقیم گر ، شاہ رستم رکاب ، شاہ شیر افگن و پیل زور ، شاہ چیرہ دست ، شاہ جہاں جو ، شاہ فرخ سریر ، شاہ دین پناہ ، شاہ گیتی پژوہ ، شاہ قراں ساز ، شاہ دارا شکوہ ، شاہ اکلیل و اورنگ افروز ، شاہ دور گیر ، شاہ سلیماں شکوہ ، شاہ آفاق گیر ، شاہ سخت بازو ، شاہ مخالف شکن ، شاہ دولت پناہ ، شاہ فیرز جنگ ، شاہ دریا دل ، شاہ فیروز مسند ، شاہ فرخ نژاد ، شاہ بدر منبر ، شاہ شمشیر قہر ، شاہ سایہ عرش پایہ ۔

**شاہی :** بادشاہی ، رائل ۔

نادر شاہی ، سکھا شاہی ، راجا شاہی ، فرمان شاہی ۔

**شاہین :** شاہِ مرغاں ، طغرل ، تیز باز ، ترمتی ، صقر ، اجدل ، ایگل ، عقاب ، شہباز ، باز ، شکرہ ، اشکرہ ، لاگڑ ، بحری ۔

شاہین سیہ جامہ ، شاہینِ تیر بار ، شاہین سفید ، شاہین سبک پرواز ، شاہین دلیر ، شاہین پولادی ، شاہین شکاری ۔

**شائع :** فاش ، آشکارا ، ظاہر ، پرگھٹ ، مشتہر ، عام ۔

**شاید** لعلّ ، مگر ، باشد ، کداچت ، ظنِ غالب ، نوان ۔

**شب تاب :** شب تاؤ ، شب چراغ ، شب چراغک ، کاغند ، کاغنو ، کاغنہ ، پتنگ ، پروانہ ۔

کرمکِ شب تاب ، ستارۂ شب تاب ، چراغ شب تاب ، فانوس شب تاب ، بزم شب تاب ، عارض شب تاب ، اشک شب تاب ، تبسم شب تاب ، آہِ شب تاب ، شب تاب چراغاں ۔

**شبنم :** اوس ، ترین ، طل ، ازلۂ شب ، نمیِ شب ۔

شبنمِ گل ، شبنمِ ارزاں ، شبنمِ گریاں ، شبنمِ شاداب ۔

**شراب :** آبِ خضر ، آبِ آتش رنگ ، آبِ آتشیں ، آبِ انار ، آبِ انگور ، آبِ ارغوانی ، آبِ تلخ ، آبِ سرخ ، آبِ سیاہ ، رواق ، آبِ گلگوں ، آبِ گلرنگ ، دارو ، آبِ مے ، دخترِ رز ، لال پری ، دختِ عنب ، آتشِ سیّال ، مے ، بادہ ، راہ ، قرقف ، مُل ، نبیذ ، رحیق ، صہبا ، خمر ، راح ، نشہ ، ٹھرّہ ، وائن ، لیکر ، ڈرنک ، بیئر ، وسکی ، مدیہ ، سیدرا ، سیندھی ، عرق ، آل ، آل شیراز ، تاڑی ، مُدام ، بادۂ جاں بخش ، تراز آب حیواں ، بادۂ گلناری ، مے دو آتشہ ، مےِ مراد ، بادۂ گریہ آور ، مےِ مجلس افروز ، رحیق ریحانی ، مے مرد آزما ، بادۂ برّاق ، مےِ درخشاں ، بادۂ گلبو ، مے آئینہ فام ، مےِ دل فروز ، بادۂ وسوسہ سوز ، بادۂ شیریں ، بادۂ کافوری ، بادۂ عارفانہ ، بادۂ بالیدہ ، بادۂ گراں خمار ، بادۂ سرجوش ، بادۂ سر خوش ، بادۂ خاک خوردہ ، نبیذ قاتل ، مےِ راحت انگیز ، مےِ خسروانی ، مےِ رومی وش ، مےِ خام ، مےِ زلال ، مےِ ناب ، مےِ مغز جوش ، مےِ مغانہ ، مےِ توبہ شکن ، مےِ مشک بو ، بادۂ محیط بخش ، بادۂ گل شکر خند ، مےِ شباب آور ، داروے تلخ ، شربت خوشگوار ، شربتِ جانفزا ، خونِ رز ، خونِ غم ، جگر گوشۂ آفتاب ، آبِ گوہر نشاں ، آبِ آتش انگیز ، داروے بے ہوشی ، نوش دارو ، آبِ آتش نما ، آبِ خرابات ، آب طرب ، آتش بے دود ، آتشِ تر ، دختر آفتاب ، خونِ کبوتر ، آبِ آتش کار ، شہ دارو ، عیسیٰ ہر درد خونِ صراحی ، خونِ خروس ، آبِ احمر ، شعلۂ محلول ، صبوحی ، بادۂ رنگیں ، آتشِ فام ، آب آتش لباس ، آب آتشیں رز ، آبِ تلخ ، آب حرام ، آب نافع آبگینہ ، آتش آب پیکر ، آتش بے زبانہ ، آب توبہ سوز ، آتش محلول ، آتش زرد ، اخشمہ ، اخشمہ ، آذرگوں ، آفتابِ زرد ، آئینہ فام ، اشک تلخ ، اکسیر رنگ ، لعاب رواں ، لعل سفتہ ، لعل ناب ، نسل ، ادہم ،

فورس ، نوشا ، نیم رس ، وارسیدہ یکدست ، خون ناموس ، دختر شیراز ، دخت رز ، دیر سالہ ، دینار گون ، روح پرور ، رش قاضی ، اردہ تاک ، ناب بنتِ خرد ، زراب ، زرد آب ، زہر ہ مینا ، زنگیر ، زنگیل ، سرخاب ، سرکش ، سوری ، شاہ دارو ، شاہد زرد رخ ، شبالہ ، شعلۂ تاک ، شعلہ شفقی ، شمع انگوری ، شنگیز ، شنگرف گون ، سنگویز ، شیریں صبح ، طلق رواں ، عروس خاک ، عقیق ناب ، اکسیر مردمی ، انوشا ، باد ، بچۂ انگور ، لبید محلول ، لبسیا ، یکماز ، بکینی ، بلبلی ، پردہ سوز ، تیرہ گل ، جاں بخش ، جاں پروین ، جاں سرشت ، چراغ مغاں ، چشم خروس ، چشم زاغ ، چکیدۂ خون ، حنائے قدح ، حیض عروس ، خاتوم خم ، خون بط ، خون خام ، خون خروس ، خونِ دلِ مریم ، شراب روح پرور ، شراب بے خمار ، شراب نازش ، شرابِ نیم خام ، شراب سفید رنگ ، شرابِ قرمزی ، شراب جان بخش ، شراب مجلس افروز ، شراب تند و تیز ، شراب دلجو ، شراب جنون خیز ، شراب خسروانی ، بگینی ، انگور کی بیٹی ۔

**شرابور** : تربتر ، شوربور ، لتھڑ پتھڑ ، آلودہ ، مخضّل ، لت پت ۔

**شرابی** : بادہ کش ، بادہ نوش ، بادہ خوار ، بادہ گسار ، مے خوار ، خراباتی ، مے آشام ، شراب نوش ، دردکش ، قدح خوار ، شرابخوار ، مدار بھوگی ، رند ۔

**شرارت** : بدی ، برائی ، ایذا رسانی ، کھوٹ ، کھٹائی ، شیطنت ، بدذاتی ، عرامہ ۔

**شرافت** : نجابت ، اصالت ، بھل مانسی ، انسانیت ، آدمیت ، شریف طبعی ، نباہہ ، نجابہ ۔

**شرط** : عہد و پیمان ، قول و قرار ، بچن ، قول ، اقرار ، عہد ، وعدہ ۔

**شرع** : آئین ، دستور ، راہ ، سمرتی ، دھرم شاستر ، قاعدہ ، اصول ، قانون ، طریق ۔

**شرم** : مشیار ، لج ، جھجک ، لاج ، غیرت ، حیا ، انفعال ، ندامت ، جھینپ ، خجالت ، لحاظ ، حجاب ، شیم ، آزرم ، ننگ ، رسیدگی ، تلکّو ، تاسل ، ہچکچاہٹ ، جھپک ، جھپکی ۔

**شرم گاہ** : اندام نہانی ، جائے مخصوص ، فرج ۔

**شرمندگی** : خجالت ، حیا ، شرم ، عار ، لاج ، ندامت ، تشویر ، غیرت ، انفعال ، خفت ، شرمساری ، سبکی ، ہیٹی ، ہلکا پن ۔

**شریر** : مفسد ، پرخاش جُو ، پرخاش گر ، رزم جُو ، رزم پوش ، شوخ ، جھگڑالو ، غصیل ، تیز ۔

**شریفہ** : سیتا پھل ، آتا ۔

**شریک** : حصہ دار ، انشار ، انباز ، انباغ ، برخور ، ہپاس ، ہپال ، ہم بار ، ہمتازو ، ہمبر ، ہم باز ، ہمتا ، ہمتک ، ہم کن ، ہم دست ، ہم داستان ، ہمدوش ، ہنباز ، پتی دار ، ساجھی ۔

**شش** : چھ ، ششم ، شپاز ۔

شش پہلو ، شش جہت ، شش دانگ ، شش در ، شش ماہہ ، شش انداز ، شش پر ، شش پنج ، شش تار ، شش خاں ، شش خانہ ، شش درہ ، شش روزہ ، شش سری ، شش ضرب ، شش بند ۔

**شعار** : طرز ، طریق ، طور ، وضع ، طرح ، اُسلوب ، چال ، شیوہ ، روش ، ڈھنگ ۔

نیک شعار ، بد شعار ، زبوں شعار ، محبت شعار ، کفایت شعار ، بد شعاری ، جفا شعار ، وفا شعار ، ستم شعار ، نزاکت شعار ، حماقت شعار ، ضلالت شعار ، سعادت شعار ۔

**شعبہ** : محکمہ ، ادارہ ، سررشتہ ، برانچ ، شاخ ، ڈیپارٹمنٹ ، زُمرہ ، صیغہ ۔

**شُعلہ** : لو ، لاٹ ، زبانہ ، زبانۂ آتش ، لمعہ ، جوالا ، جذوہ ، لہر ، لپٹ ، آفروزہ ، آلاؤ ، زوانہ ، جُھلسا ۔

شُعلۂ جوالہ ، شُعلہ بھڑکنا ، شعلہ دینا ۔

**شعور :** سلیقہ ، ادب و آداب ، تمیز ، باریک بینی ، زیرکی ، ہوشیاری ، تجربہ کاری ، معلومات ، فہم ، عقل ، وقوف ، دانائی ، بُدھ ، گیان ، دانش ۔

**شک :** بے اطمینانی ، تشکیک ، گمان ، شُبہ ، ظن ، بھرم ، ریب ، خدشہ ، مریہ ، احتمال ، وسواس ، وہم ۔

**شکار :** اشکار ، اشکر ، صید ، نخچیر ، اہیڑ ، قنص ، کھیٹک ۔

شکار گاہ ، شکّار ہاتھ لگنا ، شکاری ۔

**شکاری :** صیّاد ، چڑیمار ، گھاتیا ، کمین نشین ، پادامی ، پاسی ۔

**شکایت :** انداوہ ، گلہ ، شکوہ ۔

شکایتِ غم ، شکایتِ تقدیر ، شکایتِ حسن ۔

**شکر :** تری ، چینی ، کھانڈ ، شوگر ، بُورا ، میٹھا ، شیرینی ۔

آواز شکر ریز ، لہجہٗ شکّریں ، شکر فروش ، شکر فروشی ، شکر ریزی ، شکر پارہ ، شکر خوار ، شکر رنجی ، شکر قند ، شکر لب ، شکر آب ، شکر برگ ، شکر بیز ، شکر بوزہ ، شکر بیرہ ، شکر بیزہ ، شکر چش ، شکر حرف ، شکر خار ، شکر خند ، شکر خندہ ، شکر دہاں ، شکر خواب ، شکر رنگی ، شکر رنگ ، شکر ریز ، شکر زباں ، شکر زخمہ ، شکر سنگ ، شکر سوار ، شکر شکن ۔

**شکست :** ہزیمت ، زک ، ہار ، مات ، مغلوبیت ، پسپائی ، ٹوٹ پھوٹ ، خرابی ، نقص ، نقصان ، خسارہ ۔

**شکل :** ہیکر ، طلعت ، آکار ، لقا ، مُہرہ ، بُشرہ ، روپ ، صورت ، شباہت ، چہرہ ، جسم ، مورت ، وضع ، مجسمہ ، ہیئت ، ڈول ، علامت ، بُت ، نشان ، اشارہ ، تصویر ، ظہور ۔

**شگاف :** چیرا ، درز ، دراڑ ، رخنہ ، خرق ، ثلم ، فرجہ ، بل ، ہول ، چھید ، سُوراخ ، جھری ، خصاص ، ریخ ، تریڑ ، بال ، درزن ۔

خارا شگاف ، مو شگاف ، زُہرہ شگاف ، جگر شگاف ، لشکر شگاف ، سینہ شگاف ، آسماں شگاف ، دماغ شگاف ، وا شگاف ، کوہ شگاف ، دریا شگاف ۔

**شگون :** شُگن ، سون ، فال ، طیرہ ، مقدم ، اثر قدوم ، وقت ، پیرا ۔

نیک شگون ، بد شگون ۔

**شلجم :** بوشاد ، شلاہہ ، شلاوہ ، ٹیپر ، شلغم ، سنکل ، گونگلو ، لفت ۔

**شلوار :** پاجہ ، تنبان ، ارتین ، پائے جامہ ، شوال ۔

**شمال :** اواختر ، آتّر ، نارتھ ۔

**شمع :** مُدہربل ، چراغ ، دیا ، دیپ ، دیوا ، قندیل ، سروج ، موم بتی ، مدھج ۔

شمع پُرتاب ، شمع بیخواب ، شمع جگر گداز ، شمع زہر خند ، شمع رنجور ، شمع فانوس ، شمع مزار ، شمع درخشاں ، شمع شب افروز ، شمع شب افزود ، شمع بے دُود ، شمع گلپوش ، شمع زباں بریدہ ، شمع یاقوت ساز ، شمع عنبر سوز ، شمع سُرخ ، شمع خوشبو ، شمع نیم سوز ، شمع سرفراز ، شمع شب بہار ، شمع جاں بلب ، شمع نفس ، شمع کُشتہ ، شمع بے نُور ، شمع کعبہ ، شمع نیلوفر ، شمع دلسوز ، شمع جانگداز ۔

**شمیم :** خوشبو ، سینٹ ، عطر ، مہک ، مُشک ، رائحہ ۔

شمیم گل ، شمیم بدن ، شمیم غنچہ ، شمیم چمن ، موج شمیم ، رفتار شمیم ، خنکی شمیم ، شمیم مشک ، شمیم عنبر ۔

**شناخت :** پہچان ، علم ، شعور ، واقفیت ، تمیز ، شناسائی ۔

**شناس :** جاننے والا ، پہچاننے والا ، دیدہ ور ۔

مزاج ، شناس، ادا شناس، کار شناس، حق شناس ، رمز شناس ، احسان شناس ، خود شناس ، اختر شناس ، خدا شناس ، ستارہ شناس ، نکتہ شناس ، حرف شناس ، موقع شناس ، وقت شناس ، سخن شناس ، محل شناس ، قدر شناس ، رو شناس ، حلیہ شناس ، صورت شناس ، بشرہ شناس ، قیافہ شناس ، قارورہ شناس ، بشرہ شناسی ، نبض شناس ، طالع شناس ، آب شناس ، تدبیر شناس ، آلات شناس ، پردہ شناس ، رگ شناس ، دم شناس ، مصلحت شناس ، زر شناس ، سپہر شناس (نجومی) ، ساعت شناس ، فراست شناس ، طبیعت شناس ، منازل شناس ، لشکر شناس ، نوا شناس ، فرض شناس ۔

**شوخ :** طرّار ، بے باک ، طنّاز ، تیز ، شاطر ، وقح ، چنچل ، چلبلا ، اچپل ، نچلا ، چالاک ، نُرتُریا ، بےکل ، نملی ، منملتہ ۔

شوخ چشمی ، شوخ چشم ، شوخ زبان ، شوخ زبانی ، شوخ رفتار ، شوخ مزاج ، شوخ طبع ، شوخ نگاہ ، شوخ نظر ، شوخ بیان ۔

**شور :** کُوک ، گوہار ، واویلا ، فغاں ، کاکاری ، شُہرہ ، چرچا ، دھوم ، پُکار ، شہرت ، شغب ، دھاک ، آوازہ ، مشہوری ، غپاڑا ، غلغلہ ، چیخ چلھاڑ ، چیخ پکار ، رولا ، ہوہا ، ہلّڑ ، اودھم ، ہنگامہ ، خروش ، غل غپاڑا ۔

شور ہونا ، شور مچنا ، شور پڑنا ، شور دب جانا ، شور بخت ، شور پشت ، شور پا ، شور بختی ، شور چشم ۔

**شوربا :** آش ، حریرہ ، کھانا ، رقیق غذا ، سرید ، سوپ ۔

**شورش :** فساد ، ہنگامہ ، بلوا ، فتنہ ، فتور ، کھل بلی ، درہمی برہمی ، افراتفری ۔

**شورہ :** ابقر ، شورج ، ملح الدماغین ، شور ۔

**شوق :** عشق ، محبت ، چاہ ، لگن ، ذوق ، چاٹ ، سرگرمی ، چیٹک ، لاگ ، چونپ ، خواہش ، آرزو ، رغبت ، اشتیاق ۔

شوقِ الٰہی ، شوقِ بادہ ، شوقِ عبادت ، شوقِ سجدہ ، شوقِ سفر ، شوق نیاز ، شوقِ خانہ خیز ، شوقِ تیز ، شوقِ گریباں کش ، شوقِ دل ، شوقِ بسیار ، کششِ شوق ، اثر شوق ، جبرِ شوق ، شوقِ شراب ، شوقِ طائر ، شوقِ صلہ ، شوقِ خرمن سوز ، شوقِ جاں سوز ، شوق خام ، شوقِ ہم آغوشی ، شوقِ رخ سوز ، شوقِ جگر دوز ، شوقِ ہمت فزا ، شوقِ سپردن ، اعجازِ شوق ، افسون شوق ، ایثارِ شوق ، رنگِ شوق ، آہنگِ شوق ، نالۂ شوق ، آہِ شوق ، فغانِ شوق ، دامن شوق ، احاطۂ شوق ، پہنائی شوق ، بیداریِ شوق ، بیزاریِ شوق ۔

**شوہر :** خاوند ، مالک ، خصم ، پتی ، سوامی ، سرتاج ، میاں ، ناتھ ، زوج ، بعل ، پیا ، واڑا ، گھر والا ، شریکِ زندگی ، جیون ساتھی ، بالم ، بھرتار ، بنّا ، رفیقِ حیات ، نوشہ ، مجازی خدا ، دولہا ، بر ۔

**شہد :** انگبیں ، عسل ، اری ، مدھ ، ماچھک ، ہنی ، بنیخ ، مدھر ۔

شہدِ خالص ، شہدِ کلام ، شہدِ نطق ، شہدِ موسیقی ، شہدِ گلاب ، شہدِ نیم ، شہدِ حیات ، شہدِ وصل ، شہد خانہ ساز ، شہد زنبور ساز ۔

**شہر :** دیار ، مرز ، کشور ، قریہ ، بستی ، آبادی ، نگر ، معمورہ ، خار ، مدینہ ، بلدہ ، مصر ، ابلد ، سٹی ، کلات ، کلامہ ، کندر ۔

شہر خوش سواد ، شہر آراستہ ، شہر مینوسرشت ، شہر کافورگوں ، شہر خورم ، شہر فرخ ، شہر تسکیں سواد ، شہر بہشت سواد ، شہر نیرنگ ، شہر آباد ، شہر ویران ، شہر بے رونق ، شہر عقوبت آباد ، شہر اذیت رساں ، شہر خلد آفریں ، شہر دانش آباد ، شہر طراز تازہ ، شہر پرآشوب ، شہرِ خدا ۔

**شُہرت :** شُہرہ ، چرچا ، دُھوم ، آوازہ ، نام وری ، نام ، نیک نامی ، کیرتی ، صیت ، غلغلہ ، پرچار ، مشہوری ، ڈنکا ، سرنامی ۔

**شہزادہ :** ولی عہد ، پرنس ۔

**شہنائی :** شبّابہ ، نفیری ، سُرنائی ، سورنائی ، بوق ، تُرئی ، تُری ، تریی ، نفیر ، ترم ، دھوتو ، ٹرم پٹ ، رن سینگا ، صُور ، شبور ، قرنا ، کرنائی ۔

**شَہوت :** باہ ، کام ، کام دیو ، مستی ، مَد ، جَھل ، آگ ۔

**شیخی :** فخر ، مفاخرت ، طامات ، پھوں پھاں ، اکڑفوں ، بڑائی ، تعلّی ، نمود ، صلف ، دُون ، لاف زنی ، لن ترانی ، بَڑ ، ڈینگ ، ہانک ، لاف و گزاف ۔

شیخی بگھارنا ، شیخی جتانا ، شیخی خورا ، شیخی کرکری ہونا ، شیخی میں آنا ، شیخی دھری کی دھری رہ جانا ۔

**شیر :** امرزے ، شینہہ ، ضیغم ، ببر ، آغور ، دملہ ، فرشا ، فرشاد ، دہینہ ، ارسلان ، اسد ، ہزبر ، لیث ، غضنفر ، لائین ، سنگھ ، ضرغام ، با گھ ، مرگ راج ، حیدر ۔

شیر مست ، شیر شرزہ یا خشم ناک ، شیر نیستاں ، شیر افگن ، شیر پنجہ ، شیر قوی دست ، شیر خشم آلود ، شیر پنجہ کشا ، شیر مردم خوار ، شیر گرسنہ ، شیر کینہ سگال ، شیر کینہ اندیش ، شیر صوال ، شیر سیاہ ، شیر سخت پنجہ ، شیر مقابل ، شیر افگنی ، شیر اجم ، شیر خون خوار ، شیر زبوں حال ، شیر آشفتہ ، شیر بے دنداں (ضعیف) ، شیر صف شکن ، شیر صفدر ، شیر سپہ شکن ، شیر مستی رفتار ، شیر زبوں گیر ، شیر عربدہ ، شیر غرّاں ، شیر غرین ، شیر دماں ، شیر سہم ناک ۔

**شیریں :** میٹھا ، شکّریں ، حلاوت والا ، حُلو ، مدھر ، شہد سا ، رطب ، خوش گوار ، عذب ۔

شیریں کلامی ، شیریں زباں ، شیریں زبانی ، شیریں بیاں ، شیریں بیانی ، شیریں کلام ، شیریں باف ، شیریں دہن ، شیریں دہاں ، شیریں لب ، شیریں کار ، شیریں کاری ۔

**شیشم :** سیسو ، ساسم ، ٹالی ۔

**شیشہ :** آبگینہ ، کانچ ، بلّور ، آئینہ ، آنسو ، اشک ، درپن ، آرسی ، مرآۃ ، شراب ، دلِ عاشق ، کاچ ، زُجاج ، نہلی ، گلاس ، کنچ ۔

شیشہ گر ، شیشہ ساز ، شیشہ باز ، شیشہ بازی ، شیشۂ دل ، شیشۂ شراب ، شیشۂ شربت ۔

**شیطان :** مردودِ رحیم ، راندۂ درگاہ ، راندہ ، مردود ، پھٹکارا ہوا ، نکالا ہوا ، راندۂ عالم ، راندۂ آستاں ، راندۂ ملک ، اہرمن ، ابلیس ، جن ، عزازیل ، طاغوت ، معلم الملکوت ، شیخ ، نجدی ، مُعلمِ اول ، خناس ، اُسر ، پشاچ ۔

**شیفتہ :** فریفتہ ، شیدا ، مفتون ، لٹّو ، عاشق ، گرویدہ ، مجنوں ، لہلوٹ ، دل‌دادہ ۔

شیفتہ ہونا ، شیفتگی ، کار شیفتگی ۔

**شیوہ :** آئین ، رسم ، طریق ، دستور ، رواج ، قاعدہ ، ضابطہ ، اُصول ، عمل ، ڈھنگ ، طرز ، رَوش ۔

شیوۂ عشق ، شیوۂ محبت ، شیوۂ شیون ، شیوۂ وفا ۔

# ص

**صابر :** متحمّل ، بُرد بار ، شکیبا ، قانع ، غنی ، سیر چشم ، سنتوکھی ، سنتوشی ۔

صابر و شاکر ، صابر فطرت ، صابر خُو ۔

**صابن :** صابون ، سوپ ، بُرہوہ ، ضجع ، نرہور ، اچالیق ، نرہورہ ۔

**صاحب :** والی ، بڑا ، والا ، مالک ، خداوند ، آقا ، پتی ، سرکار ۔

صاحب خانہ ، صاحب اقبال ، صاحب اختیار ، صاحب بہادر ، صاحب تخت ، صاحب جاگیر ، صاحب دماغ ، صاحب سلامت ، صاحب ضلع ، صاحب قدرت ، صاحبان ، صاحب املاک ، صاحب تدبیر ، صاحب حکومت ، صاحب تمیز ، صاحب راز ، صاحب ذوق ، صاحب جمال ، صاحب حیثیت ، صاحب دل ، صاحب اسرار ، صاحب شوق ، صاحب عالم ، صاحب سلیقہ ، صاحب مقدور ، صاحب فراش ، صاحب کمال ، صاحب قران ، صاحب منصب ، صاحب نصیب ، صاحب کرامت ، صاحب نسبت ، صاحب رائے ، صاحب قرانی ، صاحب نصیبی ، صاحب دلی ، صاحب خبر ، صاحب دیوان ، صاحب خاطر ، صاحب خطر ، صاحب تمیزی ۔

**صاف :** شفّاف ، برّاق ، اُجلّ ، پاک ، اُجلا ، مصفّا ، کورا ، خالص ، کھرا ، نرمل ، اصل ، شُدھ ۔

**صاف :** واضح ، بیّن ، ظاہر ، آشکارا ، عیاں ، نرمل ، صریح ، ہویدا ، روشن ، پرگھٹ ، خالص ، بےآمیزش ۔

**صُبح :** پھگنا ، بگاہ ، پس شام ، سائبانِ سیاہی ، فجر ، صباح ، تڑکا ، بُھور ، بہان ، عطسۂ شب ، علی الصبح ، سحر ، پگاہ ، بکرہ ، سویرا ، غدوہ ، بامداد ، بامگاہ ، غد ، گجر دم ۔

صبح دم ، صبح صادق ، صبح کاذب ، صبح و شام ، صبح سویرے ۔

**صبر :** حِلم ، بردباری ، نرم دلی ، سہا ، پروبر ، پریر ، شکیبائی ، شکیب ، اصطبار ، صبوری ، سنتوکھ ، تحمّل ، ضبط ، برداشت ، حلیمی ، اکتفا ، تاب ، سہارا ، سائی ، قرار ، دھیرج ، قناعت ۔

**صحبت :** یاری ، معاونت ، مدد گاری ، رفاقت ، وِد ، ہمراہی ، ساتھ ، سنگ ، سنگت ، مصاحبت ، میل جول ، اتحاد ، ابزائی ، محبت ، دوستی ۔

**صحّت :** تندرستی ، آرام ، شِفا ، خیریت ، خیر و عافیّت ۔

غسلِ صحت ، صحت بخش ، صحت خانہ ۔

**صحرا :** بادیہ ، دشت ، بیابان ، ریگزار ، ریگستان ، تھل ۔

**صحرا نشین :** بیاباں گرد ، دشت نورد ، بیاباں نورد ۔

**صحن :** آنگن ، انگنائی ، باحہ ، ساحہ ، پیشگاہِ خانہ ، ویہڑہ ، آنگینا ۔

**صحیح :** ٹھیک ، درست ، بجا ، راست ، واجب ، جائز ، روا ، مناسب ، معقول ، برجستہ ۔

صحیح سالم ، صحیح سلامت ، صحیح النسب ۔

**صدر :** رئیس ، چیئرمین ، مہتمم اعلیٰ ، پریذیڈنٹ ، حاکم ، سربراہ ۔

صدر اعلا ، صدر بازار ، صدر مقام ، صدر بورڈ ، صدر دالان ، صدر جہان ، صدر دیوان ، صدر مدرسی ، صدر مدرس ، صدر مہتمم ، صدر مہتممی ، صدر امین ، صدر محاسبی ، صدر محرّر ، صدر عدالت ، صدر دفتر ، صدر محکمہ ، صدر منصرمی ، صدر محاسب ،

صدر اعظم ۔

**صدقہ** : زکٰوۃ ، خیرات ، آرازش ۔

**صدمہ** : ضرب ، چوٹ ، دھکا ، ٹھیس ، جھٹکا ، کوفت ، رنج و غم ، درد و الم ، ہچکولا ۔

صدمہ جانکاہ ، صدمہ سہنا ۔

**صدی** : پیڑھی ، سینچری ، سو سال ، صد سالہ عرصہ ۔

**صف** : قطار ، لنگ ، لائن ، پرا ، سلسلہ ، تانتا ۔

صف بستہ ، صف بندی ، صف تہ و بالا ہونا ، صف جمانا ، صف شکن ۔

**صفائی** : تنزیہ ، پوترتا ، تقدیس ، طہارت ، استنجا ، تطہیر ، پونچھ ، جھاڑ ، جھٹک ، ڈانٹ ، پاکیزگی ، ستھرائی ، اُجلا پن ، تزکیہ ، پاکی ۔

**صلاحیت** : استعداد ، قابلیت ، لیاقت ، سمجھ ، ذہن ۔

ذاتی صلاحیت ، علمی صلاحیت ، ادبی صلاحیت ۔

**صُلح** : میل ، ملاپ ، اتفاق ، مصالحت ، اتحاد ، آشتی ، امن ، شانتی ۔

صلح کُل ، صلح نامہ ، صلح جُو ۔

**صِلہ** : اجر ، بدلہ ، عوض ، جزا ، انعام ، ثواب ، پاداش ، پھل ، معاوضہ ، نتیجہ ، حاصل ، برکت ، ثمرہ ، حق ، عوضہ ۔

**صندوق** : بکس ، ٹرنک ۔

**صنف** : نوع ، جنس ، قسم ، گونہ ۔

صنفِ نازک ، صنفِ لطیف ، صنفِ کثیف ، صنفِ شعر ۔

**صورت** : پیکر ، شکل ، ہیئت ، چہرا ، مُنہ ، مُکھڑا ، لِقا ، وجہہ ، بُشرہ ، رُو ، فیس ۔

صورت آشنا ، صورت پرست ، مسکین صورت ، غریب صورت ، گُربہ صورت ، مظلوم صورت ، گدا صورت ، خوب صورت ، بد صورت ، پریشان صورت ، پری صورت ، فرشتہ صورت ، حسین صورت ، جمیل صورت ، مومن صورت ، کافر صورت ، برہمن صورت ۔

**صیقل** : صفائی ، جِلا ، روپ ، آب و تاب ، چمک ، نِکل پالش ، قلعئی ، کرومیم ، الیکٹرو پلیٹنگ ۔

# ض

**ضابطہ** : آئین ، قانون ، دستور العمل ، قاعدہ ۔

**ضامن** : ذمہ دار ، زعیم ، کافل ، کفیل ۔

**ضائع** : تلف ، برباد ، ہلاک ، فنا ، گُم ، فضول ، رائیگاں ، اکارت ، بے فائدہ ، بطر ، جُبار ، ہدر ، عبث ، لاحاصل ۔

**ضبط** : قید ، پابندی ، روک ، شرط ۔

ضبطِ غم ، ضبطِ فغاں ، ضبطِ غصہ ، ضبطِ پندار ۔

**ضبط** : انتظام ، بندوبست ، قابو ، حفاظت ۔

نظم و ضبط ، ضبطِ آئین ، ضبطِ قانون ، آئین و ضوابط زندگی ، اصول و ضوابط ۔

**ضخامت** : حُجم ، جسامت ، موٹائی ، موٹا پن ، مٹاپا ۔

کتاب کی ضخامت ، بیاض کی ضخامت ،

تہی دست ، فقیر ، نردھن ، دیوالیہ ، محتاج ، مسکین ، مِغلاق ۔

**کنگنی :** کاکن ، کونی ، دخن ۔

**کنگھی :** شانہ ، کنگھا ، مُشط ۔

**کنواری :** دوشیزہ ، کواری ، باکرہ ، مُشیار ، کنُڑی ، ناکتخدا ، کنیا ، دُر ناسفتہ ، غنچۂ ناشگفتہ ، عذرا ، چیرا بند ، آن چھیڑ ، آن بِندھ موتی ۔

**کنواں :** کوُا ، بیر ، رکیہ ، قلب ، بر ، رس ، کوپے ، چاہ ، کھوہ ، جُب (ویران کنواں) باولی ۔

**کوّا :** زاغ ، کاگ ، کاگا ، ، کارغہ ، کاں ، پسیں ، پسیت ، پسیہ ، زاغچ ، زاغچہ ، زاغیچہ ، سبزک ، سبزہ ، غلبہ ، غلیہ ، کلاغ ، گلاج ، گلاغ ، گولاج ، گولاغ ، غُراب ، گوراغ ، ڈھیڑ ، کرو ۔

**کُوچ :** چلا چلی ، روا روی ، چل چلاؤ ، ہلچل ، نفسانفسی ، آپادھاپی ، رِحلت ، وداع ، روانگی ، رِحل ، ترحال ، رحیل ، ظعن ، سدھارا ، نہضت ، رخصت ۔

**کوچہ :** گلی ، برزن ، رستہ ۔

کوچہ گرد ، کوچۂ جاناں ، کوچۂ دوست ، کوچہ بکوچہ ، کوچہ پیما ۔

**کوُڑا :** الابلا ، گندگی ، خس و خاشاک ، کنُاسہ ، گھانس پھونس ، بُہارن ، آخور ، خُامہ ، سُفارہ ، سُباطہ ۔

**کوڑا :** دُرّہ ، سانٹا ، تازیانہ ، چابک ، دِرّہ ، سوط ، جِذمہ ، مِقرعَہ ، خرزن ۔

**کوُڑا کرکٹ :** خزلہ ، آڑکباڑ ، گھورا ، کوڑا کباڑ ، ردی ، کوڑی ، کھاد ، نکھد ، انگڑ کھنگڑ ، بوند ۔

**کوڑھ :** جذام ، برص ، پِنڈروگ ، کشٹ ، داءالاسد ، ابرس ۔

**کوڑھ :** لغو ، مہمل ، بے ہنر ، بے سلیقہ ، بے تمیز ۔

**کوشش :** سرگرمی ، محنت ، جانفشانی ، اُپائے ، پیروی ، مشقّت ، جِتّد ، جُگت ، سعی ، جہد ، تگ و دو ، دوڑ دھوپ ، بندوبست ، تجویز ، ڈھنگ ، جدو جہد ، جتن ، تکاپو ، دوا دوش ، ترالی ، اُدھیڑبن ، تندہی ، کاوش ۔

**کولھو :** شکنجہ ، مِعصار ، عِساری ، چرخشت ، فشاری ، معصرہ ۔

کولھو میں پلنا ، کولھو کا بیل ، کولو کاٹ موگری بنانا ۔

**کونپل :** سر شاخ ، پھنی ، پھنگی ، پھلنگ ، پھننگ ۔

**کوہ :** پہاڑ ، جبل ، پربت ، اَچل ۔

کوہ آتشیں ، کوہ گرم ، کوہ آتش فشاں ، کوہ در کوہ ، کوہ قاف ، کوہ تا کوہ ، کوہ پُرشکوہ ، کوہ پایہ طور ، کوہ ابُوقبیس ، کوہ البرز ، کوہ نجد ، کوہ مسکن مجنوں ، تیغ کوہ بمعنی قلۂ کوہ ، پُشتۂ کوہ ، طاق کوہ ، کوہ گراں ، کوہ بزرگ ، ابر کوہ ، کوہ الکن ، دّرۂ کوہ ، گذرگاہ کوہ ، تن کوہ ، درز کوہ ، کوہ غم ، کوہ جودی ، کوہ اوتاد عالم ، کوہ سنگ خارا ، کوہ سیاہ ، کوہ مرمر ، کوہ سرخ ، کوہ سماق ، کوہ مقناطیس ، کوہ آہنیں رُبا ، کوہ نرم ۔

**کوئلہ :** انگار ، ہنگر ، اخگر ، انگارہ ، انکشت ۔

**کھاد :** کھات ، منیور ، پانس ، ڈلاؤ ، ملّھڑ ۔

**کھال :** کھل ، پوست ، اِہاب ، چمڑا ، مسِکن ، چام ، ادھوڑی ، چرم ، چمڑی ، جِلد ، گوکا ۔

**کھانا :** طعام ، خورش ، خوراک ، قُوت ، جیمنا ، اُلش ، خوردن ، اکل ، تناول ، بھوجن ، خاصہ ، رسوئی ، ماکول ، روٹی ، اہار ، غذا ۔

**کھانسی :** سُعال ، قُحاب ، سُلف ، سُرفہ ، کھوکھی ، کھنگ ، کُھرا ، کُھری ، خارش گلو ، ٹھسک ، کُھر کُھر ، کھوں کھوں ، کف ، ٹھسکا ۔

**کہانی :** داستان ، افسانہ ، بات ، حکایت ، قصّہ ، سرگزشت ، ماجرا ، رُوداد ، بیتی ، سٹوری ، کتھا ، سمر ، تذکرہ ، پنواڑا ۔

**کہاوت :** مقولہ ، نکتہ ، بات ، ضرب المثل ، مثل ، تمثیل ، بچن ۔

**کھپت :** سمائی ، ضرورت ، گنجائش ، استعمال ، مانگ ، مطالبہ ، صرف ، انصراف ۔

**کھٹّا :** تُرش ، حامِض ۔

**کھٹمل :** بق ، کُشتّاں ، شب گز ، غسک ، مانگن ، کھٹ کیڑا ، مانگنوں ، ساسن ۔

**کھجور :** خُرمہ ، تمر ۔

**کھرا :** اصل ، نرمل ، شُدھ ، خالص ، جیّد ، اچّھا ، چوکھا ، خاصا ، عمدہ ، خوب ، صاف ، سرہ ۔

**کہرُبا :** بیجاد ، بیجادہ ، کاہربا ۔

**کُھردرا :** ناہموار ، کھرّا ، رف ، اخشب ۔

**کُھرلی :** آخور ، ناند ، کونڈ ، آخُر ۔

**کِھڑکی :** جھروکا ، روشندان ، باری ، طاق ، دریچہ ، نافذہ ، باد پروا ، غُرفہ ، روزن ، کواڑی ۔

**کہکشاں :** آسمان درہ ، کاہکشاں ، راہِ سفید ، مجرّہ ، مسطبہ ، باب السماء ۔

**کُہن :** پُرانا ، فرسودہ ، قدیم ، دیرینہ ، پارینہ ، سال خوردہ ۔

کُہن سال ، چرخ کُہن ، کُہن پوستیں ، کُہن پیوند ، کُہن طاق (آسمان) ، کُہن سلسلہ ، کُہن فرش ، کُہن دامی ، کُہن کو ، کُہن کیسہ (مال دار) ، کُہن لنگ ۔

**کھنڈر :** خرابہ ، ویرانہ ، طلل ، دِمنہ ۔

**کُہنی** سنگل ، کونی ، آرنج ۔

**کھوپڑی :** کاسہ ، کاسہ ، قحف ، دماغ ، جُمجُمہ ، جلجلہ ، مغز ، تامڑا ، چاند ، چندیا ، ٹنڈ ، ٹڑی ، تاسِر ، تشنک ، جاندانہ ۔

کھوپڑی میں آنا ، کھوپڑی میں سمانا ، کھوپڑی میں بُھس بھرا ہونا ۔

**کھوٹ :** ملاوٹ ، مِلاؤ ، آمیزش ، غِش ، میل ۔

**کھوٹا :** قلب ، مغشوش ، زیف ، ناسرہ ، ناخالص ، ناقص ، دوسیلا ، ملاونی ، ناصاف ، جعلی ۔

**کھوج :** ٹوہ ، جستجو ، تلاش ، پیڑ ، تھوہ ، پتا ، نشان ، سُراغ ، تفحّص ، تفقّد ، پیڑا ، سراغ رسانی ، چھان بین ، پرچول ۔

کھوج پانا ، کھوج لگانا ، کھوج مِلنا ۔

**کھوکھلا :** پولا ، مجوّف ، جوف دار ، پھوکل ، چھوچھا ، بے مغز ۔

**کھیت :** زراعت ، مزرع ، حقل ، حرث ، کھیتی باڑی ، ویجی واپی ، ایگری کلچر ۔

**کھیت :** پٹّا ، کیاری ، خیاباں ، ڈہڑا ، ممبر ، کیارا ۔

چاندنی کا کھیت کرنا ، کھیت ہو کے رہ جانا ۔

**کھیرا :** بادرنگ ، خیار ، قثاء ، تِرا پالس ، کنٹ کلنا ، سدہا واس ، ہرن کٹ ، شِردینی ، موت پھلا ، تکتا سنی ۔

**کھیل :** لہو و لعب ، تفریح ، مشغلہ ، دِل لگی ، دد ۔

**کھیل :** ڈراما ، ناٹک ، تمثیل ، لیلا ۔

**کھیل** : بازی ، بازیچہ ، لاب ، تماشہ ، سوانگ ، کرتب ، لعبہ ، ملاعیب ، آلھوہ ، تلھیہ ، پلے ۔

**کیچڑ** : کیچ ، گارا ، گل ، چھلا ، دلدل ، ثرئ ، لائے خلاب ، وحل ، طژہ ، چکٹر ، پانک ، طملہ ۔

**کیسر** : چت پٹ ، کرکیاس ، جادی ، ورس ، کرکم ، زعفران ، کنکم ، چارو وابی کورنی ، اگنی شکھاور کاشیر ، پیتم سراوہ ، سنگاجپی ، ستودن ۔

**کیش** : مذہب ، دین ، طریق ، پنتھ ، فرقہ ، مسلک ، مشرب ، ایمان ، دھرم ۔

جفا کیش ، عقیدت کیش ، مروت کیش ، وفا کیش ، ارادت کیش ، سعادت کیش ، اخلاص کیش ، صفا کیش ، شجاعت کیش ، محبت کیش ۔

**کیفیت** : حالت ، عالم ، حال ، صورت ، وضع ، قطع ، رنگ ، ڈھنگ ، جملگی ، طور طریقہ ، روش ، انداز ، اسلوب ۔

**کیکر** : سمرہ ، مغیل ، ببول ۔

**کیلا** : موز ، طلح ، کیھلا گرن ہتلی ، موچارنیا ، وارہ ، پت چھدا ۔

**کیوڑا** : کبرے ، کندی ، کاذی ۔

## گ

**گاجر** : ذردغ ، زردک ، گزر ، جزر ، کاروٹ ، بیخ زمین ، شش کاکل ، گازرہ ، کورٹ ، گزر ، کار مرد ، کرکشن برنجن ۔

**گارا** : گلابہ ، ملاط ، سیاع ، رداع ، کلے ۔

**گاڑنا** : ٹھونکنا ، دفن کرنا ، دبا دینا ، توپنا ، سپردخاک ۔

**گاڑھا** : مضبوط ، پکا ، پخنا ، گھنا ، گنجان ، ثخین ، گھاٹا ، غلیظ ، غف ۔

**گاڑی** : بگھی ، چھکڑا ، بہلی ، رتھ ، تانگا ، فٹن ، عربہ ۔

**گال** : رخسار ، عارض ، کپول ، کتلا ، دیم و رخسار ، خد ، عذار ۔

**گالی** : دشنام ، بد زبانی ، بری بات ، فحش بات ، شرم کی بات ، سبوبہ ، شتم ، گال ، صلوات ، مسلاحی ، بکنے ، کوسنا ، مغلظات ، برا بھلا ، ابیوز ، زان ، کنزل ، گلوچ ۔

**گالی گلوچ** : زباں درازی ، دشنام دہی ، فحش بکنا ، کلی گفتار ، گالم گلوج ، تکا فضیحتی ، جھاڑنا ، گالیاں بکنا ، گالیوں پر اترنا ، بد زبانی ، گالیوں پر چھوٹنا ۔

**گانٹھ** : گرہ ، جوڑ ، بند ، گٹھری ، جڑ ، گنٹھ ، گنڈ ، ڈنٹھل ، عقدہ ، گتھی ، گنجلک ، پھٹکی ، گٹھلی ، پور ، مفصل ، عضو ، بند ، سدہ ۔

گانٹھ باندھنا ، گانٹھ پڑنا ، گانٹھ جوڑنا ، گانٹھ دار ، گانٹھ دینا ، گانٹھ ڈالنا ، گانٹھ کا پورا ، گانٹھ کا پیسا ، گانٹھ کا دینا اور اڑائی مول لینا ، گانٹھ کا کھونا ، گانٹھ لینا ، گانٹھ کھولنا ، گانٹھ گٹھیلا ۔

**گانڈ** : مقعد ، مبرز ، کسون ، گانڑ ، گدا ، بنڈ ، گوپی ، کنی ، اینوس ، مقام براز ، دبر ، الیسشت ، ڈھئی ۔

**گاہ** : مقام ، جگہ ، جاء ، استھان ، ٹھور ، ٹھکانا ۔

انتظار گاہ ، شکار گاہ ، آرام گاہ ، قیام گاہ ، خواب گاہ ، نماز گاہ ، تخت گاہ ، چرا گاہ ، گاہ بگاہ ،

لشکر گاہ ، جنازہ گاہ ، عید گاہ ، رزم گاہ ، بزم گاہ ، خانگاہ ، بارگاہ ، نبرد گاہ ، بندرگاہ ، سیرگاہ ، شرم گاہ ، تماشا گاہ ، جولاں گاہ ، خیمہ گاہ ، رصد گاہ ، زیارت گاہ ، سجدہ گاہ ، صید گاہ ، عبادۃ گاہ ، جلوہ گاہ ، عشرت گاہ ، کوچ گاہ ، کتف گاہ ، کشتن گاہ ، کشتی گاہ ، گلہ گاہ ، محراب گاہ (مسجد) ، مغیلاں گاہ (دنیا) ، ناموس گاہ ، نخچیر گاہ (شکار گاہ) ، گرم گاہ ، ناورد گاہ (میدان جنگ) ، نہاں گاہ ، گریز گاہ ، پناہ گاہ ، وعدہ گاہ ، یغما گاہ ، سال گاہ ، حرم گاہ ، (زنانہ) ، حساب گاہ (کچھری) ، حشر گاہ ، حوالہ گاہ ، خان گاہ ، خر گاہ ، داغ گاہ ، دست گاہ ، دم گاہ (بھٹی) ، دیدہ گاہ ، کج گاہ ، زیرگاہ (کرسی) ، سُرین گاہ ، قدم گاہ ، قتل گاہ ، طاعت گاہ ، طراز گاہ (دنیا) ، عرض گاہ ، فراخی گاہ ، فرجام گاہ ، فریب گاہ ، قفا گاہ ، قلب گاہ ، آب گاہ ، بنا گاہ ، آورد گاہ ، بزن گاہ ، برچیں گاہ ، بند گاہ ، پائیگاہ ، پنج گاہ ، پیش گاہ ، تکیہ گاہ ، تہی گاہ ، جام گاہ ، جائیگاہ ، جگر گاہ (سینہ) ، جولہ گاہ (چراگاہ) ، جیفہ گاہ (دنیا) ، چرخ گاہ ، چہار گاہ ، قواعد گاہ ، فرود گاہ ، کار گاہ ، کمین گاہ ، قبلہ گاہ ، قربان گاہ ، گزر گاہ ، نشیمن گاہ ، لنگر گاہ ، نظر گاہ ، نمائش گاہ ، جنگاہ ، نزہت گاہ ، نشست گاہ ، نوبت گاہ ، خلوت گاہ ، تعلیم گاہ ، مسند گاہ ، صنعت گاہ ، تجارت گاہ ، شہادت گاہ ، ریاضت گاہ ، عبرت گاہ ، قیامت گاہ ، آبشت گاہ (پائخانہ) ، طلسم گاہ ، عرصہ گاہ ۔

**گاہ بگاہ :** گاہے گاہے ، کبھی کبھی ، وقت بے وقت ، وقفے سے ، تھوڑی تھوڑی دیر بعد ، گاہے ماہے ، بہت کم ، کبھی کبھار ، بُھولے چُوکے ، وقتاً فوقتاً ، بھولے بسرے ۔

**گاہک :** خریدار ، کسٹمر ، مُشتری ، خواہاں ، طلب گار ۔

**گاؤں :** (گائوں) گام ، قریہ ، دیہہ ، گرام ، نگری ، موضع ، بستی ، کھیڑا ، پنڈ ، مقام ، مسکن ، ٹھور ، ٹھکانہ ، گوٹھ ، ڈہ ، چک ، گڑھ ، ٹنڈو ، قصبہ ، آبادی ، دیہات ۔

**گائے :** بقرہ ، حیرمہ ، غوا ، سُلتّم ، کاؤ (Cow) ، سہر ، فرغانج ، گوؤں ، گئو ، بقر ، گاں ۔

**گپ :** افواہ ، شیخی ، ڈینگ ، غپ شپ ، افسانہ ، ترارا ، بکواس ، بک بک ، لغویات ، داستان ، گانا ، دون کی لینا ، جھوٹ ، تعلّی ، بڑ ، لن ترانی ، لاف ، گزاف ، بڑنگ ، جھک ، ہذیان ، زژ ۔

گپ اڑانا ، گپ آڑنا ، گپ شپ ، گپ مارنا ، گپ ہانکنا ۔

**گتکا :** گدکا ، سونٹا ، نتکہ ، ڈنڈا ، سونٹی ، چھڑی ، اسٹک ، لاٹھی ۔

**گُتھم گُتھا :** غٹ پٹ ، کلخپ ، کَشتم کَشتا ، جُٹنا ، گُتھنا ، باہم لپٹ جانا ، بھڑنا ، نتھی ہونا ، منسلک ہونا ، گندھنا ، گتھ جانا ، لڑ جانا ، دست و گریباں ، دھینگا مُشتی ، گٹ پٹ ۔

**گُتھی :** عقدہ ، گرہ ، مسئلہ ، اُلجھن ، کلجھٹی ، گنجلک ، پیچ ، مشکل بات ، سوال ، پرابلم ، گُنجل ۔

**گِٹّا :** ٹخنہ ، پاؤں کا جوڑ ، کلائی کا جوڑ ، بند ، نی ، مشتالنگ ، کعب ۔

**گٹھا :** بوجھ ، بھار ، بار ، پُشتارہ ، گٹھڑ ، بوغبند ، بقچہ ، کارۃ ، بڑی گٹھڑی ، گٹھ ، گھاس کا بوجھ ، پوٹ ، بدرج ، بنڈل ، پلندہ ، بستہ ، پوٹلا ، مٹھا ، گڈی ، تھئی ، ڈبا ، پیکٹ ۔

**گٹھڑی :** چھوٹی بقچی ، چھوٹی گانٹھ ، گنڈھڑی ، پوٹلی ، بستہ ، جامہ ، پردندہ ، جامہ بند خورد ، پٹلیا ، گٹھیا ، پشتارا ، حزمہ ، بچھونڈ ۔

**گُٹھلی :** گٹک ، بیج ، تخم ۔

**گجر :** صبح کی نوبت ، دردی ، جگانے کی کل ، جگونی ، گھڑیال ، آلارم ، زنگولہ ، جرس ، گھنٹی ۔

گجر بجنا ، گجر دم ، گجر بھت ، گجر کا وقت ، گجری ، گجرا ، گجر بھتّا ۔

**گِدھ :** مُردار خور پرندہ ، گید ، کرگس ، نَسر ، چیل کی قسم کا پرندہ ، گج ، کھگراج ۔

**گدّا :** گبّا ، گبّھا ، گادیلا ، ملائم بچھونا ، گدیلا ، توشک ، بساط پتبہ ۔

**گُداز :** (پگھلنا ، پگھلانا)

دل گداز ، جگر گداز ، جان گداز ، صبر گداز ، نظر گداز ، دماغ گداز ، برق گداز ، تجلی گداز ۔

**گُدگُدی :** گدگد ، ہنسکال ، آنند ، خوش ، پرسن ، گدگدانا ، باغ باغ ، ہنسانا ، مذاق کرنا ، ندغ و ذغذغہ ، غلمچ ، غلغچ ، چھیڑنا ، شوق دلانا ، مساس کرنا ۔

**گدھا :** خر ، ڈنکی ، کھوتا ، حمار ، ایس ، خچّر ، کھر ، اسک ، الاغ ، تاوک ، دراز گوش ، غشک ، کوژہ ۔

**گُدڑی :** دلق ، خِرقہ ، گوڈری ، پوشیدنی ، جُبّہ، فقیر ، پشمینہ ، ریگیڈ ، گُدڑیا ، ژِندہ ، مُرقع ۔

گدڑی میں پیوند لگانا ، گدڑی میں لعل ہونا ، گدڑی کا لعل ۔

**گڈمڈ :** گڈ بڈ ، ملا جلا ، خلط ملط ، مخلوط ، گھال میل ، گول مول ، گول مال ، آمیختہ ، ملایا ہوا ، مغشوش ، اُلٹ پلٹ ، غلط سلط ، مکسد اپ ، گڈیل ، گپڑ چوتھ ، کَتپڑ شپڑ ، انٹ شنٹ ، گنھواں ۔

اناج گڈمڈ کرنا ، کاغذات گڈمڈ کرنا ، روپے گڈمڈ کرنا ، کپڑے گڈمڈ کرنا ۔

**گُر :** قاعدہ ، اُصول ، داؤ ، کلیہ ، نکتہ ، باریکی ، پرنسپل ، حساب ، کُنہ ، عقدہ ، بھید ، راز ، گتھی ، سِرِّ خفی ، دقیق ، داؤ پیچ ، بلیغ ،

**گر :** علامتِ فاعل ۔

آہن گر ، بازی گر ، کاری گر ، توانگر ، زرگر ، کمان گر ، تیر گر ، غارت گر ، قلعی گر ، جادو گر ، صیقل گر ، رفو گر ، دبگر ، جلوہ گر ، ستم گر ، سوداگر ، شعبدہ گر ، افسوں گر ، خوگر ، شیشہ گر ، دریوزہ گر ، داد گر ، کیمیا گر ، بیداد گر ، عشوہ گر ، فتنہ گر ، کار گر ، کوہ گر ، کسگر (کمہار) ، نگینہ گر ، نوحہ گر ، آتش گر ، آرزہ گر ، شنا گر (تیراک) ، افشا گر ، ارزہ گر ، اکسیر گر ، برز گر ، فولاد گر ، پیکانہ گر ، بزری گر ، پرستش گری ، کاسہ گر ، پیوند گری ، تاراج گر ، تمثال گر ، ترنّم گری ، تعلیم گر ، تماشا گر ، تصویر گر ، ثنا گر ، جاہش گر ، چرا گر ، چرخ گری ، چر گر ، چارہ گر ، دانش گر ، خواہش گری ، داغ گر ، حلوا گر ، خجلت گری ، خنیا گر (مطرب) ، دیوار گر (معمار) ، رامش گر ، روشن گر ، روغن گر ، شیشہ گر ، ریاضت گری ، سیاست گری ، زرفشاں گر ، ریختہ گر ، سفت گر ، سگالش گر ، شفاعت گر ، شنا گر ، شیوہ گر ، کندہ گر ، کینہ گر ، قیمت گر ، طعنہ گر ، شیوہ گری ، کاغذ گر ، گزارش گر ، گُل گر (گل کار) ، لعل گر ، مویہ گر ، نقش گر ، نوید گر ، نوا گر ، یاوہ گر ، یاری گر ، بشارت گر ۔

**گراری :** ریل ، چکری ، چکلی ، دانتے دار پہیہ ، گِتھری ۔

**گرامر :** گریمر ، ویا کرن ، علمِ صرف و نحو ، قواعدِ زبان ، گرانمر ۔

**گِراں :** ناگوار ، ناپسند ، ناگوار خاطر ، بُرا ، دوبھر ، اجیرن ، ثقیل ، بوجھل ، تکلیف دہ ، درشت ، دشوار ، مکروہ ، بُرا لگنا ، آزردہ ، غمگین ، رنجیدہ ، مکدّر ۔

گراں خاطر ، گراں گزرنا ، گراں ہونا ، گراں سرشت ، گراں گوشی ، گراں گوش ، گرانی ۔

**گِراں :** بھاری ، وزنی ، بیش قیمت ، بیش بہا ، انمول ، اہم ، قیمتی ، کامشلی ، بار آور ، اسولک ، عمدہ ، بڑھیا ، قابل قدر ، قابل عزّت ، قابل وقعت ، مہنگا ۔

گراں قیمت ، گراں سامان ، گراں اشیا ، گراں کرایہ ، گراں اسباب ، گراں مکان ، گراں لباس ، گرانبار ہونا ، گراں سنج ، گراں سر ، گراں سرشت (مغرور) ، گراں سُرین ، گراں سنگ ، گراں قدر ،

گران کیسہ ، گراں گوش ، گراں گیر ، گراں مایہ ، گراں مغز (جاہل) ، گراں بار ، گراں جان ، گراں خاطر ، گراں پا ، گراں پایہ (بلند مرتبہ) ، گراں پرواز ، گراں پشت ، گراں چشم ، گراں خواب ، گراں خوار ، گراں خو ، گراں خیز ، گراں دست ، گراں دود ، گراں رکاب ، گراں سایہ ۔

**گرانا :** نیچے ڈالنا ، پھینکنا ، ڈھانا ، مسمار کرنا ، دے مارنا ، پٹکنا ، مغلوب کرنا ، زیر کرنا ، ہاتھ سے چھوڑنا ، منہدم کرنا ، پٹخنا ، بکھیرنا ، کِھنڈانا ، کرائیں ۔

**گرج :** کڑک ، چنگھاڑ ، چیخ ، کڑاکا ، گجگوڑ ، رورنک ، تھنڈرنگ ، زور کی آواز ، رعد ، شرزہ کی آواز ، مہیب آواز ، ڈکار ، دھاڑ ، گونج ، غراہٹ ۔

**گِرجا :** کلیسا ، صومعہ ، بیعہ ، نصاریٰ کا عبادت خانہ ، کنشت ، چرچ ، اِگریجا ، گرندسا ۔

**گرجنا :** گاجنا ، خوش ہونا ، گجگوڑ ، ہزیم ، گونجنا ۔

**گرد :** چاروں طرف ، چوگرد ، طوف ۔

**گَرد :** گرد گھٹا ، گردباد ، گرد نامہ ، گرداب ، گرد باش ، گرد آور ، گرد آوری ، گرد بُہر ، گرد بازو ، گرد بالیں ، گرد پائے ، گرد مشت ، گرد نائے (لٹو) ۔

**گَرد :** (امر گردیدن = پھرنا) ۔ جہاں گرد ، آوارہ گرد ، حمام باد گرد ، تیز گرد ، کوچہ گرد ، تیز گردی ، ہرزہ گردی ، بادشاہ گردی ، اشراف گردی ، نادر گردی ، پٹھان گردی ، بادیہ گردی ، بُستان گرد ، دنبالہ گرد ۔

**گرداں :** پھرنے والا ، گھومنے والا ، چکر کاٹنے والا ، چکر کھانے والا ، چکر ڈنڈ ، چکرم ، گردش کنندہ ، دوّار ، چک پھیری کرنے والا ۔

چرخِ گرداں ، گردون گرداں ، روگرداں ، سر گرداں ، دست گرداں ، بلا گرداں ، رو گردانی ، تیر گردانی ، دولاب گردانی ، شانہ گردانی ، شیشہ گرداں ، کاسہ گرداں (گدا) ۔

**گردش :** قسمت کی برگشتگی ، بد اقبالی ، ادبار ، بدنصیبی ، آوارگی ، مصیبت ، آفت ، بِپتا ، کشٹ ، سختی ، سنکٹ ، کھکیڑ ۔

گردش روزگار ، گردش دوراں ، گردش بخت ، گردش زدہ ۔

**گردش :** چکّر ، دَور ، دورہ ، گھاؤ ، پھیر ، حلقے میں پھرنا ، دائرے میں پھرنا ، حرکت ، گھومنا ، چکرانا ، چکر کھانا ، چکر لگانا ۔

گردش دوراں ، دنوں کی گردش ، گردش آسماں ، گردش زمین ، گردش لیل و نہار ، گردش فلک ، گردش چرخ ، گردش ایّام ، گردش چشم ۔

**گردن :** گلا ، گلو ، عنق ، ناڑ ، ناڑی ، نیک ، گِچّی ، نائے ، ہار ، کوہال ، کروغ ، سٹ ، جید ، گُدی ، گل ۔

گردن ڈھلنا ، گردن زدنی ، گردن فراز ، گردن کشی ، گردن ناپنا ، گردن اٹھانا ، گردن اڑا دینا ، گردن اکڑ جانا ، گردن اینٹھنا ، گردن بند ، گردن پر بوجھ رکھنا ، گردن پر چھُری پھیرنا ، گردن پر حق رکھنا ، گردن جھکانا ، گردن حلال کرنا ، گردن خم کرنا ، گردن ڈالنا ، گردن مارنا ، گردن نرم ، گردن زلف کش ، تیغ بہ گردن ، طوق گردن ، گردن آزاد ، گردن نہادہ ، خم گردن ، گردن آب ، گردن حر ، گردن بغاوت ، خوں بہ گردن ، زلف بہ گردن ، گردن درویش ، گردن بریدہ ، گردن سخت ۔

**گُردہ :** لنگس ، کلیہ ، کلی (انسان اور حیوان کے اندرونی عضو کا نام جس میں پیشاب بنتا ہے) ۔

گُردے کا درد ، گُردے کی بیماری ، گُردے کا علاج ، گُردہ کی دوا ، گُردے کا اپریشن ۔

**گُرز :** ہتھیار ، گدا ، گوپال ، عمودِ آہنیں ، چاقِ آہنیں ، افزار ۔

گرز گاؤسر ، گرز مغز کوب ، گرز البرز شکن ، گرز درشت رو ، گُرز گراں سنگ ۔

**گرگٹ :** آفتاب پرست ، حربا ، کرلا ، حنفاء ، حجل ، کرلیا ۔

**گرم :** تتا ، جلتا ہوا ، ہاٹ ، تپا ہوا ، دہکتا ہوا ، آگ سے سرخ ، تافتہ ، گداختہ ، سرخ شدہ ۔

گرم بازاری ، گرم اختلاطی ، گرم مزاج ، گرم جوش ، گرم سیر ، گرم مزاجی ، گرم مصالح ، گرم خون ، گرم خیز ، گرم دل (عاشق) ، گرم دماغی ، گرم رو ، گرم کیں ، گرم گاہ ۔

**گرم جوشی :** سرگرمی ، ذوق و شوق ، تپاک ۔

**گرمی :** تاوستان ، تترا ، طپش ، ہیٹ ، اوڑے ، سمر ، تابستان ، سوز ، گداز ، حدت ، سیک ، معان ، دبقہ ، التہاب ، تڑپ ، تمازت ، حبس ، تپش ، لو ، دہم ۔

گرمیِ موسم ، گرمیِ غذا ، گرمیِ خیال ، گرمیِ پندار ، گرمیِ غرور ، گرمیِ دولت ، گرمیِ منصب ، گرمیِ بادہ ، گرمیِ ارادہ ، گرمیِ بازار ، گرمیِ محفل ، گرمیِ ہنگامہ ، گرمیِ خورشید ، گرمیِ بزم ، گرمیِ سفر ۔

**گروہ :** گروپ ، پارٹی ، ٹولی ، جرگہ ، فرقہ ، مجموعہ ، جھنڈ ، غول ، جماعت ، طائفہ ، منڈلی ، ہجوم ، اجتماع ، بھیڑ ، زمرہ ، جتھا ، ٹکڑی ، ہرا ، اکھاڑا ، ٹولہ ، ٹول ، گلہ ، کلیہ ، کاوہ ، گینگ ، مجمع ، جمگھٹا ، انبوہ ، بھیڑ بھاڑ ، جوق ، خیل ، دھڑا ، نغر ۔

**گرہن :** گہن ، سیاہ ہونا ، انگی کار ، سولکار ، راہو ، سایہ پڑنا ، الکیپس ، داغ پڑنا ۔

**گری :** مغز ، تخم ، کھوپرا ، کھوپا ، گودا ، بھیجا ، کرنلی ، سار ، نلی ، بیج ، دباغ ، فخ ۔

**گری :** (گیری) بنانا ، ڈھالنا ، نقش کرنا ۔

آدم گری ، باورچی گری ، آیا گری ، بخشی گری ، قلی گری ، ساسا گری ، ایلچی گری ، گدا گری ، دایہ گری ، دائی گیری ، سپاہ گری ، گماشتہ گری ، ملا گری ، منشی گری ، میانجی گری ، باغی گری ، طاغی گری ، پیوستہ گری ۔

**گریبان :** کنٹھی ، جیب ، کنٹھی ، گلا ، گچی ، گل ، کالر ، جٹربان ، کنٹھ ، قطاب ، تلبیب ، الف گریبان ، چاچلہ ، چاموش ، چمناک ، چمچم ، جموس ، سندلہ ، شلم ، وشمک ، گری وان ، توژہ ، گریوان ۔

گریبان پکڑنا ، گریبان میں ہاتھ ڈالنا ، گریبان پھاڑنا ، گریبان تار تار کرنا ، گریبان چاک کرنا ، گریبان گیر ہونا ، گریبان میں سر ڈالنا ، گریبان میں منہ چھپانا ، گریبان بند رکھنا ، گریبان دریدہ ، گریباں دری ۔

**گریہ :** زنجہ ، غرن ، نیوہ ، ہاز ، اشک ریزی ، اشک افشانی ، رونا ۔

گریۂ غم ، گریۂ خلوت ، گریۂ مسرت ، گریۂ مرگ ، گریۂ ناکامی ، گریۂ مجلس ، صاحب گریہ ۔

**گُڑ :** قند سیاہ ، قندہ ، میٹھا ، شیرینی ، قوام ، شیرہ ، کین جوس ، ٹراسل ، کند ۔

گڑ کی باری ، گڑاکو ، گڑ کی بھیلی ۔

**گڑگڑانا :** منت کرنا ، عاجزی کرنا ، سماجت کرنا ، خوشامد کرنا ، ہاتھ جوڑنا ، درخواست کرنا ۔

**گڑھا :** گدھا ، خندق ، کھائی ، غار ، گھاٹی ، کھو ، کٹو ، شگاف ، جوف ۔

**گز :** یارڈ ، وال ، انچ ٹیپ ، پیمانہ ، دراع ، ۳٦ انچ کی مقدارِ طولانی کا سریا ۔

**گزار :** (امرِ گزاردن = ادا کرنا) ۔

تہجد گزار ، گوش گزار ، کار گزار ، شکوہ گزاری ، گلہ گزار ، خراج گزار ، باج گزار ، اطاعت گزار ، خدمت گزار ، حق گزار ، نماز گزار ، باد گزار ، پائے گزار ، تیغ گزار (سپاہی) ،

تیغِ جوشن گزار ، خامہ گزار ، دست گزار ، رہ گزار ، (سوغات) تیر سنداں گزار ۔

**گزک :** نُقل ، گجک ، ریش ، بدرقہ ، چاکنا ، چاٹ ۔

**گزیں :** (امرِ گزیدن = چُننا ، انتخاب کرنا) ۔

عزلت گزیں ، خلوت گزیں ، گوشہ گزیں ، آرام گزیں ، بد گزیں ، دست گزیں ، رامش گزیں ، سر گزیں ، راحت گزیں ، عیش گزیں ، طاعت گزیں ۔

**گستاخ :** شوخ ، بےادب ، بےشرم ، بے حیا ، شریر ، اکھّڑ ، چالاک ، چال باز ، ڈھیٹ ، خیرہ چشم ، ناشائستہ ، غیر مہذّب ، ناتراشیدہ ، دنگئی ، بے باک ، بدتمیز ، بد اخلاق ، بد تہذیب ، بستاخ ، منہ پھٹ ۔

گستاخ دست ، گستاخ چشم ، گستاخ زباں ۔

**گشت :** پھرنا ، گھومنا ، سیر کرنا ، تفریح کرنا ، دورہ کرنا ، روند کرنا ، چکر لگانا ، چلنا ، چہل قدمی کرنا ، گرداوری ، واک ۔

گشتی چٹھی ، گشتی پروانہ ، گل گشت ، باز گشت ، مٹرگشت ، شب گشتی ، روند گشتی ، شہر گشت ، کوٹ گشتی ۔

**گُستر :** (امرِ گستردن = بچھانا ، پھیلانا) ۔

عدل گستر ، معدلت گستر ، ضیا گستر ، فیض گستر ، الطاف گستری ، ثنا گستر ، جفا گستر ، داد گستر ، شکایت گستر (گلہ مند) ، نعمت گستر ، خواں گستری ۔

**گشتہ :** سرگشتہ ، گم گشتہ ، سر گشتگی ، گم گشتگی ۔

**گفتار :** بول چال ، بات چیت ، تقریر ، سخن ، بات ، گویائی ، تکلّم ، نطق ، بچن ، قول ، مقولہ ، بول ، بانی ، کلام ، ذکر اذکار ، قیل و قال ، اسپیچ ، وعظ ، اپدیش ، دائیلاگ ، دسکس ، اسپیک ، کہنا سننا ، گفتگو ۔

تلخ گفتار ، نرم گفتار ، گرم گفتار ، شیریں گفتار ، گفتار بندی ۔

**گگری :** گاگری ، تہڑی ، گڑوی ، گھڑیا ، گھڑی ، ٹوکنی ، ولٹوئی ، جراحی ۔

**گُل :** پھول ، فلاور ، پشپ ۔

گل پیرہن ، گل جھڑی ، گل مہتاب ، گل چشم ، گل خنداں ، گل خطمی ، گل چڑھانا ، گل آفتاب ، گل سوسن ، گلِ شب بو ، گل گلاب ، گل رعنا ، گل افشاں ، گل برگ ، گلدان ، گل پاش ، گل اندام ، گل اشرفی ، گل اورنگ ، گل باندھنا ، گل بکاولی ، گل بُوٹا ، گل افشانی کرنا ، گلبو ، گل بوٹے جانا ، گل بیگانہ ، گل پلاس ، گل پوش ، گل پھولنا ، گل کھلنا ، گل پیادہ ، گل تر ، گل احمر ، گل شاہ بوستاں ، گل سرخ ، گلدستہ ، گل خونیں ، گل خونیں پیرہن ، گل بہار در دست ، ساغر گل ، جام گل ، شمع گل ، گل سطرا ، گل تازہ ، غنچۂ گل ، گل زریں ، شاہ گل ، تخت گل ، تختۂ گل ، شاخ گل ، گل سایہ پرورد ، درخت گل ، گل رحیل باب ، گل کوچ کردہ ، گل شاداب ، گل سیراب ، گل ساغر بکف ، گل گوشوارہ ، گل استبرق حریر ، گل باف ، گل دیدہ باز ، گل نیاز ، گل عہد شکن ، گل شب چراغ ، برگ گل ، زیرۂ گل ، گل طغرا ، گل دلآویز ، گل پسندیدہ ، گلبن ، گل دلکش ، گل زرد ، گل عنبر سرشت ، گل بہارستان ، مہد گل ، فصل گل ، موسم گل ، گل فشردہ ، گل افسردہ ، گل خزاں رسیدہ ، گل زر دست ، گل دودی ، گل نودمیدہ ، گل بدن ، گل اندام ، گل شبنم زدہ ، نافۂ گل ، ورق گل ، گل پاد رکارب ، گل چند روزہ ، گل مستعار ، گل عارضی ، گل پیکار ، گل ناپائدار ، گل با آب و تاب ، گل پارہ پارہ ، خون گل ، گل خوںناک ، گل بے خار ، گل ربیعی ، گل پیادہ ، گل معطر ، گل پیش بہار ، گل در ہجر گل ، گل خوں کاشتہ ، گل نورسیدہ ، گل نرم خوں ، گل خونیں کفن ، گل تنگ جامہ ، گل ہرزہ درا ، گل بیرنگ و بو ، گل چراغ ، گل شمع ، گل مشتعل ، گل سپر انداز ، گل سپر گل ، گل آغوش بہار ، گل آتش رنگ ، گل انوار ۔

**گلا :** گلو ، گل ، حلق ، حلقوم ، حنجرہ ، کنٹھ ، تھروٹ ۔

گلا آنا ، گلا اٹھانا ، گلا باندھنا ، گلا بند

ہو جانا ، گلا بندھانا ، گلا بیٹھنا ، گلا پڑنا ،
گلا بھرّانا ، گلا پکڑنا ، گلا پھاڑنا ، گلا پھاڑ کر
چیخنا ، گلا پھرنا ، گلا پھانسنا ، گلا پھولنا ،
گلا خشک ہونا ، گلا دابنا ، گلا گھونٹنا ،
گلا کاٹنا ، گلا کٹانا ، گلا کٹنا ، گلا گرنا ،
گلا کھل جانا ، گلا کھولنا ، گلا گھٹنا ،
گلا گھونٹ ، گلا مسوسنا ، گلے باز ، گلے لگنا ، گلے
کا ہار ، گلے گلے پانی ، گلے مڑھنا ، گلے ملنا ،
گلے گلے ، گلے ملوا دینا ، گلے میں اٹکنا ، گلے میں
پھانسی پڑنا ۔

**گلا :** سڑا ہوا ، پگھلا ہوا ، لاغر ، ذوب ، پکا ہوا ،
بوسیدہ ، رقیق ، باسی ، گُھلا ہوا ، بوسا ہوا ۔

**گلاب :** غلاب ، روز ، گلِ سرخ ، ماء ورد ، حوجمہ ،
ماء ورد ، گلِ احمر ۔
گلاب پاش ، گلاب باڑی ، گلاب چھڑکنا ،
گلاب سے کُلی کرنا ۔

**گلپھیڑ :** کانٹھ ، گٹولی ، کنپھیڑ ، باغرہ و کلن ، غدّہ ،
غدود ، گانٹھ ، گرہ ، خناق ، دنبل ، ڈنتھیریا ۔

**گلقند :** گل شکر ، جلنجبین ۔

**گلکاری :** نقّاشی ، نقش و نگار ، بیل بوٹے ، کشیدہ
کاری ، پھول بوٹے ۔

**گلہ :** جھنڈ ، غول ، ریوڑ ، جھتّلڑ ، دل ، گروہ ،
برا ، ٹکڑی ، رمّہ ، ہرنوں کی ڈار ، لار ۔
گلہ بان ، گلہ بانی ۔

**گلہری :** کلّو ، گلتو ، گرچ ، کشتو ، کنشتو ، روکھی ،
موشِ خرما ، موشکِ پران ، اسکارل چیلو ، کالڑ ،
فارۃ التمر ۔

**گلی :** کوچہ ، کو ، محلہ ، کُنج ، برزن ، گھٹی ، زقاق
و سکّہ ، اسٹریٹ ، لین ، نائے ۔

**گُم :** کھویا ہوا ، ضائع ، رائیگاں ، غائب ، پوشیدہ ،
غیر حاضر ، ناپید ، فقدان ، مفقود ، فقد ، اوجھل ،
بسرا ہوا ، بھول ، چوک ، مسنگ ۔
گمراہ ، گمراہی ، گُم شدہ ، گُم صم ، گُم کردہ
آشیاں ، گم گشتہ ، گُم نام ، گم نامی ، گم راہ ۔

**گماشتہ :** کارندہ ، کار پرداز ، کام کار ، کمکار ، نائب ،
معاون ، محرّر ، کارکن ۔

**گم شدہ :** بچھڑا ہوا ، دور افتادہ ، فراق زدہ ، جدا شدہ ،
چھوٹا ہوا ، رہا شدہ ۔

**گملا :** اصیص ، گملو ، تھالا ۔

**گمنام :** بے نام و نشان ، بے پتا ، لا پتا ، بے ٹھکانا ،
غیر مشہور ، نا معلوم ، غیر حاضر ، غائب ، گم ،
نا موجود ۔

**گنّا :** نیشکر ، پونڈا ، گانڈا ، ایکھ ، اوکھ ، قصیب السکر ،
نالی ، شوگرکین ، کماد ، کمادی ۔

**گناہ :** جرم ، خطا ، قصور ، غلطی ، عصیاں ، معصیت ،
اوگن ، دوش ، جرم و ذنب ، اثم ، جنایۃ ،
عنت ، جریرۃ ، پاپ ، تقصیر ، اپرادھ ، کُناس ،
بدی ، برائی ، تر دامنی ، آلودگی ۔
گناہ بخش ، گناہ آمرز ، گناہ بے لذّت ، گناہ دھونا ،
گناہ سمیٹنا ، گناہ صغیرہ ، گناہ عظیم ، گناہ کبیرہ ،
گناہ گار ، گناہوں کی گٹھڑی ۔

**گنبد :** برج ، سقف ، مدوّر ، گمّٹ ، مٹّھ ، قبّہ ، گمٹی ،
محراب ، قلعہ ، آرک ، نیم خایہ ، گھوگس ، گڑگج ،
گڈھ ، مینار ، منارہ ، آبام ، ثاور ، جوسہ ، بارہ قصر ،
کوشک ، ہشت و چہارم فلک ۔
گنبدِ خضرا ، گنبدِ ارزق ، گنبدِ بے در ،
گنبدِ دولابی ، گنبدِ فیروزہ رنگ ، گنبد کی صدا ،
آواز گنبد ، گنبدِ گرداں ، گنبدِ مینا ، گنبدِ مینائی ،
گنبدی ، مسجد کا گنبد ، دہلیز کا گنبد ، مقبرے
کا گنبد ، تعزیے کا گنبد ۔

**گنتی :** شمار ، سنکھیا ، اندازہ ، تعداد ، حساب ، نمبر ،
عدد ، انگ ۔

**گنٹھیا :** جوڑوں کا درد ، وجع مفاصل ، جوال ، جُوالق ، گٹھیا ، نقرس ، گاؤٹ ، ریمٹیزم ۔

**گنج :** خزانہ ، کان ، دفینہ ، مال ، دولت ، دھن ، کنز ، کوش ، خزینہ ، دولتِ عمیق ، مالِ کثیر ، گنجینہ ، ٹیٹری ، لکشمی ۔

گنج ملنا ، گنجینہ ، گنج باد آورد ، گنج دیبا ، گنج افراسیاب ، گنج گراں ، گنج خضرا ، گنج الٰہی ، گنج بخش ، گنج ڈالنا ، گنجِ رواں ، گنج شائگاں ، گنج شہیداں ، گنجِ قارون ، گنجِ معانی ۔

**گُنجان :** گھنا ، پاس پاس ، مُتّصل ، نزدیک نزدیک ، گھنکا ، گچ پچ ، گھندار ، سٹا ہوا ، گھنیرا ، چھتنار ، اَڑھایا ، سنگنا ، مُلتف ، گُتھا ہوا ۔

**گنجائش :** وسعت ، جگہ ، ٹھکانا سمائی ، کیپ ابل ، ظرف ، فراخی ۔

**گند :** گندا ، کُوڑا کرکٹ ، گند بلا ، بدبو ، نجاست ، درگندھ ، عفونت ، تعفّن ، بسانڈ ، غلاظت ، ناپاکی ، پلیدی ، سڑاند ، میلا ، چرک ، لید ، گوبر ، گھورا ، غلیظ ، خاشاک ، طفس ، قشب ۔

**گندا :** بدبودار ، بساندھ ، نا معقول ، میلا کچیلا ، متعفّن ، پُھسینڈا ۔

**گندم :** حِنطہ ، اگ ، کاگل ، غنم ، کنک ، گیہوں ۔

**گنڈا تعویذ :** منتر جنتر ، جھاڑ پھونک ، جادو ٹونا ، ٹوٹکا ، اَفسوں ، نقش ، دم ۔

**گِننا :** شمار کرنا ، تعداد کرنا ، اعتداد کرنا ، اندازہ کرنا ، جانچنا ، کاؤنٹنگ ۔

**گنہگار :** عاصی ، آثم ، تردامن ، آلودہ دامن ، پاپی ، خطاوار ، خطا کار ، قصوروار ، اثیم ، اثوم ۔

**گو :** (امر۔ گفتن = کہنا) بیان کرنا ، بولنا ، جواب دینا ۔

بد گو ، حق گو ، کم گو ، خوش گو ، پُر گو ، قصّہ گو ، بذلہ گو ، داستان گو ، ہزل گو ، بسیار گو ، دروغ گو ، زود گو ، راست گو ، فضول گو ، زیادہ گو ، ہرزہ گو ، شعر گوئی ، لطیفہ گو ، سخن گو ، قانون گو ، غزل گو ، شعرگو ، کلمہ گو ، برہنہ گوئی ، باز گو ، پوچ گو ، پریشاں گو ، پیش گو ، تازہ گو ، راعنا گو (منافق) ، رہ گو ، چرب گو ، سرد گو ، سر گو ، مسلسل گو ، مزاح گوئی ، یاوہ گو ۔

**گوار :** (امر۔ گواریدن = ہضم ہونا) ، برداشت کرنا ، اٹھانا ۔

ناگوار ، خوشگوار ، ناگواری ، خوشگواری ۔

**گوارا :** پسندیدہ ، مرغوب ، مطبوع ، موافق ، پسندِ خاطر ، منظور ، سہار ، برداشت ، من بھاتا ، دل پسند ، لطیف ، خوش ذائقہ ، زود ہضم ، قابلِ برداشت ۔

**گوالا :** گوال ، گوالہ ، اہیر ، گھوسی ، شیر فروش ، گوجر ، گوچی ، ملک مین ، واگی ، چرواہی ، اجاری ، ڈنگرائی ، دُوہی ، سوڈھر ، بسان گوپی ، گوپ ، گوپال ۔

**گواہ :** شاہد ، بینہ ، ساکھی ، وٹ نیس ، شاکسی ، شہید ۔

گواہ عینی ، گواہ سماعی ، گواہ سمعی ۔

**گواہی :** شہادت ، شاہدی ، ساکشی ، ثبوت ۔

**گوبر :** چوپایوں کا براز ، چرک ، دست ، گوہ ، فُضلہ ، چھینا ، کاودنگ ، سرجین ، سرقین ، دجال ، دبال ، سرگین ، خثی ، اخثاء ، چاپن ، چمپن ، گست ، گستہ ، گوہا ، گوا ، پاچک ، پاچک دشتی ۔

**گود :** آغوش ، پہلو ، کنولی ، کنار ، ہر ، انکوار ، حِضن ، گودی ، کچھار ، جھولی ، دامن ، کچھ ، لیپ ، جھود ۔

گود بٹھانا ، گود بھرنا ، گود پھیلانا ، گود پھیلنا ، گود کا پالا ، گود کھلانا ، گود کھلائی ، گود کھلایا ، گود لینا ، گود میں لڑکا شہر میں ڈھنڈورا ، گود میں لینا ، گود بھرائی ۔

**کُودا :** مغز ، بھیجا ، سار ، چربی ، پنیری ، مِخ ، مُلب ، مارو ـ

**گودام :** بار خانہ ، رخت خانہ ، رخت گاہ ، سٹور ، اٹالا ، انبار خانہ ، بھنڈار خانہ ، کوٹھار ، ذخیرہ خانہ ، ڈپو ، دکان ، کارخانہ ، کوٹھی ، تجارت گاہ ، نیلام گھر ، ہٹی ـ

**گوش :** کان ، کرن ، سرون ، سمع ، اُذن ، ایئر ، کنّن ـ

گوش گزار ، گوش گزار کرنا ، گوش بدر ، گوش بھرنا ، گوش بفریاد ، گوشِ توجہ ، گوشِ دل سے سننا ، گوش زد ، گوشمالی کرنا ، گوشوارہ ، گوش شنوا ، گراں گوش ، گوش نصیحت نیوش ، گراں گوشی ، خرگوش ، سیہ گوش ، حلقہ بگوش ، بازی گوش ، آگندہ گوش ، دراز گوش ، زرد گوش ، زیر گوش ، سفتہ گوش ، سوسن گوش ، شلل گوش ، فیل گوش ، کُند گوش (بہرا) ، صدف گوش ـ

**گوشت :** لحم ، ماس ، مِیٹ ، گوڑد ـ

**گوشہ :** زاویہ ، کونا ، کھونٹ ، پہلو ، وسا ، ناحِیہ ، خُصم ، کُھدرا ، کارنر ، کنڈ ـ

گوشہٗ تنہائی ، گوشہٗ چشم ، گوشہ دار ، گوشہٗ زنجیر ، گوشہٗ عافیت ، گوشہٗ تربت ، گوشہٗ کشادہ ، گوشہ گیر ، گوشہ گزینی ، گوشے میں بیٹھنا ، گوشہ نشین ، گوشہ نشینی ـ

**گوکھرو :** کانٹا ، نوک ، خسک ، بھکھڑا ، حسک ، کروز ، گوکھشر ، تری ، کنٹک پھل ، کٹک بھدر برچھہ ، بیان ڈنڈک ، کھادن شکھہ ، سد سر لگار ، کھرگ ، چھرگ ، تروک ـ

گوکُھرو کا کانٹا ، گھوکھرو کی بیل ـ

**گُوگَل :** مقل ، گگر واٹ ، سال نریاس ، ممی ، پاکشن ، پلن ، ککھج داء ، کوشک ، مُدرگ ، دیو دھوپ ، شوی پوری ، مُقل ارزق ـ

**گول :** مدوّر ، چکر دار ، مستدیر ، حلقہ دار ، گردا گرد ، گرد ، غلطاں ، مد حرج ، راونڈ ، سرکلر ، غونڈ ، مونڈ ـ

**گُولر :** رقعہ ، ڈومر ، تیمڑ ، وائیلڈفگ ، انجیر آدم ، جمیز ، ثمریشہ ، تین احمر ، تین بری ، جمبیز ـ

**گولی :** شکینہ ، گلولہ ، بندقہ ، گوری ـ

**گؤن :** جُبّہ ، فرغل ، الخالق ، چُغہ ، لباس شب ، لباس النوم ، قمباز ، قفطان ، جُھل ، جُھلا ، چولا ، اپرن ، خردار ، جوالق ، خرجین ، جوال ـ

**گوں :** مطلب ، غرض ، خواہش ، ضرورت ، مقصد ، واسطہ ، لالچ ـ

اپنی گوں کا ، گوں کا یار ، گوں گانٹھنا ، گوں گانٹھیا ، گوں گیر ، گوں نکل گئی آنکھ بدل گئی ـ

**گوں :** گوں ، جیسا ، رنگ ، مثل ـ

سیگوں ، گلگوں ، آتش گوں ، آب گوں ، زنگار گوں ، شعلہ گوں ، نیل گوں ، فیروزہ گوں ، سیہ گوں ، دگر گوں ، گندم گوں ، لالہ گوں ، زمرد گوں ، واژگوں ، مینا گوں ، آسماں گوں ، بیجادہ گوں ، جگر گوں ، سنجاب گوں ، گندنا گوں ، لاجورد گوں ، قیر گوں ، زبرجد گوں ، آہن گوں ، سیم گوں ، گربہ گوں (مکار) ، غالیہ گوں ، سیماب گوں ، شنگرف گوں ، یاقوت گوں ، شفق گوں ، عناب گوں ، لعل گوں ، عقیق گوں ، بنفشہ گوں ، تیرہ گوں ، نارنج گوں ، گلنار گوں ، شہاب گوں ـ

**گُونا گوں :** قسم قسم ، رنگ رنگ ، رنگ برنگ ، انواع و اقسام ، طرح طرح کا ، نوع بنوع ، بوقلموں ، متنوع ، مختلف النوع ، رنگا رنگ ـ

**گونج :** بازگشت ، زناٹا ، ایکو ، تصادمِ صوت ـ

**گوند :** چپک دار مادہ ، صمغ ، گوج ، آزدی ، کھنور ، گتم ـ

**گوندھنا :** متھنا ، یک جان کرنا ، بلوانا ، آمیز کرنا ، بلونا ، مِلانا ـ

**گونگا :** بے زبان ، بے نطق ، اَبکم ، اَخرس ، لال ، گنگ ، کلیل ، ڈمب ۔

**گویّا :** قوّال ، مُغنّی ، گوینده ، سخن کننده ، گاٸک ، رامش گر ، سرودگو ، نغمہ سرائے ، ڈوم ، میراسی ، کلاونت ، مطرب ، راگی ، سنگر ، خنیاگر ، سازنده ، نغمہ ساز ، آوازه خواں ، گاو کار ، موسیقار ، استاد ۔

**گھاٹ :** دریا کا کناره ، منہل ، آبشخور ، معبر ، راه دریا ، ساحل ، گزر گاه آب ، ڈیک ، راه ، پتن ، تڑ ، تریٹ ۔

چادر گھاٹ ، گھاٹ اُترنا ، گھاٹ گھاٹ کا پانی ، گھاٹ مار ، گھاٹ بدلنا ، رام گھاٹ ، گھاٹ مانجھی ، گئو گھاٹ ، دھوبی گھاٹ ۔

**گھاٹی :** درّه ، درهٔ کوه ، پہاڑ کے بیچ کی گلی ، ثنیّہ ، ریلی ، عقبة ، دون ، وادیِ کوه ، دامنِ کوه ، پہاڑ کی تلہٹی ، رستا ۔

**گھاس :** گھانس ، گاه ، گیاه ، علف ، گراس ، چاره ، کباده ، سبزه ، دُوب ، سبزهٔ خود رو ، کاه ، رعا ، کلاوتین ، رَیم ، واخہ ، خس ، پھونس ۔

**گھائل :** زخمی ، مجروح ، زخم رسیده ، زخم خورده ، خراشیده ، فگار ، خستہ ، بسمل ، پھٹیل ، الجرح ۔

**گھبراہٹ :** اضطراب ، بے قراری ، اضطرار ، ہڑبڑی ، سراسیمگی ، بے اوسانی ، بے حواسی ، بد حواسی ، بے کلی ، تلملاہٹ ، بے چینی ، ہلبل ، ہاچل ، بوکھلاہٹ ، خفقان ، گھبری ، تپاک قلب ، التّوحش ، تلاملی ، شوریده سری ، مضطرب ، بے تابی ، افراتفری ، بھاگڑ ، کھلبلی ، ہلبلی ، ہلبلاہٹ ۔

**گھپلا :** گڑبڑ ، السٹ ، جھمیلا ، چپند ، جھگڑا ، ابتری ، ہلّڑ ، ہڑبونگ ، ہڑبڑی ، الجھیڑا ۔

**گُھٹنا :** رکبہ ، چشمِ زانو ، بندِ ساق ، گوڈا ، گوڑا ، کوڑ ۔ زانو ، پنڈلی اور ران کے بیچ کا جوڑ ، نی ۔

گھٹنوں میں سر دینا ، گھٹنے ٹیک دینا ، ماروں گھٹنا پھوٹے آنکھ ۔

**گھٹیا :** اوچھا ، کم ظرف ، پایاب ، خام ، اتھلا ، پیٹ کا ہلکا ، پھلپھلا ، پست ، نیچ ۔

**گھر :** کریہہ ، منزل ، آستاں ، بیت ، مسکن ، مکان ، حویلی ، گِره ، دار ، باشا ، کده ، خانہ ، سرا ، محل سرا ، دولت سرا ، شبستان ، ڈیرا ، باڑی ، سکونت گاه ، قیام گاه ، جائے ، جگہ ، ٹھور ، ٹھکانہ ، ٹکانہ ، آشیانہ ، کوٹھی ، ہاؤس ، اُتاغ ، استھان ، قصر ، محل ، صرج ، ایوان ، کاخ ، کور ، ہوم ، مستقر ، رین بسیرا ۔

گھر آئے کی لاج ، گھر آئے کتے کو بھی نہیں نکالتے ، گھر بار بسا لینا ، گھر بار چھوڑنا ، گھر بار کا دھندا ، گھر بار والا ، گھر بار لٹانا ، گھر بول اٹھنا ، گھر بندی ، گھر بھائیں بھائیں کرنا ، گھر بے چراغ ہونا ، گھر پڑا رہنا ، گھر پڑنا ، گھر پکڑنا ، گھر پورا کرنا ، گھر پھوڑنا ، گھر پھونک تماشا دیکھ ، گھر تاکنا ، گھر جانی من مانی ، گھر جنوائی ، گھر جھانکنا ، گھر جھکنی ، گھر چارده کرنا ، گھر چڑھ کر لڑنا ، گھر چھوڑنا ، گھر خاک ہونا ، گھر خاک میں ملانا ، تار گھر ، جادو گھر ، ناچ گھر ، چڑیا گھر ، عجائب گھر ، ریل گھر ، ڈاک گھر ، گرجا گھر ، اننا گھر ، گھنٹا گھر ، گیند گھر ، جنس گھر ، ہتھیار گھر ، گودام گھر ۔

**گہرا :** عمیق ، نکتہ رس ، غامض ، دقیق ، متین ، سنجیده ، رسا ، ژرف ، ڈیپ ، بلند کردار ، گمبھیر ۔

گہرائی ، گہرا خیال ، گہرا تصور ، گہری بات ، گہرا نکتہ ۔

**گھڑا :** مٹی کا ظرف ، سبوچہ ، کلیزه ، جرّه ، مٹکا ، کمبھ ، دِلاّ ، واٹر پاٹ ، چاٹی ، تہڑا ، گگرا ، ٹوکنی ، کلش ، منگے ، پچر ، گاگر ، ٹھلیا ۔

**گھڑی :** ساعت ، ٹائم پیس ، واچ ، کلاک ، گھڑیال ، گھنٹہ ، کلوک ، وقت کا پیمانہ ۔

**گھڑیال :** جرس ، گھنٹا ، ٹل ۔

**گہنا** : زیور ، ابھوکن ، بھوشن ، حلیہ ، ٹوم ، پاتا ، حیلے ۔

**گھنٹہ** : جرس ، درا ، زنگاولہ ، زنگ ، گھنٹی ، گھڑیال ، کلوک ۔

**گُھنڈی** : تکمہ ، گوپک ، سوتی بٹن ، بوتام ، بندمہ ، زر ۔

**گُھنگرو** : زنگلہ ، قلقلہ ، گھینگرو ، گھونگرو ، زنگولہ ۔

**گھوڑا** : گھوڑ ، گُھوڑ ، اسپ ، توسن ، فرس ، خیل ، بارس ، اس ، مرکب ، ایاق ، رہوار ، رخش ، دلدل ، یابو ، ٹانگن ، ٹائر ، ہوئی ، ٹٹو ۔

گھوڑا پالنا ، گھوڑا سدھانا ، گھوڑا ڈالنا ، گھوڑا ملنا ، گھوڑا دوڑانا ، گھوڑ دوڑ ۔

**گھونٹ** : جرعہ ، چسکی ، دم آب ، ڈھک ، ڈراٹ ، ناطل ، نغبۃ ، قذعہ ، گُھٹ ۔

**گھونگھٹ** : پردہ ، پردہ زنبوری ، ویل ، نقاب ، چلمن ، چق ، گوشہ ، آڑ ، اوٹ ، پٹ ۔

**گھی** : روغن زرد ، روغن گاؤ و بز ، سمن ، گھرت ، (تایا ہوا مکھن) ، روغن ، غوڑی ، یاغ ، گھیؤ ۔

گھی چڑھانا ، گھی والا ، گھیا ۔

**گھیا** : کدو ، لوکی ، قرع ، اُج ، بذ ۔

**گیت** : راگ ، گانا ، سرود ، نغمہ ، بھجن ، دھرپد ، سانگ ۔

**گیدڑ** : گادڑ ، شغال ، سیار ، جمبو ، شغبر ، ابوالعرس ، سرحوب ، واؤی ، تورہ ، نوفل ، جے کال ، گدڑ ، تھولغ ، شار ، شال ، شغار ، شگار ، گال ، موش خرما ، نمسک ۔

**گیر** : لینا ، پکڑنا ، قبول کرنا ، تھامنا ، سنبھالنا ، نکالنا ۔

دست گیر ، آبو گیر ، حرف گیر ، دامن گیر ، بغل گیر ، خبرگیر ، راہ گیر ، دل گیر ، چاشنی گیر ، عالم گیر ، فال گیر ، شعلہ گیر ، آتش گیر ، جہاں گیر ، عیب گیر ، ماہی گیر ، ملک گیر ، خردہ گیر ، نکتہ گیر ، جاگیر ، گل گیر ، بار گیر ، سخت گیر ، خوگیر ، گرہ گیر ، کشتی گیر ، گلو گیر ، چھت گیری ، گریباں گیر ، دیوار گیری ، موزہ گیر ، ناخن گیر ، اٹھائی گیرا ، گون گیرا ، نم گیرا ، آب گیر ، آوارہ گیر (محاسب) ، آسماں گیر ، آفتاب گیر ، امارہ گیر ، بہا گیر ، باز گیر ، اپارہ گیر ، باج گیر ، بادگیر (ہواداں) ، بار گیر ، بز گیری ، بغل گیری ، پائے گیر (پابند) ، تنگ گیری ، تخت گیر ، کلاچہ گیر (خوشامدی) ، کماں گیر ، گراں گیر ، گُرد گیر (بہادر) ، گور گیر ، مار گیری (مکّاری) ، معرکہ گیری ، مگس گیر (مکڑی) ، موش گیر ، نقد گیر ، میاں گیری ، نقرہ گیر (رشوت خوار) ، نمک گیر ، عرق گیری ، ہنگامہ گیر ، تنگ گیری ، جانب گیر ، جام گیر (شراب خوار) ، حرف بار گیر ، حرف ورق گیر ، حملہ گیری ، جلو گیر ، خانہ گیر ، خدا گیر ، خریدار گیر ، دہاں گیر ، خواہر گیر ، خوگیر (مانوس) ، درز گیری ، دیو گیری ، دیو گیر ، رزم گیر ، زباں گیر (جاسوس) ، زباں گیری ، زمیں گیر ، زہگیر ، سرگیر ، خاموش گیر ، شانہ گیر ، سکوں گیر ، شیر گیر ، عناں گیر ، عبرت گیر ، عرق گیر ، قفا گیر ، کاغذ گیر ، لنگر گیر ۔

**گیسو** : زلف ، کاکل ، جور ، طرّہ ، خط ، کُشت ، کمند شاہ گیر ، لٹ ، صدغ ، غلالہ ۔

گیسوے معنبر ، گیسوے مشکیں ، گیسوے شب رنگ ، گیسوے عطر ساز ، گیسوے پراگندہ ، گیسوے پریشان ، گیسو شاخ ، گیسوے رسا ، گیسوے مسلسل ، گیسوے پیچ دار ، گیسو بریدہ ، گیسوے شمع ، گیسوے عنبر فشاں ۔

**گیلا** : تر ، نم ، مرطوب ، بھیگا ہوا ، نم ناک ، سیلا ، نم رسیدہ ، سیلول ، سی لا ، آلا ، ویٹ ، لوند ، نم آلود ، تر بتر ۔

**گیں** : (وصفیت) ۔
شرم گیں ، سُرمگیں ، اندوہ گیں ، خشم گیں ، سہم گیں ، شوخ گیں ، ریم گیں ، غم گیں ، بارگیں ، پار گیں ۔

**گیند** : گوئی و سرگل ، کجہ ، کندک ، کھنّدو ، پُھدری ، بال ۔

**گینڈا** : کرگدن ، مراسیس ، گینڈو ، رہنو سرس ، ارج ، کرک ۔

# ل

**لا** : حرفِ نفی ، نہیں ، بے پتہ ، گُم ، نہ ، نا ، اَن ، بغیر ، بِنا ، انکار ، نو ۔

لاحُزن ، لاریب ، لاجواب ، لاجُنب ، لاآبالی پن ، لاامتّنی ، لاپتہ ، لاحول ، لاخراج ، لامذہبی ، لامکان ، لاوارث ، لاوارثی ، لاولد ، لایعقل ، لایعنی ، لاینحل ، لاولدی ، لایزال ، لاطائل ، لاسخن ، لاچارگی ، لاُبد ، لاثانی ، لاجرم ، لادعوا ، لاحل ، لاعلاجی ، لازوال ، لاکلام ، لا خوف ۔

**لاٹھی** : عصا ، جریب ، بیساکھی ، بانڈی ، چوب دستی ، منشاط ، مطواح ، لکڑی ، لٹھ ، سونٹا ، بنگا ، ختکہ ، ختک ، ٹھینگا ، پونگا ۔

**لاثانی** : بے مثل ، بے نظیر ، یگانہ ، یکتا ، بے بہال ، عدیم النظیر ، لاجواب ، بے مانند ، انوپ ، انوکھا ، کمیاب ، بےعدیل ، فریدالدہر ، فقیدالنظیر ، عدیم السہیم ، فرد ، بے جواب ، فرد فرید ۔

جمال لاثانی ، ذات لاثانی ، کلام لاثانی ، اقوال لاثانی ، حیات لاثانی ۔

**لاڈ** : پیار ، ناز ، اخلاص ، محبّت ، دُلارا ، ماستا ، دُلا ، غنج و دلال ، چاؤ چوچلا ، لاڑ ، محبۃ ، لو ۔

لاڈ پیار ، لاڈلا ، لاڈ لڈانا ، لاڈو ، لاڈلی ، پریم ۔

**لاڈلا** : راج دُلارا ، ناز پروردہ ، پیارا ، چھیتا ۔

**لازوال** : غیرفانی ، ابدی ، ازلی ، قدیم ، اٹل ، مستقل ، اننت ، بے انحطاط ، بے تنزّل ، لایزال ، دائمی ، ہمیشہ رہنے والا ، لایموت ، اَرمٹ ، اَمر ، جاوداں ۔

**لاش** : تنِ مُردہ ، مُردہ ، مُردہ جسم ، مُردہ ، لوتھ ، نعش ، میّت ، جنازہ ، لاشہ ، جیفہ ، مّتنی ، کُشتہ ۔

**لاکھ** : صدہزار ، لکھ ، لیک ، مائۃ الف ، لخ ۔

**لاکھا** : سرخی ، لالی ، لالن ، احمر ، دھڑی ۔

**لال** : سرخ ، احمر ، سُوا ، رتّا ، ارغوان ، آل ، خیرو ، رخش ، سور ، قزل ، چُہچُہا ، سہرین ، گلابی ، قرمزی ، سیندوری ، شہابی ۔

**لالچ** : آز ، لوبھ ، حرص ، طمع ، تحریص ، ہوس ، ہوکا ، خواہش ، لاب ، حرص و آز ، کاد ، شرہ ، بخل ، ترغیب ، ہونس ، چوانپ ۔

**لالچی** : طامع ، طمعی ، حرصی ۔

**لالہ** : گل خشخاش ، گل لالہ ، (پوست کا پھول) ، آتش بہار ، آتش زر ، آذرگوں ، آذربوں ، آلالہ ، الالہ ، زربون ، بزارہ ۔

لالہ در خزاں ، لالہ زار ، لالہ رنگ ، کشت لالہ ، ایاغ لالہ ، قدح لالہ ، لالۂ دل سوز ، لالۂ حمرا ، لالۂ نعمان ، لالۂ سرخ ، ضمیر لالہ ، لالۂ سینہ چالاک ، لالۂ رنگیں برگ ، لالۂ ستاں ،

لالۂ خون ریز ، لالۂ دل ، لالۂ تن ، لالہ فام ، لالہ رُو ، لالہ چمن ، ساعد لالہ ، بہار لالہ ، لالۂ سبک ، لالہ لعل فام ، لالہ داغ دار ۔

**لاوارث :** لنگوڑا ، ناٹھا ، بے وارثا ، بے مالک ، بے سرپرستا ، مملوک ، بریا ، بری چگ ، آوارہ ۔

**لب :** ہونٹ ، لعل ، غنچہ ، شفہ ، لپس ، جوڑ ۔

لب شکر ریز ، لب مُعطّر ، لب جاں پرور ، لب روح پرور ، لب باج خواہ ، لب حیات بخش ، شکر لب ، لب خندہ زن ، لب نمک انگن ، لب نکتہ رس ، لب نکتہ فشاں ، لب انگبیں ریز ، لب مرجاں رنگ ، لب نیشکر گوں ، لب گویا ، لب سخن پرور ، یاقوت لب ، لعل لب ، لب شکر انگیز ، لب خندہ ناک ، لب نوش آفریں ، لب دلآویز ، لب آتش فشاں ، لبِ سحر آفریں ، لب نوشیں ، لب تبسم ریز ، لب شکریں ، لب دشنام ، لب مے نوش ، لب بوسہ کار ، لب بلب شکار ، لب شکر شکن ، لب شکر خوردہ ، لب شہد افشاں ، لب نوش خند ، لب شور انگیز ، لب نمک ریز ، لب بادہ گسار ، لب لولُو بند ، لب خوش‌تر ، لب شاداب ، لب مِسّی مالیدہ ، لب نیلوفری ، لب ارغنی ، لب عقیق فام ، لب کم سخن ، لب چشمہ نوش ، صدف لب ، یاقوت لب ، لب نشاط افزا ، لب گلبرگ ، لب شیریں ، لب بادہ دشمن ، لب احمریں ، لب خشک ، لب تشنہ ، لب تفسیدہ ، لب بوسہ خواہ ، لب سرخ ، لب دُردکش ، لب شکوہ سرا ، مہر خاموشی بر لب ، لب را بخون غلطیدہ ، لب شعلہ فام ، لب مے خوار ، لب شکرانہ پسند ، لب گزیدہ ، لب حسرت ، لب خاموش ، لب گویا ، لب نالہ سرا ، لب نغمہ گر ، لب مرثیہ خواں ، لب دشنام فروش ، لب عقیق رنگ ، لب یاقوت فام ، بقدر لب و دنداں ، لب خوشامد طراز ، لب بند ، تراوش لب ، لب خونچکاں ، لب تشنہ ، انگشت بہ لب ، تبخالۂ لب ، لب سکوت ، تشنہ لبی ، شکرلبی ، لب بوسہ آشکار ، لب بر بوسہ پریدن ، لب اشتیاق ، لب روزہ ، لب ہلال تراش ، لب بر پائے یار ، لب خون آشنا ، لب آستاں بوس ، لب قدم بوس ، لب شہادت ، لب تشنۂ داستاں ، لب قصہ گو ، لب غزل گو ، لب افسانہ خواں ۔

**لباس :** بھیس ، چولا ، کپڑے ، پوشاک ، جامہ ، پیرایہ ، کِسوَت ، پیراہن ، حُلّہ ، بذلہ ، خلعت ، پہناوا ، پشواز ، کپڑا ، قبا ، استرابہ ، اشن ، الکسون ، برکساں ، جوڑا ، پیرہن ، پرتھون ، پرنیاں ، پوشنہ ، پوشینہ ، ریماز ، پہماد ، کزاد ، ناشو ، وشی ، پکون ، پوشش ، پہناونی ، رنڈسالہ ، جوڑا ، کفن ۔

لباس فاخرانہ ، لباس فقیر ، لباس شاہی ، لباس گدائی ، لباس فنکارانہ ، لباس ناداری ۔

**لبالب :** بھرپور ، پُر ، سرشار ، لبریز ، ملاں ، طفوح ، رذوم ، چھلکتا ، بھرا ہوا ۔

**لب و لہجہ :** اسلوب ، انداز بیان ، طرز تکلّم ، طرز کلام ، انداز گفتگو ۔

**لُبھانا :** مائل کرنا ، پرچانا ۔

**لت پت :** ملـّوث ، لتھڑا ہوا ، آلودہ ، شوربور ، لتھ پتھ ، لتھڑ پتھڑ ، سنا ہوا ۔

**لٹّو :** دوامہ ، لاتو ، گردنائے ، مرصاع ، چکئی ۔

**لچک :** جھکاؤ ، کجی ، خمیدگی ، خم ، بل ۔

**لچّھن :** چال چلن ، رنگ ڈھنگ ، طور طریق ، کیفیت ، خلّہ ، عادت ۔

**لحاظ :** توجّہ ، دھیان ، غور ، خیال ، پاس ، رعایت ، رو رعایت ، جانب داری ، طرف داری ، پاسداری ۔

**لحاف :** بالا پوش ، قبوت ، زیر پوش ، رضائی ، کھندڑا ، جُلّی ، دُلائی ۔

**لڑائی :** جھڑاکا ، جھپٹ ، قصہ ، ٹنٹا ، جھڑپ ، زدوکوب ، رگیدا ، گھمّسن ہٹّی ، رگڑا رگڑی ، بگاڑ ، اَن بن ، شکر رنجی ، خفگی ، ناراضی ، رنجش ، کدورت خاطر ، ناموافقت ، بدمزگی ۔

**لڑائی :** جھگڑا ، تکرار ، تنازعہ ، نزاع ، دنگا ، بدعت ، پرخاش ، فساد ، ٹنٹا ، جوتی پیزار ، مٹھ بھیڑ ، خصومت ، قضیہ ، مار پیٹ ، گتھم گتھا ، مارکٹائی ، فتنہ ۔

**لڑائی :** معرکہ ، رزم ، جنگ ، جُدھ ، پیکار ، جنگ عظیم ، کشت و خون ، حرب ، ہیجا ، یُدھ ، کار زار ، ستیزہ ، اختلاف ، کھنڈت ، مقابلہ ، مقاتلہ ، جدل ، معرکہ آرائی ، مصاف ، رَن ، گڑھ ، جنگ و جدل ، محاربہ ، مجادلہ ، نبرد ۔

**لڑکا :** بچّہ ، طفل ، کودک ، مُنڈا ، بلرو ، غلام ، چیلا ، نادان ، ناتجربہ کار ، امرد ، داس ، چھور ، بال ، جاتک ، چھورا ، کاکا ، چھوکرا ، لالہ ، بالک ، لونڈا ، ولید ، بیٹا ، پُوت ، پُتر ۔

**لڑکی :** دوشیزہ ، باکرہ ، عذرا ، کنواری ، کنّیا ، کواری ، بِن بیاہی ، نافہم ، چھوری ، چھوکری ، دختر ، دخترک ، لونڈیا ۔

**لسوڑا :** سپستاں ، لہسوڑھا ، نسورا ، لبیڑا ، لِسلسا ۔

**لَسّی :** شملے ، چھاچھ ، دوغ ، دہی ، ڈوھہ ، مَٹّھا ۔

**لشکر :** ہجوم ، جمّ غفیر ، انبوہ ، اژدحام ، عسکر ، بھیڑ بھاڑ ، ٹھٹھ ، قشون ، جمعیّت ، فوج ، جیش ، سپاہ ، جند ، اُردو ، دل ، سینا ۔

لشکری ، سالار لشکر ، لاؤ لشکر ، لشکر جرّار ، لشکر کشی ۔

**لطافت :** عمدگی ، نفاست ، خوبی ، نکوئی ، نزاکت ، نازکی ، صفائی ، تحفگی ، سُتھرائی ۔

**لطیف :** نازک ، نرم ، نفیس ، کومل ، باریک ، رقیق ، عمدہ ۔

لطیف الطبع ، لطیف مزاج ، جنسی لطیف ۔

**لطیفہ :** بذلہ ، چٹکلا ، مذاق ، ظرافت ۔

**لطیفہ گو :** بذلہ سنج ، خوش طبع ، ظریف ، بذلہ گو ، حاضر جواب ، ٹھٹول ۔

**لعنت :** ملامت ، زوف ، دُھرکار ، دُرکار ، سرزنش ، زجر و توبیخ ، نکوہش ، دُھتکار ، لعن طعن ، نفرین ، تُف ، پھٹکار ، تھڑی ، دُر دُر ، پِھٹ پِھٹ ، ذلّت ، خواری ، بے رونقی ، تُھوتُھو ۔

**لغزش :** پھسلاہٹ ، ڈگمگاہٹ ، لڑکھراہٹ ۔

**لَغّو :** پوچ ، باطل ، ہرزہ ، یاوہ ، بیہودہ ، نامعقول ، واہیات ، بے معنی ، لَچر ، مہمل ، لایعنی ، جُھوٹا ۔

**لفظ :** کلمہ ، بات ، بول ، حدیث ، کلام ، گَل ، حرف ، سخن ۔

**لفظ :** حروف کا مجموعہ ، شبد ۔

لفظ کن ، لفظ خاموش ، یادگار لفظ ، لفظ ایمان افروز ، لفظ خوب ، لفظ مُشکپاش ، لفظ شیریں ، لفظ عذوبت آمیز ، لفظ فرحت بخش ، لفظ سُنبل ، لفظ سبک ، لفظ گراں ، لفظ تلخ ، لفظ بے آواز ، لفظ بے قلم ، لفظ بے صوت ، لفظ بے صورت ، لفظ نمکین ، لفظ سرور افشاں ، لفظ برجستہ ، لفظ نافہ بُو ، لفظ فروزاں ۔

**لقمہ :** نوالہ ، کور ، طعمہ ، اُکلہ ، زُبلہ ، تکہ ، ٹکڑا ۔

**لکڑی :** لرگے ، کاٹھی ، کٹھ ، چوب ، کاٹھ ، ہیزم ، ہیمہ ، حطب ، خشب ، سوختہ ، دار ۔

**لُکنت :** ہنکلاہٹ ، الکن ، ہنکلاہن ، بستہ زبان ، عُقدۃ اللسان ۔

**لکیر :** خط ، لائن ، دھاری ، ڈنڈیر ، ریکھ ، ریکھا ، نشان ، لیک ، دھارا ، سطر ، قطار ۔

**لگا تار :** اوپرتلے ، سلسلہ وار ، بغیر توقّف کے ، تراق پراق ، تڑپڑ ، تواتر ، بلا ناغہ ، مُسلسل ، تابڑتوڑ ، مدام ، یکے بعد دیگرے ، توالی ، برابر ، متواتر ، پے در پے ، متصل ، پیہم ، علی الاتصال ، پیاپے ، تتری ، متواتر ، متصّل ۔

**لگام :** لجام ، عنان ، لغام ، باگ ، واگ ، جلو ۔

**لگان :** شرح ، پڑتا ، محصول ، مالیہ ۔

**لمبا :** طویل القامہ ، ڈھینگ ، طویل ، قد آور ۔

**لمحہ :** پلک ، طرفۃالعین ، چشم زدن ، شمہ ، لحظہ ، فوراً ، شیبہ ، مومینٹ ، پل ، فی‌الفور ، گھڑی ، دم ، چھن ، دم زدن ، پلک جھپکتے ۔

لمحات فراق ، لمحات عشرت ، لمحۂ فکریہ ۔

**لُنڈا :** دُم کٹا ، دُم بریدہ ، لنڈورا ، کٹنہ ، لانڈا ۔

**لنگڑا :** لولا ، لنگ ، پنگا ۔

**لَو :** نرمہ ، پاپڑی ۔

**لوٹا :** ڈول ، آب ریز ، پرنالا ، آفتابہ ، مطہرہ ، بدھنا ، آبدستاں ، اداوہ ، کلا ، گڑوا ، بوکا ، ٹنڈ ، آب خورہ ، لٹیا ، لوٹو ، رس ۔

**لومڑی :** روباہ ، لوبیا ، لوکھڑی ، ثعلب ، دیوچہ ، فاکس ، لومبڑی ، لومڑ ، دمنہ ، زلو ، زالو ، شلک ، شلوک ، غلنج ۔

**لَونڈی :** باندی ، کنیز ، خادمہ ، داسی ، اصیل ، اَمہ ، جاریہ ، خطیہ ، مذالہ ۔

**لونگ :** میخک ، قرنفل ، کرن پھل ، میکھر دیپ ، لوچندن ، پُسپک ، سری ، پسپ ، دیو کشم ، برنکار داری ، سبھتو ۔

**لوہا :** آہن ، حدید ، سحم ، آئرن ، فولاد ، تاؤ ، روہنیا ، زادۂ مریخ ، نتیجۂ سنگ ۔

**لوہار :** آہن کار ، آہنگر ، حدّاد ، قین ، فیتق ۔

**لہجہ :** قرأت ، اُچرن ، تلفظ ، طرزِ کلام ، وضع تکلّم ، اندازِ گفتگو ، اسلوبِ بیان ۔

**لہٰذا :** اس لیے ، اس باعث ، بنا بریں ، بدیں وجہ ، چہ و کہ ، زیرا کہ ، چرا کہ ۔

**لَہُو :** خون ، رَت ، دم ، رکت ، عبیط ، باحر ، قان ، بلڈ ۔

لہو بہانا ، لہولہان ، لہو کرنا ، لہو اُترنا ، لہو پینا ، لہو پانی ایک کرنا ، لہو رونا ، لہو سفید ہونا ، لہو سوکھ جانا ، لہو کا پیاسا ، لہو کا جوش ، لہو کڑوا ہونا ، لہو میٹھا ہونا ، لہو کی ندیاں بہہ جانا ، لہو میں لتھیڑنا ، لہو میں نہانا ، لہو میں ہاتھ رنگنا ، لہو کی ندیاں بہانا ، لہو لگا کر شہیدوں میں ملنا ۔

**لیپ :** لپائی ، کہگل ، لیپا پوتی ، ضماد ، پلستر ، طلا ۔

**لیڈر :** امام ، پیشوا ، قائد ، رہنما ، زعیم ، سرخیل ، سرگروہ ، سردار ، رئیس ، میرِ کارواں ، راہ داں ، راہ گر ، رہبر ۔

**لیکن :** مگر ، لیک ، لاکن ، ولیک ، باوجود ، پر ، اِلاّ ، پس ، ولے ۔

**لیموں :** لیمو ، نیبُو ، ترنج ، متکا ، ترج ، لیمن ۔

# م

**مآب :** ٹھکانا ، دارالرجوع ، جائے بازگشت ۔

عصمت مآب ، فضیلت مآب ، عظمت مآب ، جلالت مآب ، عفت مآب ، شرافت مآب ، نزاکت مآب ، حماقت مآب ۔

**ماتحت :** زیر فرمان ، زیر حکم ، تابع ، نائب ، معاون ، مددگار ، تحت ۔

**ماتھا :** جبہہ ، ناصیہ ، چاچم ، لطت ، ہامہ ، متّھا ، تیوری ، تندے ، پیشانی ، جبیں ، سیا ، سر ، فرق ۔

**مار :** افعی ، سانپ ، کیڑا ، سپ ، اجگر ، سرپ ، سنیک ، اژدہا ، اشترخوار ، اشترخار ، اشکنج ، بفنج ، خالم ، شاہ مار ، شترخار ، شکنج ، شیبا ، گرزہ ۔

مار سیاہ ، مار جہندہ ، مار پرّاں ، مار سفید ، مار مہرہ‌دار ، مار سربرآوردہ ، مار سلوّ ، مار تند ، مار شنگرف ، مارسیہ ، مارعجیب ، ماردیومار ، ماربزرگ ، مار بلاسرشت ، مار ارقم ، مار ارقمی ، مار ابلق ، مار آبی ، مار دولت ، مار دفینہ ، مار گیسو ، مار زلف ، مار کاکل ، مار شمشیر ، مار کمند ، مار دود ، مار دو دہاں ، مار شعلہ زباں ، مار شعری ، مار آستیں ، مار راہ ، زہر مار ، مار گزیدہ ، مار پیچاں ، مارگیر (سپیرا) ، مار گیسو ، مار زلف ۔

**مار :** چوٹ ، ضرب ، زد و کوب ، کوبہ کاری ۔

مار پٹائی ، مار پڑنا ، مار ڈلوانا ، مار دھاڑ ، مار دینا ، مار ڈالنا ، مار کر پٹرا کر دینا ، مار کھانا ، مار مارنا ، مار بھگانا ۔

**ماش :** اُرد ، ہنو ماش ، ہنو سیاہ ، مانہہ ، ماکھ ، کلائی ۔

**ماضی :** گذشتہ ، بیتا ہوا ، گزرا ہوا ، بھوت کال ۔

ماضی مطلق ، ماضی قریب ، ماضی بعید ، ماضی احتمالی ، ماضی نا تمام ، ماضی تمنّائی ۔

**مال :** دولت ، مایہ ، دھن ، تموّل ، ثروت ، امارت ، غنا ، توانگری ، نسبت ، شے ، اسباب ، سودا ، اثالہ ، سیم و زر ، روپیہ پیسہ ، سرمایہ ، پونجی ، چیز ، متاع ۔

مال دار ، مال و دولت ، مال کھانا ، مال زادی ، مال مست ، مال خواہ ، خایہ مال ، خایہ مالی ۔

**مال :** (امر مالیدن = ملنا) ۔

پامال ، رومال ، دست مال ، ریگ مال ، مشت مال ، گوش مال ، شیر مال ، پیل مال ، فیل مال ، توش مال ، پوز مال ، توشہ مال ، خاک مال (ذلیل کرنا) ، خشت مال (پتھیرا) ، شوی مال ، ریش مال ، کیسہ مال ، مخالف مال ، عدو مال ۔

**مالک :** صاحب ، والی ، آقا ، خداوند ، سردار ، افسر ، متصرّف ، مختار ، آدھیکاری ، صاحب اختیار ، معلّم ، مخدوم ، مربّی ، آسامی ، ججمان ۔

**مالی :** باغبان ، بستان پیرا ، نخل بند ، میر گلشن ، گاڈنر ۔

**ماں :** ماتا ، والدہ ، مادر ، ماتر ، امّاں ، مدر ، اُم ، جننی ، ماس ، مہتاری ۔

**مانگ :** چیر ، سوندھا ، فرق ، مفرق ، گیوار ، مشقا ۔

**مانند :** طرح ، مثل ، نظیر ، سا ، جوں ، مطابق ، جیسا ، مشابہ ، سہانتا ، ہوبہو ، ہمچو ، وش ، بسان ، آسا ، چوں ۔

**ماہ :** آہوئے سیمیں ، ابروئے زال زر ، پردہ دار فلک ، پیک آسمانی ، شب افروز ، صحن سیم ، صدف فلک ، کلیچۂ سیم ، گوئے سیمیں ، ماج ، فاختہ چشم شب ،

وال ، آبان ، چانـد ، قمر ، چندا ، ماہتاب ، مہ ، چندرماں ، سوم ، مُون ، چن -

ماہِ چہاردہم ، ماہِ نو ، ماہِ نیم ماہ ، ماہِ عرب ، ماہِ تمام ، ماہِ دو ہفتہ ، ماہ ابر ، ماہِ رمضان ، ماہِ محرّم -

**ماہر :** لائق ، زیرک ، دانا ، تجربہ کار ، ذہین ، چالاک ، ہوشیار ، چاتر ، اُستاد ، ہنرمند ، کامل ، حاذق ، کامل الفن -

ماہرِ طب ، ماہرِ حسابیات ، ماہرِ ریاضی ، ماہرِ سائنس ، ماہرِ اقتصادیات -

**ماہواری :** حیض ، رج ، پھول ، کپڑے آنا ، کپڑوں سے ہونا ، بے نمازی ہونا ، ایـّام -

**مایوس :** نِراس ، دِل شکستہ ، نا اُمید ، بے توقع ، بے آس ، نراسا ، نامراد ، بے نیل مُرام -

**مباحثہ :** بحث ، تکرار ، مُناظرہ ، مذاکرہ ، جواب ، سوال ، رد و بدل -

**مبارک :** فرخندہ ، ہمایوں ، نیک ، مسعود ، بھاگوان ، شُبھ ، خجستہ ، میمون ، خوش قسمت ، خوش نصیب ، سعد ، موافق ، سازگار -

**مُباشرت :** مجامعت ، صحبت ، ہم خوابی ، ہم بستری ، بھوگ ، وِشے ، رنگ رس -

**مُبدا :** سر چشمہ ، منبع ، ماخذ ، مادہ ، مصدر ، نِکاس ، دہانہ ، بِنا ، اصل ، بُنیاد ، جڑ -

**مترادف :** ہم ردیف ، ہم معنی ، سمرتھی ، متحد المعنی -

**متضاد :** متناقض ، مخالف ، اُلٹ ، خلاف ، برعکس ، منافی ، ناموافق ، متباین -

**متفق :** موافق ، رضا مند ، راضی ، یک رنگ ، ہم زبان ، ہم رائے ، ہم دل ، ہم صلاح ، ہم مشورہ ، ہم اتفاق -

متفق الرائے ، متفق الخیال -

**مٹانا :** معدوم کرنا ، ناپید کرنا ، بے نشان کرنا ، زائل کرنا ، تباہ کرنا ، برباد کرنا ، ردّ کرنا ، منسوخ کرنا ، نابود کرنا -

**مٹر :** کرسنہ ، کلاؤ ، خُلّر ، جُلبان -

**مٹکا :** مَٹ ، گول ، مندلا ، ڈلا ، جھال ، ماٹ -

**مٹھائی :** شیرینی ، حلواء ، سویٹ -

**مُٹھی :** مشت ، قبضہ ، چنگل -

**مِٹّی :** خاک ، دُھول ، گرد ، تُراب ، بوغا ، ہبا ، نقع ، صغید ، رغام ، سول ، خاورہ ، خاکستر ، غبار ، کلے ، چاک ، آچاک ، زمین -

**مثال :** مشابہ ، طرح ، مانند ، جیسا ، نظیر ، شبیہ ، تمثیل ، تشبیہ ، شباہت ، نمونہ ، بانگی ، مشابہت ، اوپما ، ہم شکل -

**مثانہ :** آبدان ، پُھنکنا -

**مثلّث :** گرد ، تکونی ، تکونہ ، تکونیا ، گردہ ، مغند ، مغندہ ، سہ گوشہ ، تکون ، تکھونٹ ، ترائینگل -

مثلّث خط ، مثلّث متساوی ، مثلّث مختلف الاضلاع ، مثلّث قائم الزاویہ ، مثلّث حادۃ الزاویہ ، مثلّث منفرجۃ الزاویہ ، وغیرہ -

**مجال :** حوصلہ ، تاب ، طاقت ، قدرت ، مقدور ، بس ، قابو ، پرکرم ، سامرتھ -

**مجاور :** محافظ درگاہ و معبد ، پانڈا ، پجاری ، جاروب کش ، نگہبان ، رقیب ، متولی ، سجادہ‌نشین ، خادم -

**مجبور :** عاجز ، بے اختیار ، معذور ، قاصر ، ناقابل ، مقصّر ، بے بس ، لاچار ، بے کس ، دق ، تنگ ، درماندہ ، ناچار ، آدھین ، لاغب -

**مجرم :** خاطی ، گناہ گار ، عاصی ، خطا وار ، تقصیر وار ، اپرادھی ، پاپی ، قصور وار ، ملزم -

**مجلس :** اباش ، اباشہ ، انگام ، میزدہ ، ہنگام ، انجمن ، بزم ، محفل ، حلقہ ، مجمع ، ندوہ ، سبھا ، سوسائٹی ، سماج ، کونسل ، کانفرنس ، فرقہ ، منڈلی ، جتھا ۔

مجلس رقص و سرود ، مجلس علمی ، مجلس شعراء ، مجلس جاناں ، آداب مجلس ، مجلس برخاست ہونا ۔

**مجیٹھ :** منجشٹا ، بجیا ، رگتا ، رگتانگی ، رگت پشپی ، رودنگ ، روناس ، رودن ، فوہ ، نامرولی ، سمنگی ، جرناشنی ، بستر بھوگیو ، منجھلا برگ ۔

**مچان :** گاڑا ، مرصد ، مرصاد ، مکمسن ، رف ، کوخ ، عرزال ، گازہ ، ٹانڈ ، تالار ، گو ، پاڑ ، ڈامچا ۔

**مُچلکہ :** عہد نامہ ، اقرار نامہ ، پرتگیّا ، عہد نامہ بحرمان ، بچن ، وچن ۔

**مچّھر :** ماشے ، پشہ ، کشکی ، بعوضہ ، خموش ، ماس کیٹو ، بق ، طیثار ، برغوث ۔

**مچھلی :** جلمین ، جل چم تمین ، سمذر ، مچھری ، مچّھی ، حین ، ماہی ، نون ، فش ، حوت ، سمک ، جل توری ، ہتس ، چکھہ ، تنوی مارکنھٹی ، دیشارن ، پلتھہ ، روراں ، آبی سار ، دشار شکلی ، رگتودھر ، رگت مکھہ ، متس بولگ ، سسروا ، گشتر پاتھین ، کرشن ورن ، مہاسر ، سفر شدر متس ، سفری ، مچھریا ۔

**محاصرہ :** ناکہ بندی ، قلعہ بندی ، گھیرا ، تسخیر ۔

**مُحبّت :** اُلفت ، مہر ، موانست ، تپاک ، پیار ، اُنس ، حُب ، عشق ، لگن ، پریم ، چاہ ، پریت ، موہ ، لاڈ ، لو ، لشو ، نیہہ ، اخلاص ، دوستی ، نزدیکی ، قربت ، انسیت ، تولا ۔

**محبوب :** دلبر ، معشوق ، دلدار ، من موہن ، پیارا ، ساجن ، سجن پریتم ، پیتم ، جانی ، سجنی ، پری ، آفت جاں ، آہوے طنّاز ، ستم آشنا ، ترک چینی طراز ، شعلہ رو ، بدر رخ ، ترک دلکش ، بلوریں اندام ، پریزاد ، ترک چین پرور ، بالا صنوبر ، بتِ چالاک ، ترک طنار ، ترک دلستاں ، بت زنجیر مُو ، بیدرد ، ہمایوں چہر ، نوبہار حسن ، ہوش پرواز ، نیم نگاہ ، نیرنگ ساز ، نازک عذار ، ہلال ابرو ، ہوشربا ، ناز پری ، نازنین اندام ، نرم گفتار ، نازک آغوش ، نقرۂ خام ، نہال صندل بو ، نگاریں رخ ، نادرہ گو ، نافہ مشک ، ناز پیشہ ، نگار دلجو ، نازک دل ، ناوک نگاہ ، نازک پیکر ، یار دلآویز ، یار سنگدل ، نوخط ، نگار پرنیاں پوش ، یوسف صفت ، نازک مزاج ، یاقوت لب ، ہم سایۂ آفتاب ، ہمایوں دیدار ، نازک طبع ، یوسف طلعت ، یار حور جمال ، نخل مراد ، یار دل بند ، نشتر نگاہ ، نیک اختر ، یار بے مہر ، ہندی صنم ، نسریں رُخ ، یار آہو چشم ، ناز پرور ، نازک تن ، برق جولاں ، آہو منش ، بے نیاز ، افعی خرام ، جاں گسل ، آتش رو ، ثریا مقام ، جادو نظر ، افسوں نوا ، جادو نفس ، آتش طلعت ، برق بے اماں ، چشمۂ نور ، بت مستور ، آغوش فریب ، بت ہرجائی ، بلوریں ساق ، بے باک ، بیگانہ خو ، بانوے بانواں ، آرام دل ، بت طراز ، ترک ہندو خال ، تشنہ خوں ، بت نارسیدہ ، بت خوش زباں ، تاج سرِ عشاق ، بے مہر ، بت شستہ رو ، نگاہ پرکار ، بے پروا ، پردہ نشین ، آشفتہ خو ، بت لا اُبالی ، نگار زیبا ، غنچہ دہاں ، فتنہ قامت ، غنچہ لب ، فتنہ گر ، فتنہ انگیز ، غمزہ ریز ، غزال مشکیں ، غیرت ارغواں ، فتنہ عالم ، غفلت کیش ، فتنہ جہاں ، نامسلماں ، نرگسیں چشم ، غافل غمزہ زن ، فرشتہ خو ، فریب ساز ، غفلت شعار ، غارتگر جاں ، فتنہ دوراں ، غارت گردیں ، غمزہ آفریں ، فرخ جمال ، فردوس نظر ، فریب کار ، فرشتہ خوبی ، نورپیکر ، قمر عارض ، گستاخ نظر ، لعبت چیں ، گل صد برگ ، گل سمن پوش ، کان حسن ، لب تشنہ نواز ، گلنار چہر ، گل شگفتہ ، لعبت حصاری ، گلعذار ، لولوی صدف نشین ، گل افروز ، لالہ رخسار ، لعل لب ، لعبت طاؤس پیکر ، لطیف اندام ، لعبت سمن ساق ، جان مہ رخان ، مہر جواں سال ، نگار نازک بدن ، نازنین ، نازنین غزال ، غیرت خورشید ، غیرت ماہ ، گل پیرہن ، ماہ خرامیدہ ، محبوب یاقوت فام ، مہ رخشاں ، گہر خنداں ، کافور پیکر ، کشادہ رو ، مہرِ جواں سال ،

کشادہ جبیں ، کم خندہ ، نازک اندام ، گہر پارہ ، نگار آبی گہر ، کرم نگاہ ، کج حسن ، کج کلاہ ، گوہر تاباں ، گستاخ سخن ، گلنار لب ، لالۂ رنگیں ، کافر گرو ، لولو گہر ، کرشمہ گوش ، کبک رفتار ، مشکیں خال ، مشکبو ، کافر ادا ، ماہ وش ، مہرو ، کم سخن ، گرم ناز ، ماہ طلعت ، گرم گفتار ، ماہ تنہا خرام ، مشتری پیکر ، گلگوں عذار ، مہرِ ترک رخسار ، گل تر ، گہر لب ، سوسن لب ، قاتل ، شمع قامت ، گل اندام ، سرو قامت ، گراں مایہ ، شمشاد قد ، قیّوت چشم ، گہر آبدار ، شعلہ قامت ، شگفتہ رو ، کوچک دہن ، شگفتہ جبیں ، شہد لب ، گل رُخ ، گستاخ چشم ، شعلہ عریاں ، عناب لب ، عروس طناز ، شمشاد رواں ، عروس ماہ ، سیماب سریں ، شمع نہاں ، عیّارہ ، عیّار وش ، شاہد عشوہ ساز ، شاہد زیبا ، شیریں پیکر ، عروس جان عالم ، شمشاد نوخیز ، عروس دل نواز ، شیریں کرشمہ ، ستارۂ سحری ، شاخ گل ، عارض قمر ، شعلۂ سرکش ، عربدہ جُو ، ستیزہ خو ، عیسیٰ نفس ، عقیق لب ، شمع یگانہ ، عنبریں خط ، سمن سینہ ، ساحر بابلی ، شکار افگن ، شوخ ادا ، سرو گل قبا ، طرحدار ، صبح جبیں ، صنوبر قامت ، صبح رخسار ، صبح نفس ، صندلیں قامت ، خوش ذقن ، سبز خط ، دُرِّ ناسفتہ ، سمن رخسار ، دلفریب ، سیم ساق ، ضبح رو ، ستم ایجاد ، شیریں لفظ ، زیبا سرشت ، زیبا نگار ، خوش اندام ، دل آرام ، شمع شب تار ، دلستان ، دلپسند ، دوشیزۂ معصوم ، ختن مُو ، خوش آغوش ، شیریں خند ، سرو نو خرام ، سیہ چشم ، سراپا ناز ، خون وفا نوش ، ریحان نفس ، زہرہ جبیں ، خوش قد ، سرو تازہ ، سیم بر ، رشک ماہ ، سیم تن ، سیمیں تن ، دل آویز ، رنگین ادا ، پری چہرہ ، حسینہ ، رنگیں سخن ، جمیل ، دُرِّ یکتا ، آئینہ اندام ۔

**محتاط** : چوکس ، خبر دار ، سوچیتا ، چوکنّا ، ہوشیار ۔

**محروم** : بے نصیب ، بے بہرہ ، مایوس ، ناکام ، نامراد ، نا اُمید ، بد بخت ، اَبھاگی ، بد نصیب ، بے نیلِ مرام ، خائب ۔

**محصول** : ٹیکس ، خراج ، باج ، تعلقبندی ، زرِ مال گزاری ، لگان ، باچھ ، جزیہ ۔

**محفوظ** : مامون ، صحیح سلامت ، مصئون ، سیف ۔

**محکمہ** : سررشتہ ، ادارہ ، شعبہ ، صیغہ ۔

محکمۂ دیوانی ، محکمۂ تعلیم ، محکمۂ زراعت ، محکمۂ عدل ، محکمۂ پولیس ، محکمۂ محصول ۔

**محل** : گھر ، مکان ، تجارتی کوٹھی ، جوسہ ، کشک ، ایوان ، قصر ، کاخ ، راج بھون ، کوشک ، راج مندر ، رنواس ، بارگاہ ، راج بھومی ، پیلس ، قصر شہی ، منزل ، حویلی ۔

محلِ خاص ، محل سکندر ، رنگ محل ، عیش محل ، داد محل ، شیش محل ، تاج محل ۔

**محلّہ** : برزین ، برزن ، کو ، کوئے ، مالت ، کوچہ ، گلی ۔

**محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** : محمدؐ ، احمد ، حامد ، محمود ، عاقب ، فاتح ، خاتم ، حاشر ، سراج ، رشید ، مُنیر ، بشیر ، نذیر ، ہادی ، مہدی ، رسول ، نبی آخری ، طٰہٰ ، یٰسین ، مُزّمّل ، مُدّثّر ، شفیع ، خلیل ، کلیم ، حبیب ، مصطفیٰ ، مُجتبیٰ ، مختار ، ناصر ، منصور ، قایم ، حافظ ، شہید ، عادل ، حکیم ، نُور ، حُجّت ، بُرہان ، مومن ، مطیع ، مُذکّر ، واعظ ، امین ، صادق ، مُصدّق ، ناطق ، صاحب ، مکّی ، مدنی ، عربی ، ہاشمی ، تہامی ، حجازی ، ترازی ، قرشی ، اُمّی ، عزیز ، حریص ، رؤف ، رحیم ، یتیم ، غنی ، جوّاد ، فتاح ، عالم ، طیب ، طاہر ، مُطہّر ، خطیب ، فصیح ، سیّد ، متقی ، امام ، شافی ، متوسّط ، سابق ، مقتصد ، مہدی ، حق ، مُبین ، اول ، آخر ، ظاہر ، باطن ، رحمت ، مُحلّل ، مُحرم ، آمر ، شکور ، قریب ، منیب ، مُبلّغ ، طسین ، حٰم ، حسیب ، اولیٰ ، خیر خلق ، صاحب تاج و البراق ، سید العرب والعجم ، شمس الضحیٰ ، بدر الدجیٰ ، صدر العلیٰ ، نور الہدیٰ ، کہف الوریٰ ، مصباح الظلم ، جمیل الشیم ، صاحب الجود و الکرم ، سیدالمرسلین ، خاتم النبیین ، شفیع المذنبین ،

رئیس العربیین ، رحمة للعالمین ، راحت العاشقین ، مُراد المشتاقین ، شمس العارفین ، سراج السالکین ، مصباح المقرّبین مُحب الفقرا ، سید الثقلین ، نبی الحرمین ، امام القبلتین ، وسیلۂ دارین ، صاحب قاب قوسین ، ابی القاسم ، محبوب رب المشرقین و رب المغربین ، جدالحسن و الحسین ، مولانا و مولی الثقلین ، ظل اول ، شاہ معجز کرامت ، نقطۂ خط اولین ، خاتم آفرینش آخر ، درة التاج عقل ، شاہ پیغمراں ، تاج سایۂ عرش ، شاہ عرش فرسا ، دستگیر افتادگان ، خاتم عہد آخرین ، شرف دو جہاں ، شاہ بیدریغ بخش ، شاہ فیض گُستر ، رحمت عالم ، شاہ معجز آیات ، قبلۂ اسلامیاں ، پیشرو کوکبۂ انبیاء ، وطن ساز برخط لاہوت ، چشمۂ دریا قیاس ، صاحب منبر ُ•• پایہ افلاک ، عذر خواہ عاصیاں ، مخبر صادق ، احمدِ قوسین مکاں ، مسیحا عبارت ، پیمبر سلیماں شہامت ، شاہ قدس آستانہ ، خلیل أیت مکاں ، شاہ سدرہ سریر ، صاحب تاج لولاک ، سپیدہ دم شب کائنات ، چراغ شب و مشعل روز ، شاہ اعجاز ، یاور کاردانِ بزرگ ، آیة آسمانی ، باخود دارندہ شفاعت خواہ کار افتادگان ، رحمت عالم کُن ، ماہ برج عرب از دو میم ، گوہر خانہ خیز ، فرستادۂ خاص خدا ، رسانندۂ حجت استوار (بمعنی قرآن) ، شفیع روز بیم ، سرو گلشن شرع مجرد ، ختم پیغمراں ، ملح اول ، شہسوار ملک ہستی ، سلطان خرد ، حاکم کشور کفایت ، رہ نورد سدرہ منظر عرش ، سید بارگاہ کونین ، نسابہ شہر قاب قوسین ، صدر نشین ثقلین ، شاہ مقربان بارگاہ صمدی ، چراغ ہر دو جہاں ، مسجود چرخ گرداں ، شاہ تخت کائنات ، شاہنشہِ ولایت ہستی ، نقل آسماں کن معراج ، شب آہنگ زن بر فرق آسماں ، رسول کریم ، شاہ عرش خلوتگاہ ، شاہ انجم مطاف ، پناہ دار گنہ گاراں ، دریائے مرّوت ، خدیو کشور نبوت ، کفیل مہات عالم ، پشت پناہ مجرماں ، شاہ آسماں خرام ، حل کنندۂ مشکلات عالمیاں ، تتمۂ دور زماں ، صفوت آدمیاں ، حرف عفو بر دفتر مجرماں نویس ، عالم جان و جان ، عالم جذبہ دہ نافہ نسیم باغ ارم ، منوّر ساز چشم آفرینش ، سرور کائنات ، رسول مقبول ، فخر موجودات ، رحمت عالمیاں ، احمد مجتبٰی ، محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم ۔

سید النبیین ، سید المومنین ، سید المتقین ، سید الصالحین ، سید المصلین ، سید الصادقین ، سید المتصدقین ، سید الصابرین ، سید الشاہدین ، سید المشہودین ، سید المرابطین ، سید المنجّین ، سید المصلحین ، سید المجیبین ، سید التائبین ، سید الخائفین ، سید الزاہدین ، سید العاطقین ، سید الباکین ، سید القائمین ، سید الراکعین ، سید الساجدین ، سید القارئین ، سید الموقنین ، سید المناجین ، سید القائعین ، سید الخافظین ، سید الجائعین ، سید الحامدین ، سید المرشدین ، سید الناظرین ، سید المبارکین ، سید الموحّدین ، سید القائلین ، سید المنصورین ، سید الناصرین ، سید الظافرین ، سید الوارثین ، سید المظفرین ، سید المرزوقین ، سید الراغبین ، سید المشفقین ، سید السائحین ، سید التّوابین ، سید الہالوفین ، سید المنیثین ، سید العابدین ، سید المساکین ، سید الموافقین ، سید المرافقین ، سید الفائزین ، سید العائذین ، سید الناجین ، سید الطاہرین ، سید الظاہرین ، سیدالتابعین ، سید الفاضلین ، سید الشاکرین ، سید المطاہرین ، سید المطیعین ، سید المرحومین ، سید المغفورین ، سید الطالبین ، سید المطلوبین ، سید المطاہرین ، سید الصوامین ، سید الاوّابین ، سید الواصلین ، سید المحبین ، سید المحبوبین ، سید المورودین ، سید المقبولین ، سید المعشوقین ، سید العارقین ، سید الواعظین ، سید المذکورین ، سید المنعمین ، سید المعظمین ، سید المبلغین ، سید المنادین ، سید المودّبین ، سید المعلمین ، سید المفسّرین ، سید العاقلین ، سید المباذلین ، سید الاجودین ، سید المتعبدین ، سید المستمعین ، سید المقرّبین ، سید المحرصین ، سید المفتّرحین ، سید المقتربین ، سید المتقابلین ، سید المسلّحین ، سید المقدّسین ، سید المرتّلین ، سید الہاموین ، سید المحققین ، سید المدققین ، سید الداعین ، سید المحسنین ، سید الصائمین ، سید الزاکین ، سید الکاملین ، سید السابقین ، سید المسبوقین ،

سید المعصومین ، سید المحفوظین ، سید الشافعین ، سید المشفعین ، سید المتعظمین ، سید المولفین ، سید الاظہرین ، سید المتصدقین ، سید الموقنین ، سید العافین ، سید المقبولین ، سید المتفکرین ، سید المسرورین ، سید المنزلین ، سید الممتازین ، سید الآمنین ، سید المتواضعین ، سید المبجلین ، سید الممجّدین ، سید المتفاخرین ، سید المتحمّلین ، سید القاسمین ، سید المتوسمین ، سید المقیمین ، سید المسافرین ، سید المہاجرین ، سید المظفّرین ، سید الغافرین ، سید المحبین ، سید السابعین ، سید العالمین ، سید القانتین ، سید المنفقین ، سید الراضین ، سید الرؤفین ، سید المتجہّدین ، سید المستغفرین ، سید المتعففین ، سید الحاملین ، سید المذنبین ، سید المتدیّنین ، سید المرضیّین ، سید المادحین ، سید الارفعین ، سید المبشّرین ، سید المنذرین ، سید المتدبرین ، سید المنشئین ، سید المخلصین ، سید الذاکرین ، سید الخافعین ، سید الخاشعین ، سید السّراجین ، سید المومنین ، سید الاورعین ، سید الخاصلین ، سید المتورعین ، سید الاطہرین ، سید الاکرمین ، سید المکرّمین ، سید الانجبین ، سید الاشجعین ، سید الافضلین ، سید النورین ، سید المعروفین ، سید السالکین ، سید المعاہدین ، سید الہادین ، سید المہدیّین ، سید المقتبسین ، سید الممکنین ، سید الفائقین ، سید الفاتحین ، سید المؤخرین ۔

**محمل :** کجاوہ ، کجابہ ، کجبہ ، کجوہ ، کڑابہ ، کڑاوہ ، کڑبہ ، کڑوہ ۔

**محنت :** آیاس ، تکلیف ، مصیبت ، تردّد ، کلفت ، ہمت ، مشقت ، جفا کشی ، تندہی ، سعی ، جاں فشانی ، کوشش ، جدوجہد ، تدبیر ، دوڑ دھوپ ، تگ ودو ، ریاضت ۔

**محنتانہ :** معاوضہ ، اُجرت ، مزدوری ، مزد ، محنت ، حق السعی ، حق الخدمت ، اجورہ ، صلہ ، پھل ، دہاڑی ، عوضہ ، عوضانہ ۔

**محو :** مگن ، بُت ، مستغرق ، منہمک ، گُم ، مصروف ، مُدغم ، کھویا ہوا ، مشغول ۔

**مخالفت :** چشمک ، شکر رنجی ، رکاؤ ، انقباض ، رنجش ، وفش ۔

**مُختلف :** الگ ، علیحدہ ، جدا ، دوسرا ، فرق سے ، متفرق ، بھشکل ، مُتباین ، مُمیّز ، بےمیل ، بےجوڑ ۔

**مُخِل :** مزاحم ، خلل انداز ، دست انداز ، حائل ، خارج ، رخنہ انداز ۔

**مداری :** جادوگر ، نظر بند ، شعبدہ باز ، ڈٹھ بند ، نٹ ، بازی گر ، قلا باز ۔

**مُدّت :** جُگ ، عمر ، وقفہ ، عرصہ ، دیر ، زمانہ ، وقت ، کال ، اوسر ، ٹائم ، میعاد ، ردح ، نجب ۔

**مدد :** کمک ، یاری ، پامردی ، دستیاری ، تائید ، اعانت ، مساعدت ، عون ، معاونت ، نصر ، مناصرت ، دستگیری ، پشتی ، پشت ، پرچک ، سہائتا ، سہارا ، ہیلپ ۔

**مدرسہ :** دانش زار ، دانش سار ، دانش گاہ ، دبیرستان ، اسکول ، مکتب ، دبستان ، آموزش گاہ ، پاٹ شالہ ، ودیالہ ، درس گاہ ۔

**مَدھم :** آہستہ ، دھیا ، دھیرج ، نیچا ، کم ، ہلکا ، خفیف ۔

مدھم سُر ، مدھم راگ ، آتم گانا مدھم بجانا ۔

**مذاق :** چُہل ، ہزل ، کھِلّی ، ریشخند ، تفریح ، ہنسی ، ظرافت ، دل لگی ، ٹھٹا ، مزاح ، تمسخر ، مخول ، مسخرا پن ، ٹھٹول ، تضحیک ، ہنسی ، استہزا ، مضحکہ ، خوش طبعی ، چھیڑ ، ٹھٹولی ، چھیڑ خانی ۔

**مذہب :** دین ، ایمان ، مسلک ، مشرب ، کیش ، ریلیجن ، عقیدہ ، دھرم ۔

**مراجعت :** واپسی ، عود ، معاودت ، رجوع ۔

**مراسلت :** رسل و رسائل ، خط و کتابت ، چٹھی چپٹھی ، نامہ و پیغام ۔

**مربّا :** آچار ، تبکوب ، اچل ، ویچار ، ریچال ، ریچالہ ، لیچار ۔

**مرتبان :** خمرہ ، بسدی ، بسدو ، پنتو ، پشک ، پشتو ، بیام ۔

**مرتبہ :** رتبہ ، عہدہ ، جاہ ، منصب ، درجہ ۔

**مرجان :** مونگا ، لولو ، بست ، بستام ، بسد ، بفترہ ، خروہک ، خروہہ ، کامہ ، وست ، وستام ، وسد ۔
• مرجان سرخ ، کشتۂ مرجان ، معدن مرجان ، مرجان کا ہار ، مرجان کا کنٹھا ۔

**مرحبا :** واہ واہ ، واہ جی ، شاباش ، شاد باش ، آفریں ، احسنت ، بارک اللہ ، زہے ، جزاک اللہ ، کیا کہنا ، دھن ہو ، بل بے ، ہرّا ۔

**مرحوم :** مبرور ، مغفور ، متوفّی ، خلد آشیاں ، آں جہانی ، بہشت نصیب ، جنّتی ، جنت نشاں ، مرنے والا ، سرگباشی ، بیکنٹھ باشی ۔

**مردمی :** رجولیّت ، قوتِ باہ ، قوتِ تولید ، جوہرِ مردمی ، جوہرِ حیات ۔

**مرصّع رقم :** خوش نویس ، پرویں رقم ، مرصّع نگار ، زریں رقم ، نفیس رقم ، خورشید رقم ۔

**مرضی :** خواہش ، ارادہ ، منشا ، حکم ، رولّ ، مشیّت ، پسندیدگی ، رضا ، خوشی ، رضا مندی ، قبولیّت ، منظوری ، انگیاری ۔

**مرطوب :** تر ، گیلا ، سیلا ، نم دار ، بھیگا ہوا ۔

**مرغ :** طائر ، پرند ، پنچھی ، پکھیرو ، خروس ، پکشی ، دیک ، صارخ ، عوف ، برڈ ۔

مرغ قفس ، مرغ نوگرفتار ، مرغ نوا سنج ، مرغان خوش آواز ، مرغ آذر افروز (ققنس) ، مرغ ہوا ، مرغ دانا ، مرغ زیرک ، مرغ رقاص ، مرغ طاؤس ، مرغ چمن ، مرغ شیریں مقال ، مرغ سحر خواں ، مرغ شب آہنگ ، مرغ بے آشیاں ، مرغ ناتواں ، مرغک ، مرغ نازنیں ، مرغان زباں بستہ ، مرغ گستاخ ، مرغ بے ہنگام ، مرغ آتشیں تاج ، مرغ مراد ، مرغ طپیدہ ، مرغ نیم بسمل ، مرغان فغاں نوا ، مرغ خوش پرواز ، مرغ نو پرواز ، مرغ تاب دیدہ ، مرغ آفت دیدہ ، مرغ ستم رسیدہ ، مرغ نوا پرداز ، مرغ گویندہ ، مرغ نوا پیرا ، مرغ زباں بستہ ، مرغ تیز بال ، مرغ از دام پریدہ ، مرغ نالہ بےگاہ ، مرغ سست بال ، مرغ مستعد پرواز ، مرغ بال افگار ۔

**مرغا :** مرغِ نر ، خروس ، دیک ، چرگ ، کُکڑ ، کاک ۔

**مرغابی :** اردک ، چغو ، چغور ، چغوک ، خرتب ، خرتبہ ، خشن سار ، خشی سار ، سرخاب ، کودرہ ، ساغ ، مرغاب ، مرغاو ، مرغاوی ، نیل سر ، سیخ پر ، مرغ آبی ، قاز ، ابن الماء ، اوز ، چکوا چکوی ، پرملا ، طیر الماء ، بنات الماء ۔

**مرغوب :** پسندیدہ ، من بھاتا ، پسند خاطر ، مطبوع ، من بھاؤنا ۔

**مرغی :** مرغ خانگی ، ماکیاں ، دجاج ۔

**مرمّت :** اصلاح ، درستی ، ریپئر ۔

**مروارید :** مرجان ، گہر ، کسبرج ، کسپرج ، موتی ، گوہر ، دُر ، لُولُو ، پرل ، مونگا ۔

مروارید ناسفتہ ، مروارید خریدنا ، مروارید درخشاں ، مروارید کا نرخ ، خمیرۂ مروارید ، سلک مروارید ، نرخ مروارید ۔

**مروّت :** رعایت ، لحاظ ، نیکی ، احسان ، پاس خاطر ، حسن سلوک ، نیک نہادی ، انسانیت ، بھلمنسائی ، مردمی ، خُلق ۔

**مرہم :** دوا ، علاج ، چارہ ، مداوا ، درماں ۔

**مریخ :** بہرام ، ترک فلک ، طرفدار پنجم ۔

**مزاج :** طبیعت ، عادت ، خُو ، خُلق ، جبلّت ، طبع ، سرشت ، خمیر ، گھٹی ، خاصیّت ، خاصّہ ، خصلت ، سبھاؤ ، طینت ۔

مزاج خوش فہم ، مزاج گرہر ، مزاج سخت ، مزاج نرم ، خوش مزاج ، خاموش مزاج ، مزاج کج ، نیک مزاج ، بد مزاج ، ناقص مزاج ، مزاج نکو ، مزاج گرم ، مزاج سرکش ، مزاج حلیم ، مزاج شریف ، مزاج بہیانہ ، مزاج حیوانی ، مزاج مبارک ، مزاج وہاج ، مزاج خجستہ شیم ، مزاج مذموم ، مزاج مسموم ، مزاج خوش نظر ، تند مزاج ، تند مزاجی ، آشنا مزاج ، شوخ مزاج ، گرم مزاج ، نازک مزاج ، طفل مزاج ، شریف مزاج ، نرم مزاج ، وحشی مزاج ، آوارہ مزاج ، رند مزاج ، عاشق مزاج ، تنک مزاج ، نرم مزاجی ، قائم مزاج ، آزاد مزاج ، مستغنی مزاج ، مسکین مزاج ، زن مزاج ، پریشاں مزاج ، خشک مزاج ، تیز مزاج ، تلخ مزاج ، آتش مزاج ، تنگ مزاج ، تلوّن مزاج ، افسردہ ، تلوّن مزاجی ، سخت مزاج ، رنگیں مزاج ، شعلہ مزاج ، وارستہ مزاج ۔

**مزاج پُرسی :** خیریت خواہی ، احوال خواہی ، عافیت طلبی ۔

**مزاح :** ظرافت ، خوش طبعی ، خوش مزاجی ، خوش مذاق ، مطائبہ ، ہنسی ، ٹھٹھا ، مخول ، چُہل ، کیہلی ۔

**مزاحمت :** مدافعت ، اعتراض ، اعراض ، روک ٹوک ، ممانعت ، تعرّض ، خلل اندازی ، کھنڈت ، رخنہ اندازی ۔

**مزدور :** باکار ، دہاڑی دار ، محنتی ، قُلی ، جھلّی والا ، پلّہ دار ۔

**مزدوری :** جُعل ، جُعالہ ، مُزد ، صلہ ، حق الخدمت ، حق السعی ، اُجرت ، اجورہ ، محنتانہ ، لیبر ، محنت ۔

**مزہ :** ذائقہ ، لذت ، سواد ، لطف ، چسکا ، لپکا ، لپ ، دھت ، چاٹ ، بان ، خو ، حظ ، سرور ، آنند ، مسرت ، شیرینی ، حلاوت ، چاشنی ، طعم ، انبساط ، شوق ، لت ، ذوق ، عادت ، چس ، لاگ ۔

مزے اُڑانا ، مزہ چکھانا ، مزہ حاصل کرنا ، مزہ کیرکیرا کرنا ، مزہ پھیکا پڑنا ، مزے سے گزرنا ۔

**مزید :** زیادتی ، بڑھوتری ، افزونی ، اضافہ ، زائد ، فالتو ۔

مزید برآں ، مزید تحقیقات ، مزید مال ، مزید رقم ، مزید خرچ ، اور ۔

**مزیدار :** لذیذ ، سوادی ، پُرلطف ، خوش ذائقہ ، پُرمزہ ، لذت بخش ۔

**مِژگاں :** پلک ، پلکیں ، لیش ، لیشز ۔

خنجر مژگاں ، تیغ مژگاں ، ناوک مژگاں ، خدنگ مژگاں ، سنان مژگاں ، مژگان خواب آلود ، مژگان غنودہ ، کافر مژگاں ، مژگان کرشمہ ، مژگان جگر کاو ، مژگان صید ، مژگان تیغ آزما ، مژگان یار ، مژگان خنجر فروش ، مژگان ستمگر ، مژگان غمزہ ، مژگان برگشتہ ، مژگان سیہ ، مژگان دراز ، چوگان مژہ ، مژگان لشکر سپاہ ، مژگان شست ، مژگان نوک نشتر ، مژگان تیغ سیہ تاب ، مژگان سنان مشکیں ، مژگان خنجر پیشہ ، مژگان نمک سا ، مژگان تلخ ، مژگان لشکر آرا ، مژگان تیر انداز ، مژگان خونی ، مژگان ستم گار ، مژگان بے باک ، مژگان بلا ، مژگان نیش زن ، مژگان دراز دست ، مژگان صلح پرور ، خامہ مژگاں ، لشکر مژگاں ، سوزن مژگاں ، کاوش مژگاں ، مژگان بے خبر ، مژگان تیز ، مژگان جلّاد ، شمشیر مژگاں ، مژگان ترکتاز ، مژۂ اشکبار ، مژۂ خوں پاش ، مژۂ بہاریں ، مژۂ

اشک شور ، مژۂ خوں رنگ ، مژۂ سرخ ، مژۂ نرم ، مژۂ ریشمیں ۔

**مسافر :** راہ گیر ، راہ رو ، راہی ، راہ سپر ، راہ پیما ، وارد و صادر ، رہی ، نزیل ، ابن السبیل ، غریب الوطن ، پردیسی ، پسنجر ، آوارۂ وطن ، غریب الدیار ، سیّاح ، زائر ، تپسی ، اتیت ۔

مسافر خانہ ، مسافرانہ ، مسافرت ۔

**مسالہ :** مواد ، تابل ، بزر ، قزح ۔

**مساوات :** تعدیل ، برابری ، ہمسری ، باہم برابر ، یکسانی ۔

**مسائل :** معاملات ، قضیے ، پرشن ۔

**مست :** محو ، مستغرق ، منہمک ، گُم ، مشغول ، کھویا ہوا ، مگن ۔

**مست :** مستانہ ، مخمور ، متوالا ، نشیلا ، سرشار ، دھت ، دیوانہ ، سر خوش ، مد ہوش ، بیخود ، وارفتہ ، از خود رفتہ ، مدہ ماتا ، شرابی ، سکران ۔

**مستحسن :** زیبا ، شائستہ ، پسندیدہ ، خوب ، بہتر ۔

**مستعد :** آمادہ ، تیار ، لیس ، کمر بستہ ، موجود ۔

**مستقبل :** آئندہ ، آنے والا ، آتیہ ، فیوچر ، بھویشت کال ، زمانۂ آئندہ ۔

**مسجد :** آفرین خانہ ، پرستش گاہ ، مسیت ، مہجت ، صومعہ ، معبد ، ماسک ، خانۂ خدا ۔

**مسلّح :** ہتھیار بند ، اسلحہ بند ، اوبچی ، کیل کانٹے سے لیس ، شتر دھاری ، کمربستہ ۔

**مسلّط :** حاوی ، غالب ، مستولی ، زبر ، قابض ، زور آور ۔

**مسئلہ :** معاملہ ، سوال ، قضیہ ، بکھیڑا ، معمّہ ، مدعا ۔

**مشابہت :** تطابق ، مناسبت ، مطابقت ، موافقت ، جوڑ ، میل ، تشبیہ ، تشابہ ، تطبیق ۔

**مشاہیر :** اکابر ، اعاظم ، اعیان ، اعالی ، مشہور ، سرتام ، عالم آشنا ۔

مشاہیر زمانہ ، مشاہیر وطن ، تذکرۂ مشاہیر ۔

**مشتاق :** شائق ، متمنی ، آرزو مند ، خواہاں ، خواہش مند ، طالب ، مستدعی ۔

**مشتری :** اختر دانش ، انھونا ، برجیس ، راوش ، ہرمس ، ہرمزد ، ستارہ از ہفت سیّارگاں ۔

**مشرب :** مسلک ، مذہب ، کیش ، عقیدہ ، ایمان ، دھرم ، دین ، ریلیجن ۔

ہم مشرب ، رند مشرب ، آزاد مشرب ، فقیر مشرب ، درویش مشرب ، صوفی مشرب ، سادھو مشرب ، جوگی مشرب ، رنگیں مشرب ۔

**مشغلہ :** دل لگی ، چُہل ، شغل ، تفنن ۔

**مشق :** مہارت ، مزاولت ، ربط ، ممارست ، ابھیاس ، عادت ، پریکٹس ۔

**مشک :** عُود ، عنبر ، عطر ۔

مشک اذفر ، مشک ناب ، مشک خشک ، مشک ختن ، مشک خطا ، مشک گلاب ، مشک باعبیر ، مشک نافہ ، مشک نافہ نافہ ، مشک خرمن خرمن ، مشک خوشدم ، مشک خالص ، مشک سارا ، مشک نایاب ، مشک خالص دریا دریا ، مشک زمین ، مشک خام ، مشک دماغ پرور ، مشک عنبریں ، مشک تاری تار ، مشک طبیب جاں ، مشک خوش روح ، مشک کافور ۔

**مشک :** مشکیزہ ، سرنائی ، پکھال ۔

**مشکل :** دشوار ، محال ، دقت آمیز ، سخت ، شاق ، بھاری ، دوبھر ، متعذّر ، کٹھن ، مستعسر ، دقیق ، ادق ، جوکھم ، اندیشہ ، خطرہ ، خدشہ ، ڈر ،

خوف ، جوکھوں ، صعوبت ، عسیر ، کٹھن ، ناممکن ۔

مشکل پسند ، مشکل میں پڑنا ، مشکل کشا ، مشکل کام سے جی چرانا ۔

**مشورہ :** تبادلۂ خیال ، اظہارآراء ، مشورت ، صلاح ، مشاورت ، کنکاش ، کنسلٹ ۔

**مشہور :** نامی ، نامور ، معروف ، نامی گرامی ، شہرت یافتہ ، ممتاز ، جغادری ، الم نشرح ، زبان زدِ خلق ، شہیر ۔

**مُشیر :** صلاح کار ، وزیر ، مُصاحب ، منتری ، منسٹر ، ایڈوائزر ۔

**مصروف :** مشغول ، عدیم الفرصت ، محو ۔

**مِصری :** قند ، نبات ۔

**مصلحت :** بہتری ، بھلائی ، حکمت ، خوبی ، عمدگی ۔

مصلحت اندیش ، مصلحتِ وقت ، مصلحت دید ، مصلحتِ قوم ، مصلحتِ مُلک ، مصلحتِ سیاست ۔

**مُصمّم ارادہ :** پکا اِرادہ ، عزم بالجزم ، عزم راسخ ، عزمِ صمیم ۔

**مصنوعی :** بناوٹی ، جعلی ، نقلی ، ساختہ ۔

**مصوّر :** صورت گر ، نقّاش ، گلکار ، فنکار ، چھرا پرداز ، رنگ آمیز ، نگار گر ، نقش طراز ، رسام ، چترکار ، آرٹسٹ ، کلا کار ۔

**مصیبت :** کشٹ ، درگت ، نحوست ، دُکھ ، تکلیف ، رنج ، اڑکاؤ ، خطرہ ، صدمہ ، گاڑھ ، اذیت ، گزند ، حادثہ ، آفت ، بلا ، بپتا ، عذاب ، مُشکل ، جنجال ، وبال ، ایذا ، بلّیہ ، جوکھم ، جوکھوں ، جھینکنا ، اندوہ ، درد ، شامت ، ادبار ، دکھڑا ، درماندگی ، مجبوری ، معذوری ، عاجزی ، ناچاری ۔

مصیبت اٹھانا ، مصیبت جھیلنا ، مصیبت بن جانا ، مصیبت بھگتنا ، مصیبت زدہ ، مصیبت کا مارا ، مصیبتِ ناگہانی ، مصیبت کے دن کاٹنا ، مصیبت کے دن پورے کرنا ۔

**مُضافات :** سوادِ شہر ، گرد و نواح ، قُرب و جوار ، اطراف ، حوالی ، جوانب ، اکناف ۔

**مضائقہ :** حرج ، قباحت ، ڈر ، پروا ، خوف ، دریغ ، عیب ، بُرائی ۔

**مضبوط :** پکّا ، اُستوار ، محکم ، مستحکم ، قائم ، مصمّم ، اَن ٹل ، جزم ، ٹھوس ، راسخ ، پائدار ، دیرپا ، اٹل ، تِھر ، رہاؤ ، امٹ ، اچل ، پختہ ، رسیدہ ، ینبع ، مستقل ، موثّق ، سدید ۔

**مضبوط :** قویم ، طاقت ور ، قوی ، توانا ، تنومند ، ڈھٹو ، ہیکل ، فربہ اندام ، زور آور ، شہ زور ، تکڑا ، سخت ، تناور ، کڑا ، بلی ، رُشت پُشت ، پاورفُل ۔

**مِضراب :** زخمہ ، چوٹ ۔

**مضمون :** مقالہ ، آرٹیکل ، اِنشا ۔

مضمون نگار ، مضمون نگاری ، سیاسی مضمون ، فلسفیانہ مضمون ، نفسیاتی مضمون ، مذہبی مضمون ، تاریخی مضمون ۔

**مطابق :** مناسب ، بموجب ، موافق ، بفحوائے ، مانند ، بہ لحاظ ۔

**مطابقت :** برابری ، موافقت ، مشابہت ، انطباق ۔

**مطالعہ :** غور ، توجّہ ، دھیان ، کتب بینی ، خیال ، خوض ۔

**مطلب :** مراد ، مقصد ، مدّعا ، منشا ، غرض ، سروکار ، خواہش ، ارتھ ، مرام ، کام ۔

مطلب بیان کرنا ، مطلب ہونا ، مطلب پورا کرنا ، مطلب حل ہونا ، مطلبی ، مطلب واضح کرنا ، مطلب کی بات ، مطلب سمجھ میں آنا ، مطلب خبط ہونا ، مطلب سے گزرنا ، مطلب فوت

ہونا ، مطلب آشنا ، مطلب کُھل جانا ، مطلب کی سوجھنا ، مطلب نکال لینا ، مطلب سعدی دیگر است ۔

**مطلق :** بالکل ، قطعی ، آزاد ، بے قید ، خود مختار ، بے نیاز ، موکّدہ ۔

مطلق ہستی ، مطلق العنان ، مُطلقاً ۔

**مطمحِ نظر :** نصب العین ، تصوّر ، آرزو ، منتہائے مقصد ، منزلِ مقصود ، مرکزِ نگاہ ، مقصدِ اصلی ۔

**مطمئن :** آسودہ خاطر ، بے فکر ، بے کھٹکے ، آرمیدہ ، سکون یافتہ ، قرار یافتہ ، نچنت ، بے پروا ، بے خوف ، دل جمع ، خاطر جمع ۔

**مع :** ہمراہ ، ساتھ ، سنگ ، گیل ، معیت ، نال ، سُداں ، شمول ۔

**معاً :** ایک ساتھ ، فوراً ، ساتھ ہی ، مِل کر ، باہم دیگر ، فی الفور ، جُھٹ ، اچانک ، یک بارگی ، ایک ہی دفعہ ۔

**معاش :** روزی ، معیشت ، رِزق ، کفاف ، روزگار ، بسر اوقات ، گزر اوقات ، گزران ، اوقات بسری ۔

**معاشرہ :** مجلس ، اجتماعیہ ، انجمن ، مجمع ، سماج ، تمدّن ، تہذیب ، بزم ، محفل ، سوسائٹی ۔

**معاف :** درگزر ، عفو ، بخشش ، بری ، آزاد ۔

**معالج :** طبیب ، حکیم ، ڈاکٹر ، بید ، فزیشن ، نبّاض ، نفّاس ، چارہ گر ، چارہ ساز ۔

**معالجہ :** علاج ، حکمت ، طبابت ، بیدک ۔

**معاون :** مددگار ، سہایک ، دستگیر ، مُمد ، نائب ، حمایتی ، بازو ، پشتی بان ، اسسٹنٹ ۔

**معاہدہ :** میثاق ، قرار نامہ ، عہد نامہ ، قول و قرار ، عہد و پیمان ، وچن ، لکھّم ، ٹریٹی ۔

**معتبر :** قابل اعتبار ، قابل یقین ، راست ، درست ، قابل وثوق ۔

**معتدبہ :** معقول ، تسلّی بخش ، قرار واقعی ، خاطر خواہ ، معتمد ۔

**معتدل :** درمیانہ ، متوسط ، مناسب حال ، میانہ ۔

**معجزہ :** عجوبہ ، شعبدہ ، کرشمہ ، فرجود ، اعجاز ، کمال ، کرامت ۔

معجزۂ مسیح ، معجزات ، معجزہ نگاری ، معجزہ خوانی ۔

**معدوم :** کالعدم ، مفقود ، موہوم ، نیست و نابود ، ناپید ، گُم ، عنقا ۔

**معدہ :** اسٹامک ، پیٹا ، پچونی ۔

**معذرت :** معافی ، عذر خواہی ، اعتذار ، حیلہ ، بہانہ ۔

معذرت خواہی ، معذرت پسندی ۔

**معرفت :** عرفان ، رسائی ، علم الٰہی ، جہاں شناسی ، علم باطن ، حق شناسی ، شناخت ، پہچان ۔

**معرفت :** ذریعہ ، وسیلہ ، سبب ، وساطت ، طفیل ، معاونت ، استعانت ، اعانت ۔

**معزز :** محترم ، عزت دار ، صاحب آبرو ، ذی عزت ، معتبر ، واجب الاحترام ، لائق تعظیم ۔

**معشوق :** محبوب ، شاہد ، نگار ، دل دار ، دلآرام ، من موہن ، جان تمنّا ، مست ناز ، دلبر ، دل ربا ، صنم ، جانی ، جان آرزو ، جان جہاں ، جان جاناں ، پیارا ، پی ، پریتم ، پیتم ، میت ، بالم ، سجن ، ساجن ، چت چور ، من ہرن ، نازنین ، نازک اندام ، بُت ، کافر ، دلستاں ، جان بہار ۔

**معصوم :** بے گناہ ، بے قصور ، پاک دامن ، نر دوش ، ناکردہ گناہ ، نر دُکھی ۔

**معقول :** قرین عقل ، قرین قیاس ، فہمیدہ ، سمجھ دار ، شائستہ ، درست ، واجب ، مناسب ، بجا ، ٹھیک ، موزوں ۔

معقول بات ، معقول انسان ، معقول کتاب ، معقولیت ۔

**معلوم :** واضح ، روشن ، آشکارا ، بیّن ، پرگھٹ ، نمودار ، ظاہر ۔

**معمّا :** لُغز ، چیستاں ، سِتّر ، سر بمہر ، پہیلی ، گورکھ دھندا ، بجھارت ، بوجھ ، بجھوّل ۔

**معمار :** کِلکار ، میسن ، راج ، مستری ، والاد گر ، کاریگر ، بنّا ، آرزہ گر ، پاخرہ زن ، پاخیرہ زن ۔

**معمولی :** خفیف ، ہلکا ، تھوڑا سا ، ذرا سا ، سبک ، حباب سا ۔

**مغالطہ :** سہو ، جھٹلاوا ، بُھلاوا ۔

**مغالطہ :** دھوکا ، فریب ، چھل ، دغا ، دم ، بُتّا ، جُل ، غلط فہمی ، فند ۔

**مغرب :** باختر ، خاور ، پچھم ، لہندا ۔

**مغرور :** متکبّر ، خود پسند ، گھمنڈی ، اکڑفوں ، مدمّغ ، خود پرست ، ابھیانی ، نخوت شعار ، خود بیں ۔

**مغز :** بھیجا ، دماغ ، برین ۔

**مغز :** خلاصہ ، نچوڑ ، ست ، عرق ، جوہر ، لُب ، روح ، رِرم ۔

مغز نکالنا ، مغز نچوڑ لینا ، پُر مغز ، بیدار مغز ، حرام مغز ، بیدار مغزی ، آشفتہ مغز ، پاک مغز ، پوچ مغز ، پالودہ مغز ، تہی مغز ، سبک مغز ، تیز مغز ، تیرہ مغز ، خشک مغز ، سخت مغز ، شوریدہ مغز ، گندہ مغز ۔

**مغلوب :** مفتوح ، شکست خوردہ ، ہزیمت خوردہ ، عاجز ، ہارا ہُوا ۔

**مفاجات :** اچانک ، یکایک ، ناگاہ ، غیر متوقع ، دفعۃً ، یکبارگی ، فوراً ، مرگ مفاجات ۔

**مفت :** مجّان ، بلا قیمت ، بِن داموں ، بے مُزد ، بھوکٹ ، فری ، چلملہ ، رائیگاں ، شفقت ۔

مُفت خورا ، مفت بر ، مُفت کی شراب قاضی کو بھی حلال ۔

**مفرور :** فراری ، روپوش ، بھگوڑا ۔

**مفسد :** فتنہ پرداز ، شرانگیز ، فُسادی ، ہنگامہ پرور ، مُفتری ، سرکش ، باغی ، افترا پرداز ، بہتان پرداز ، تہمت تراش ، حرّاف ، دغاباز ۔

**مفقود :** معدوم ، نابود ، ناپید ، کالعدم ، غائب غلہ ، عنقا ، آلوپ ۔

**مفید :** فائدہ مند ، سُپھل ، سود مند ، کار آمد ، فائدہ بخش ، نافع ، کام کا ، نفع بخش ۔

**مقالہ :** مضمون ، آرٹیکل ۔

**مقام :** محل ، موقع ، وقت ، تقاضا ۔

مقام افسوس ، مقام مسرّت ، مقام حیرت ۔

**مقتل :** بسمل گاہ ، مذبح ، قتل گاہ ، ذبح خانہ ۔

**مقدّس :** مُتبرّک ، پاک ، پوتر ، نرمل ۔

مقدس کتاب ، مقدس ہستی ، مقدس مقام ، بیت المقدس ۔

**مقدمہ :** دیباچہ ، تمہید ، پیش لفظ ، عنوان ، آغاز ، شروع ، ابتدا ، پیش گفتار ، سرورق ، سرنامہ ، پیش چھرہ ۔

**مقدمہ :** مُعاملہ ، قضیہ ، مسئلہ ، نالش ، کیس ۔

**مقصد :** مدعا ، مطلب ، مراد ، منشاء ، خواہش ، تمنا ، مرضی ، آرزو ، غرض ، منورتھ ، پریوجن ۔

**مِقیاس** : ہنگ ، اندازہ ، میٹر ۔

مقیاس الحرارت ، مقیاس البرودت ، مقیاس الصّوت ، مقیاس النجوم ۔

**مُکّا** : گھونسا ، گھسن ، مُڈگ ، گدّا ، بکس ، مُشت ، مُجمع ، ٹھونشا ۔

**مکّار** : محیل ، جادوگر ، چپ انداز ، چرب زبان ، طوطا چشم ، دمنہ ، دوالک باز ، دوالہ باز ، ریمن ، ریومند ، سبز چادر ، شیشہ باز ، شاوور ، دھوکے باز ، چلتی رقم ، تاریک باطن ، چکنا گھڑا ، دغا باز ، کٹھور ، سخت دل ، بے رحم ، نردئی ، فریبی ، حیلہ ساز ، چھلیا ، نرموہی ۔

**مکّاری** : روباہی ، دغا بازی ، حیلہ سازی ، چھل ، دم ، عیاری ، فریب دہی ۔

**مکان** : قیام ، مسکن ، گھر ، خانہ ، ہاؤس ، ہوم ، آستھان ، باسا ۔

**مکرّر** : دوبارہ ، بار دیگر ، پھر ، اگین ۔

**مکمّل** : کامل ، پورا ، سموچا ، تمام ، سر تا سر ، کُل ، ثابت ، سنپُورن ۔

**مکھن** : مسکہ ، زُبدہ ، کچ ، بٹر ، ماکھن ، نیمغ ، کرہ ۔

**مکھی** : مچ ، فلائی ، مگس ، نحل ، زنبور ، رسمو ، مژمژ ۔

**مکئی** : جوار کلاں ، گندم مکّا ، ذرہ مکّا ، حنطہ رومیہ ، خند روس ۔

**مگرمچھ** : گھڑیال ، نہنگ ، سنسار ، ناکا ۔

**مِلاپ** : میل ، راہ و رسم ، ربط ضبط ، ملاقات ، پرسنگ ، سنجوگ ، قِران ، لگن ، سمبندھ ، جوڑ ، سنگت ، جوگ ۔

**ملّاح** : ناخدا ، کشتی بان ، کھویّا ، مانجی ، سیلر ، عدّار ، صراری ، نوتی ، گھٹوار ۔

**ملاحظہ** : لحاظ ، پاسداری ، رو رعایت ، طرف داری ، مروّت ، پاسِ خاطر ۔

**ملاحظہ** : سامنے ، روبرو ، پیش ، زیر نظر ، پیش نظر ، مدّ نظر ۔

**ملاقات** : میل ملاپ ، ربط ضبط ، راہ و رسم ، اختلاط ، لُقیا ، مصاحبت ، آنا جانا ۔

**ملاوٹ** : آمیزش ، رلاؤ ، چاشنی ، پھٹکار ، شائبہ ، آلودگی ، مِلَونی ۔

**ملائی** : چرہو ، کیاک ، شہد ، جریک ، بالائی ، پپڑی ، سرِ شیر ، سرِ جفرات ، خرشا ، دوایہ ، قیماق ۔

**ملزم** : قصور وار ، گنہگار ، مجرم ، دوشی ، مذنب ، جانیؔ ۔

**مُلک** : اقلیم ، کشور ، ولایت ، قلمرو ، دیار ، سرزمین ، دیس ، وطن ، زاد بوم ، بھوم ، ریاست ، کنٹری ۔

**مَلک الموت** : عزرائیل ، قابضِ ارواح ، پیکِ اجل ، نہنگِ اجل ، موت کا فرشتہ ، قدر اندازِ قضا ۔

**مُلکی** : حکومتی ، انتظامی ، مالی ، تمدنی ، سِول ۔

**ممتاز** : ذی شان ، نامی ، والا قدر ، نامور ، برتر ، اعلیٰ ، افضل ، برگزیدہ ، عالی رتبہ ، سرفراز ۔

**من** : قلب ، دل ، جی ، خاطر ، ہردھ ، ضمیر ، ہیا ، منوا ۔

من الجھنا ، من چلا ، من اکتانا ، من میں بسنا ، من بھاتا ، من بھاری کرنا ، من بھرا ، من جیتنا ، من کی من میں رہنا ، من للچانا ، من لینا ، من مانے ۔

**منادی** : اعلان ، ڈھنڈورا ، ڈونڈی ۔

**مناسب** : زیبا ، جائز ، ٹھیک ، قابل ، جوگا ، جوگ ، موزوں ، درست ، شایاں ، واجب ، لائق ، موافق ، معقول ، بہتر ۔

**مُنافق :** ریاکار ، گندم نما جو فروش ؛ کُھتّا ، کینہ ور ، کینہ توز ، کپٹ باز ، بُغضی ، گہتی ، بگلا بھگت ، دوغلا ، دوبھیسا ، دو رُخا ، کپٹی ، مکّار ، عیّار ، بد باطن ، آسمند ، ابلک ، تر فروش ، دروں دار ، زرد گوش ، سنبات ، سنبوت ، مار دو زباں ، کم زق ، کم زدہ ، کج باطن ، دنیا دار ، ابن الوقت ، زمانہ ساز ، دنیا ساز ، موقع پرست ۔

**مُنتخب :** چیدہ ، برگزیدہ ، ممتاز ، پسندیدہ ، چھانٹا ہوا ، چنا ہوا ۔

**مُنتشر :** پراگندہ ، متفرّق ، تتّر بتّر ۔

**مُنتظر :** چشم براہ ، مترصّد ، رصود ، آسی ، مترقّب ، متوقّع ، اُمیدوار ۔

**مُنتظم :** سربراہ ، مُنصرم ، کار پرداز ، منیجر ، مہتمم ، مدار المہام ، گُماشتہ ، کارندہ ، کامدار ، مُنیم ۔

**مُنجنیق :** بلکس ، بلکن ، بیلکس ، بیلکن ، کشکنجیر ، کلم ، منجنیک ، فلاخن ، گوپھن ، گوپھیا ، دست سنگ ، ملچان ، پلخم ، قذاق ، ڈھلوانسی ۔

**منجھلا :** بچلا ، بیچ کا ، متوسط ، وسطی ، بچّل ، درمیانی ، بچولیا ، وچلا ۔

**مُنحصر :** موقوف ، وابستہ ، مشروط ، متعلّق ۔

**منحوس :** نحس ، نا مسعود ، نا مبارک ، بد شگون ، اَشبُھ ، نیستی کا مارا ، بد بخت ، بد نصیب ، شوم ، بدطالع ، زبوں ۔

**مند :** والا ، صاحب ۔

اخلاص مند ، احسان مند ، غرض مند ، آرزو مند ، اقبال مند ، بہرہ مند ، فتح مند ، حاجت مند ، دانش مند ، تنو مند ، عقل مند ، دولت مند ، درد مند ، رضا مند ، کمند (اصل خم مند) ، زور مند ، ظفر مند ، ارجمند ، سعادت مند ، سلیقہ مند ، فائدہ مند ، سلیقہ مندی ، سود مند ، فکر مند ، غیرت مند ، ہنر مند ، خواہش مند ، ضرورت مند ، طالع مند ، قصور مند ، کسل مند ، عقیدت مند ، مراد مند ، فیروز مند ، نیاز مند ، ہوش مند ، برومند ، بہرہ مند ، جائے مند (کابل) ، کشت مند ، ساز مند ، گلہ مند ، قیمت مندی (نرخ) ، کار مند ، مستمند ، نابود مند ، (مفلس) ، نیرو مند (طاقت ور) ۔

**مندا :** سستا ، ارزاں ، مچکا ، چیپ ۔

**منڈی :** نخاس ، مارکیٹ ، ہاٹ ، کلاں بازار ، اَلسّوق ، مخزنِ سوداگری ، تجارت گاہ ۔

**مُنڈیر :** کنارہ ، کنگنی ، بنیرا ، کنگری ، کنگرا ، کارنس ، کانس ۔

**منزل :** مرحلہ ، مسافت ، فاصلہ ، منقلہ ۔

منزل بہ منزل ، منزلِ مقصود ، منزل کاٹنا ، منزل طے ہونا ، عیش منزل ، کوثر منزل ، آفتاب منزل ، فردوس منزل ۔

**منش :** پاک منش ، مرزا منش ، رند منش ، آزاد منش ، مولوی منش ، صوفی منش ، نیک منش ، پاکیزہ منش ، زاد منش (سخی) ، زُہرہ منش ، عطارد منش ۔

**منشی :** انشا پرداز ، مضمون نگار ، کاتب ، خوش تحریر ، نامہ نگار ، لکھار ، محرّر ، دبیر ۔

**منصف :** ثالث ، حکم ، نیائک ، نیائی ، عادل ، جج ، قاضی ، مُفتی ۔

**منظر :** نظارہ ، تماشا ، سین ، سینری ۔

**منظور :** پسند ، قبول ، مقبول ، پسندیدہ ، تسلیم شدہ ، مانا گیا ۔

منظورِ خدا ، منظورِ نظر ۔

**منکسر المزاجی :** تواضع ، انکساری ، کسر نفسی ، فروتنی ، عاجزی ، خاکساری ۔

**منگنی :** سگائی ، نسبت ، کُڑمائی ۔

**مُنہ** : رُخ ، چہرہ ، مُکھ ، شکل ، وجہ ، بشرہ ، خطم ، بُوتھی ، مُکھڑا ، مُہرہ ، لِقا ، فیس ، رُو ، بُوتھا ، صورت ، وضع ، تھوبڑا ، تھوتھی ۔

منہ اُٹھا کر چلنا ، منہ اُداس ہونا ، منہ اُجالا ہونا ، منہ اس قابل نہیں ، منہ ادھر کو کرنا ، منہ بسورنا ، منہ بگاڑنا ، منہ بگڑ جانا ، منہ ٹیڑھا ہونا ، منہ پر صفائی نہ رہنا ، منہ پر بسنت پُھولنا ۔

**مُنہ** : دہان ، دہن ، فَم ، ماؤتھ ، وات ، خولہ ۔

منہ کھولنا ، منہ آنا ، منہ بند ہونا ، منہ پھرنا ، منہ چلنا ، منہ میں آئی بات ، منہ پر قفل لگنا ۔

**مُنہ** : پاس ، لحاظ ، سامنے ، روبرو ، ملاحظہ ۔

منہ رکھنا ، منہ کو ، منہ پر ۔

**موت** : مرگ ، قضا ، ممات ، خاتمہ ، فنا ، أجل ، رحلت ، انتقال ، وفات ، کوچ ، عدم ، مرتیو ، ہلاک ، نیستی ، ہلاکت ، لِزام ، معدوم ، ناش ، نباش ، بربادی ، حتف ، مسنون ، کال ، رخصت ۔

**موتی** : گوہر ، دُر ، مروارید ، لُولُو ، صدف ، جُمانہ ، قدیس ، پرل ، مونگا ، لآلی ۔

**موٹا** : گراں ڈیل ، ڈھبّو ، ڈھبّس ، ڈھبوس ، فربہ ، لحیم ، شحیم ، ڈپٹو ، مچٹرب ، جسیم ، بھوپس ، بھدا ، ستھول ، پھپٹس ، اکڑا ، سخت ، مضبوط ، ہٹا کٹا ، پل شل ، ہیکل ، چست ، چالاک ، زور آور ، توانا ، شہ زور ، تنو مند ، قوی ، روئیں تن ، سینہ زور ، تناور ، بلوان ، بکی ، قوی جثہ ، کپُا ، دُنتاب ، دبیز ، سنڈ مسنڈ ، غنب ، لاندو ، لوترا ، دفترک ۔

**مؤثّر** : کارگر ، تیر بہدف ، کاری ، پُر تاثیر ۔

**موج** : لہر ، شکن آب ، زنجیر آب ، زرہ آب ، لپٹہ ، عُباب ، فِرق ۔

موج با خروش ، موج کف در دہان ، موج مار پیچاں ، موج تیغ ، موجۂ طبعاں ، موج قلم ، موج شورش خیز ، موج ورطہ ، موج و گرداب ، موج خون ، موج زر ، موج بادہ ، موج گل ، موج جنون ، موج طرب ، موج اشک ، موج ہوا ، موج صبا ، موج شمیم ، موج سموم ۔

**مُوجد** : مواحد ، یگانہ بیں ، یگانی ، یگانہ گوئی ، خالق ، صانع ، مخترع ۔

موجدِ طرزِ جدید ، موجدِ فن ، موجدِ ادب ، موجدِ نظریہ ۔

**موجود** : حاضر ، سامنے ، روبرو ، آگے ، حضور ۔

**موچنا** : گھوا ، نچکنا ، ریش القصبا ، پنسرس ، نوچنا ۔

**موچی** : کفش گر ، کفش دوز ، چرم دوز ، شُو میکر ، گوبلر ، إسکاف ، خفاف ۔

**مور** : طاؤس ، میور چندریکا ، لیکی میگراد ، بجنگ بک شکھی ، شکھاپل ، دری شکھندی ، شگلا پاندی ، میگ ناو گلابی ندا ۔

**مورّخ** : تاریخ نگار ، وقائع نگار ، اہل سیر ، وقائع نویس ، ناقل ، راوی ، قصہ گو ، گوینده ۔

**موسم** : وقت ، ایّام ، دن ، ہنگام ، سما ، موقع ، فصل ، زمانہ ، رُت ، سماں ، سیزن ۔

موسمِ بہار ، موسمِ خزاں ، موسمِ برسات ۔

**مُوشگافی** : مِین میخ ، دقیقہ سنجی ، دقیقہ شناسی ، نُکتہ چینی ، باریک بینی ، چھان بین ۔

**موقوفی** : برطرفی ، برخاستگی ، چُھٹی ، معزولی ، علٰیحدگی ۔

**مَولَد** : منشاء ، مسقط الراس ، زاد بھوم ، جائے ولادت ، جائے پیدائش ، جنم بھومی ، مقامِ ولادت ، وطن ، مرزبوم ، زاد بوم ۔

**مولّف** : جامع ، ترتیب کنندہ ، مرتّب ، مہذّب ۔

**مُولی** : تُرب ، نجل ، ہولک ، ہستی ، ونٹک ، بالُ مول کپوتکا ۔

**مونچھ** : بُروت ، مُچھ ، بروتھہ ۔

**موہوم** : وہمی ، قیاسی ، فرضی ، خیالی ، تصوّری ۔

**مویشی** : مواشی ، ڈنگر ، ڈھور ، پشو ، ڈانگر ، چوپائے ۔

**مَہا** : بڑا ، بزرگ ، اعلیٰ ، معزّز ، عظیم ، کلاں ، بِگ ، گرو ، قابل قدر ، برتر ۔

مہادیو ، مہارانی ، مہاراج ، مہابن ، مہا پرش ، مہا جال ، مہا بھارت ، مہا برہمن ، مہا اشٹمی ، مہا بلی ، مہا اُوت ، مہا پاپ ، مہا پرلے ، مہاتل ، مہاتم ، مہا پرشاد ، مہا پورا ، مہا مائی ، مہا منتری ، مہانوی ، مہا پنڈت ، مہا ڈول ، مہا جنجال ، مہا جال ، مہا کوڑھ ، مہاجنی ، مہاسنکھ ، مہا کالی ۔

**مہارت** : ملکہ ، دسترس ، دستگاہ ، کمال ، درک ، عبور ، یدطولیٰ ، استادی ، کاریگری ، چابکدستی ، قابو ، اختیار ، قبضہ ، ضبط ، توانش ، زاور ، یارا ۔

**مہذّب** : تربیت یافتہ ، تہذیب یافتہ ، شائستہ ، متمدّن ، مؤدب ، صحبت یافتہ ، اہل ، معقول ، شستہ ، آراستہ ، ثقہ ، خلیق ، تعلیم یافتہ ۔

**مہربان** : مشفق ، پریمی ، محسن ، شفیق ، محبّ ، رؤف ، کریم ، نیک دل ، رحیم ، حلیم ۔

**مہربانی** : شفقت ، عنایت ، کرم ، نوازش ، لطف ، التفات ، مرحمت ، کرپا ، دیا ، عطف ، رحم ، دل نوازی ، احسان ، مروّت ، ہمدردی ، ترس ۔

**مہمان** : ضیف ، بٹیئو ، مزمان ، نزئیل ۔

مہمان مُبلانا ، مہمان نواز ، مہمان پروری ، مہمان سرا ، مہمان نوازی ۔

**مہندی** : نکریزے ، حنا ، علام ، ارقان ، یُرنا ۔

**مہیّا** : دستیاب ، میسّر ، یافتنی ، ممکن الحصول ۔

**مہینا** : میاشت ، ماہ ، شہر ، تماص ، منتھ ۔

**مَے** : شراب ، مُل ، بادہ ، خمر ، راح ، رحیق ، عُقار ، صبوح ، صہبا ، اُم الخبائث ، دختِ انگور ، آتشِ سیّال ، مد ، آتش تر ، دختر رز ، بنت العنب ، آتش توبہ سوز ، وائن ، برانڈی ، مُدام ، دارو ۔

مے آشام ، مے اُڑانا ، مے پرست ، مے پُرتگال ، مے خوار ، مے خوش ، مے کش ، مےشیراز ، مے شیرازی ، مے طہور ، مے فروش ، مے کافور ، مے کدہ ، مے ناب ، مے خوری ، مے ڈھلنا ، مے خانہ ۔

**میتھی** : شملیت ، شنبلیت ، جلد ، ملخوزے ، میتھرے ، میتھری ، سملیت ، شبلیت ۔

**میٹھا** : شیریں ، شکّریں ، حلاوت والا ، حلو ، گلیتن ، عذب ، نوشین ، سویت ۔

**میخ** : کھونٹا ، کیل ، پریگ ، مسمار ، وتد ، سک ، نیل ۔

**مےخانہ** : خانۂ خمّار ، مےکدہ ، پوست خانہ ، شراب خانہ ، کلال خانہ ، بھنگڑ خانہ ، خرابات ، خُم خانہ ۔

**میدان** : اسپ رز ، اسپ رس ، اسپ ریز ، اسپ ریس ، پنیلو ، سب ریز ، سب ریس ، سپ ریس ، عرصہ ، فیلڈ ۔

**میدہ** : حواری ، سمّید ، درمیک ۔

**میر** : پریذیڈنٹ ، سردار ، رئیس ، چودھری ، سرخیل ،

سرگروہ ، گُرو ، سرکردہ ، رکن رکین ، افسر ، والی ، پیش رو ، پیشوا ، رہنما ، پردھان ، متھیل ۔

میر کارواں ، میر مجلس ، میر بحری و برّی ، میر آتش ، میر تزک ، میر آخور ، میر بخشی ، میر بار ، میر بحر ، میر بحری ، میر حاج ، میر دیوان ، میردہ ، میر شکار ، میر سامان ، میر سامانی ، عمارت ، میر عرض ، میر قلار ، میر فرش ،

میر مجلس ، میر محلہ ، میر منزل ، میر مطبخ ، میر منشی ، میر آش ، میر صید ، میر چوپاں ، میر سلاح ، میر سپاہ ، میر شب ، میر لشکر ، میر شب گیر ، میر میدان ۔

**مَیل :** غلاظت ، گندگی ، گوخک ، کباسہ ، گھور ، چِرک ، کیچڑ ، گاد ، شوخ ، وسخ ، دنس ، طفس ، کچیل ، چرکیں ، لِغار ۔

**مَیلا :** گدلا ، گرد آلود ، چِکٹ ، چِرگن ، شوخکن ، شوخ گین ، دنس ، وسخ ، مکدّر ، ڈرٹی ۔

**مَیلان :** ڈھلان ، جھکاؤ ، رغبت ، رجحان ، ڈھلاؤ ، ڈھاوان ۔

**مِینا :** شارک ، سارو ، ساریکا ، گُرسل ، رسیکا ، دوق ، سوہتی ، برپاوادنی ، ڈھڈّی ، ڈوڈو ، لالڑی ، ڈھڈّو ۔

**مینڈک :** وزق ، ضفدع ، دادر ، ڈڈّو ، فرباغہ ، بزغ ، جغار ، جغاز ، جغازہ ، فرغور ، غوک ، بک ، نقاد ، قرہ ، غنجرش ، کلاور ، فرفور ، کلاسیوہ ، کلا ، فرفیر ، کلالیو ، ضفد ، فروگ ۔

**میوہ :** پھل ، ثمر ، بار ، حاصل ، فروٹ ۔

میوۂ خشک ، میوۂ تر ، میوۂ پختہ و بالیدہ ، میوۂ نیم خام ، میوۂ نیم رس ، میوۂ نارسیدہ ، میوۂ رسیدہ ، میوۂ آبدار ، میوۂ پاک ، میوۂ خوب ، جان میوہ ، شکر میوہ ، میوۂ لطیف ، میوۂ دلبر ، میوۂ طبع فریب ، درخت میوہ دار ، میوۂ مقوّی ، میوہ دار ، میوہ فروش ۔

# ن

**نا :** (کلمۂ نفی) نہیں ، نہ ، لا ۔

نااتفاقی ، ناآزمودہ کار ، ناآزمودہ کاری ، ناآزمودہ ، نا آشنا ، ناآشنائی ، ناانصاف ، ناانصافی ، نااُمید ، نااُمیدی ، نااہل ، نااہلی ، نابالغ ، نابالغی ، ناآمیزگار ، ناآمیز گاری ، نابینا ، ناپاک ، ناپاکی ، نابکار ، نابکاری ، نابلد ، نابود ، ناپائیدار ، ناپائیداری ، ناپسند ، ناپسندیدہ ، ناپسندیدگی ، ناتراش ، ناتراشیدہ ، ناتجربہ‌کار ، ناتجربہ‌کاری ، ناپید ، ناپیدا ، ناپیدا کنار ، ناتمام ، ناتمامی ، ناتواں ، ناتوانی ، ناجنس ، ناچار ، ناجائز ، ناچاری ، ناچاقی ، ناچیز ، ناحق ، ناخلف ناخواندہ ، ناخوش ، ناخوشی ، نادار ، ناداری ، ناشائستہ ، ناشائستگی ، ناشُکرا ، ناشُکری ، نافرمان ، نافرمانی ، ناقابل ، ناقابل برداشت ، ناقدری ، ناکارہ ، ناکام ، ناکامی ، ناکردہ کار ، ناکردہ خطا ، ناگزیر ، ناگوار ، ناگواری ، ناگاہ ، ناگہانی ، ناگہاں ، نالائق ، نالائقی ، نامرادی ، نا محرم ، نا مراد ، نا مرد ، نا مردی ، نامعلوم ، ناممکن ، نامناسب ، ناموزوں ، نامہربان ، نا مہربانی ، نا منظور ، نا منظوری ، نا واجب ، ناموافق ، ناواقف ، ناواقفیت ، ناہموار ، ناہمواری ، ناہنجار ، نامکمّل ، نا شکرگزار ، نا شکرگزاری ، نایاب ، نایابی ، نابود ، نادان ، نادانی ، نادانستہ ، نادانستگی ، ناراست ، ناراستی ، نازیب ، نازیبا ، ناراض ، ناراضی ، نارسا ، نارسائی ، ناروا ، ناساز ، ناسازی ، ناسازگار ، ناسازگاری ، ناسمجھ ، ناسمجھی ، ناشاد ۔

**نابغہ :** جینئس ، مثالی ، علاّمہ ، غیر معمولی ذہین ، عاقل ، قوی رائے ، مجوّز نگاہ ، نازک خیال ، ہوشیار مغز ، بالغ کلام ، مُعمّا شگاف ، دور اندیش ، بالغ نظر ، جہاں شناس ، قیافہ گو ، اندیشۂ سگال ، نکتہ سنج ، نظر شناس ، خرد ور ، دانشور ،

نظر سنج ، تیز بیں ، خردہ دان ، خرد شناس ، یقین بیں ، زیرک ، طبع بلند تلاش ، دیدہ ور ، عقیل ، فہیم ، تیز طبع ، خرد پرور ، نیک رائے ، تمام اندیش ، رائے شناس ، فرہنگ داں ، روش ضمیر ، فرزانہ ، مرد آموزگار ، اندازہ شناس ، فراست گر ، فیلسوف ، موشگاف ، خرد اندوز ، پختہ کار ، ژرف نگاہ ، فراست شناس ، اندیشہ سنج ، رموز داں ، سخن سگال ، مرد تمام تدبیر ، نصیحت گو ، تدبیر کار ، پیش داں ، پیش بیں ، کار داں ، کار آگاہ ، ہنر پرور ، باریک بیں ، زیرک نہاد ، تیز مغز ، دانائے دہر ، بیدار مغز ، کان فرہنگ ، دانش اندیش ، حاضر جواب ، دانائی دوز ، پاکیزہ رائے ، روشن خرد ، بسیار داں ، کار شناس ، روشن قیاس ، بیدار ہوش ، رائے زن ، افزوں قیاس ، فرخندہ رائے ، چارہ‌سگال ، گنجینہ دار سخن ، پختہ نظر ، پختہ دماغ ، پختہ کار ، پختہ فکر ، دبدبہ آفریں ، دانش سرشت ، پنہاں پژوہ ، خرد مند ، فیروزہ رائے ، صاحبِ غور و فکر ، خرد پناہ ، عاقل و دانا ، صائب رائے ، روشن تدبیر ، مرد عقل محکم ، نکتہ پرور ، عقل بیدار ، دقیقہ رس ، گلگوں خرد ، خرد پرواز ، آسمان دانش ، فلک سیر ، پیش رو عقل ، فکر پیشہ ، آئینہ خرد ، منیر عقل ، عقل محکم ، خرد آموز گار ، لطیف خیال ، مفکر عقدہ کشا ، سلیم الطبع ، جادو بیاں ، افسوں نوا ، اندیشہ پیکر ، مسیحا رکاب ، قرینہ خیال ، فکرت انگیز ، شیوا بیان ، خضر انصرام ، اہتمام خو ، پیر اندیشہ ، خازن اندیشہ ، چمن بند تہذیب ، مفکر حیراں کن ، مفکر نقاذ ، ادیب معانی انگیز ، تخمین کار ، میزان فکر ، دقیقہ ریز ، وجدان پیکر ، بیدار تفکر ، زود اندیش ، سرخیل دانایان ، نقاب کشائے خرد ، خوشہ چین قدسیاں ، زیرک ادراک پا ، سپہر آشنا ، حکمت آگاہ ، صائب تدبیر ، بالغ تمیز ۔

**ناپ :** پیمانہ ، پیمائش ، اندازہ ، ماپ ، نپت ۔

ناپ نہ تول بھر دے جھول ، ناپ کا پورا ، نپی تُلی بات ۔

**ناپنا :** اندازہ کرنا ، پیمائش کرنا ، پیمودن ، مِنتا ۔

**ناچ :** رقص ، مُجرا ، نِرت ، پائے کوبی ، پائے بازی ، دانس ، زفن ، دریس ، تھرکنا ، مٹکنا ، پھڑکنا ۔

ناچ دکھانا ، ناچ گھر ، ناچ نچانا ، ناچ رنگ ۔

**ناخُن :** نُون ، نہوں ، نیل ، نکھ ، ظُفر ، نگ ، نوک ۔

ناخن پر قربان کرنا ، ناخن (یا ناخنوں) پر لکھا ہونا ، ناخنِ تدبیر ، ناخن تراش ، ناخن زن ، ناخن سے گوشت جدا کرنا ، ناخن سے گوشت جدا نہیں ہوتا ، ناخن گڑنا ، عقل کے ناخن لو ، ناخن نیلے ہونا ، ناخن شیر ، ناخن عقدہ ، ہلال ناخن ، زہر ناخن ، ناخنی گوٹ ۔

**نادر :** کم ، قلیل ، تھوڑا ، کمیاب ، نایاب ، شاذ ، عنقا ، عجیب و غریب ، انوکھا ، نرالا ۔

نادر و نایاب ، نوادر ، نادرات ، نادر کتابیں ، نادر سکّے ، نادر ظروف ، نادر پارچات ، نوادرات ۔

**ناراض :** رنجیدہ ، خفا ، برہم ، پریشان ، پراگندہ ، آشفتہ ، ترش رو ، چیں بہ جبیں ۔

**ناراضی :** نااتفاقی ، ناراضگی ، اعضا شکنی ، پھوٹن ، خفگی ، تناتنی ، اَن بَن ، کشیدگی ، چپقلش ، کچھاوٹ ، برہمی ، ناخوشی ، رنجش ، آزردگی ، غصّہ ، خشم ، برافروختگی ، کرودھ ۔

**ناریل :** کھوپرا ، نارجیل ، جوز ہندی ، گری ، نالیکی ، رنتک ، برچھہ مہا پھل ، ترن راک ، سوکچھ پھل ، لانگلی ، دورُز دیپک ، کھوپا ۔

**ناز :** عشوہ ، غمزہ ، نخرہ ، ادا ، چوچلا ، چونچلا ، لاڈ ، اخلاص ، پیار ، کرشمہ ، سَین ۔

ناز اٹھانا ، ناز بردار ، ناز پرور ، ناز پروردہ ، نازوں کا پالا ، ناز و نیاز ۔

**نازک :** نرم ، ملائم ، کومل ، کامنی ۔

نازک بدن ، نازک اندام ، نازک مزاج ، نازک طبع ۔

**نازک :** لطیف ، نفیس ۔

نازک خیال ، نازک ادا ، نازک خیالی ، نازک اندامی ، نازک طبعی ، نازک مزاج ، نازک بدن ، نازک کمر ، نازک بدنی ، نازک دماغ ، نازک کلامی ، نازک وقت ، نازک مسئلہ ، نازک معاملہ ۔

**نازنین :** آب اندام ، نازک بدن ، دھان پان ، ناز پیکر ، کومل ۔

**ناشر :** طابع ، پبلشر ۔

**ناصح :** پندگو ، اپدیشک ، صلاح کار ، واعظ ، نصیحت گر ۔

**ناطقہ :** قوتِ گویائی ، قوتِ گفتار ۔

ناطقہ بند کرنا ، ناطقہ سر بگریباں ہے ۔

**ناف :** نوم ، سُرہ ، سُنڈی ، نابھی ، ٹونڈی ، نال ، ٹُنڈی ، نابھ ، دُنی ، دُھنّی ، دھرن ۔

ناف اُترنا ، ناف ٹل جانا ، نافِ زمیں ۔

**ناقص :** ادھورا ، نامکمل ، ناتمام ، کم ، تارت ، سوتام ، تارس ، نارسا ، اپمہ ۔

ناقص العقل ، ناقص نظر ، ناقص قلم ، ناقص رقم ، ناقص الایمان ، ناقص العقیدہ ۔

**ناقص :** خراب ، نِکمّا ، ناکارہ ، کھوٹا ، معیوب ۔

**ناک :** نک ، بینی ، خیشوم ، مرغم ، معطس ، مرسن ، نوز ، آنف ۔

ناک میں دم کرنا ، نک چڑھا ، نک چھینکنی ، ناک اونچی ہونا ، ناک بھوں چڑھانا ، ناک بیٹھ جانا ، ناک بیندھنا ، ناک پر انگلی رکھ کر بات کرنا ، ناک پر پھیتا بھر گیا (چپٹی ناک والے پر پھبتی) ، ناک پر مکھّی نہ بیٹھنے دینا ، ناک پر کی مکھّی تک نہ اڑانا ، ناک چڑھانا ، ناک چنے چبوانا ، ناک چوٹی پر آفت آنا ، ناک چوٹی کاٹنا ، ناک چوٹی کا ڈر ہونا ، ناک چوٹی کٹوانا ، ناک چوٹی ہاتھ ہونا ، ناک رکھنا ، ناک رگڑنا ، ناک قلم ہونا ، ناک کا بال ، ناک کا تنکا ، ناک کاٹ چوتڑوں تلے رکھنا ، ناک کاٹنا ، ناک کان کاٹنا ، ناک کٹنا ، ناک کی سیدھ ، ناک میں بولنا ، ناک میں جی ہونا ، ناک میں دم آنا ، ناک نہ دی جانا ، ناک والا ، ناکوں ناک بھر دینا ، ناکوں ناک کھانا ، ناک پر دیا جلا کر آنا ۔

**ناک :** اندیشہ ناک ، افسوس ناک ، درد ناک ، غضبناک ، غم ناک ، خوفناک ، وحشت ناک ، اندوہ ناک ، دہشت ناک ، حیرت ناک ، ہیبت ناک ، نم ناک ، شرم ناک ، خشم ناک ، شہوت ناک ، عبرت ناک ، ہوسناک ، خطرناک ، ہولناک ، آموز ناک (معلّم) ، آبِ آتش ناک (شراب) ، زخم ناک ، زور ناک ، شغب ناک ، عرق ناک ، سُرمہ ناک ۔

**نالا :** ناڑا ، اِزار بند ، شلوار بند ، کمر بند ۔

**نالا :** خوڑ ، کھالا ، برساتی پانی کی گزرگاہ ، بدر رو ، ندی ۔

**نالہ :** آہ و بکا ، فریاد ، زاری ، واویلا ، آہ ، ہائے ، شیون ۔

نالۂ نیم شبی ، نالۂ زود خیز ، نالۂ عاشقانہ ، نالۂ گلو سوز ، نالۂ دل خراش ، نالۂ گرم کوش ، نالۂ غم ، نالۂ گلو فشار ، نالۂ درد آلود ، نالۂ رنگیں ، نالۂ رعنا ، نالۂ دراز ، نالۂ فلک رسا ، نالۂ فلک فرسا ، نالۂ دوزخ شرر ، نالۂ شب گیر ، نالۂ عرش سیر ، نالۂ فلک سیر ، نالۂ خونیں ، نالۂ جگرگداز ، نالہ زار ، نالۂ طامات ، نالۂ بے اصل ، نالۂ نیم آہنگ ، نالۂ افگار ، نالۂ دُرفشاں ، نالۂ آتش فشاں ، نالۂ خراشیدہ ، نالۂ پُر خوں ، نالۂ لب خراش ، نالۂ تر ، نالۂ تازہ ، نالۂ الماس فشاں ، نالۂ نشتر اثر ، نالہ جانکاہ ، نالۂ شور افگن ،

نالۂ پست ، نالۂ بے اختیار ، نالۂ خونیں ، نالۂ تاز ، نالہ تیر ، نالۂ برق ، نالۂ بلبل ، نالۂ فراش ، نالۂ نقیب ، نالۂ نغمہ ، نالۂ سرود ، نالۂ چنگ ، نالۂ تیغ ، نالۂ ناوک ، نالۂ میرِ کارواں ، نالۂ زبوں ، نالۂ درد ، نالۂ نالیدہ تر ، نالۂ ارغنوں ، نالۂ جرس ، ہزار نالہ ، نالہ کش ، نالہ سنج ، نالہ سنجی ، نالہ و فغاں ، نالہ و فریاد ، نالۂ بسیار ۔

**نام :** اسم ، ناؤں ، ناں ۔

نام آسمان پر ہونا ، نام آور ، نام آوری ، نام اُچھلنا ، نام بازار تک جانا ، نام باقی رہنا ، نام بدنام کرنا ، نام بڑا درشن چھوٹے ، نام بِکنا ، نام بلند ہونا ، نام پر پاپوش (پیزار ، جوتی) بھی نہ مارنا ، نام پر جان دینا ، نام پر حرف آنا ، نام پر گالیاں پڑنا ، نام پر مٹنا ، نام پر مرنا ، نام پیدا کرنا ، نام جھنڈے پر چڑھانا ، نام چمکنا ، نام خاک میں مل جانا ، نام خراب کرنا ، نامِ خدا ، نام دہار ، نام ڈوبنا ، نام روشن کرنا ، نامزد کرنا ، نام سے بھاگنا ، نام سے تپ چڑھنا ، نام سے دم نکلنا ، نام سے کان پکڑنا ، نام سے کانپنا ، نام سے ننگ ہونا ، نام سے نفرت ہونا ، نام کا سکّہ چلنا ، نام کا کُتا نہ پالنا ، نام کا وظیفہ ہونا ، نام کرنا ، نام کندہ کرنا ، نام کو دھبّا لگانا ، نام کو بٹّا لگانا ، نام کو نہ چھوڑنا ، نام کی تسبیح پڑھنا ، نام لے کر مانگ کھانا ، نام لیوا ، نام لیوا رہا نہ پانی دیوا ، نام مٹانا ، نام میرا گاؤں تیرا ، نام نہاد ، نام نہ لو ، نامور ، نام وری ، نام وہ ہے جو خدا نہ کہوائے ، نام و نشان ، نام و نشاں باقی نہ رہنا ، نام و نمود ، نام و ننگ ۔

**نامہ :** مکتوب ، خط ، اخبار ، فرد ، فہرست ، محضر ، دستاویز ، خریطہ ، صحیفہ ، نوشتہ ، چٹھی ، لیٹر ، تحریر ، رقعہ ، لفافہ ۔

نامۂ غم نگار ، نامۂ حسرت ، نامۂ دل نواز ، نامۂ جاں نواز ، نامۂ دل شکن ، نامۂ نغز پیکر ، نامۂ خوش خط ، نامۂ خوب ، نامۂ مرغوب ، عشق نامہ ، نامۂ محبت ، نامۂ فراق ، نامۂ خوش اسلوب ، عنایت نامہ ، نامۂ سربستہ ، ہنر نامہ ، کارنامہ ، روزنامہ ، نامہ و پیغام ، نیرنگ نامہ ، نامہ بیزاری ، نوش نامہ ، ہوش نامہ ، نامۂ اعمال ، نامۂ زیبا ، نامۂ تر ، نامۂ اخلاص ، نامۂ صداقت ، قتل نامہ ، ہجر نامہ ، تعزیت نامہ ، خواب نامہ ، اقرار نامہ ، امانت نامہ ، ہبہ نامہ ، نامۂ گل ، نامۂ بنفشہ زار ، جواب نامہ ، سوال نامہ ، غم نامہ ، نامۂ عنبر سرشت ، کشاد نامہ ، طلاق نامہ ، سواد نامہ ، نگارین نامہ ، نامۂ عاشقانہ ، نجات نامہ ، درون نامہ ، بروگ نامہ ، سر نامہ ، محضر نامہ ، فوق نامہ ، فتح نامہ ، قرق نامہ ، کابین نامہ ، مہر نامہ ، کرایہ نامہ ، کرسی نامہ ، گِرو نامہ ، رہن نامہ ، بیع نامہ ، گزر نامہ ، حکم نامہ ، مختار نامہ ، نکاح نامہ ، اعمال نامہ ، وصیّت نامہ ، نرخ نامہ ، نسب نامہ ، وراثت نامہ ، الطاف نامہ ، محبت نامہ ، شفقت نامہ ، رافت نامہ ، الفت نامہ ، عطوفت نامہ ، مؤدت نامہ ، نوازش نامہ ، کرامت نامہ ، مہربانی نامہ ، نیاز نامہ ، گزارش نامہ ، عقیدت نامہ ، ارادت نامہ ، ہدایت نامہ ، عہد نامہ ، عطا نامہ ، پنچایت نامہ ، صلح نامہ ، سپاس نامہ ، شہادت نامہ ، جنگ نامہ ، اطلاع نامہ ، سفارش نامہ ، سفر نامہ ، سیاحت نامہ ، تعبیر نامہ ، فال نامہ ، طلب نامہ ، شراکت نامہ ، صحت نامہ ، ضمانت نامہ ، سقطی نامہ ، غلط نامہ ، شاہ نامہ ، ظفر نامہ ، سپید نامہ ، سر نامہ ، سیاہ نامہ ، کشاد نامہ ، گزار نامہ ، گزارہ نامہ ، ور نامہ ، تنگ نامہ ، گنج نامہ ، تفسیر نامہ ۔

**نان :** آبکامہ ، انگشتوا ، توتل ، تکوی ، جاں جانہا ، جغار ، جغارہ ، جغاز ، جغازہ ، چربک ، چوالک ، خشک نانہ ، روغنیں ، روغنینہ ، سنبوسہ ، سنکل ، سیار ، غرماسنگ ، فخفرہ ، فرخشہ ، کسمہ ، کشکین ، کشکینہ ، کلاج ، کلیچہ ، کنندک ، کوگہ ، کوماج ، لاباش ، لاواش ، لباش ، لواش ، وریں ، روٹی ، چپاتی ، پُھلکا ، خُبز ، بریڈ ، لولا ، درمک ، نانڈا ، منڈا ، ڈوڈی ، نغن ۔

نانِ آبی ، نان بائی ، نانِ جویں ،نان خطائی ، نانِ رباط ، نانِ وقف ،نان و نفقہ ، نان و نفقہ دینا ، نان و نمک ، نان خورش (وہ چیز جس کے ساتھ روٹی کھائی جائے) ، نانِ خورشید ، نان شکنی ، نان فروش ۔
نان کے لیے مرنا ، نانِ نعمت ۔

**نانا :** پدرِ مادر ، جدِ فاسد ۔

**نانی :** جدّۂ فاسدہ ، گرِبند مدر ۔

**ناہید :** زُہرہ ، مطربۂ فلک ، لولیِ فلک ، سوکھ ۔

**نائی :** حجّام ، مُوتراش ، خلیفہ ، باربر ، گیسو تراش ، زلف تراش ، حلّاق ، آئینہ دار ، کندہ کار ، ناعی ۔
نائی کی برات میں سب ہی ٹھاکر ، نائی نائی بال کتنے کتنے ؟

**نباہ :** نبھاؤ ، تکمیل ، انجام ، گزارا ، وفاداری ۔

**نبٹنا :** نمٹنا ، بیباق ہونا ، فرصت پانا ، بھگتنا ، فیصلہ ہو جانا ، طے ہو جانا ۔

**نبض :** ناڑی ، پلس ۔

نبضیں چھوٹنا ، نبض اُبھرنا ، نبض انتشار میں ہونا ، نبض پر ہاتھ رکھنا ، نبض پہچان لینا ، نبض ڈوبنا ، نبض ساقط ہونا ۔

**نبیڑنا :** تمام کرنا ، پورا کرنا ، بسر کرنا ، گذارنا ، طے کرنا ، خالی کرنا ۔

**نِت :** آئے دن ، ہر روز ، تیسوں دن ، بارہ مہینے ، سدا ، مدام ، دائم ، چوبیس گھنٹے ، آٹھوں پہر ، ہر گھڑی ۔
نِت کھودنا نِت پانی پینا ، نِت نیا ۔

**نتھنا :** سوراخِ بینی ، منخرہ ۔

**نتیجہ :** انجام ، آخر ، خاتمہ ، انت ، رزلٹ ، انتہا ، تعبیر ، اثر ، مآل ۔

**نثار :** قربان ، واری ، صدقے ، فدا ، نچھاور ، تصدّق ، بلہاری ۔

**نجات :** مخلصی ، چھٹکارا ، رِہائی ، بریّت ، مُکتی ، رُستگاری ، چُھٹی ، خلاصی ، برماس ، پرواس ، فیروزی ۔

**نجومی :** اختر شناس ، جوتشی ، پامسٹ ، ستارہ شناس ، رمّال ، جفّار ، منجّم ، ہیئت دان ، رمّاد ، سدھانتی ، منجّم کامل ۔

**نحوست :** نامبارکی ، بدشگونی ، بھونڈا پن ، بے طالعی ، بدنصیبی ، بد فالی ، دلدّر ، تنگ حالی ، ناداری ، خستہ حالی ، آڑ کباڑ ، کوڑا کرکٹ ۔

**نخل :** پودا ، درخت ، نہال ، شجر ، پیڑ ، ٹری ۔

ثمر نخل ، نخل بندی ، نخل خزاں دیدہ ، نخل دلآویز ، نخلستان چین ، نخلستان کوہ ، نخل خوش رنگ ، نخل سرکشیدہ ، نخل تنو مند ، نخل کج ، نخل ناساز ، نخل فلک پیوند ، نخل رطب ریز ، نخل برطرف ، خوشہ نخل بن ، نخل میوہ فشاں ، نخل سرسبز ، نخل جوان ، نخل پُر ثمر ، نخل ثمر دار ، نخل عریاں ، نخل بے برگ ، نخل اشک پرور ، نخل آبیاری دل ، نخل عالی شاخ ، نخل بالیدہ ، نخل پاکیزہ ، نخل سجدہ پیوند ، نخل سایہ دار ، نخل میوہ بار ، نخل برومند ، نخل سایہ افشاں ، نخل طوبیٰ ، نخل نارون ، نخل شمشاد ، نخل ماتم ، نخل تابوت بستہ ، نخل میوہ چکاں ، نخل تاک ، نخل شیشم ، نخل سرس ، نخل کٹھل ، نخل بڑھل ، نخل جامن ، نخل آم ، نخل ریڑ ، نخل بُدہ ، نخل چیل ، نخل دیار ، نخل سپیدہ ۔

**ندارد :** کورا ، خالی ، نہیں ، غیر حاضر ، نیست ، غیر موجود ۔

**ندرت :** نرالا پن ، انوکھا ، جدّت ، نیا پن ۔

ندرت پیدا کرنا ، ندرت فن ، ندرت ہنر ، ندرت کار ، ندرت خیال ، ندرت فکر ، ندرت تحریر ، ندرت تقریر ۔

**ندوہ :** بزم ، مجلس ، محفل ، انجمن ، سبھا ، سوسائٹی ۔
ندوۃ العلماء ، ندوۃ الحکماء ، ندوۃ الشعراء ، ندوۃ الادبا ، ندوۃ المصنفین ۔

**ندی :** جل دھارا ، جُو ، ارغاب ، نالا ۔

**نِڈر :** بے دھڑک ، بے خوف ، بے باک ، دلیر ، متہوّر ، جری ، بہادر ، جوانمرد ، جنا ، ابھے ۔

**نِڈھال :** تھکا ماندہ ، مضمحل ، ناتواں ، کمزور ، لاغر ۔

**نِر :** نِرادھار ، نِرنکار ، نِر بُدھ ، نِرجیو ، نِردی ، نِرگُن ، نِرگنیا ، نِرلجا ، نِرمول ، نِرموہی ، نِرملی ، نِربسی ، نِردگا ، نِروید ۔

**نرگس :** نرجس ، عبہر ۔
نرگس صبح بہار ، نرگس غنودہ چشم ، نرگس کبود پوش ، نرگس شہلا ، نرگس عنبر مست ، نرگس بیمار ، نرگس تاجدار ، نرگس پُر خمار ، نرگس ہم جفت ، نرگس نوخیز ، نرگس نشہ برکف ، نرگس تاب ناک ، نرگس عنبر بو ، نرگس درخور ، نرگس تر ، نرگس تازہ ، نرگس ہمہ رہ چشم ، نرگس قدح لالہ ، نرگس آسودہ ، نرگس ناتواں ، نرگس گوہر آلود ، نرگس خواب مقصود ، نرگس نیم خواب ، نرگس جادو فن ، نرگس نیم باز ، نرگس سیاہ ، نرگس فتاں ، نرگس خفتہ ، نرگس شنگرف ریز ، نرگس ہزار خواب ، نرگس غمزہ زن ، نرگس دو رنگ ، نرگس پُر خواب ، نرگس پُر فن ، نرگس بادہ کش ، نرگس نیم خواب ، نرگس پُر فریب ، نرگس جادو گر ، نرگس کرشمہ چکاں ، نرگس رعنا ، نرگس سُرمہ سا ، نرگس بیمار خیز ، نرگس مست ۔

**نرم :** ملائم ، کومل ، گُدگُدا ، لوچ دار ، پلپلا ، سافٹ ، پُھس پُھسا ، ڈھیلا ، پھونس سا ، پوپلا ، پتلا ، رقیق ، ملیّن ، لطیف ، گداز ، لِستا ۔
نرم خُو ، نرم دل ، نرم رَو ، نرم زبان ، نرم گرم اٹھانا ، نرم گرم سہنا ۔

**نزاکت :** لطافت ، نفاست ۔
نزاکت جسم ، نزاکت طبع ، نزاکت وقت ، نزاکت حالات ، نزاکت شعر ، نزاکت مضمون ، نزاکت خیال ۔

**نزدیک :** قریب ، ملحق ، پاس ، نزد ، نیڑے ، نیر ، نرغ ، قربن ، لگ بھگ ، دھورے ، متّصل ، کول ، برابر ، پیوستہ ، جڑواں ، مماس ۔

**نزع :** جان کنی ، دمِ مرگ ، دمِ رحلت ، وقتِ یٰسین ، دمِ واپسیں ۔

**نُزول :** ورود ، فروکش ، اُتار ۔
نزولِ اجلال ، نزولِ وحی ۔

**نِسبت :** تعلق ، لگاؤ ، واسطہ ، علاقہ ، مطابقت ، مناسبت ، مشابہت ۔

**نسرین :** مشکین ، مشگین ، وفا دار ، سیوتی ، کوجا ، نسترن ، ترن ، نستر ، نسترین ۔
گل نسریں ، نسریں اندام ، نسریں انداز ، نسرین و نسترن ، نسریں بدن ، نسریں رُخ ۔

**نسوار :** ناس ، ہُلاس ، روشن دماغ ، سونگھنی ۔

**نسیم :** باد ، ہوا ، صبا ، پون ، ریح ۔
نسیم جبیں بوس ، نسیم چمن ، نسیم زنجیر انداز ، شرارت نسیم ، نسیم گستاخ ، نسیم زلف ، نسیم غنچہ ، نسیم بوے گل ، نسیم سبک خیز ، موج نسیم ، نسیم نافہ کشا ۔

**نشاستہ :** مغز گندم ، سٹارچ ، کلف ، کانجی ، پِیچ ۔

**نشانہ :** ہدف ، آماج ، برجاس ، ٹارگٹ ، زد ، ٹھکانا ، قرارگاہ ، مقام ۔
نشانہ اُڑانا ، نشانہ انداز ، نشانہ باندھنا ، نشانہ بنانا ، نشانہ بیٹھنا ، نشانہ پٹ پڑنا ، نشانے پر تیر پڑنا ، نشانہ تاکنا ، نشانہ چوکنا ، نشانہ

خطا کرنا ، نشانہ کی سیدھ باندھنا ، نشانہ ٹکانا ، نشانہ خالی جانا ۔

**نشانی :** علامت ، سائن ، یادگار ، پہچان ، شناخت ۔

**نشتر :** مشرط ، مبضع ، ڈنگ ، ڈنک ، نیش ، آدر ، ساخسہ ، شست ، کلک ، گزار ، گزر ، نیشتر ، نیشو ۔

نشتر چبھونا ، نشتر دینا ، نشتر زن ، نشتر زنی ، نشتر کھانا ، نشتر لگانا ، نشتر مارنا ، نشترِ نگاہ ، نشترِ غم ، نشترِ مژگاں ۔

**نشہ :** سُکر ، خمار ، کیف ، سرور ، مستی ، بے خودی ، خود فراموشی ، پنکی ، پینک ، ترارا ، ترنگ ، کیفیت ۔

نشۂ مے ، نشہ اُتارنا ، نشہ اُترنا ، نشہ باز ، نشہ پانی کرنا ، نشہ جمنا ، نشہ جوان ہونا ، نشہ چڑھنا ، نشہ چھانا ، نشے سے بہکنا ، نشے کا اُتار ، نشے کے ڈورے ، نشہ کیرکیرا کرنا ، نشہ مٹی کر دینا ، نشے میں بہکنا ، نشے میں چُور ہونا ، نشے میں ڈوبنا ، نشے میں غرقاب ہونا ، نشے میں لہکنا ۔

**نشیب :** ڈھلوان ، نِچان ، پستی ، حضیض ، رڑھان ۔

**نشیں :** بیٹھنے والا ، رہنے والا ۔

پالکی نشیں ، خاک نشیں ، کرسی نشیں ، فیل نشیں ، شاہ نشیں ، بالا نشیں ، حاشیہ نشیں ، پردہ نشیں ، جانشیں ، تہ نشیں ، دل نشیں ، ذہن نشیں ، کفش نشیں ، قلعہ نشیں ، خم نشیں ، عرش نشیں ، صحرا نشیں ، فلک نشیں ، حرم نشیں ، سدرہ نشیں ، خانہ نشیں ، گوشہ نشیں ، خلوت نشیں ، عزلت نشیں ، سجادہ نشیں ، راس نشیں ، تخت نشیں ، مسند نشیں ، گدی نشیں ، بوریا نشیں ، ہم نشیں ، پہلو نشیں ، پس جانشیں ، چشم نشیں ، پیش نشیں ، سرحد نشیں ، کوہ نشیں ، چلہ نشیں ، رصد نشیں ، درون نشیں ، سایہ نشیں ، دست نشیں ، راہ نشیں ، صدر نشیں ، سر نشیں ، مربع نشیں ، صبح نشیں ، مراحل نشیں (مسافر) ، خانقاہ نشیں ، صومعہ نشیں ، نقش بد نشیں ، (منصوبہ جو آرزو کے مطابق پورا نہ ہو) ۔

**نصاب :** کورس ، گنجینہ ، تعلیم ، مقررہ و منظور شدہ کتبِ تعلیمی ۔

**نصیب :** مقسوم ، مُقدّر ، تقدیر ، طالع ، بھاگ ۔

نصیب آزمانا ، نصیبِ اعدا ، نصیب اُلٹنا ، نصیب پانا ، نصیب پلٹنا ، نصیب پھرنا ، نصیب پھوٹنا ، نصیب جاگنا ، نصیب جگانا ، نصیب چمکنا ، نصیب چونکنا ، نصیب خفتہ ، نصیب دشمناں ، نصیب راہ پر آنا ، نصیب ساتھ رہنا ، بد نصیب ، کم نصیب ، خوش نصیب ، سیاہ نصیب ، بلند نصیب ، عالی نصیب ، حسرت نصیب ، عیش نصیب ، ہجران نصیب ، حرماں نصیب ، حرماں نصیبی ، ہجراں نصیبی ، غم نصیب ، فراق نصیب ، غم نصیبی ، ذلت نصیب ، ذلت نصیبی ، نصیب سونا ، نصیب سیدھا ہونا ، نصیب کا تارا ، نصیب کو رونا ، نصیب کُھلنا ، نصیب کی شامت ، نصیب لڑنا ، نصیب ور ۔

**نصیحت :** پند ، اُپدیش ، اندرز ، موعظت ، سِکشا ، ایدوائس ، وعظ ، تلقین ، تعلیم ، ہدایت ، لیکھ ، تنبیہ ، عبرت ، آگاہی ، خبرداری ، تنبّیہ ۔

نصیحت آمیز ، نصیحت پذیر ، نصیحت گزار ، نصیحت نامہ ۔

**نُطفہ :** آب پشت ، بیرج ، بیج ، منی ، تخم ، ویرج ، سپرم ، سیمن ۔

نطفۂ بے تحقیق ، نطفہ ٹھہرنا ، نطفہ قرار پانا ، نطفۂ حرام ۔

**نِظام :** روش ، طریقہ ، آئین ، دستور ، اصول ، انداز ، طور ، نظم و ضبط ، بندام ، اندام ۔

نظام حیات ، نظام جہان ، نظام زندگی ، نظام شمسی ، نظام قمری ، نظام عالم ، نظام دفاتر ، نظام کار ۔

**نظم :** کلام موزوں ، پوئم ۔

نظم سنج ، نظم گستر ، نظم آزاد ، نظم قدیم ، نظم جدید ۔

**نظر :** نگاہ ، بینائی ، بصارت ، نظیر ، روشنیِ چشم ، نگہ ، درشٹ ، طور ، بینش ، دیدہ ۔

نظربد ، نظرنیک ، دائرۂ نظر ، گرامی نظر ، نظرباز ، نظر جلوہ ، نظر بازی ، تنگ نظر ، نظر سرمگیں ، بالغ نظر ، نظر خام ، نظر التفات ، نظر انداز ، نظر باز ، نظر پر چڑھنا ، نظر پڑ گئی ، نظر پھرنا ، نظر پھسلنا ، نظر پھیر لینا ، نظر پیدا کرنا ، نظر تاڑ لینا ، نظر ٹھہرنا ، نظر ثانی ، نظر جانا ، نظر خیرہ ہونا ، نظر دوڑانا ، نظر ڈالنا ، نظر رکھنا ، نظر سے اترنا ، نظر سے آتارنا ، نظر سے اوجھل ہونا ، نظر سے پہچاننا ، نظر سے ٹپکنا ، نظر سے دور ہونا ، نظر سے گرا دینا ، نظر سے گرنا ، نظر سے گزرنا ، نظر سے نظر ملنا ، نظر غلط انداز ، نظر فریب ، نظر کش ، نظر کیمیا اثر ، نظر گاہ ، نظر گڑنا ، نظر ملانا ، نظر ملنا ، نظر میں بھر جانا ، نظر میں تاڑ لینا ، نظر میں تلنا ، نظر میں تولنا ، نظر میں ٹھہرنا ، نظر میں جانچ لینا ، نظر میں جچنا ، نظر میں جہان اندھیر ہونا ، نظر میں حقیر ہونا ، نظر میں چبھنا ، نظر میں چڑھنا ، نظر میں خار ہونا ، نظر میں رکھنا ، نظر میں سبک ہونا ، نظر میں سمانا ، نظر میں ضعف آنا ، نظر میں کھبنا ، نظر میں کھٹکنا ، نظر میں ہونا ، نظر نہ آنا ، نظر نہ ہونا ، نظر نہیں آتا (امید نہیں) ، نظر ہونا ، نظر انتخاب ، نظر خود شناس ، نظروں نظروں میں کھائے جانا ، نظر حق شناس ، نظر اتارنا ، نظر لگنا ، نظرایا جانا ، نظر بد ، نظر بھڑکنا ، (دفع نظر بد کے لیے لتہ جلاتے ہیں اور اس کے شعلہ دینے کو نظر بھڑکنا کہتے ہیں) ، نظر جھاڑنا ، نظر کا اندیشہ ، تجھے کس کی نظر کھا گئی ؟ نظر میں آنا ، نظر والا ، (جس کو نظر لگی ہو) ۔

**نعرہ :** للکار ، خروش ، کلمۂ جرأت ، سلوگن ، گوانکہ ۔

نعرۂ توحید ، نعرہ زن ، نعرہ بلند کرنا ، نعرہ کھینچنا ، نعرہ لگانا ، نعرہ مارنا ۔

**نعمت :** ثروت ، امارت ، مال ، دولت ، آسودگی ، سرمایہ داری ، دھنونتی ۔

نعمت الوان ، نعمت خانہ ، نعمت غیر مترقبہ ، نعمت الٰہی ، نعمت خدا وندی ، کفران نعمت ، شکر نعمت ، تحدیث نعمت ۔

**نغمہ :** راگ ، نشید ، گیت ، ترانہ ، سرود ، برگ ، سرش ، دستان ، لام ، شکن ، تخنیا ۔

نغمہ پرداز ، نغمہ ریز ، نغمہ زن ، نغمہ سنج ، نغمہ طراز ، نغمۂ تر ، نغمہ سرائی ، نغمہ سنجی ۔

**نفاذ :** اجرا ، صدور ۔

قانون کا نفاذ ، مارشل لا کا نفاذ ، شریعت کا نفاذ ۔

**نفرت :** چڑ ، کھج ، چڑھ ، ناگوار خاطر ، اجیرن ، کھچاوٹ ، کینہ ، غضب ، غصہ ، ازیع ، اکراہ ، رمیدگی ، بیٹ ، گھن ، ارچی ، بیزاری ، کراہت ، تنفر ، ناخوشی ، طعنہ تشنہ ، خفگی ، ناپسندیدگی ، ناگواری ، حقارت ، تنافر ، چھیڑ ۔

نفرت کے قابل ہونا ، نفرت سے دیکھنا ، نفرت زدہ ، نفرت پھیلانا ، نفرت کُلی ۔

**نفع :** سود ، فائدہ ، منافع ، منفعت ، لابھ ، یافت ، حاصل ، پھل ، ثمر ، پرافٹ ، انٹرسٹ ، ربح ۔

نفع رساں ، نفع و نقصان ، نفع بخش ، نفع دہندہ ۔

**نفیر :** کرنائے ، قرنا ، بگل ، ترہی ، ترم ، نفیری ، شہنائی ۔

**نقشہ :** نمونہ ، مثال ، خاکہ ، چربہ ، سانچا ، قالب ، میپ ۔

**نقص :** سقم ، قباحت ، برائی ، علت ، خرابی ، کمی ، زشتی ، بدی ، زبونی ، عیب ، کھوٹ ، دوش ، رخنہ ، دقت ، دشواری ۔

**نقصان :** زیان ، ضرر ، خسارہ ، گھاٹا ، ٹوٹا ، خسارت ، خُسران ، ضیاع ، ہرج ، کسر ، لاس ، تڑی ، رائیگان ، تضییع ، کمی ، توڑا ، جوکھم ، جوکھوں ۔

**نقصان دہ :** مضر ، غیرمفید ، ضرر رساں ، مضرت رساں ، دکھدائی ، فاسد ، سمّی ۔

**نِکمّا :** ناکارہ ، بے مصرف ، نکھٹّو ، بے شغل ، بے کار ، ہیچ کار ، نابکار ، کل ، ٹھالی ، نِکس ، آخور ، خالی ، بے روزگار ، متعطّل ۔

**نگ :** نگینہ ، نگیں ، فصّ ، نغ ۔

**نِگار :** (امر نگاشتن = لکھنا ، نقش کرنا) ۔

زر نگار ، زمرد نگار ، مینا نگار ، مضمون نگار ، جواہر نگار ، یاقوت نگار ، سوانح نگار ، گوہر نگار ، نامہ نگار ، واقعہ نگار ، داستان نگار ، افسانہ نگار ، وقائع نگار ، صورت نگار ، عجائب نگار ، جادو نگار ، طغرا نگار ، طغرا نگاری ، شیریں نگار ، بت نگار ، دفتر نگار ، بستہ نگار ، صحیح نگار ، کاتّہ نگار (فراش) ، یوسف نگار ۔

**نگاہ :** چتون ، بصر ، بصارت ، بینائی ، نگہ ، بینش ، دیدہ ، روشنیِ چشم ۔

نگاہ بے مہر ، نگاہ بے پروا ، نگاہ آشنا ، نگاہ نیم رس ، زنجیر نگاہ ، نگاہ غلط انداز ، نگاہ نازسست ، نگاہ تیغ بدست ، نگاہ بوقلموں ، نگاہ آشوب گستر ، نگاہ دل گداز ، نگاہ تشنۂ خوں ، نگاہ صبر گداز ، نگاہ صاعقہ سوز ، نیش نگاہ ، نگاہ جانگداز ، نگاہ ناوک ، نگاہ خدنگ ، نگاہ دشنہ ، نگاہ برق انداز ، نگاہ شعلہ تاب ، نگاہ عشوہ طراز ، نگاہ دل فریب ، نگاہ ستارہ ، نگاہ ہمایوں ، نگاہ بادہ پرور ، نگاہ جادوگر ، نگاہ خونی ، نگاہ جادو فن ، نگاہ میکدہ بردوش ، نگاہ خرابات نواز ، نگاہ میکدہ پرداز ، نگاہ بہاریں ، نگاہ کارگر ، نگاہ جہاں گیر ، نگاہ ترک انداز ، نگاہ دل خواہ ، نگاہ خیرہ ، نگاہ گستاخ ، نگاہ تلخ ، نگاہ بیگانہ ، نگاہ فسوں گر ، نگاہ نہاں ، نگاہ تیغ آب ، نگاہ بازی ، نگاہ دشنہ ، نگاہ صید جُو ، نگاہ نیم باز ، نگاہ سناں بدست ، موج نگاہ ، نگاہ ساغر بکف ، نگاہ نسیاں آموز ، نگاہ مغرور ، نگاہ پندار ، نگاہ دزدیدہ ، نگاہ خانہ برانداز ، نگاہ برباد کن ، نگاہ جاں ستاں ، نگاہ فتنہ گر ، نگاہ باز ، نگاہ دشنہ ، دام نگاہ ، نگاہ ناتواں ، نگاہ ساحر ، نگاہ رہزن ، نگاہ آشنا بیگانہ ، نگاہ خون ریز ، نگاہ دلنواز ، نگاہ در دل ، نگاہ بہانہ جُو ، نگاہ خشمگیں ، نگاہ غارت گر ، نگاہ مستور ، نگاہ فقر ، نگاہ سلطانی ، نگاہ بزرگاں ، نگاہ تجاہل ، نگاہ تغافل ، نگاہ مطمئن ، نگاہ بیتاب ، نگاہ خود کام ، نگاہ صنم گر ، نیم نگاہ ، نگاہ رشک ، نگاہ حسد ، نگاہ عجز ، نگاہ بلند ، نگاہ حسرت آلود ، نگاہ حیرت انگیز ، نگاہ پژمردہ ، نگاہ سرسری ، نگاہ شرمگیں ، نگاہ باریک بیں ، نگاہ انتظار کش ، نگاہ فقر ، نگاہ خوباں ، نگاہ گلچیں ، عجز نگاہ ۔

**نِگرانی :** انتظام ، سربراہی ، تولیت ، رکھوالی ، محافظت ، نگہبانی ، رکھشا ، رکھوال ، ٹنڈوال ، پاسبانی ۔

**نلکا :** نل ، پمپ ۔

**نُما :** (امرِ نمودن = دکھانا) ظاہر کرنا ، اُجاگر کرنا ، اُبھارنا ۔

خوش نما ، انگشت نما ، مرغ باد نما ، بد نما ، رہنما ، خود نما ، رو نمائی ، قبلہ نما ، گندم نما ، قطب نما ، جام جہاں نما ، قوس نما ، کشتی نما ٹوپی ، گنبد نما ، نسب نما ، محراب نما ، پتلون نما ، حق نما ، آب آتش نما ، پیراہن تن نما ، آئینۂ بدن نما ، آئینۂ جامہ نما ، آئینۂ تصویر نما ، آئینۂ قامت نما ، آئینۂ گیتی نما ، چشم نمائی ، خویش نمائی ، طاق نمائی ، دور نما ، ہزار نما ، قائم نما ، خندہ دندان نما ۔

**نماز :** صلوٰة ، پریئر ، نماش ۔

**نمائش :** نمود ، دِکھاوا ، اظہار ، ظہور ، کتّروفتّر ، معرض ۔

نمائش گاہ ، نمائشی ۔

**نمایاں :** ممتاز ، واضح ، بڑا ، اُجاگر ، ظاہر ، باہر ، فاش ، عیاں ، کھلا ، آشکارا ، پرگھٹ ، کلیئر ۔

**نم‌دار :** گچگچا ، گیلا گیلا ، سیلا سیلا ، کچا کچا ، نیم پختہ ، گجگجی ۔

**نمک :** سالگنہ ، نون ، لون ، سالٹ ، کھار ، ملح ، سالبھر ، کالا ، سیندھا ، ریہہ ، رام رس ، شذام ، وباز ۔

**نمونہ :** نظیر ، مثال ، تمثیل ، طریقہ ، نموذج ، سیمپل ۔

**ننگا :** برہنہ ، عُریاں ، کھلا ، بے ستر ، کھینڈر ۔

**نَو :** نو (۹) ، نائن ، تسع ، نوخین ۔

نو نقد نہ تیرہ اُدھار ، نو من تیل ہوگا نہ رادھا ناچے گی ۔

**نَو :** نیا ، نیو ، جدید ، نواں ، نیا ، تازہ ۔

نو آباد ، نو آبادی ، نوباہ ، نو بہار ، نو آموز ، نو لُوڑ ، نو توبہ ، نوجوانی ، نوجوان ، نو چندہ ، نو چندی ، نو خاستہ ، نو خیز ، نو دوستی ، نو دولت ، نو روز ، نو روزی ، نو سفر ، نو سکھ ، نو شکار ، نو سوار ، نو شکست ، نوشہ ، نو عمر ، نو عمری ، نو مسلم ، نوگرفتار ، نو ملازم ، نومشق ، نونہال ، نو وارد ، نو رس ، نوبر ، نو رسیدہ ، نو خیز عورت ، نو پر ، نو پرداز ، نوبان ، نو رہائی ، نو راہاں ، نو رفتار ، نو نیاز ، نو قدم ، نوکیسہ ، نوکار ، نوقلم ، نو رتن ، نوکھنڈ ، نو راتری ، نوگزہ ، نو منزلہ ، نو ماسہ ، نوگرہ ، نولکھّا ہار ، نولکھا بازار ۔

**نواز :** (امر ، نواختن = عزت دینا) ، معزز کرنا ، اعزاز بخشنا ۔

بین نواز ، بندہ نواز ، ستار نواز ، طبلہ نواز ، نقّارہ نواز ، غریب نواز ، عاجز نواز ، معارف نواز ، مسکین نواز ، مسافر نواز ، مہمان نواز ، پلک نواز ، بے کس نواز ، شریف نواز ، سفلہ نواز ، عالم نواز ، شرفا نواز ، مظلوم نواز ، رعیت نواز ، مخلوق نواز ، ابریشم نواز ، خوش نواز ، چینی نواز ، تر نواز ، قانون نواز ، عاشق نواز ، فلک نواز (جس پر فلک مہربان ہو) ۔

**نوجوان :** گبرو ، نوخیز ، جوان عمر ، برنا ، پٹّھا ، دولہا ، نوشہ ، گداکا ، فربہ اندام ، سڈول ۔

**نُور :** روشنی ، چمک ، دمک ، تاب ، جلوہ ، تجلّی ، اُجالا ، چاند ، جوت ، ضیا ۔

نور افشاں ، نورِ الٰہی ، نورانی ، نورِ ایمان ، نور برسنا ، نورِ بصر ، نور ظہور ہونا ، نوری ، نورٌ علٰی نور ، نورِ نظر ، نورانی صورت ۔

**نورد :** (امر ، نوردیدن = لپیٹنا) طے کرنا ۔

دشت نورد ، رہ نورد ، عالم نوردی ، جہاں نورد ، گیتی نورد ، صحرا نورد ، بادیہ نورد ، مراحل نورد ، رہ نوردی ۔

**نوک :** انی ، نیش ، ڈنک ، ڈنگ ، سرا ، آر ، ہول ۔

**نوکر :** خادم ، ملازم ، خدمت گار ، چاکر ، اہل کار ، پیش خدمت ، شاکر ، ٹہلوا ، خدمت‌گزار ، سیوک ، سرونٹ ، مصاحب ، پنچھالا ، فرماں بردار ، تابع ، مطیع ، ماتحت ، مملوک ، پابند ، ادھین ، محکوم ۔

**نوکرانی :** کنیز ، باندی ، جاریہ ، لونڈی ، خادمہ ، چیری ، داسی ، داہ ، پرستنہ ، مملوکہ ، اَمہ ۔

**نوکری :** ٹہل ، خدمت گزاری ، سیوا ، بندگی ، غلامی ، ملازمت ، منصب ، اسامی ، کام ، علاقہ ، عہدہ ، جگہ ، چاکری ، پیشہ ، شغل ، روزگار ۔

**نویس :** تحریر کنندہ ، رقم کنندہ ، (اسم فاعل) ۔

خوش نویس ، بد نویس ، خبر نویس ، اخبار نویس ، افسانہ نویس ، چٹھی نویس ، عرضی نویس ، عرائض نویس ، عرائض نویسی ، تار نویس ، حلیہ نویس ، پرچہ نویس ، توجیہ نویس ، دفتر نویس ، سیاہہ نویس ، کاپی نویس ، اپیل نویس ، طغرا نویس ، خاص نویس ، خفیہ نویس ، زود نویس ، خلاصہ نویس ، قبالہ نویس ، نقل نویس ، مختصر نویس ،

مسودہ نویس ، لوح نویس ، بیضہ نویس ، لوح نویسی ، مضمون نویس ، نقشہ نویس ، قطعہ نویس ، اظہار نویس ، واصل باقی نویس ، وقائع نویس ، واقعہ نویس ، پریشاں نویسی ، چہرہ نویس ، صورت نویسی ، لغت نویس ، صدر نویس ، مجلس نویس ۔

**نہایت :** غایت ، حد ، انجام ، انتہا ، آخر ۔

**نہر :** شاخ ، دریا ، دھارا ، آبِ جو ، ندی ، نالا ، جو ، رود ، نہر ، کینالُ ، تُرعہ ، جدوَل ، جعفر ۔

**نیا :** ابھی کا ، طارف ، نواں ِنکور ، حادث ، طری ، قشب ، نوے ، نواں ، ِنیو ، نوبنو ، نوساخت ، جدید ، تازہ ۔

نیا دن ، نئی رات ، نیا چہرہ ، نیا کام ، نیا سال ، نئی صورت ، نئی جون ، نئی شام ، نئی جگہ ، نیا ہنگامہ ، نئی مصیبت ، نیا راستہ ، نئی گلی ۔

**نیاز :** عجز ، انکسار ، خاکساری ، خشوع و خضوع ، فروتنی ۔

نیاز مندی ، نیاز نامہ ، نیاز آگیں ، نیاز کیش ، نیاز مشرب ، صَرف نیاز ۔

**نیام :** میان ، جفن ، ِخلّہ ، غمد ، ِقراب ۔

**نیک :** مبارک ، سعید ، شبھ ، مسعود ، سعد ، خُوب ، اچھا ، بھلا ، عمدہ ، صاف ، متّقی ، حق پرست ، خدا پرست ، عبادت گزار ، عابد شب زندہ دار ، زکی ، پاکیزہ ، نفیس ، شریف ۔

نیک اختر ، نیک منش ، نیک نفس ، نیک بخت ، نیک اندیش ، نیک چلن ، نیک خصلت ، نیک دل ، نیک راہ ، نیک ساعت ، نیک سرشت ، نیک صلاح ، نیک گھڑی ، نیک مزاج ، نیک و بد ، نیک انجام ، نیک بختی ، نیک چلنی ، نیک مرد ، نیک خواہ ، نیک خو ، نیک قدم ، نیک محضر ، نیک نام ، نیک منظر ، نیک نہاد ، نیک نیّت ، نیک سیرت ، نیک فطرت ، نیک مزاج ، نیک مزاجی ، نیک اطوار ، نیک طبع ، نیک طینت ، نیک فرجام ، نیک کردار ۔

**نیکی :** احسان ، مُروّت ، کارِ نیک ، کارِ خیر ، کارِ ثواب ، خوبی ، بھلائی ، عمدگی ۔

نیکی برباد گُناہ لازم ، نیکی کر دریا میں ڈال ۔

**نیلا :** نیلا رنگ ، آبی نشان ، آسمانی ، ازرق ، بلیو ۔

**نیلا تھوتھا :** پرپٹیکا تہت ، امرتاسنگ ، میؤر گریو ، سکبی کنٹھ ، تتی ، یونانی شمقولس ، دُودیا ، نیلا ، توتیائے سبز ، زاک سبز ، زاج الاخضر ۔

**نیلام :** حراج ، مزایدہ ، فروخت ، بولی ، اوکشن ۔

**نیلم :** نیل گوں جواہر ، یاقوت ، کبود ۔

**نیند :** خواب ، نَوم ، برد ، ہجود ، نیندر ، وسن ، ہجوع ، رُقاد ۔

نیند آنا ، نیند اُچاٹ ہونا ، نیند اُڑنا ، نیند حرام کرنا ، نیند کا ماتا ، نیند کافور ہونا ، نیند میں باتیں کرنا ، نیند کی جھپکی ، نیند میں خلل آنا ۔

**نیولا :** راسو ، نول ، سرغوب ، ابن عرس ، مینگوز ، نگل ہنگل ، میتھرو سرباری ، سرب بھکشک ۔

# و

**واپسی :** مراجعت ، معاودت ، لوٹنا ، پھرنا ، عود ، باز گشت ، ترجیع ، لوٹاؤ ۔

**واجب :** لازم ، ضرور ، فرض ، لائق ، سزاوار ۔

واجب الادا ، واجب الاظہار ، واجب التسلیم ، واجب التعزیر ، واجب التعظیم ، واجب الرحم ، واجب الرعایت ، واجب الطلب ، واجب الارض ، واجب القتل ، واجب الوجود ، واجب الوصول ۔

**واجبات :** فرائض ، ضروریات ، لوازمات ۔

**وادی :** گھاٹی ، درۂ کوہ ، شعب ۔

وادیٔ ایمن ، وادیٔ غربت ، وادیٔ مجنوں ، وادیٔ مقصود ، وادیٔ نور ۔

**وارنٹ :** فرمان ، پروانہ ، حکم نامہ ، تحریری حکم ، طلبی نامہ ۔

وارنٹ تلاشی ، وارنٹ رہائی ، وارنٹ گرفتاری ، وارنٹ باضمانت ۔

**وارنش :** روغن ، لُک ، ملمع ، قلعی ۔

**واقعی :** فی الحقیقت ، دراصل ، ٹھیک ، درست ، اصل میں ۔

**واقفیت :** جان پہچان ، شناسائی ، صاحب سلامت ، علم ، خبر ، آگاہی ، آشنائی ۔

**وال :** (فاعلیت) ، والا ، صاحب ، اہل ۔

رکھوال ، دوال (دینے والا) ، اونٹ وال ، جندر وال ، پٹھوال ، کوتوال ، اگر وال ، ہانڈی وال ، کوٹھی وال ۔

**والا :** (وصفیّت) وصف ، صفت ، فاعلیت ۔

متوالا ، رکھوالا ، روپے والا ، گھر والا ، آنکھوں والا ، خونچے والا ، دال موٹھ والا ، کھیت ولا ، باہر والا ، قصائی والا ، اوپر والا ، پیسے والا ۔

**وان :** (صفت مصادر سے) ۔

جُڑوان ، ڈھلوان ، پھسلوان ، سُتوان ، بیٹھوان ، رپٹوان ، کتُروان ، کٹوان ، گتھوان ، لپٹوان ، لپیٹوان ۔

**وان :** (وصفیّت) ۔

بھاگوان ، پکوان ، گاڑی وان ، پیچ وان ، رتھوان ، بھلوان ، دھن وان ، کوچوان ، دیاوان ، ہاتھی وان ۔

**واہمہ :** قوت متخیّلہ ، قوت متصوّرہ ۔

**وبال :** سختی ، گرانی ، بوجھ ، بار ، عذاب ، قہر ۔

وبالِ جان ، وبالِ دوش ، وبال اپنے سر لینا ۔

**وثیقہ :** تمسّک ، نوشتہ ، سند ، اقرار نامہ ، دستاویز ، تحریر ، چک ، ضمانت ، ٹیپ ۔

**وجد :** سرور ، بے خودی ، کیف ، سرمستی ، عالم ، حال ، حالت ، رقّت ، کیفیت ۔

**وجوہ :** اسباب ، بواعث ، دلائل ، غایات ۔

**وجہ :** سبب ، کارن ، جہت ، باعث ، مُوجب ، علت ، بنا ۔

وجہِ تسمیہ ، وجہِ تحریک ، وجہِ تخلیق ، وجہِ قوی ، وجہِ کشود ، وجہِ معاش ، وجہِ معیشت ، وجہِ گریہ ، وجہ نالش ۔

**وحدت :** یگانگی ، یکتائی ، توحید ، فردیت ، احدیت ۔

وحدت الوجود ، وحدت الشہود ، وحدتِ ارادی ، وحدت قہری ، وحدت نوعی ۔

**وحشت :** جنون ، سودا ، دیوانگی ، خفقان ، حیوانیت ، سبعیت ، درندگی ۔

وحشت اثر ، وحشت خیز ، وحشت انگیز ، وحشت برسنا ، وحشت زدہ ، وحشت ناک ۔

**وحشی :** صحرائی ، بن مانس ، جنگلی ، اُجڈ ، مجنون ، جانوروں جیسا ، غیر متمدّن ، بے تہذیب ۔

**ور :** (وصفیّت) ، والا ، سزاوار ، قابل ۔

تاجور ، بہرہ ور ، سخن ور ، جانور ، طاقتور ، پیشہ وری ، سرور ، طالع ور ، ہنرور ، قسمت ور ، کینہ ور ، نصیبے ور ، نامور ، دانشور ، شناور ، دیدہ ور ، آشنا ور ، بار ور ، پیداور ، چھاں ور ، راہ ور ، شناور ، جوشن ور ، داور ، داد ور ، زبان‌ور ، ریش ور ، ساز ور ، سعادت ور ، سبحہ ور ، سخاور ۔

**وَرثہ :** وراثت ، ترکہ ، میراث ، پوتی ، اِرث ۔

**ورزش :** کسرت ، ریاضت ، مشق ، ممارست ، مزاولت ، ربط ۔

**ورغلانا :** بہکانا ، اُکسانا ، ترغیب دینا ، بھڑکانا ، پٹّی پڑھانا ۔

**ورق :** پنّی ، صفحہ ، کاغذ ۔

**وَرَم :** سُوجن ، آماس ، سولنگ ، سوج ۔

**ورما :** برما ، مِثقب ، بزال ، برماہ ، برماہہ ، پرمہ ، بھرامہ ۔

**وزن :** تول ، اندازہ ، مقدار ، پیمانہ ، بوجھ ، گرانی ، بار ، ثقل ۔

**وزنی :** گراں ، بھاری ، بوجھل ، ثقیل ۔

**وسائل :** وسیلے ، ذریعے ، واسطے ، ذرائع ، وسائط ۔

**وسمہ :** خضاب ، مہندی ، کالی مہندی ، بشکول ، شال ، ایرانی مہندی ۔

**وسیلہ :** سبب ، ذریعہ ، واسطہ ، توسّط ، طفیل ۔

**وصف :** خوبی ، بھلائی ، اچّھائی ، عمدگی ، تعریف ، گُن ، صفت ، جوہر ، کمال ، ہنر ، سلیقہ ، زاب ، کواس ، گواش ، گواشہ ، کواشہ ، لیاقت ، قابلیت ، کرتب ، عروج ، بلندی ۔

**وصول :** حاصل ، رسیدہ ، بیباق ، جمع ، داخل ۔

**وضاحت :** صراحت ، شرح ، تفصیل ، تصریح ، تشریح ۔

**وضع :** ساخت ، بناوٹ ، طرز ، روش ، دستور ، طور ، طریق ، رنگ ، ڈھنگ ، ہیئت ، ٹائپ ، قطع ، نقشہ ، صورت ، شکل ، دھج ، ڈول ، خصلت ۔

**وضعدار :** باوضع ، پابندِ وضع ، خوش اخلاق ، پُرتکلف ، بااوقات ، منضبط ، خوش اطوار ، خلیق ، شائستہ ، تمیز دار ، مودّب ۔

**وطن :** دیس ، زاد بوم ، جنم بھوم ، مسقط الراس ، مولد ، دیار ، کھیر ، رانیج ، میہن ، ملک ، اقلیم ، ولایت ۔

وطن پرست ، وطن دوست ، وطنِ مالوف ۔

**وظائف :** اوراد ، اذکار ، اشغال ۔

**وظیفہ :** ورد ، ذکر ، جپنی ، شغل ، تسبیح ، سمرن ، یاد خدا ، عمل ، جپنا ، رٹ ، تحلیل ۔

**وعدہ :** اقرار ، قول و قرار ، عہد ، پیمان ، بچن ، وچن ، شرط ۔

وعدہ ایفا کرنا ، وعدے پر جینا ، وعدے پر قائم رہنا ، وعدہ ٹالنا ، وعدہ ٹلنا ، وعدہ خلاف ،

وعدہ خلافی ، وعدہ شکن ، وعدۂ شب درمیان ، وعدہ فراموش ، وعدہ کرنا ، وعدہ لینا ، وعدے کا پختہ ، وعدہ وعید کرنا ، وعدہ وفا کرنا ۔

**وفا :** نباہ ، نرباہ ، نبھاؤ ، ساتھ دینا ، نمک حلالی ، خیر خواہی ، دیانت ۔

وفا پرست ، وفا دار ، وفا داری ، وفا شعار ، وفا پیشہ ، وفا فطرت ۔

**وفات :** انتقال ، مرگ ، رحلت ، رخصت ، موت ، پردہ کرنا ، کوچ ، اجل ، قضا ۔

**وفا دار :** وفا کیش ، وفا پیشہ ، باوفا ، بندۂ وفا ، نمک حلال ، جاں نثار ، صاحبِ مروت ، خیر خواہ ۔

**وفد :** ڈیپوٹیشن ، ایلچی ، ترجمان ، مشن ، ڈیلی گیشن ، ونکار ، وکار ، وکالت ، مختار ، سفارت ۔

ادبی وفد ، سیاسی وفد ، تعلیمی وفد ، اقتصادی وفد ، ثقافتی وفد ۔

**وقائع :** حالات ، واقعات ، سوانح ، خبریں ، روئیداد ، احوال ۔

وقائع نگار ، وقائع نویس ، وقائع نگاری ، وقائع عالمگیری ۔

**وقت :** ویلا ، بیلا ، زمانہ ، عصر ، عرصہ ، ہنگام ، ایّام ۔

وقت جدائی ، وقت مرگ ، وقت ملاقات ، وقت نازک ، وقت سحر ۔

**وقتاً فوقتاً :** گاہے ماہے ، کبھی کبھی ، کبھی کبھار ، حسبِ موقع ۔

**وقفہ :** ٹھہراؤ ، مہلت ، سکون ، قیام ، توقف ، التوا ، تعویق ، تامّل ، دیر ، صبر ، تحمّل ، تاخیر ، ڈھیل ، فرصت ۔

**وکیل :** پلیڈر ، کارندہ ، ایجنٹ ، معتمد علیہ ، گماشتہ ، نمائندہ ، زودستار ، ایڈووکیٹ ، بیرسٹر ۔

**ولایتی :** پردیسی ، اجنبی ، غیر ملکی ، ناواقف ۔

**ولی :** خدا رسیدہ ، مُقرّب خدا ، اللہ والا ، خدا دوست ، محبوب الٰہی ، زاہد ، پارسا ۔

**ولیمہ :** ضیافتِ نکاح ، دعوتِ شادی ۔

**ونت :** (وصفیّت) والا ، صاحب ، قابل ، سزاوار ۔

بلونت (طاقتور) ، لاج ونت (شرمیلا) ، کلاونت ، جسونت ، دیاونت (رحمدل) دھن ونت ، گُنونت ، سیل ونت (پاک دامن) ، ساونت ۔

**ونتی :** (یائے نسبتی سے تانیث بنا کر بھی استعمال کرتے ہیں) روپ ونتی ، ذات ونتی ، لاجونتی ، لجونتی ، ست ونتی ۔

**وہاں :** اُدھر ، آنجا ، اُس طرف ، اُس مقام پر ۔

**وہم :** وسواس ، گمان ، شک ، احتمال ، چنتا ، بھرم ، بسواس ، توہّم ۔

وہم و گمان میں نہ ہونا ، وہم کی دارو لقمان کے پاس بھی نہیں ، وہم میں گم ہونا ۔

**وہمی :** خیالی ، قیاسی ، موہوم ، فرضی ، وسواسی ، بھری ۔

**ویران :** تباہ ، خراب ، اجاڑ ، پامال ، بنجر ، تہس نہس ، تباہ و برباد ، تہ و بالا ، ناس ، غارت ، ستیا ناس ۔

**ویرانی :** بربادی ، تباہی ، خرابی ، پراگندگی ۔

## ۵

**ہاتھ** : دست ، ید ، پنجہ ، ہتھیلی ، کف ، لاس ، ہتھ ۔

ہاتھ آنا ، ہاتھ اُٹھا بیٹھنا ، ہاتھ اٹھا اٹھا کر کوسنا ، ہاتھ اُٹھا لینا ، ہاتھ اُدھار ، ہاتھ مروڑنا ، ہاتھ ٹیکنا ، ہتھ جوڑی ، ہاتھ اینٹھنا ، ہاتھ اُوپر تلے ہو جانا ، ہاتھ اوچھا پڑنا ، ہاتھ اُونچا کرنا ، ہاتھ باندھنا ، ہاتھ باندھے کھڑے رہنا ، ہاتھ بٹانا ، ہاتھ بچانا ، ہاتھ بڑھانا ، ہاتھوں ہاتھ بِکنا ، ہاتھ بلند کرنا ، ہاتھ بندھنا ، ہاتھ بھر ، ہاتھ بھرا ہونا ، ہاتھ بھر کا دل ہونا ، ہاتھ بھر کا کلیجا ہو جانا ، ہاتھ بھر کی زبان ، ہاتھ بہکنا ، ہاتھ جمنا (خوب مشق ہونا) ، ہاتھ بیچے ہیں ذات نہیں بیچی ، ہاتھ پانی لینا (طہارت کرنا) ہاتھ پاؤں باندھنا ، ہاتھ پاؤں پُھول جانا ، ہاتھ پاؤں پھیلانا ، ہاتھ پاؤں تھک کے تختہ ہو جانا ، ہاتھ پاؤں تیار ہونا ، (فربہ ہونا) ، ہاتھ پاؤں ٹوٹنا ، ہاتھ پاؤں ٹھنڈے پڑ جانا ، ہاتھ پاؤں جھوٹے پڑ جانا ، ہاتھ پاؤں چلانا ، ہاتھ پاؤں چومنا ، ہاتھ پاؤں دابنا ، ہاتھ پاؤں دھونا ، ہاتھ پاؤں رانگا رانگا ہوئے جاتے ہیں ، ہاتھ پاؤں رہ جانا ، ہاتھ پاؤں سرد ہونا ، ہاتھ پاؤں سنبھالنا ، ہاتھ پاؤں سنسنانا ، ہاتھ پاؤں کہنے میں نہ ہونا ، ہاتھ پاؤں کی کاہلی اور منہ میں مونچھیں جائیں ، ہاتھ پاؤں مارنا ، ہاتھ پاؤں نکالنا ، ہاتھ پاؤں ہلانا ، ہاتھ پتھر تلے آنا ، ہاتھ پُٹھے پر نہ رکھنے دینا ، ہاتھ پر سرسوں جمانا ، ہاتھ پر سانپ کھلانا ، ہاتھ پر سونا اچھالنا ، ہاتھ پر توتا پالنا ، ہاتھ پر قرآن رکھنا ، ہاتھ پر گنگا رکھنا ، ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں ، ہاتھ پر ہاتھ مارنا ، ہاتھ پسارنا ، ہاتھ پکڑا دینا ، ہاتھ پکڑ کے پہونچا پکڑنا ، ہاتھ پکڑنا ، ہاتھ پہنچنا ، ہاتھ پھرنا ، ہاتھ پھیرنا ، ہاتھ پیلے کرنا ، ہاتھ تکنا ، ہاتھ توڑ دینا ، ہاتھ توڑ توڑ کے کھانا ، ہاتھ تھامنا ، ہاتھ ٹوٹنا ، ہاتھ ٹھٹھرنا ، ہاتھ ٹھڈی میں ڈالنا (خوشامد کرنا) ہاتھ ٹیک کے اٹھنا ، ہاتھ جگر پر رکھنا ، ہاتھ جوڑنا ، ہاتھ جواڑ کے اُٹھنا ، ہاتھ جھٹکنا ، ہاتھ جُھلانا ، ہاتھ جھوٹا ہو جانا ، ہاتھ جھول جانا ، ہاتھ چڑھنا ، ہاتھ چلانا ، ہاتھ چمکانا ، ہاتھ چھڑا لینا ، ہاتھ چھوڑنا ، ہاتھ حمائل کرنا ، ہاتھ خالی دینا ، ہاتھ خالی رہنا ، ہاتھ تنگ ہونا ، ہاتھ خشک ہو جانا ، ہاتھ دانتوں سے کاٹنا ، ہاتھ دراز کرنا ، ہاتھ دکھانا ، ہاتھ دوڑانا ، ہاتھ دھرنا ، ہاتھ دھو بیٹھنا ، ہاتھ دھو چکنا ، ہاتھ دھو رکھو ، ہاتھ دھو کر پیچھے پڑنا ، ہاتھ دیکھنا ، ہاتھ دینا (غلے کو اُوپر نیچے کر دینا ، کپڑے کے اندر ہاتھ ڈال کر خفیہ طور پر قیمت طے کرنا ، حوالے کرنا) ، ہاتھ ڈالنا ، ہاتھ رنگنا ، ہاتھ رواں ہونا ، ہاتھ روکنا ، ہاتھ زیر زنخداں رہنا ، ہاتھ سر پر دھر کے رونا ، ہاتھ سر پر رکھنا ، ہاتھ سے تنگ آنا ، ہاتھ سے جانا ، ہاتھ سے چلنا ، ہاتھ سے دینا ، ہاتھ سے کھونا ، ہاتھ سے نکلنا ، ہاتھ ملنا ، ہاتھ سے ہاتھ ملنا ، ہاتھ صاف کرنا ، پورا ہاتھ مارنا ، ہاتھ قلم کرنا ، ہاتھ قلم ہونا ، ہاتھ کا چالاک ہونا ، ہاتھ کا دیا آڑے آئے ، ہاتھ کا دیا ساتھ کھانے لگا (کمینے بھی برابری کا دعویٰ کرنے لگے) ، ہاتھ کا سچّا ، ہاتھ کا میل ، ہاتھ کان سے لنگی ، ہاتھ کانپنا ، ہاتھ کانوں پر رکھنا ، ہاتھ کٹا چلے ، ہاتھ کٹنا ، ہاتھ کشیدہ آسماں پریدہ (جس کا ہاتھ کہیں اور ہو ، خیال کہیں اور) ، ہاتھ کمر پر رکھے پھرنا ، ہاتھ کمر میں ڈالنا ، ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ، ہاتھ کو ہاتھ سُجھائی نہ دینا ، ہاتھ کھانا ، ہاتھ کُھجلانا ، ہاتھ کُھلا ہونا ، ہاتھ کھینچ لینا ، ہاتھ کھینچنا ، ہاتھ کی ابّی بھی گئی ، ہاتھ کی پیٹھ دانتوں سے کاٹنا ، ہاتھ کی چٹھی ، ہاتھ کی چھڑی ، ہاتھوں کی صفائی ، ہاتھ گاڑی ، ہاتھ گریباں تک جانا ، ہاتھ گھسانا ،

ہاتھ گھنگھولنا ، ہاتھ لانا ، ہاتھ لال کرنا ، ہاتھ لگانا ، ہاتھ لگائے میلا ہو ، ہاتھ لیا کانسا تو بھیک کا کیا سانسا ، ہاتھ لینا ، ہاتھ ملوانا ، ہاتھ منہ پر رکھ دینا ، ہنر ہاتھ میں پڑا ہونا ، ہاتھ میں ٹھیکرا دینا ، ہاتھ میں ٹھیکرا لینا ، ہاتھ میں دل لیے رہنا ، ہاتھ میں سمرنی اور بغل میں کترنی ، ہاتھ میں قلم لیکر یا پکڑ کر رہ جانا ، ہاتھ نہ آنا ، ہاتھ نہ گلے ناک میں پیاز کے ڈلے (کم ظرف اور ذرا سی چیز پر اترانے والے کی نسبت بولتے ہیں) ، ہاتھ ہلاتے ہوئے آنا ، ہاتھ ہے (اب ہماری شرم اس کے ہاتھ ہے) ، ہاتھا پائی ہونا ۔

**ہاتھی :** فیل ، ہیل ، گنیش ۔

ہاتھی پھرے گاؤں گاؤں جس کا ہاتھی اُس کا ناؤں ، دروازے پر ہاتھی جھولنا ، ہاتھی کا بوجھ ہاتھی اٹھاتا ہے ، ہاتھی کا پیر آنکس ، ہاتھی کی ٹکر ہاتھی ہی سنبھالے ، ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور ، ہاتھی کے ساتھ گنے کھانا ، ہاتھی کے منہ میں لکڑی پکڑواتے ہیں ، ہاتھی گھوڑے بھاگ گئے گدھا پوچھے کتنا پانی ، ہاتھی نکل گیا دُم اٹکی رہ گئی ، ہاتھی ہزار لُٹے پھر بھی لاکھ من کا ۔

**ہار :** شکست ، ہزیمت ، مات ، مغلوبیت ، تکان ، ماندگی ۔

من کے ہارے ہار ہے اور من کے جیتے جیت ، ہار جانا ، ہار جیت ، ہار ماننا ، ہارے بھی ہراوے جیتے بھی ہراوے ۔

**ہار :** پھولوں یا موتیوں کی مالا ، رشتۂ مروارید ، عِقد ، حمائل ، پُھلہار ، عقد ، لڑی ، مالا ، سِلک ۔

**ہار :** (وصفیت) والا ۔

ہونہار ، جان ہار ، چلن ہار ، مرن ہار ۔

**ہانپنا :** سانس چڑھ جانا ، تھک جانا ، سانس پھول جانا ، دم ٹوٹنا ، سانس اکھڑنا ، سانس پیٹ میں نہ سمانا ۔

**ہانڈی :** کٹوئی ، پتیلی ، دیگچی ، دیگ ، ہنڈیا ، بھگونا ۔

کاٹھ کی ہانڈی ، شرکت کی ہانڈی چوراہے میں پھوٹتی ہے ، ہانڈی اُڑانا ، ہانڈی چڑھانا ۔

**ہتھیار :** اسلحہ ، سامان جنگ ، آلات ، اوزار ، ادات ، حربہ ، تیغ و تفنگ ، گنڈاسا ، پھرسا ، آلہ ۔

ہتھیار باندھنا ، ہتھیار بند ، ہتھیار چلنا ، ہتھیار ڈال دینا ، ہتھیار گھر ، ہتھیار خانہ ۔

**ہٹ :** علامتِ توصیفی ۔

بُھربھراہٹ ، بِھنبھناہٹ ، گھبراہٹ ، تمتماہٹ ، پلپلاہٹ ، تھرتھراہٹ ، جگمگاہٹ ، سرسراہٹ ، سنسناہٹ ، کچکچاہٹ ، کسمساہٹ ، کلبلاہٹ ، کھڑکھڑاہٹ ، مسکراہٹ ، چمچماہٹ ، نرماہٹ ، آہٹ ، ہنہناہٹ ۔

**ہٹّا کٹّا :** جوان و تندرست ، موٹا تازہ ، فربہ اندام ، تناور ، مضبوط ، قوی ہیکل ۔

**ہٹانا :** سرکانا ، پرے کرنا ، کھسکانا ، پرے لے جانا ، واپس کرنا ، لوٹانا ، پھیرنا ، ملتوی کرنا ، پس پا کرنا ، شکست دینا ۔

**ہجر (ہجراں) :** فراق ، جدائی ، دوری ، فاصلہ ، مفارقت ، بچھوہا ، بِرہہ ، علیحدگی ۔

ہجر گریباں گیر ، ہجر دل شگاف ، ہجر حال شکار ، ہجر ستم گار ، ہجر جاں گداز ، ہجر جگر سوز ، ہجر دشوار ، ہجر خوں آشام ، ہجر مرگ آثار ، بیابان ہجر ، صدمۂ ہجر ، تکلیف ہجر ، بیداری ہجر ، شب ہجر ، تاریکیِ شب ہجر ، سنسان ہجر ، ہلاکت ہجراں ، مصائب ہجر ، لذت ہجر ، نشۂ ہجر ، غم ہجراں ، زہر ہجر ، ہجر جاوید ، ہجر درپیش ۔

**ہجرت :** جدائی ، مفارقت ، وطن کو ہمیشہ کے لیے چھوڑ دینا ، کنبے سے جدا ہونا ، تیاگنا ، چھوڑنا ۔

مدت ہجرت ، وقت ہجرت ، کرب ہجرت ، شب ہجرت ، اسباب ہجرت ، احساس ہجرت ۔

**ہجو** : مذمت ، نندا ، برائی ، غیبت ، بد گوئی ۔

ہجو گوئی ، ہجو صریح ، ہجو ملیح ۔

**ہجوم** : بھیڑ بھاڑ ، انبوہ ، ٹھٹ ، جمگھٹ ، جمگھٹا ، ازدہام ، مجمع ، بھیڑ ، رش ، جم غفیر ، ٹھٹھ ، اجتماع ، بھیڑ بھڑکا ، اکھاڑا ، جماؤ ، جھرمٹ ، کھچا کھچ ، گچ پچ ، انبوہ کثیر ۔

ہجوم آرزو ، ہجوم خلائق ، سیل ہجوم ۔

**ہچکچانا** : شک کرنا ، شبہ کرنا ، جھجکنا ، متردد ہونا ، کسمسانا ، پس و پیش کرنا ، ٹھٹکنا ۔

**ہچکولا** : دھکا ، دھچکا ، جنبش ، جھٹکا ۔

**ہچکی** : ہچکہ ، ہُکُسہک ، ہڈکی ، سسکی ، گھگھی ، دبکتہ ، ہلک ۔

ہچکی بندھ جانا ، ہچکی لگ جانا ، ہچکی لینا ۔

**ہدایت** : رہ نمائی ، راہ دکھانا ، فہمائش ، رشد ، رہبری ۔

ہدایت نامہ ، ہدایت یافتہ ۔

**ہدف** : نشانہ ، زد ، مار ، رینج ، ٹارگٹ ، تُنوا ، نشانہ گاہ ، تودہ ۔

ہدف آفت ، ہدف ملامت ۔

**ہُدہُد** : بوبش ، بوبک ، بوبو ، بوبوبک ، پوپوپہ ، پوپہ ، شاز ، پوپش ، پوپک ، پو پو ، پوپوپک ، شانہ ، شانہ سر ، شانہ سرک ، کوکلہ ، مرغ سلیمان ، مرغ نامہ بر ، کٹھ پھوڑا ، کھٹ بڑھئی ، شبب ۔

**ہڈی** : استخوان ، عظم ، عظام ، استھی ، بون ۔

**ہر** : افادۂ معنیٔ عموم کے واسطے ایک کلمہ ۔

ہر آن ، ہر آئینہ ، ہر ایک ، ہر بابی ، ہر بار ، ہر پہلو ، ہر جائی ، ہر جائی پن ، ہر جیسے کو تیسا ، ہر چند ، ہر چند کہ ، ہرچہ ، ہرچہ از غیب می رسد نیکوست ، ہرچہ بادا باد ، ہرچہ بادا باد ما کشتی در آب انداختیم ، ہرچہ باشد ، ہرچہ در دیگ است بہ چمچہ می آید ، ہرچہ در کان نمک رفت نمک شد ، ہر دفعہ گڑ میٹھا ہی میٹھا ، ہر دل عزیز ، ہر دم ، ہر دو ، ہر دیگی چمچہ ، ہر رنگ میں پانی ، (ہر ایک سے ربط پیدا کرنے والا) ، ہر روز عید نیست کہ حلوہ خورد کسے ، ہر سخن نکتہ و ہر نکتہ مکانے دارد ، ہر سو ، ہر صورت ، ہر طرف ، ہر عیب کہ سلطان بہ پسندد ہنر است ، ہر فرعونے را موسیٰ ، ہر فن مولیٰ ، ہر کارے و ہر مردے ، ہر کجا ، ہر کس و ناکس ، ہر کسے را بہر کارے ساختند ، ہر کمالے را زوالے ، ہر کہ آمد عمارت نو ساخت ، ہر کہ شمشیر زند سکہ نیامش خوانند ، ہر کہ و مہ ، ہرگاہ ، ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است ، ہر ملکے و ہر رسمے ، ہر نوالے بسم اللہ (ایسے شخص کی نسبت بولتے ہیں جو ڈھٹائی سے صلاح کے ساتھ ہی بسم اللہ کر کے کھانے پر لپک پڑے) ، ہر نوع ، ہر ہفت (عورتوں کے سات سنگار ، آراستہ ، پیراستہ) ، ہر یکے را بہرے کارے ساختند ، ہر سٹے (ہر بار) ، ہر روز نیا کنواں کھودنا نیا پانی پینا ۔ و

**ہراساں** : خوف زدہ ، ڈرا ہوا ، ترساں ، دہشت زدہ ، مایوس ۔

**ہرانا** : مات دینا ، بازی دینا ، سر کرنا ، مغلوب کرنا ، شکست دینا ۔

**ہراول** : مقدمۃ الجیش ، لشکر کا پیش خیمہ ، مُہرے کی فوج ، فوج کا مُہرا ، پیش آہنگ لشکر ، اگلا دستہ ۔

**ہرگز** : زنہار ، کبھی نہیں ، کبھی ، کسی وقت ۔

**ہرن** : مِرگ ، آہو ، ظبی ، غزال ، تامروتی ، کرنگ ، چارو لوچن ، سارنگ ، چینت یونی ، دانا یونی ، چغل ، مِرگا ، ایہ کرشن ، پر کرشن ، کرشن سارک ، چکارا ۔

**ہریالی** : سبزی ، ہریاول ، سبزہ ، شادابی ، طراوٹ ، تر و تازگی ، تر و تازہ گھاس ، سبزہ زار ۔

**ہزار** : دس سو (۱۰۰۰) ، ہر چند ، کتنا ہی ، بہتیرا ، صدہا ، کِلو ۔

ہزار آفتیں ہیں ایک دل لگانے میں ، ہزار بار ، ہزار پا (کنکھجورا) ، ہزار جان سے ، ہزار جوتیاں ماروں اور ایک نہ گنوں ، ہزار چشم ، ہزار چشمہ (پیٹھ کا سرطانی پھوڑا) ، ہزار حیف ، ہزار دل سے ، ہزار داستان ، ہزار ستون ، ہزار آستین ، ہزار آواز ، ہزار پیشہ ، ہزار آوا ، ہزار افشاں ، ہزار پایہ ، ہزار تابہ ، ہزار دانہ ، ہزار میخی ، ہزار میخ ، ہزار رنگ بدلنا ، ہزار گائیدہ ، ہزار گُلا (گینڈا) ، ہزار ہر بھاری ہونا ، ہزار چند ، ہزار شکر ، ہزار گھر کی بھرنے والی ، ہزار منہ ہزار باتیں ، ہزار میں نہ چوکنا ، ہزار میں کہنا ، ہزار ہا ، ہزار ہاتھ (ہزار گنا) ، ہزار ہاتھ کا بن کر آئے ، ہزار ہاتھ ہیں (دینے کے بہتیرے راستے ہیں) ، ہزار نعمت اور ایک تندرستی ، ہزار ہاتھی لٹے تو بھی سوا لاکھ کا ، ہزار لاٹھی ٹوٹے گی تو بھی گھر بار کے باسن توڑنے کو بہت ہے (ٹوٹا پھوٹا ہتھیار بھی کام کر ہی جاتا ہے) ۔

**ہسپتال** : مریض خانہ ، بیمار خانہ ، بیمارستان ، تیمار خانہ ، مارسان ، ہروانہ ، متشفوٰ ، شفا خانہ ، علاج گاہ ، کلینک ، ڈسپنسری ، دارالعلاج ، دارالصحت ۔

**ہفت** : سات ، سبع ، سیون ۔

ہفت اختر ، ہفت اقلیم ، ہفت امام ، ہفت الوان ، ہفت اندام (ایک رگ کا نام ہے) ، ہفت اورنگ ، ہفت پردہ ، ہفت پردۂ چشم ، ہفت پشت ، ہفت پیکر ، ہفت جوش (سات دھاتوں کی بنی ہوئی چیز) ، ہفت چشمہ بہشت ، ہفت خوانِ رستم ، ہفت رنگ ، ہفت دوزخ ، ہفت رنگی ، ہفت زبان ، ہفت طبق ، ہفت قلزم ، ہفت قلم ، ہفت کشور ، ہفت گردوں ، ہفت گنج ، ہفت خواں ، ہفت ہزاری ، ہفت دالہ ، ہفت کار ، ہفت کردہ ۔

**ہلدی** : زرد چوبہ ، ہترس ، زرد جڑیا گر ، ہڑدڑ ، چوب زرد ، عروق الصفرا ، ارسنی گوری ، درد رنتی ، ہنڈی پیتا ، وان ، نسالنی ، کودکہان ، نشاوان وتی ، ماہیران ۔

ہلدی کی گرہ لے کے پنساری بن بیٹھنا ، ہلدی لگی نہ پھٹکڑی رنگ چوکھا ، ہلدی لگی نہ پھٹکڑی پٹاخ بھو آن پڑی ۔

**ہلکا** : سبک ، خفیف ، لطیف ، کم وزن ، سبکسار ، کم قیمت ، حقیر ، آبھار ، بے وزن ، ہولا ۔

**ہلکی** : سبک ، کم وزن ، دھیمی ، مدھم ۔

**ہلنا** : لرزنا ، کانپنا ، تھرانا ، متزلزل ہونا ، متحرک ہونا ، جنبش کرنا ۔

**ہلّہ** : دھاوا ، چڑھائی ، تاخت ، یورش ، حملہ ۔

**ہم** : ایک جیسا ، فی مابین ، آپس میں ، ہمدگر ، ساتھی ، ساجھی ، یک جان ۔

ہم آغوش ، ہم آغوشی ، ہم آواز ، ہم بستر ، ہم آہنگ ، ہم بستری ، ہم پا ، ہم پایہ ، ہم پلگی ، ہم پلہ ، ہم پہلو ، ہم پیالہ ، ہم نوالہ ، ہم پیشہ ، ہم پیشگی ، ہم تا ، ہم جلیس ، ہم ترازو ، ہم جماعت ، ہم جنس ، ہم جنسی ، ہم جولی ، ہم جنب ، ہم چشم ، ہم خانہ ، ہم خوابہ ، ہم خواب ، ہم درد ، ہم داستان ، ہم داستانی ، ہم دردی ، ہم دست ، ہم دل ، ہم دمی ، ہم دم ، ہم دوش ، ہم دیوار ، ہم راز ، ہم ذات ، ہم رازی ، ہم رنگ ، ہم راہ ، ہم راہی ، ہم رنگی ، ہم زانو ، ہم زاد ، ہم زبان ، ہم زبانی ، ہم زلف ، ہم ساز ، ہم سایہ ، ہم سائگی ، ہم سبق ، ہم سفر ، ہم سفری ، ہم سر ، ہم سری ، ہم سن ، ہم سنی ، ہم سلک ، ہم سنگ ، ہم شکلی ، ہم شکل ، ہم شیر ، ہم شیرہ ، ہم شہری ، ہم صحبت ، ہم صحبتی ، ہم صدا ، ہم صفیر ، ہم صفیری ، ہم طالع ، ہم عصر ، ہم عصری ، ہم عناں ، ہم عنانی ، ہم قدم ، ہم عہد ، ہم قومی ، ہم قوم ، ہم کفو ، ہم کاسہ ، ہم کلام ، ہم کلامی ، ہم کنار ، ہم کناری ، ہم مذہب ، ہم مذہبی ، ہم مرکز ، ہم مرکزی ، ہم مکتب ، ہم مکتبی ، ہم نام ، ہم نامی ، ہم نشین ، ہم نشینی ، ہم نسل ،

ہم نسلی ، ہم نفس ، ہم وطن ، ہم وطنی ، ہم بغل ، ہم رائے ، ہم نوا ، ہم نوائی ، ہم نبرد ، ہم مرتبہ ، ہم رتبہ ، ہم وزن ، ہم قدر ، ہم درس ، ہم قد ، ہم رکاب ، ہم رکابی ، ہم سال ، ہم طریق ، ہم قول ، ہم معنی ، ہم صورتی ، ہم صورت ، ہم نصیب ، ہم سُر ، ہم خاندانی ، ہم زمانہ ، ہم سخن ، ہموار ، ہمواری ، ہم آویز ، ہم آورد ، ہم باز ، ہم بندی ، ہم بر ، ہم بو ، ہم پشت ، ہم ترازو ، ہم تازیانہ ، ہم تک ، ہم تنگ ، ہم خواں ، ہم دستاں ، ہم داماں ، ہم دم ، ہم ریش ، ہم زور ، ہم کار ، ہم شکم ، ہم کارہ ، ہم کاری ، ہم دست ، ہم کف ، ہم گر ، ہم گیر ، ہم گوشہ ، ہم لخت ، ہم مقیل ، ہم آورد ۔

**ہما شما :** ایرے غیرے ، چھوٹے بڑے ، ادنیٰ و اعلیٰ ، سب ، اپنے بیگانے ، عوام ، نتھو خیرے ۔

**ہمت :** حوصلہ ، ارادہ ، جرأت ، دلیری ، طاقت ، برنائی ، پریز ، ابرو فراخی ۔

ہمت باندھنا ، ہمت بندھنا ، ہمت پڑنا ، ہمت کرنا ، ہمت والا ، ہمت ہارنا ، ہمت بندھانا ، ہمت توڑنا ، ہمت جواں رہنا ، ہمت سرد ہو جانا ، ہمتِ مرداں مدد خدا ، ہمت مردانہ ۔

**ہم زلف :** ساڑھو ، ساڈھو ، ہم داماں ، سانڈو ، ہمریش ۔

**ہموار :** برابر ، صاف ، چٹیل ، سپاٹ ، سطحی ۔

**ہمیشہ :** دائم ، مدام ، سدا ، نت ، آئے دن ، نت نت ، جاوید ، از ازل تا ابد ، لازوال ، قائم ، سناتن ، جم جم ، ابد ، سرمد ، جگ جگ ، غیرفانی ، جاوداں ، ہمیش ، تازیست ۔

**ہنسی :** خندہ ، قہقہہ ، مزاح ، خوش طبعی ، مذاق ، دل لگی ، ظرافت ، تماشا ، ٹھٹا ، ٹھٹھول ، تمسخر ۔

ہنسی اڑانا ، ہنسی اڑوانا ، ہنسی ٹھٹھا ، ہنسی خوشی ، ہنسی کرنا ، ہنسی کھیل ، ہنسی کے مارے پیٹ میں بل پڑنا ، ہنسی کے مارے دم الٹنا ، ہنسی میں اڑا دینا ، ہنسی میں برا کہنا ، ہنسی میں گل پھنسی ہو جانا ، ہنسی میں لے جانا ، ہنسی ہنسی میں ، ہنسی ہونا ، ہنسی خوشی کا سودا ، ہنسی ضبط نہ کر سکنا ، ہنسی سے لوٹنا ، ہنسی کی بات ، ہنسی میں پھول جھڑنا ۔

**ہنگامہ :** شورش ، شور و شر ، فتنہ ، کھلبلی ، ہل چل ، کہرام ، افراتفری ، بلوہ ، دنگہ ، فساد ، گڑبڑ ، ہلڑ ، دھوم ، شور و شغب ، غل غپاڑا ، چیخم دھاڑ ، اودھم ، تہلکہ ، آشوب ، شور و غل ، ہجوم ، مجمع ، میلا ، بھیڑ ، شور و غوغا ، رونق ، رول چول ، گہما گہمی ، گرمی ، چہل پہل ، حشر ، بے چینی ۔

ہنگامہ آرائی ، ہنگامہ برپا کرنا ، ہنگامہ پرداز ، ہنگامہ گرم کرنا ، ہنگامۂ محشر ۔

**ہنوز :** ابھی ، ابھی تک ، اب تک ، اس وقت تک ، تا ایں دم ۔

**ہوا :** صبا ، باد ، نسیم ، ایئر ، پون ، پناد ، مزکہ ۔

ہوائے ربیعی ، حرارتِ ہوا ، برودتِ ہوا ، ہوائے ابر گلزار ، ہوائے غنچہ شگاف ، ہوائے طمانچہ کار ، ہوائے جاں بخش ، ہوائے خزاں ، ہوائے بہار ، ہوائے باراں ، ہوائے قدم گیر ، ہوائے نغمہ راں ، ہوا بستگی ، ہوائے برف انگیز ، ہوائے معتدل ، ہوائے تموز ، ہوائے گرد خیز ، ہوائے خارا گداز ، ہوائے گرد پاک ، ہوائے انقلاب ، ہوائے پرنیاں پوش ، ہوائے گرم ، ہوائے سرد ، ہوا بھر جانا ، ہوا بھی نہ دینا ، ہوا پر اڑنا ، ہوا پر آنا ، ہوا پر چڑھنا ، ہوا پر دماغ ہونا ، ہوا پر سوار ہونا ، ہوا پر مزاج رہنا ، ہوا پلٹ جانا ، ہوا پھانک کر رہنا (بغیر کھائے رہنا) ، ہوا پھانکنا (بیہودہ گوئی کرنا) ، ہوا پھر جانا ، ہوا چلی ، ہوا چلنا ، ہوا خواہ ، ہوادار (خواہش مند) ، ہوا دیکھنا ، ہوا دینا ، ہوا لگنا ، ہواسا ، ہوا سے بچ کر چلنا (متنفر ہونا ، گریز کرنا) ، ہوا سے لڑنا ، ہوا کا تھپیڑا ، ہوا کا رخ بتانا (ٹالنا ، چلتا کرنا) ، ہوا کا رخ دیکھنا ، ہوا کا رنگ دیکھنا ، ہوا کرنا ، ہوا کو گرہ میں باندھنا ، ہوا میں گرہ دینا ، ہوا کھانا ، ہوا

کھلانا (سیر کرانا) ، ہوا کے رُخ جانا ، ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا ، ہوا مُٹھی میں بند کرنا ، ہوا منانا (دادِ عیش دینا) ، ہوا نکلنا ، ہوا تک نہ آنا ، ہوا نہ لگنا ، ہوا ہونا ، ہوا خوری ، ہوا سے باتیں کرنا ، ہوا سے اُڑ جانا ، ہوا سے لڑنا ، ہوا سازگار ہونا ۔

**ہُو بہُو :** عینِ مِین ، جُوں کا تُوں ، مِن و عَن ، ٹھیک ٹھیک ، بجنسہ ، کاپی ۔

**ہوس :** آرزو ، شوق ، تمنّا ، اشتیاق ، خبط ۔

**ہوش :** فہم ، سمجھ ، عقل ، فراست ، دانش ، دانائی ، شعور ، ادراک ، وقوف ، آگاہی ۔

ہوش اُڑا دینا ، ہوش اُڑانا ، ہوش اڑ جانا ، ہوش اُڑنا ، ہوش آنا ، آئے ہوش جانا ، ہوش بکھرنا ، ہوش پکڑنا ، ہوش جاتے رہنا ، ہوش سنبھالنا ، ہوش کھونا ، ہوش کی پینا (عقل پکڑنا) ، ہوش کی دوا کرنا ، ہوش کے ناخن لو ، ہوش مند ، ہوش مندی ، ہوش میں آنا ، ہوش نہ ہونا ، ہوش والا ، ہوش و حواس اُڑ جانا ، ہوش ہونا ، ہوش باختہ ہونا ، ہوش رُبا ، ہوش بجا رکھنا ، ہوش پِتراں ہونا ، ہوش ٹھکانے ہونا ، ہوش کافور ہونا ، ہوش گوش (ہوشیاری) ، ہوش ہرن ہونا ۔

**ہوشیار :** سیانا ، گیانی ، زیرک ، فرزانہ ، سُرتا ، ذی شعور ، خبردار ، فہیم ، عاقل ، چالاک ، محتاط ، بیدار ، چوکس ، چوکنّا ، سوچیت ، سُچیت ، تیز فہم ، دانا ، عقل مند ، احوز ۔

**ہوشیاری :** دانائی ، عقل مندی ، خبرداری ، چوکسی ، چترائی ، چالاکی ۔

**ہونٹ :** لب ، کنارۂ دہن ، لِپ ، آتش سرد ، پستہ خنداں ، شکر فشاں ، چشم خروس ، دو مرجان ، دو آتش ، عنابِ تر ، عنابِ تازہ ، مرجان پروردہ ، ناردان ، نیم ہلال ، شونڈہ ، شفت ۔

ہونٹ اودے پڑ جانا (سردی کے اثر سے) ، ہونٹ پپڑانا ، ہونٹ پھٹنا ، ہونٹ تک نہ ہلنا ، ہونٹ چاٹا کرنا ، ہونٹ چاٹتے رہ جانا ، ہونٹ چاٹ چاٹ کر کھانا ، ہونٹ چبانا ، ہونٹ چپکنا ، ہونٹ چوسنا ، ہونٹ خشک ہونا ، ہونٹ سی دینا ، ہونٹ کاٹنا ، ہونٹ لگائے ٹوٹنا ، ہونٹ ملنا ، ہونٹ ملوں تو ابھی دودھ نکل پڑے ، نازک ہونٹ ، سرخ ہونٹ ، پتلے ہونٹ ، ہلالی ہونٹ ، ہونٹ پھڑکنا ۔

**ہیجان :** جوش ، اُبال ، تیزی ، شدّت ، زور ، غلبہ ، بر انگیختگی ۔

**ہیجڑا :** مخنّث ، خواجہ سرا ، زنانہ ، ہیز ، ہیجڑا ، زنکہ ، زنخہ ، نامرد ، خُنثہ ، خُسرہ ، کمرسی ، گاس ، گاسہ ، نرمادہ ، نچنیا ، طفلِ رقّاص ، بے پتہ ۔

**ہیرا پھیری :** جوڑ توڑ ، فریب کاری ، نوسربازی ، دھوکا ۔

## ی

**یاب :** (امر یافتن = پانا) ، ملنا ، حصول ، حاصل ۔

نکتہ یاب ، فتح یاب ، کامیاب ، دقیقہ یاب ، نایاب ، ظفر یاب ، کمیاب ، بہرہ یاب ، شرف یاب ، دست یاب ، فیض یاب ، سزا یاب ، تنگ یاب (کمیاب) ۔

**یات :** علامت جمع ہے = کئی ، بہت ، نہایت ۔

فلکیات ، الٰہیات ، نظریات ، دینیات ، کلیات ، ریاضیات ، جزئیات ، سماعیات ، طبیعیّات ، عملیات ،

سماجیات ، عمرانیات ۔

**یاد** : قوتِ حافظہ ، یاد داشت ، خیال ، تصوّر ۔

یاد اللہ ، یاد آنا ، یاد آوری ، یادِ ایام ، یاد ہونا ، یاد پڑنا ، یادِ خدا ، یاد داشت ، یادِ دوست ، یاد دلانا ، یاد دہانی ، یادش بخیر ، یاد فراموش ، یاد فرمانا ، یاد کرنا ، یاد گار ، یادگار بنانا ، یادگار زمانہ ، یادگاری ، یاد گدگدانا ، یاد میں ڈوبنا ، یاد میں رہنا ۔

**یار** : ہم صحبت ، دوسٌت ، مددگار ، حمایتی ، ساتھی ، معشوق ، محبوب ، رفیق ، سنگی ، نیز شریکِ جرم ۔

یار باز ، یار باش ، یار بننا ، یار بنانا ، یار زندہ صحبت باقی ، یار شاطر ، یار عزیز ، یار غار ، یار کی یاری سے کام اس کے فعلوں سے کیا کام ، یار لوگ ، یاروں کا یار ، یاراں چوری و پیراں دغا ، یارانِ رفتہ ، یارانِ عدم ۔

**یار** : (وصفیّت) ۔ دوست ، قریب ، پیوستہ ، والا ، دار ۔

بختیار ، ہوشیار ، شہریار ، پیش یار ، دستیار ، ہتھیار ۔

**یار مار** : مارِ آستین ، بغلی گھونسا ، بغل کا دشمن ، خفیہ دشمن ، دغا باز دوست ، آستین کا سانپ ، چغلخور دوست ، دشمنِ دوست نما ، دوست کُش ۔

**یاسمن** : سجلات ، سمن ، گل ہاشم ، یاس ، چنبیلی ۔

**یافتہ** : (یافتن = پانا سے) ملنا ۔

ترقی یافتہ ، سزا یافتہ ، شہرت یافتہ ، سند یافتہ ، تعلیم یافتہ ، تربیت یافتہ ، صحبت یافتہ ۔

**یانا** : (علامتِ مصدر) ۔

دھکیانا ، انڈیانا ، ڈکیانا ، ہپیانا ، سٹھیانا ، تنیانا ، کچیانا ، ٹھنڈیانا ، لتیانا ، کھتیانا ، چٹیانا ، گھگتھیانا ، چندھیانا ، منڈیانا ، ہریانا ، ہتھیانا ، ککیانا ، جُتیانا ۔

**یخنی** : شوربا ، ابالے ہوئے گوشت کا پانی ، آب گوشت ۔

**یقین** : وہ اعتبار و اعتماد جو کسی کے شک ڈالنے سے زائل نہ ہو ، اطمینان ، بھروسا ، ایمان ، اعتقاد ، تیقّن ، اعتبار ، وثوق ، نشچے ۔

**یک** : ایک ، اکیلا ، واحد ، اکیل ، ایوا ، کلا ، تنہا ، لاثانی ، یکّہ و تاز ، احدی ۔

یک انار صد بیمار ، یک انگور صد زنبور ، یک بار ، یک بارگی ، یک بیک ، یک پشتہ ، یک پیری و صد عیب ، یک تہی ، یک تاز ، یکتائی ، یکجا ، یک جان ، یک جان دو قالب ، یک جدّی ، یک جہت ، یک جہتی ، یک چشم ، یک چشمی ، یک چوبہ ، یک دانہ ، یک در گیر و محکم گیر ، یک دست ، یک دستی ، یک دگر ، یک دل ، یک دلی ، یک رخی ، یک رنگ ، یک رنگی ، یک رو ، یک روئی ، یک زبان ، یک سالہ ، یکساں ، یکسر ، یک سُو ، یک سُوئی ، یک شنبہ ، یک طرفہ ، یک فنی ، یک قلم ، یک گونا ، یک لخت ، یکم ، یک مشت ، یک منزلہ ، یک نفس ، یک نہ شد دو شد ، یک ہفتہ ، یک جائی ، یک چند ، یک زبانی ، یکسانی ، یک صدی ، یک طرفی ، یکتا ، یک انداز ۔

**یکتا** : بے مثل ، بے مثال ، بے نظیر ، لاثانی ، لاجواب ، فقید المثال ، فقید النظیر ، عدیم السہیم ، بے ہمتا ، انوپ ، بے مانند ، یگانہ ، بے جوڑ ، بے بدل ، نادر ۔

**یل** : (وصفیّت) ۔

مریل ، اڑیل ، ہٹیل ، چٹیل ، گھٹیل ، بڑھیل ، دہیل ، کڑیل ، گھایل ، کٹیل ، ٹڈھیل ۔

**یونیورسٹی** : مدرستہ العلوم ، دار العلوم ، جامعہ ۔

# کتابیات مترادفات اُردو

**اصول لغت** : آل انڈیا ایجوکیشنل لٹریری بک سوسائٹی ، مطبوعہ لاہور ، ۱۹۳۵ء -

**القاموس العصری** (عربی انگلش) : مطبوعہ مصر -

**اُردو ہندی لغت** : راجہ راجیسور راؤ اصغر ، مطبوعہ حیدر آباد دکن -

**انگلش سندھی ڈکشنری** : مرتبہ آنند رام ٹی شاہانی ، مطبوعہ کراچی -

**الذخیرۃ العلمیہ** : مرتبہ جارج پرسی بیجر۔ ڈی-سی-ایل ، مطبوعہ ۱۸۸۱ء ، (انگلش عربی لیکسیکن) -

**القاموس** (عربی کامل) : مرتبہ مجد الدین محمد الفیروز آبادی ، نول کشور لکھنؤ -

**اُردو ہندی اصطلاحات انجیل** : دور جدید ، مطبوعہ الہ آباد ، ۱۸۸۴ء -

**اُردو کلاسیکل ہندی انگریزی** : مؤلفہ جان ٹی پلاٹس، مطبوعہ لندن ، ۱۹۵۱ء -

**اُردو عربی ڈکشنری** : مؤلفہ ابو الفضل عبدالحفیظ ، مطبوعہ نامی پریس لکھنؤ ۱۹۵۴ء -

**اُردو نامہ** : جریدہ ترقی اُردو بورڈ کراچی ، شمارہ اول دوم سوم -

**اُردو میں دخیل یورپی الفاظ** : از محمد بن عمر مطبوعہ دکن -

**امیراللغات** (اول و دوم) : مرتبہ حضرت امیر مینائی ، ۱۸۹۱ء -

**آسان ہندی ڈکشنری** : (شبھ ہندی شبد کوش) -

**آصف اللغات** : از عزیز یار جنگ ، مطبوعہ دکن -

**اسلامی انسائیکلوپیڈیا** : (اول ، دوم ، سوم) جدید پریس بیگم پور ، پٹنہ سٹی -

**اصطلاحات پیشہ وران** : مطبوعہ انجمن ترقی اردو ، اول ۱۹۳۹ء ، دوم ۱۹۴۰ء ، سوم ۱۹۴۰ء ، چہارم و پنجم ۱۹۴۱ء ، ششم ۱۹۴۲ء ، ہفتم ۱۹۴۳ء ، ہشتم ۱۹۴۴ء -

**اُردو قانونی ڈکشنری** : ہلالی پریس ساڈھورہ ، ضلع انبالہ -

**القاموس الجدید** (اُردو عربی ڈکشنری) : مکتبہ دارالفکر دیوبند ، یو - پی -

**انگلش ٹو ہندوستانی اینڈ ہندوستانی ٹو انگلش ڈکشنری** : مرتبہ ڈاکٹر فیلن ، طبع کلکتہ و لاہور -

**الفاظ عزیزیہ** : مطبع جیون پرکاش دہلی -

**الفاظ الادویہ** : مطبع نول کشور کانپور -

**الہدیۃ الشرقیہ لطلبۃ لغۃ الانگلیزیہ** : مطبوعہ بیروت ۱۸۹۷ء -

**انفس النفائس** : مطبع احسنی میرحسن رضوی ، ۱۲۶۲ھ -

**اشوکا زبان اور فرہنگ** : ڈاکٹر وولنر سابقہ چانسلر پنجاب یونیورسٹی ، مطبوعہ کلکتہ ، ۱۹۲۴ع -

**انگلش ہندوستانی ڈکشنری** : از جارج رینکن ، مطبوعہ انڈیا -

**انگلش پنجابی ڈکشنری** : مطبوعہ لاہور -

**برہان قاطع کامل** : مطبوعہ کلکتہ و بمبئی ، ۱۹۵۹ع ، ۱۳۳۵ھ -

**بیان اللسان (اردو عربی)** : قاضی سجاد (زین العابدین) میرٹھی ، ادارۂ علمیہ میرٹھ -

**بہار عجم کامل** : مرتبہ ٹیک چند ، مطبع نول کشور لکھنؤ ، ۱۲۳۴ھ ، ۱۲۹۶ھ ، ۱۳۳۴ھ -

**بنگالی الفاظ اور محاورات** : (بنگالی ، ناگری ، انگلش) گنگولی -

**بھاگیرت کوش** : (اردو ہندی ڈکشنری از پنڈت دینا ناتھ کول -

**پشتو** : میجر ڈی - ایل - آر - لاریمر ، مطبوعہ آکسفورڈ ، ۱۹۱۵ع -

**پنج زبان صالح** : مولوی شاہ محمد ابو صالح مضطر کانپوری -

**تثلیث اللغات** : از چرنجی لال بنسی دھر ، بنارس -

**جامع اللغات** : مفتی غلام سرور لاہوری ، مطبوعہ لکھنؤ ، ۱۹۵۸ع -

**جامع اللغات** : (چار حصے مکمل) خواجہ عبد المجید ، جامع اللغات کمپنی لاہور -

**لغات فارسی معین اردو** : حسب الارشاد ولیم ہینٹر فورڈ ، مرتبہ پنڈت شیو نرائن ، ۱۸۷۰ع -

**تمیز اللغات** : حسب الارشاد کپتان فلر ، مرتبہ مولوی نیاز حسن سہسوانی ، لاہور ، ۱۸۶۵ع -

**فرہنگ اثر** : مرتبہ جعفر علی خاں اثر لکھنوی ، مطبوعہ لکھنؤ -

**حیوانات قرآنی** : عبدالماجد دریا آبادی ، لکھنؤ ۱۹۵۵ع -

**خزانۃ اللغات کامل** : مطبع شاہجہانی بھوپال ، ۱۳۰۴ھ -

**خیالات آزاد** : سید عبدالغفور ، شہباز ، کلکتہ ۱۸۸۷ع -

**سنسکرت انگلش ڈکشنری مع مقدمہ** : از اے - میکڈونل ، آکسفورڈ ، ۱۸۹۲ع -

**سنسکرت ہندی ڈکشنری** : از چتر ویدی دوارکا پرکاش -

**سری دھر بھاشا کوش** : (بھاشا زبان کی ڈکشنری) -

**رسالۂ بانک بنوٹ** : منشی دلاور حسین صاحب بریلی -

**رسالۂ معرکۃ الآرا (فن بنوٹ)** : مطبوعہ ۱۲۶۳ھ -

**روسی اُردو لغت** : ظ ، انصاری ماسکو ۱۹۵۸ع -

**زراعتی ضرب الامثال پنجاب** : از آرسیکو پنچی ، مطبوعہ دہلی ، ۱۸۹۰ع -

**زبدہ اللغات ، المعروف لغات سروری** : از مفتی غلام سرور لاہوری ، نول کشور لکھنؤ ، ۱۸۹۸ع -

**سرمایہ زبان اُردو ، تحفہ سخنوران** : از ضامن علی جلال لکھنوی ، مطبوعہ لکھنؤ -

**سیر بریہا** : از مولوی عبدالخالق خاں صاحب موحد ، مطبوعہ لکھنؤ ۱۹۵۹ع -

**سنسکرت شبدتھی** : نیشنل پریس الہ آباد -

**سواء السبیل الی معرفت المعرب والدخیل :** مؤلف توما آرنلڈ و قاضی ظفرالدین ، ۱۹۰۳ء -

**سندھی اُردو ڈکشنری :** مرتبہ این - اے - بلوچ ، مطبوعہ سندھ ۱۹۵۹ء -

**سلک مسلسل :** از منشی چندرکا پرکاش ، مطبوعہ لکھنؤ -

**سعیدی ڈکشنری :** از حضرت منیر لکھنوی -

**کتاب شمس اللغات قدیم :** مطبوعہ بمبئی ۱۲۳٦ھ -

**صراح معہ اضافہ ، بقیۃ اللغات قرح :** از ابو الفضل محمد بن عمر ، مطبوعہ کانپور ۱۲۳۵ھ -

**ضرور المبتدی :** از مولوی سیف اللہ ، مطبع نول کشور ، ۱۲۸۸ھ -

**شرح عجیب و غریب قصائد ذوق :** از عبدالمجید خاں صاحب پیلی بھیت لکھنؤ ۱۹۳۰ء -

**عزیزاللغات :** از قاضی خیراللہ صاحب ، نوشہرہ ، پشاور -

**عبیر ہندی :** از میر نثار علی شہرت ، دہلی -

**عربی لغات فیروزی :** مرتبہ مولوی فیروز الدین فیروز ، سیالکوٹ -

**علم الحروف** (تحقیقات ماہر) **:** از حکیم محمود علی خاں ماہر اکبر آبادی ، دہلی -

**غریب القرآن فی لغات القرآن :** از مرزا ابو الفضل ، مطبوعہ الہ آباد ، ۱۹۲۵ء -

**غیاث اللغات محشی بہ نسخۂ چراغ ہدایت :** از مولوی غیاث الدین رامپوری ، حاشیہ از سراج الدین علی خاں آرزو ، مطبوعہ کانپور -

**غرایب القرآن :** از مولوی عبدالعزیز ، جالندھر ، ۱۹۰۰ء -

**خزائن الادویہ :** ازحکیم نجم الغنی رامپوری ، مطبوعہ لاہور -

**فارسی ، عربی اور انگلش ڈکشنری :** (اول ، دوم) از فرانسس جونسن ، مطبوعہ لندن ، ۱۸۵۲ء -

**فلکیات (اصطلاحات) :** مرتبہ انجمن ترقی اردو ، بہ نظرثانی ڈاکٹر رضی الدین صدیقی ، دہلی -

**فرہنگ آنند راج :** (اول - دوم ، سوم) ، مرتبہ منشی محمد بادشاہ ، لکھنؤ ، ۱۸۸۹ء -

**فقہ اللسان :** (اول ، دوم ، سوم) مولوی کرامت حسین الکشوری ، مطبوعہ لکھنؤ ، ۱۹۱۵ء -

**فرہنگ آموزگار** (فارسی) **:** تالیف حبیب اللہ آموزگار ، مطبوعہ تہران -

**فرہنگ شفق :** مرتبہ للتا پرشاد شفق ، مطبوعہ لکھنؤ -

**فرہنگ بہارستان** (فارسی) **:** محمد علی تبریزی خیابانی ، مطبوعہ ایران -

**فرہنگ دیوان فرّخی :** از جناب شاداں بلگرامی ، لاہور ، ۱۹۳۷ء -

**فرہنگ انوار سہیلی :** از خواجہ محمد اشرف علی ، مطبوعہ لکھنؤ -

**فرہنگ مثنوی :** از محمد عبدالمجید ، مطبع مجیدی ، لکھنؤ -

**فصیح الملک** (رسالہ) **:** جنوری ۱۹۱۲ء تا اگست ۱۹۱۲ء -

**فرہنگ جہانگیری :** از جمال الدین حسین ، لکھنؤ ، ۱۲۹۳ھ -

**فرہنگ کلیات قآنی :** مطبوعہ کانپور ۱۹۱۱ء -

**فرہنگ آصفیہ :** از سید احمد دہلوی ، مطبوعہ دکن -

**فرہنگ حاجی بابا اصفہانی :** از حضرت شاداں بلگرامی ، طبع لاہور ۔

**فرہنگ غالب :** از امتیاز علی عرشی ، مطبوعہ دہلی ۔

**فرہنگ جہانگیری :** نسخۂ اول قلمی ، محررہ ۱۱۹۳ھ ۔

**قاموس الاعلام :** از حکیم شمس اللہ قادری ، مطبوعہ دکن ، ۱۹۳۵ع ۔

**قاموس الاغلاط :** از سید مختار احمد و مولانا ذہین ، حیدرآباد دکن ۔

**قاطع القاطع :** مؤلف و مطبع ندارد ۔

**کنزاللغۃ العثمانیہ :** تالیف مصطفٰی آفندی ، بیروت ۔

**گنج پشتو :** مرتبہ میجر جی روز کیپل ، مطبوعہ لاہور ۔

**گلشن فیض :** از ضامن علی جلال لکھنوی ۔

**لغات القوانین :** از مولانا اشہری ، مطبوعہ لاہور ، ۱۹۲۵ع ۔

**لغات ناصری :** از مولوی ناصر علی خاں غیاث پوری ، مطبع نول کشور ۔

**لغات کابن چندی درسی :** مطبوعہ لاہور ۔

**لغت آزاد :** از مولانا محمد حسین آزاد ، طبع لاہور ۔

**لسان العرب :** از ابو الفضل علامہ جمال الدین احمد ، ۱۳۰۳ھ ۔

**لغات سعیدی :** از مولوی عبدالعزیز صاحب مرحوم ، کانپور ، بار اول ۱۹۲۹ع ۔

**لغات القرآن :** از مولوی نجم الدین سیوہاروی ، فیروز پور ، ۱۹۰۷ع ۔

**لغات احسانی :** از احسان شاہجہان پوری ۔

**لغات اُردو :** (چار جلدیں) از جناب خواجہ عشرت لکھنوی ، مطبوعہ لکھنؤ ۔

**لغات عبرانی :** ولیم ہوپر ، مطبوعہ الہ آباد ۔

**لغات گجری :** از نجیب اشرف ندوی ، مطبوعہ بمبئی ، ۱۹۶۲ع ۔

**لغات المقلوبہ :** مطبوعہ لکھنؤ ، ۱۳۱۵ھ ۔

**لغات المنقوطہ :** از نادر حسین عزیز بلگرامی ، مطبوعہ لکھنؤ ۔

**لغات یونانی اُردو :** از جے ، سی ، آر ایونیگ ، مطبوعہ الہ آباد ، ۱۸۸۷ع ۔

**محاورات ہند :** از مولوی سبحان بخش صاحب ، مطبوعہ دہلی ۱۹۱۲ع ۔

**معین الشعرا :** مرتبہ آفاق بنارسی ، مطبوعہ صدیق بک ڈپو ، لکھنؤ ۔

**مصطلحات وارستہ :** مطبوعہ نامی لکھنؤ ، ۱۳۰۵ھ ۔

**موارد المصادر :** از ابو نصیر سید علی حسن خاں صاحب سلیم آگرہ ۔

**مؤید الفضلاء (اول ، دوم) :** از مولوی محمد لاد ، مطبوعہ کانپور ۱۸۹۹ع ۔

**مصطلحات الشعرا :** مطبوعہ نامی پریس لکھنؤ ، کانپور ۔

**مینوئل آف پشتو :** از روز کیپل و قاضی عبدالغنی ، مطبوعہ لندن ۔

**خالق باری :** مطبع سرکاری لاہور ، ۱۸۷۰ع ۔

**منتخب اللغات شاہجہانی :** مخطوطہ محررہ زمانہ شاہجہان ثانی صاحب قران ۔

**معیار اُردو :** از فصاحت جنگ بہادر جلیل مانک پوری ، دکن ۱۳۵۳ھ ۔

